بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد را بالای سپاس گزاران گزیده اند که این به ازای نعمت است و آن از انتظار کرمست نی و
درقدسی بارگاه واهب بی مزد و منت همین اولی تر آ آدم زاده را که هنوز از صلب پدر
به بطن مادر نخرامیده مقصد گوناگون آلا است چه نیرو که از شرمستان در بند سپاس
یک نعمت برآید تا بدشوار گذار وادی حمد گام که زند یارب بسرتی فرو تر از حوصلهٔ
خویشتن بنعمتها کامیاب و فروتر ازین امیدوار درین راهبر گم کرده راه است و سخت
سرگشته نیایشی که تراسزاست از کجا آرد و سپاسی که فراخور چنین موهبتهاست چگونه
گذارد فرو مبیده آنست که نغمهٔ لا احصی ثناء علیک انت کما اثنیت علی نفسک
که درین راه تن زدن بال و پر زدن است و از پرواز ماندن بر کاخ نشستن و آشیانه
بر شاخ بستن و همین هنجار زمزمهٔ **بیت** * از دست و زبان که برآید * کز عهدهٔ
شکرش بدر آید * سزاید که درینمقام لب از ترانه بستن غلغله انداختن و زمزمهٔ خوشی

سرودن تنور افگندن امّا باین هم نقش بیم از گوشه دل سترده نمیشود و تراشه نئی باید
که مضمون و اما بنعمت ربک فحدث دلنشین است این طرفگیها بدان ماند که آبله پا
رونده را از خار زار سیری بگذرانند و نفس نفس شتاب از برق در یوزه کردن و سرعت
از صبا ربودن را سرزنش نمایند و اگر کسی چگونه بحساب نعمتهای ترا بر شمارد هر نفسی
که فرو میرود ممد حیات است و چون بر می آید مفرح ذات پس در هر نفسی دو نعمت موجود
است لاجرم یک منت را که با جلالت آن هزار موهبت مصادم و مقادم نگردد جلوهٔ
اظهار میدهد و آن خلق و آفرینش باعث آفرینش خلق و عالم سبب ظهور آدم نقاده
دو جهان سرور انس و جان شفیع المذنبین سید المرسلین محمد مصطفی است صلی الله
علیه و آله و اصحابه اجمعین الی یوم الدین که اگر وجود باوجودش بگیتی نیامدی گیتی آفریده
نشدی و عالمیان چندین نعمتهای ارزان و عطیات گران در نه ربودندی لذت
چشان تلخی دنیا را حلاوت نعیم جنان بکام نرسیدی روشن ضمیران بیدا مغز شبستان
خاطر خورشید جانگرندیدی داود را لحن و یوسف را جمال موسی را دست و عیسی را
دم چگونه ارزانی گشتی گل را نه تاب و بلبل را نظاره شمع را افروختن و پروانه را سوختن
کجا بودی نه دلربایان را ناز بودی و نه دل ربودگان را نیاز نه عندلیب نغمه یافتی و
نه قمری سخن دانش پژوهان ژرف نگاه دانند که در همه عالم چیزی نیست که با سخن
قطع مساوات گسترد و دم برابری زند انسان را بر حیوان شرف از نطق است و بس صفت
مصطلحه فلسفیان دلیل است گل را بر چند صفو تکده دل بنور توحید داور گیتی پرود
بفروغ رسالت خداوند اعجاز شق القمر آفتاب منزل باشد با نیروی گویائی تا باقرار این
رطب اللسان و باظهار آن عذب البیان نگردد در کوچه اسلامیانش جا ندهند آری
گفت مجرد بی قبول قلب و تسلیم دل بر نه بندد امّا این مایه خود مفت اوست که خویش
تیغ بید ریغ غازیان کافر کش جلال نماند نه قاضی باد افراه کفر طلبد و نه حاکم ذلتش

سرمایه دنیا و آخرت داند بغایه سخن آرائی سخن نجات جاودانی را ذریعه است
و معیشت زندگانی را وسیله تا باهم حرف تزنند هیچ معامله در جهان صورت
نگیرد و بدانسان که کلام متسقة النظام را بر پراگنده الفاظ افزونی هست موزون
را بر ناموزون ترجیحی خرم آنکه بداعیه وزن فطری به تهذیب سخن چون تهذیب
نفس مائل است که آن آرایش باطن هست و این پیرایه ظاهر نیل آنرا خدمت صاحبدلی
شرط است و کسب این را صحبت سخنوری لازم آئینه با صفای اصلی بر روشنگر محتاج
است و شمشیر با جوهر جبلی بصیقل گر نیازمند امروز کسیکه نیکو نوازندهٔ قانون سخن
فرخ آموزندهٔ قوانین این فن باشد حکمت پناه والا دستگاه ذو التربیت الجلیلة
عالی الکعب فی الفنون النظمیه همین پور آبای علوی گزین نتیجه امهات سفلی فروغ
بزم آفرینش چراغ چشم دانش و بینش دقیقه کشای رموز مشکل کشاده خاطر آگاه
دل گزیده دور زمان حکیم محمد مومنخان است که هر حرفش گنجینه مضامین و معانی است
و سخن غیر را با کلامش نسبت هذیانات مسیلمه و آیات قرانی نگاو طبعش را چرخ
چارمین زیر گام اولین است نازم بجولان توسن خیالش که فراز فلک تازد و پندارد
که بر زمین است تعالی الله دانش آئینی که شعر را پیرایه حکمت پوشانیده و مقصودش
ازین بلند آهنگی نه تراز بطلمیوس گردیدنست بل معنی ان من الشعر لحکمة را جلوه
اظهار بخشیدن حبذا سحر بیانی که نظم را هم اثر افسون گردانیده و مدعایش نه دکان
هاروتی چیدن است بلکه مضمون ان من البیان لسحرا را بعرصه بروز کشیدن اگر
بقدح چنگ و رباب نغمه سازی کند زهره بچرخ درآید و اگر به بید النشی خمکده نشینان
سخن طرازی افلاطون را در خم نشستن دور از خرد نماید ؛ **ابیات**

| | |
|---|---|
| سبحان الله چه نکته دانی است | یکحرف طلسم صد معانی است |
| در سینهٔ پاک او ز مضمون | گنجی چه گنج گنج قارون |

| | |
|---|---|
| مضمون بسرش چو دُر بدریا | معنی بدلش چو می بمینا |
| هر غنچهٔ او چمن بهار است | هر گوهر فکرتش آبدار است |
| رشح قلمش چو ابر آزار | گلشن گلشن دمانَد گلزار |
| خرم گل گلشن معانیست | نوباوهٔ باغ نکته دانیست |
| نطقش چو دم مسیح از اعجاز | در قالب مرده جان دهد باز |

اکنون نفسی ازین دراز نفسیهای کوتاه می آساید و بر آشتیهای دروغ نما
نمیگراید و بر خود و بر دیگران می بخشاید که مبادا ناپارسا گوهری را دیگ حسد بجوش
آید و راقم این تازه نقوش را غبار آلودهٔ تهمت و خویشتن را تر دامن معصیت نماید
و لختی بوصف سخنش سخن می آراید ابیات قصیده در فراوانی چون ثوابت
و در رخشانی چون سیاره اشعار غزل هم مانند ماه فروغ نظر و هم مانند مهر تاب
سوز نظاره مطلعش هم جلوهٔ مطلع آفتاب عالمتاب مصرعش بسان مصرع
قامت یار بیجواب مخمس چون پنجهٔ خورشید فروزان مثمن همرنگ هشتم باغ جنان
مسدساتش در ششش جهت منشور رباعیاتش در چار دانگ عالم مشهور و مراعاتی
که بپی تهذیب سخن افزوده است گفتن را بیانش کالیوه کند و شنیدن را شوریده
کراز روز آغاز این فن نه زبانی چنین نغزها گفته و نه گوشی چنین نوادر شنیده انموذج
را مثلی چند بیاورم که علی سبیل الالتزام هر جنس سخن وی از شعر پرکن تهی است
سنگریزه های الفاظ غلط که باستانی شعرا آنرا با لعل و گوهر برابر شمرده اند با غیر تکیر
در درهای شاهوارش نامسلک و غیر منتظم دوشیزه های فکرتش بزیور گوناگون
صنائع آراسته و چنان بی تکلف که گوئی گوینده را بلفظ پیرائی سری نبوده
تنها آرایش صورت معنی در نظر داشته طرز گزین روشن متین الفاظ شگفته و بلند
معانی تازه و بلند چستی اسطقس تراکیب شوکت کلمات تنومندی اندیشه

نزاکت خیال و رشاقت مضمون و رعایت مقتضای مقام و شوخی انداز و جزالت عبارت و الفاظ
آشنا و معنی بیگانه و ته نشینی غور حسن ادا وقف فکرت اوست و بر احتراز از استعارات بعید و تشبیهات
رذیله و تصور از کنیکه و تدقیقات وهمی و پیچش گدازش در محسنات صوری آراینده و معنی خراب کننده و
معانی نا آشنا و مضامین بیگانه صرف همت او نا طرح اندیشه اش از لباس عاریتی همه تن عور است
و بتقاضای یکتایی از ابتیاع دست فرسوده روزگار نفور اما از انجاکه زیست آزادانه گزیده است
در بند بی تعلقیها افتاده و نیز دل شورش پسند و خاطر نا آرمیده بی محابا نداده اندام کردن وحشی غزالان
شهری که در رم کردن سبق بر آهوان صحرائی می برند فرستش گو که صد وحشی مضامین بسمل را بدام آورد
صیادان کار آگاه دانند که اگر نخچیر بدست آمده و شکار بدام افتاده رم خورد چه خونها که نباید خورد و چه دلها
که کباب نباید کرد حسرتی را تماشائی این شگرف ماجرا دل بشکست و این ستم طاقت گداز ناشکیبی آفرین زرا
حوصله بر تنافت در گرد آن شد که این گران ارز جواهر را که چون دُر منثور پراگنده است برشته کشد و منظوم
بر خویشتن و شناسندگان سخن نهد لاجرم با دل شرحه شرحه و جگر پاره پاره آبله‌های پای از تردد و تلاش
گشت پس فراوان جستجو و هزاران تگاپو اندکی از بسیار بدست آورد حیف که بسیاری تلف گردید
و شکر که اندک هم بهم رسید و چون آن ابیات متفرق را بشیرازه جمعیت آورد مشکل پسند خاطرش
پاره حذف فرمود و لختی افزود که باغبان را از رفتن خس و خاشاک ناگزیر است و مشاطه در آئین
بستن نگار ناچار ازین گفت حاصل من آنست که جز این هرچه بجا ماندش نگزیند از انش نه اند
وانچه اینوقت از خیالاتش یکجا شد قیاس شش هزار بیت رسیده اند ازین پس
هر نهالی که نخلبند فکرتش بر پرورد بو که درین چمن بار یابد جلوه گر آید چه سرو مصاحبت
گل و قمری همدمی بلبل را شاید و نیز مانا که تهذیب این دلفریب گلستان اتفاق
افتاد از هجرت هزار و دو صد و چهل و سال بر دفتر هلال گشته بود
و سنین عمرش که چون عمر خضر از حد شمار بر کران بادیه پست و نه رسیده
از بسکه این دیوان بی نظیرست تاریخش دیوان بی نظیرست الالهی

سینه ریشان سوخته دل اگر یکی از شمار ابرو رسخت جانیها ازین شمشیر هندی کار تمامی نکشد زدا
که باتش فارسی دود از نهاد بر آورم سخن آفرین را نیایش و سخن شناسان
را مژده که بیاوری بخت و تنومندی همت سعی من مشکور آمد و پویه که از
دیر باز گرد دل میگشت بخوبترین وجهی سر انجام یافت نبایز دنگوتر از
ارژنگ مانی مرقعی آراسته شد دیده وران تصویر یوسف را به
بیعانه هم نگیرند کهن ناسور تازه جراحت تمنایان را مرهمی
گشت مشک و نمک بهم سرشته تشنه کامان دریا طلب را شربتی
آمد قند با گلاب آمیخته محفل دلبران را گرمی هنگامه افزون شد
دلرفتگان را سر رشته آه و ناله بچنگ آمد گویندگان را قانون
دلنوازی بدست افتاد سخن را ساز و برگ دیگر گشت بدمستان
آگهی را جام جهان نمای دانش بکف رسید جنون زدگان
را بهار سرے تازه آمد زهره نازید عطارد بالید الٰهی چنانکه
این آغاز به نکوئی انجامید فرجام حسنی نامه سیاه هم بخیر و سعاد باد

گهر ریزی خامه ستایش یگانه
ائیست که در یکدانه تاب رسانده
اوست و گوهر شبچراغ بتاب آورده او

الحمد لواهب العطایا
والشکر لصانع البریه
احسان هین اوسکے کیا گرانبار

اس شور نے کیا مزا چکھایا
جس نے ہمیں آدمی بنایا
سر سبج شداد کا جھکایا

کیا پایۂ منت سلیمان
اک بات مین تخت پر بٹھایا

کیون شکر کرین نہ آل داود
افسون شہنشہی سکھایا

وہ نیر آسمان تقدیس
جانسوز مناظر و مرایا

اب بہی نظر اس مجاز مین ہی
کیون مہر نگاہ مین سمایا

نی عقل بسیط اوسکا پرتو
سے نور مجرد اوسکا سایا

سبحانک یا الہ عالم
عالم ترا عجز نے دکہایا

ہر جائی ہی تیرا جلوہ لیکن
دیکہا تو کہین نظر نہ آیا

یہان عقل ہی گم کہ بس تجہی کو
پایا پایا ہر شئ مین پر نہ پایا

اللہ رے تیری بے نیازی
یعقوب کو مدتون رلایا

یوسف سی عزیز کو کئی سال
زندان عزیز مین پہنسایا

یہان شعلے کو سرکشی کی کیا تاب
ابلیس کو خاک مین ملایا

تجہکو ہی سزا ہی کبریائی
کرسی کا نہ عرش کا یہ پایا

مومن کو بقا ہی بعد دیدار
کیا مژدۂ جان فزا سنایا

گو وصف ہی یومنون بالغیب
پر بندہ تو اس سی باز آیا

یہان تاب کسی کہ خاک دیکہین
بیتابی شوق نے لٹایا

اللہ دکہادے اپنا دیدار
اکشف بجمالک الغطایا

عظمت نے سجود کے فلک کو
گرد کرۂ زمین پہرایا

وہ خاتم مرسلین محمد
جسنے ہمین شرک سی بچایا

جب بندہ ہی تیرا تو رہا کون
پہر لائق بندگی خدایا

تو واحد بے نظیر و ہمتا
تو حاکم و خالق برایا

تجہکو بہی نہ کہہ سکی ترا مثل
یہان تک نقش دوئی مٹایا

یعنی وہ فنا ازل سے ہے اور
اس ذات کو کب زوال آیا

اوے تری حمد کا تو ہم
یہ حوصلہ مین کہان سے لایا

کام آئے نہ شوخی خموشی
دلکی تپشون سے جب ستایا

ہون بندۂ شور عجز ادراک
ناکام کو کام سے لگایا

کیا جانئے ایسی نے زبان نے
کسطرح یہ شور و غل مچایا

معلوم خرد کی نکتہ یابی
یہان علم نے عقل کو گنوایا

لا علم لنا ہی یاد ہر چند
سب کچھ مجھے عجز نے بھلایا

تہا دہیان مین عذر لا یحیطون
جب سینے مین دم ذرا سمایا

کیا صعب گذار ہے رہ حمد
جبریل کا پانون لڑکھڑایا

چکر مین ہے عقل عرش اعظم
اوس نے بھی مگر تجھے نپایا

مرغان دراز اجنحہ کو
اس اوج سے خاک پر گرایا

ہے خرد ضعیف جو ہر عقل
عرفان کے جو غور نے گھٹایا

مین روح قدس کا ہمزبان ہون
یہ مرتبہ عجز نے بڑھایا

مومن ہے زبان عرض احوال
یعنی سب تجھے بے خرد جتایا

رو رو کے دعا کر اک ذرا دیکھ
کیا ابر کرم ہے سر پہ چھایا

اللہ غم بتان مین یک چند
بے خانمان جانکو کھپایا

یہ عشق وہ بد بلا ہے جس نے
ہاروت کو چاہ مین پہنسایا

سمجھا نہ کہ ہے رہ خطرناک
دین و دل و عقل کو لٹایا

حاصل ہوا سوا ندامت
کس تخم کو خاک مین ملایا

کی گریہ نے کتنی آبیاری
دریا مری چشم سے بہایا

گرداب مری ڈبونی کو تہا
جو قطرہ کہ خاک پر گرایا

ہر حلقۂ دام آرزو نے | طوق لعنت مجھی پہنایا
دل گرمئی شوق شعلہ رو نے | کیا کیا بے مجھے خاک پر لٹایا
گہہ ساقی سرخ لب کی غم نے | خوننابۂ دل جگر پلایا
ہم بزمئی ماہوش نے گاہی | جون بدر سحر تلک جگایا
بتخانے کو رشک کعبہ سمجھے | گر شوق نے گرد کوکہ پھرایا
تھا شور فدا اک جا ہی لبیک | اوس دشمن دین نے گر بلایا
کرتی رہی شکر بخت بیدار | ساتھ اپنی صنم نے گر سلایا
بوسہ جو دیا ذقن کا گویا | سیب خلد برین کھلایا
یہ بے خبری کہ یاد جس کی | تھی واجب و فرض اونسے بھلایا
روٹھا کوئی نازنین صنم گر | سوگند دروغ کھا منایا
کتنی ہی قضا ہوئین نمازین | پر سر کو نہ پاؤن سے اوٹھایا
گل پیرہنونکی آرزو نے | اکثر خرد پریشان پہلایا
آیا نہ کبھی خیال حج کا | تلوا سو بار گر گھسایا
نیت ہی تھی توڑنے کی گویا | گر اوسنی نماز مین ہنسایا
افسوس شکست صوم یکسو | یہ شکر کہ اوسنے ساتھ کھایا
واعظ کی کبھی کوئی نہ مانی | کتنا ہی عذاب سے ڈرایا
ہر چند کہ قول ناصحون کا | کچھ تلخ نہ تھا ولے نہ بھایا
توڑا نہ وفا کی سلسلے کو | توبہ ہی پہ زور آزمایا
اللہ رے گناہ بیحد | وہ ہین کہ شمار کو تھکایا
ہی عام خطاب یا عبادی | اس نے تو کچھ آسرا بندھایا
عالم مین نہوئیگا وگرنہ | مجھسا کوئی منکر اسجایا

کیونکر نہو تیری آس تو نی — افلاک کو بے ستون تہمایا

اوس دام سی مجہکو تو چہڑا دے — داؤد نے جسمین دل پہنسایا

دل زلف سی موڑ ہا تو جانون — زندان فرنگ سی چہڑایا

وہ عشق دے جسکا نام اسلام — وہ شیوہ نبی نے جو بتایا

وہ نعرہ علمہ بجا لے — جس نے اوس آگ کو بجہایا

کچہہ آب زنی کرے نہین تو — سر نار جحیم لے اوٹہایا

مجہکو بہی بچا لے جیسے تو نے — یوسف کو گناہ سے بچایا

وہ رفعت حال دیکہ جس نے — منصور کو دار پر چڑہایا

اوسکا مری دل پہ ایک پرتو — جس شعلے نے طور کو جلایا

مومن کہے کس سے حال آخر — ہے کون ترے سوا خدایا

## زمزمہ سنجی طبع بہ مضمون باد خوانی نسیم گلشن نبوت و شمال چمن رسالت

چمن مین نغمہ بلبل ہے یون طرب مانوس — کہ جیسے صبح شب ہجر نالہای خروس

ہے اسطرح فرح انگیز کوکوے قمری — کہ جیسے فوج مظفر مین شور و غلغل کوس

نوای طوطی شکر فشان کی لذت سے — سماع و رقص مین اہل مذاق جون طاؤس

غبار صحن چمن کیمیای عیش و نشاط — بہار لالہ و گل سیمیای عرض شموس

صفا سے وہ در و دیوار باغ کا عالم — کہ آشیانہ مین دشوار طایرونکو جلوس

زہے فریب صفا خاک بیز ہے گلچین — پڑے ہے جو وسعت گلزار مین گلونکی عکوس

ہجوم سبزہ نے کی بسکہ رنگ آمیزی — زمین پہ چادر مہتاب بنگئی ہے سندس

ہوی ہے سقف فلک مانع قد افرازی — وگرنہ بید کہان اور ترقی معکوس

ہو کیونکر ایسی رطوبت پہ سنگ راہ نسیم — بنا ہے شبنم گل آبگینہ فانوس

خزانہ خاک مین ہر سنگدل ملاتا ہے<br>زبسکہ لفظ خزان جاتی ہین سب منحوس

نوید مالک گلزار کو کہ زر کی جگہہ<br>ہر ایک کاسۂ گل مین ہی گنج دقیانوس

یہ آب و رنگ کہان لعل اور زمرد کا<br>مگر دیا ہی گل و سبزہ نے انہین ملبوس

چمن کی خاک سی گلگونہ اب بناتی ہین<br>شگفتہ تا دم رخصت بہی ہو عذار عروس

چمیبنی شاخ سی یون رنگ گل چمکتا ہی<br>کہ جسطرح سی بہڑک اوٹھی مشعل منکوس

پڑہی ہی مرغ گلستان وہ مطلع رنگین<br>کہ سنکے بس جسبی ہجائی سن ہی بلبل طوس

## مطلع ثانی

زبان لعل کہان اور بدیع تاج خروس<br>گراہی خاک پہ کیا لعل افسر کاوس

ہزار داغ ہو پروای آفتاب کسے<br>پرستش گل خورشید میں ہے گرم مجوس

شگفتہ تر ہی چمن روضہ ہای جنت سی<br>ہنسی کی جا ہنین گر صومعہ نشین ہی عبوس

خلل پذیر رطوبت ہوا دماغ بہار<br>عجب کہ سبزۂ خوابیدہ کو نہو کابوس

ہی دشت بزم طرب کثرت نتایج سی<br>نہ کیون ہو شکل حماریکو ناز شکل عروس

ہوای سیر چمن زار کی وہ مستی ہی<br>کہ خلق کو ہوئی مشکل حفاظت ناموس

عجب نہین مئی گلرنگ کی ہوس سے اگر<br>خود آگ شیشۂ خالی مین ہو پری محبوس

مزاج دہر مین یہ اعتدال آیا ہی<br>کہ جس نبات کو دیکہو وہ صالح الکیموس

عجب نہین کہ لبان مگس عسل او گلی<br>گر اندنون ہو کوی مبتلای ایلاوس

نمو کا معجزہ صل علیہ پھر گندم<br>ہوائی جنبش غربال سی بنی ہی سبوس

رطوبت ایسی نظر آئی داغ لالہ مین<br>کہ چاک چاک حسد سی ہوا دل افیوس

قبای گل کو گر اطلس سے دیجیئے تشبیہ<br>سیاہ پوش خجل ہو درون ماتم سوس

قوای نامیہ کو ناگوار ہی گشنا<br>کہ ہضم رابعہ محتاج ہو سوی کیلوس

ہوا ہی ابتو یہ سرمایۂ لطافت آب<br>کہ لشت ماہی پہ گلہائی اشرفی ہین فلوس

کہین جہان مین کائی نظر نہین آتے — کہ صرف رنگرزان ہو گئی بجای لوس

سرایت نم آب وضو سی دور نہین — جو سبزه زار بنی ریش زاہد سالوس

بعید کچھ نہین شادابی زمین سی اگر — زیاده تر کری سیلان خون گل خاموس

گر اس بہار کی یعقوب کو ہوا لگجائی — شمیم جامۂ یوسف کبھی نہو محسوس

ہوا ہی بسکہ گل شمع بہی ہی عطر اگین — عدیل طبلۂ عطار بنگئی فانوس

یہہ گل کہلاتی ہین آب و ہوا کی برکتین — کہ ہی پیاز کو لاف منافع ملبوس

ہوائی جنبش اوراق سی ہین عطر فروش — لغات ورد کہ ہین ثبت صفحۂ قاموس

فسونگری دم مشاطۂ نسیم کی دیکھہ — کہ مشک نافہ ہوتی غنچہ ہائی لف عروس

صفات آئی جو آئینہ ہوا مین نظر — لگا خواص و عوارض کو اعتبار نفوس

صدا الکلتی ہی ملکر ہوا سی کیا ہو فرق — کہ بانگ خندۂ گل ہی کہ نالۂ ناقوس

عجب ہوا ہی کہ فیض نفس سی ہوتا ہے — شکم مین خستہ کی نشو و نمای اصل السوس

غریق آب خجالت ہوا کی فیض سی ہون — کہ گل ہوا ہی مرا غنچۂ دل مایوس

ہوا ہی کونسی ایسی مگر مدینی کے — دم مسیح کو ہی جسکی حسرت پابوس

شرف مدینہ کو جس سی ہی ہو نہو وہ ہو — جسی بنائی ہین محبوب حضرت قدوس

جو خواب مین ہی کبھی دیکھتے جمال اسکا — تو دیتی دل کو ہی یوسف کو دختر طیموس

جو شمع بزم کہون اوسکی روئی تابان کو — کتان ماہ بنی نور شعلۂ فانوس

وہ کون احمد مرسل شفیع ہر دو سرا — جو خلق کا سبب اور باعث معاد نفوس

جہان مطاع شہنشاہ آفتاب نشان — فلک سریر و قمر طلعت و ملک ناموس

سیاہ چشمونکو مشکل نگاہ در دیدہ — یہہ اوسکی حفظ سی ہی ملک معدلت محروس

نگاہبانی عصمت سے وہ رواج حیا — کہ چار چشم نہون نرگس و دو افینوس

سنی ہی دور عدالت مین اوسکی شہر غزال — شبانگی ضرب بیجا سی نالش جاسوس

کرم مین دون اوسی فیاضی کس طرح تشبیہ — کرو نہین جانگی کیونکر ترقی معکوس
کہ جسکی بخشش یکروزہ کو وفا نکرین — ہزار سالہ گہر ہای قلزم و قابوس
یہ جمین ہی کہ پڑہون اور ایک وہ مطلع — جو ہو ہر ایک متنفس کی طبع سی مانوس

## مطلع ثالث

تری ہی فیض سی ہر قطرہ آبیار عجوبس — تری ہی نور سی ہر ذرہ جلوہ زار شموس
ہمیشہ عفو ترا طالب گنہ کاران — مدام رحم ترا دردمند کا جاسوس
ترے حسود کی قسمت سی جل رہی ہی بخون — ہجوم شعلہ سی دوزخ ملی کف افسوس
تری غلامی کی دولت سی خاکپا ہی بلال — سفید رخ فغفور چین و خسرو روس
حمیت کس لیے نہ آسمان بنی تہی بہلا — نہ تہا ازل سی جو مد نظر ترا پا بوس
بہا مین دیتی ہی ہا ہی دفینہ ہای زمین — یہ بڑہ گئی تری سگ کی سی قدر تا نفلوس
ہی احتساب ترا مانع لباس حریر — نہ پہنیک دیوی کہین چرخ اطلس ملبوس
ترا وہ خوف کہ رک جائی تا گلو اگر — نہ نکلی معبد ترسا مین نالہ ناقوس
یہ می کو ہنی جہانسوز نی جلایا ہی — کہ مغ نکر سکی فرق صراحی و فانوس
زبس شراب کو ہی آفتاب کہتی ہین — نہ آسمان کی واژون رہی مدام کبوس
فریب وعدہ پہ چہوڑی ہی تون نی چہوٹ قسم — سنا زبسکہ زبان سی تری وعید عبوس
دم مصاف تری دشمنون کی لشکر مین — صدای نوحہ و شیون ہی شور و غلغل کوس
دو نیم ہون ہمہ ہی شمشیر کی تصور سے — بسان ساغر خورشید کاسہ ہای رؤس
ملا دی گاو زمین گاو چرخ سی نیزہ — بٹہا دی خاک پہ شیر سپہر کو دبوس
اگر کہی مددی یا محمد حو سے نی — صفیر مرگ ہو رستم کو نعرہ لا کوس

مخالفونکو ترے دو جہان جہنم ہے
کہ تاب مہر سے جلتی رہی ہین یہان بہی مجوس

براق اسپ ترا ابروے فرشتہ رکاب
کہان ہو چشم بشر ایسی یاتو نسے محسوس

نہ جسکی دہیان مین مضمون قاب قوسین آئے
وہ دیکہلے ترے زین و کمان کا قربوس

ترے عدو کی خرابی کا کچہہ علاج نہین
نہو قبول دعا سے بہی رفعت لبوس

ترے خیال سے اصحاب کہف کو ہے یہ چین
دگرنہ خواب کہان اور زمان دقیانوس

ظہور مین ہوے تقدیم انبیا کہ نہ تہا
ترے وسادۂ دولت پہ احتمال جلوس

شہا ستم ہے کہ تیرے مدیح خوان پہ کرے
ہزار گونہ ستم روزگار ناما نوس

کچہہ انتہا ہے کواکب کی دوربیجا کی
ہمیشہ ہے مرے طالع مین اجتماع نحوس

جو اپنی حسرت و ارمان مین بیان کرون
نہ تاب لائے دل سخت زاہد سالوس

جفا کو آئے مرے دل شکستگی پہ رحم
بلا کرے مرے احوال زار پر افسوس

لگی ہین خاک مین کیا کیا مرے فنون و علوم
خدا کسیکو نہ دے ایسی طالع منکوس

حکیم وہ ہون کہ جاتی رہین حواس اگر
کرے معارضہ سے دفتر عقول و نفوس

طبیب وہ ہون کہ ہو سوز سینۂ بلبل
نظارۂ رخ گلفام سے مجہے محسوس

جو ہون معالج مبطون تو قابض ارواح
کرے دعا کہ رواج طریق جالینوس

درم ہو چارہ گر قبض تا بدست لئیم
کیا ہو مینے جو تجویز وزن مثقال فلوس

کرون جو گردش انجم کی مین صد بندے
خدا ہو وجد مین آکر روان بطلمیوس

گواہ عصمت مریم ہو کثرت اولاد
عقیمہ مجہسے سنے گر بیان شکل عروس

طلسم ماہ لکہون گر پڑے زبان یقین
بنائے مہر دہن چرخ نکتہ جا سعدوس

یقین کہ زہرہ و خورشید مین مقابلہ ہو
پڑہون جو مین پڑے دور سے دعائے بدر سطوس

جو میری نثر کی دیکہے لآلی منثور
اوٹہالے مسند حشمت حجاب سے کاؤس

بغرض گر کرۂ خاک کو کہون دابر
جوانند کست اسپ گلی ہووی پیشتاز فروس

فنون نظم مین مینی نکالی ایسے راہ
طریقۂ شعرای سلف ہوا مطموس

مری کلام ثریا نظام کا منکر
وہ تیرہ روز جو برجیس کو کہی منحوس

جو دیکھین میری طبیعت کی گوہر افشانی
شریک درد ہون محمود و نکتہ پرور طوس

دئی ہین میری حسد نی زبس ہزارون داغ
روا ہی باندہتی گر عندلیب کو طاؤس

قماش دیکھ کی رنگینی سخن کا میری
حریر لالہ و گل شرم سی ہوا مدروس

خدا کی واسطی کرم دعا ہو بس مومن
کہ منتظر ہی ازل سی اجابت قدوس

ہی جبتلک گل و بر قسمت نہال و شجر
ہی جبتلک دل لالہ مین داغ حسرت دبوس

مدام پہولی پہلی دوستون کا نخل مراد
رہین داغ عدو کا رہی دل مایوس

## بیعت معانی بردست عبارت سراپا اعجاز
## بفیض مدیح اولین دستور صداقت طراز

کوئی اس دور مین جیئے کیونکر
ملک الموت ہی ہر ایک بشر

داد خواہون کی شور سی دیکھو
چونک پڑتا ہی فتنۂ محشر

اُینہ نی ہی اس زمانی مین
تیغ کی سے نکالے ہین جوہر

آتش لعل سینۂ جانسوز
انبیسان ہی ایک بدگوہر

جسکو دیکھو سو مایۂ بیداد
کیا ہوا گر نہین ہی سیمین بر

ذکر انسان سی دیو مجنون ہو
آدمی سی پری کو آئی حذر

ہی پئی اشتیاق ویرانی
شاہ فرہاد بی ستون کشور

نہ امیرونکو پای بندی عدل
نہ رعایا مطیع و فرمان بر

اوسکو سو ستم زمانہ کا خطاب
جو کری قتل خورد سالہ پسر

کمترین خانہ زاد طعنہ زن
ہین گدا پر غرور شیرویہ
چمن آرا کو رسم پیرایش
دشمن جان عاشقان دمدار
خاص وہ مایۂ دل آشوبی
وہ جو سر کاٹ کر پشیمان ہو
وہ نہ لی جسنی حال کی میری
وہ کہ مومن کی ضد سی ہومن ہو
ہی مجا غزیرہ ہو یون خوار
واہ ای چرخ تیری نا فہمی
اوسی دینا تہا رحم نوشابہ
اوسی بلقیس گر بنایا تہا
زہرہ پیرایہ گر کیا تہا اوسے
یہان بہی ہوتی کلاہ زرین کو
ملک پرویز چاہئی تہا مجہے
روتی ہین تیری جان کو ظالم
سینہ صافون کو سلک مروارید
لب رنگین بیان ہی اور خوناب
قاضی مشتری کمال سی مین
منشیان عطارد آسا کو
صدر انجم شناس سی تابان

طرز حرف ملامت مادر
بیگنہ جو کیا ہی خون پدر
ایک بہانہ ہی بہر قطع شجر
گر نگہہ تیغ سے مژہ خنجر
جسکا بیمار غم نہو جان بر
رحم کر آئی نیم بسمل پر
عمداً کیا کہ بہول کر بہی خبر
یہہ گرا اوسکے لئی بنی کافر
حیف خورشید زیر خاکستر
مہ اوج کمال فال اختر
مجہی دی تہی جو عقل اسکندر
مین ہی زیبندہ تہا سلیمان فر
مجہی لازم تہی شاہی خاور
تہی جو وہان سر پہ گوہرین معجر
اوسی شیرین حشم کیا تہا گر
ایک مین کیا کہ ساری اہل ہنر
نہ ملی جز سرشک دیدۂ تر
تیرہ باطن ہی اور مے احمر
ہندوان زحل شتیم برتر
نور خورشید سوز حسرت زر
مہ کامل کی طرح داغ جگر

هوس خوشه سی لبان مغان — عید خورشید روز شهریور
من و سلوای کباب می آلود — زاهد اتنی هین جوع سی مضطر
پاکی الزام دست خالی سے — فلسفی بیٹھتا هی اپنا سر
آب نان کی لیی گرد رهین — رستمان زمانه تیغ و سپر
شعرا کو یه آرزوی شعیر — خوان عیسی هی نیم خورده خر
کام آئے نه نغمهٔ شیرین — طوطیون کو هی حسرت شکر
سروران سپهر مرتبه هین — بسکه جاهل نواز و دون پرور
کہا ہی وہ سرمهٔ صفاهانی — ہے جسے لگکے کمال نور بصر
دیکھی نرگس حسد سی جانب گل — خورده بین هوگئی هین اهل نظر
واعظون کی زبان په آتا هی — بر ملا شکوهٔ قضا و قدر
بن دندان سی کہا هی شغل قلم — خوشنویسون مین جع هی سر و قر
کهی مفتی سوال کو واجب (ریشه قلم) — کسب مفقود جو هوی یکسر
خاک اوڑاتا هی پشت آئینه — دیکھکر زرنگار آئینه گر
پهلے هوی هین لیے جز و کیا دور — بید مجنون بهی گر لی آئی ثمر
سختی و کاهلی کی دولت سے — دامن کوه مین هین لعل و گهر
باندهتی هین سخن سرا موزون — کسطرح هو نصیب سرد کوبر
جام مزد کافا نه کهین — چاره فرمائے علاج سحر
سنکے لاتحسب کا مژده هوا — کافرونکو بهی گو نه گونه خطر
حسب شب و الضحی پڑهی هی امام — مقتدی تا سنین فلانه تهر
قدر دانی کا نام هی نزها — چند نادان هوی هین نام آور
ایک امیر سخن شناس نهین — لاکهه هین شاعر ثنا گستر

کہیے گر بادشہ کو عرش سریر
کہی میری بلا کو ہو جیکر

صد ارسطو کہے سے مانی برا
حکما کو سنا جو ہی کافر

ای لب یاوہ گو ہی ہرزہ درائے
بس کہان تک بہ ناستون سمر

کب تلک شکوۂ جفای فلک
تا کجا طعنۂ عمتہ چاکر

ہجو گوئی نہین ہمارا کام
ایسی باتون سی خاموشی بہتر

پڑھ کوئی وہ غزل کہ اعدا بہی
حبذا حبذا کہین سُنکر

## مطلع ثانی

لاؤن اس مفلسی مین سوزن زر
ہونٹ سینی دے گر نصیحت گر

جو مری سن بچے مین ہی اوسکی نوک
کہ زبان گنگ ہی گوش ہی کر

کیا کہون جی پہ کیا گذرتی ہی
یہ ستم کسکو آئیگا باور

اپنی حسرت کا کچھہ علاج نہین
یار ہو بخت یا فلک یاور

ہی یقین یہ کہ خاک ہی مین ملے
آرزوے وصال سیمین بر

نکلے ارمان کیا کہ نکلی ہیچ
نالہای شب و فغان سحر

دیکھو انصاف سی کہ ظلم ہی ظلم
گر ہنو روے التفات ادہر

تاب رخسار و تیرہ روزی سی
وہ اگر مہر ہی تو مین ہون قمر

نہ کوئی پایہ دار حسن آشنا
نہ کوئی مجھسا عاشق بی زر

وہ بہی ایسا نہین کہ یون محروم
رکھی مستوجب کرم کو مگر

مانعین زکات مین اخیار
یاد ایام عشقت سرور

مسند آرای محفل تقدیس
اولین جانشین پیغمبر

خاکساری پسند عرش مقام
آدمی صورت فرشتہ سیر

ملک دل سریر جان خرگاہ | شاہ دین تاج معدلت کشور

سینہ سرشار مہر یزدانی | چشم لبریز جلوۂ محشر

لب وہ آبحیات جسکی لئے | تشنہ کام صد آرزو کوثر

آرزو پابوس مین پی خورشید | ذرۂ اوج پایۂ منبر

چرخ و آشوب دور مین اوسکی | جوش یاجوج و سد اسکندر

کیا گنی کوئی خوبیان اوسکی | ایک سخاوت شمار سی باہر

لکھئی اوس ہاتھ کو جو پنجہ مہر | ذرہ پاوی رواج خوردۂ زر

ذکر مین اوسکی جود پیہم کے | بتدا ایک ہی ہزار خبر

خاک پیز اوس گلی کا ڈالی ہی | خاک مذکور گنج قارون پر

ہم بہا اوسکی دُر فشانی ہی | تار اشک یتیم و سلک گہر

اوسکی دروازہ کی گدائی زکات | ملک خاقان و حشمت قیصر

کچھ نظر مین سمای تو دیکھی | پنجہ خور کو اوسکا دست نگر

خلق ایسا کہ ذکر مین جسکی | بھولی عاشق حکایت دلبر

دم بھری اوسکی کو بھی گلشن کا | باغ جنت مین بھی نسیم سحر

بسکہ ہی کین و دشمنی اوسکی | قدر کاہ و بہا شکن گمبر

ربط سی زخمہای اعدا کے | قطرۂ خون ہو مشک بار دگر

رافت اوسکی ہو جب ضعیف نواز | آب ہو جای شرم سے عنبر

جب اولی الفضل منکم ای حاسد | اوسکی حق مین کہی جہان داور

افضلیت مین کیا سخن یہی بات | سب سی بہتر کہ سب سے ہی بہتر

حکم ہی اوسکی بی سر و سامان | سر جم ہی او تار لے افسر

اور رتبہ ہتا سون ایک وہ مصلع | جان دی جسپہ ہر سخن گستر

## مطلع ثالث

اے مسیح دم روان پرور ‏— زندگی بخش دین پیغمبر
گرمیٔ التفات سے تیری ‏— خشک ہو عاصیونکا دامن تر
ہے سراپا تو مہرۂ تریاک ‏— تجھکو کیا نیش مار سے ہو ضرر
ہے تری خار جیب کا قصہ ‏— شریان حسود کو نشتر
تو وہ سلطان کہ بارگہ کا تری ‏— پشت کا شانہ ہے فلک منظر
قصر جاہ و جلال مین تیرے ‏— فخر کیوان ہے پاسبانی در
ذرۂ خاک در کی تابش سے ‏— جل گیا مہر آتشین پیکر
گر تری بے رضا کرے گردش ‏— ٹوٹے دولاب چرخ کا محور
ماجرا سنکے تیغ کا تیری ‏— الامان الامان کہین کافر
ذکر کرتے زبان کٹتی ہے ‏— کیا بیان کیجے تیری خنجر
دیکھکر گرز خاردار ترا ‏— ہو زرہ فرق خصم پر مغفر
تیری چین کمند دلکش کا ‏— دم بھرے جذبۂ دم اژدر
کچھ تعجب نہین جو چڑھ جاوے ‏— قلعۂ چرخ پر ترا لشکر
کہ ہے قدسی گہر ملک فطرت ‏— جیش منصور مین ہر ایک بشر
تیری تلوار کی وہ آنچ کہ گبر ‏— چھوڑ دیوین پرستش آذر
دیکھکر تیری تیغ کوہ شگاف ‏— ٹوٹ جاتی ہے سرکشونکی کمر
خط نصف النہار ہو محسوس ‏— گر فلک کو عدو بنا ہے سپر
دور رفعت مین تیری قلعی کا ‏— پاس اصحاب کہف کی بستر
تو وہ عادل کہ ذکر کسری مین ‏— عدل کی تجھسے داد چاہی عمر
نرد بازون کو عہد مین تیرے ‏— شش جہت ہے جیسے مہرۂ ششدر

نرد بازون کو عہد مین تیری
ششجہت جیتی مہرۂ ششدر

دزد چوریسی جی چراتی ہین
گو نہو وی ذرا مقام خطر

فتنہ سازون کو وہم فتنہ نہین
دل تیرا ہی جو کاشف مضمر

بادہ کش ایسی تلخ کام کہ ہے
کف مار سیہ مئی احمر

خم واژون فلک سبوئی تہی
دور بگذشتہ گردش ساغر

عیب جو خوردہ بین کا یہہ احوال
دو بہر کو فلک نہ آئی نظر

ذکر مین انتقام حق کی تری
مترادف ترحم و کیفر

خوف عصمت سی تیری ای جو بہا
شمع پروانہ کی جلادے پر

لکھے گر ہی ترا مثل بالفرض
صفحہ سی محو ہو خط مسطر

زر و سیم نثار کردہ ترا
ہی عروس زمانہ کا زیور

مومن اب کر دعا کہ سنتا ہی
تیری تقریر گوش دل سی اثر

جب تلک گردش سپہر سی ہی
انتساب حدوث نیکی و شر

تیری احباب نیکبخت مدام
تیری اعدا ہمیشہ فال اختر

جب تلک اس تیرہ خاکدان مین ہے
کوئی گم کردہ رہ کوئی رہبر

تیری حاسد ہون غول صحرائی
تیری پیرو ہون پیشوای خضر

نیکخواہ اور خوبے دارین
بدسگال اب سی خوار تا محشر

## خطبہ خوانی دل و زبان بامید ثواب
## باثبات خلافت امیر المومنین عمر ابن الخطاب

جو اوسکی زلف کو دون اپنی عقدۂ مشکل
تو بلہوس کا ہی ہر گز کبہی نہ چہوٹی دل

تم اور حسرت ناز آہ کیا علاج کرون
من نیم جان نہ رہا امتحان کے قابل

امید حور بہشتی پہ لاؤن کیا ایمان — کہ برہمن ہون تو رد کردہ بتان چگل

وہ شوخ برق عنان خاکمین ملا دیوے — اگر ہو حسرت دنبالہ گردی محمل

چلا ہی جاتا ہون مین گو چلا نہین جاتا — غضب ہی شوق رسائی دوری منزل

مین کیونکہ مطربہ مہروش کو رام کرون — چلی نہ زہرہ پہ زنہار جادوی بابل

مثال دیتی ہین روز فراق سی کیا دور — بلائین ہون شب یلدا مین چرخ سی نازل

مزا ہی وصل کا ہجران سی پیشتر یعنی — گل خزان زدہ کو کیا بہار سی حاصل

ہون بیگناہ دلی خون بہا معاف کیا — کہ وار تو نے ہی کہین ملتفت نہو قاتل

خدا سی ڈر بت بیدرد ہی یہہ کیا انصاف — کہ تو جفا سی نہو اور وفا سی ہون مین خجل

جو سیکہی فتنہ گری رنج عشق سی یاجوج — نہو سکے کبہی سد سکندری حائل

یہہ کیا غضب ہی کہ ہمکو تو ربط غیر سی اور — مجہی یہہ حکم کہ زنہار تو کسی سی نہ مل

جلا پذیر ہو میری غبار دل سی تو زنگ — فنائی آئینہ کی بعد بہی نہو زائل

مین اپنی کشتی طوفان رسیدہ سی خوش ہون — کہ بحر عشق مین کام نہنگ ہی ساحل

وصال غیر کی طعنون سی جی جلا او سکا — کہان وہ گرمی صحبت کہ خود ہوا مین خجل

نئی طرح سی مین کرتا ہون اب غزلخوانی — عدو بہی چاہئی اس زمزمہ کی ہون قائل

## مطلع ثانی

دل اسکی بار ہوا ایسی ہی جگہہ مائل — کہ جان کو بہی ٹہکانی لگا رہی گا دل

فغان کہ دلبر خود کام سی پڑا مجہی کام — حصول کار ہی بیکار وسعی بیحاصل

وہ تند خو کہ اگر جور سی پشیمان ہو — تو پہر عذر کری نازہائی تاب گسل

وہ پرفریب کہ ہو دلنشین تغافل ناز — ہمیشہ حالت عاشق سی گر رہی غافل

وہ سخت گیر کہ رہوی نہ طاقت جنبش — تو نیم جان غم عشق کو سہے کاہل

وہ بیوفا کہ نگر جاہی جان شکستن تک
کرے جو وعدۂ روز جزا دم بسمل

وہ شمع انجمن نازہائی حوصلہ سوز
جو سمجھی خوار رئے مشتاق رونق محفل

وہ جنگجو کہ اگر سنہیے رشک دشمن ہی
تو بیحیائیکی طعنے ہون جانکی قاتل

وہ بے نیاز کہ لیلی ہی گر رکاب مین ہو
نہ پہر کے دیکھی کہ کون آگئے ہی پس محمل

وہ بدشعار و طرحدار و دلربا جس سی
امید وصل خطا ترک آرزو مشکل

وہ شوخ بے سبب آزار و بیگنہ خونریز
کہ جرم قاتل عثمان کا نہو قاتل

وہ نکتہ دان کہ تقیہ کو اصل دین کہیے تا
دم شکایت عاشق نہو جفا سی خجل

وہ دوربین کہ خدا پر کرے بدا ثابت
نہین ہی غیر زبس اعتماد کے قابل

وہ کج ادا صنم خودپسند کافر کیش
کہ جسکے زعم مین باطل حق او حق باطل

وہ فتنہ گر بت حق ناشناس نا انصاف
جو فرض عین سے گنے کین داور عادل

امام اہل یقین شہریار کشور عدل
امیر لشکر دین و مبارز مقبل

بلند پایۂ عمر جسکے قصر رفعت کا
گدائی خاک نشین شاہ آسمان منزل

جو شمس شمۂ قصر اوسکا ہو تو ہندسہ دان
کہ بن ہے مدخل ظل سی تمیز مخرج ظل

شہ سریر خلافت مہ سپہر کمال
محیط ابر نوال و سحاب دریا دل

وفور بذل و کرم یون پکارتی کہتا ہی
کہان ہی معن کریم اور حاتم باذل

یہ احتساب کی اوسنی نئی نکالی ہی راہ
ہوا وفور سخاوت سے مانع سائل

حساب دفتر احسان کا اوسکی مشکل و سہل ہی
کہ بے شمار ہی گو ہی فقط مدفاضل

جو دیوی تلخی خصم لئیم سے تشبیہ
کوئی بلید تو سمجھو نیا نہو مسہل

رہی نہ بیم خسوف اور نہ احتمال ہبوط
جو اوسکی رائی سی ہو مستفضے مہ کامل

معاند و جو کہا خاتم رسالت نے
کہ میرے بعد نبوت کی تہا عمر قابل

یہی خلافت راشد کی اوسکو بس ہے دلیل
یہی امامت برحق کی اوسکو بس ہی سمجھا

برٹہا یہ پایۂ الہام رای صایب سی  
کہ مشوری یہ ہوی اوسکی وحی بہی نازل

یقین کہ راہ نمائی ہی پیروی اوسکی  
نہین تو سایے سی کیون بہاگتا ہی وہم مضل

مثال عدل مین نوشیروان کو تجہسی غلط  
کہ بت پرست کہان فارق حق و باطل

رواج حسن عمل تیری دور مین یہ ہوا  
کہ گفتگو مین بہی مرفوع ہو گیا فاعل

یہ جوش خانۂ کفار کی خرابی کا  
کہ خود گرا ہی کلیسا کو راہب خاطل

دم خرابی و تسخیر تیرا گوشۂ چشم  
نگاہ لطف و غضب سی مثلث عامل

وداد و خشم ترا صوفیون نے دیکہا ہی  
جبہی تجدد امثال کی ہوی قائل

تری زمانے مین صد سالہ پیر فانی سی  
زیادہ تر ہین جوانان فتنہ گر کاہل

نہین ہی جان مین جان رستم و نریمان کی  
تری قبیل شجاعت کی جو ہوئے ناقل

یہ خوف ہی کہ اگر سنیے ذکر خونریزی  
عدوی منقبض الطبع کو تری ہو سل

مثال دون جو زرہ پوشی مخاصم سے  
ہزار بار ہو بے صدمہ دانہ فلفل

وہ آنچ تیغ مین تیری کہ کہتے ہین دانشمند  
ابہی سی ہمتو جہنم مین ہو گئے داخل

گرادی جب تری تکبیر قلعۂ اصطخر  
تو کیا عجب ہی کہ کلمہ پڑہین تبان چگل

شہاب سینے ندی یہان مری ہنر کی داد  
کہ تختۂ فہم نہ تہا ایک سرور بادل

وہان صلے مین نعیم جنانکی ہی امید  
اگر ہو لطف ترا میرے حال کے شامل

وحید عصر ہون مین عقل اولین ہی گواہ  
مزید دہر مین مین صفحۂ زمان ہی سجل

ہی صلہ ہی ممدوح مجہکو زیبا تہا  
یہی سخن ہی مداح تہا ترے قابل

یہ وہب ہی کہ مناجات کبریا جو کرون  
تو انصتوا کہو ذاکر سے عابد شاغل

سنے جو ذوق شب وصل مجہسی ماہ لقا  
کبہی نہ گردش ایام ہو سکے فاصل

مری بیاض پہ وہ انتخاب کی نقطے  
سپند جسپہ ہوئی گردن تبان کی تل

جہان ہو ذکر مری دانش آفرینی کا  
سفیہ ہی وہ جو بہلول کو کہے عاقل

اگر پڑے مری پیک خیال کا سایہ گرا دی شاہ سوارون کو رہ ہر ور حل
مری کلام سے ہین گو نہ گو نہ فائدہ مند ادیب و نبض شناس و منجم و فاضل
یہ فیض دیکھہ کہ اپنی خطا سی ہوا آگاہ گر اعتراض کری کوئی حاسد جاہل
یہ معجزہ مری سحر حلال کا کہ ہی کفر ہر ایک مذہب و ملت مین جادوی بابل
زحل پہ پست جو میری عزیمت منظوم پڑے ہی تو لخلخہ مشک ہو دخان مشعل
اگر مین گریہ مستانہ کا کرون مذکور زمین ہمیشہ بنے ابر آذری ہو گل
ہی فرق لفظ جدید اور معنے نو مین نکلنے نکہ چپ مری آگے ہوا فصیح وائل
کلام حد سی زیادہ سزا نہین مومن مباد طعنہ طول مقال دے مبطل
خموش تا بکجا لاف ہای بے معنی خموش تا بکجا ترہات لاطائل
دعا پہ ختم سخن کر کہ شور آمین سی اوٹھا بٹھائین گی مردونکو عرش کے حامل
بضیب روز جزا جب کری نزول جلال زمین پہ چرخ سی تخت شہنشہ عادل
موافقونکو بہشت و ترقئی درجات مخالفونکو جہنم کا طبقہ سافل

نامہ را جبہ چون مہر و ماہ نور افشانیست ہمانا بفیض مدیح ذو النورین در افشانیست

ہی یہی حسرت دیدار تو مرنا دشوار دم شماری مری عمر ہی تا روز شمار
بدگمانی نی دعا سی بھی رکھا محروم آہ راز دل غیر سی کسطرح مین کرتا اظہار
دور اتنی رہی محرومی قسمت سی کہ ہم سمجھی ہندی صنمونکو بھی بتان فرخار
دیکھہ اتنا مین تری عشق مین رویا کہ ہوی جلوہ گر جہر گیا دشت سی لی تا کہسار
بے سبب قتل سی آیا نظر انجام اپنا سرمہ دیدہ دشمن ہی مری خاک مزار
دھوم ہی تابش خورشید قیامت کی مگر مجھسی اللہ نہ پوچھی کا عذاب شب تار
درد سر ہی شکایت سی نہین یہ تمکو بزم دشمن مین جو مے پی تہی سو اوسکا ہی خمار
تاب بھی دیکھہ کر اوس بت کی تجلی کی ہی مری قسمت مین نہ تہا تا ہی خدا کا دیدار

ہنسی تو غیر کی بہجی ہوئی کتنے افسوس
خاک ڈالی ہی جو سر مین تو اوسی کوچی کی
حیف صد حیف اگر غیر کی دم مین آئی
سیر کو باغ مین وہ شاخ گل آجائی اگر
ہمسی دشمن نی تری راز کہی مستی مین
پرسش گور کا اب ڈر ہی غلط فہمی سی
بیوفا بوالہوس اور آپ ستمگر سچ ہی
کیا ترا تیر مرا تشنۂ خون ہی ظالم
حور کا ذکر ہوسناک سی کرتا ہی واعظ
سر کی سینی پہ قدم رو رو سی مت رکہہ ظالم
کسکی دل گرمی بجھانی چلا یا جی کو
پہلوی خم مین نجائی یہ خمار آئی ساقی
بات میری جو کسیطرح سمجہتا ہی نہین
غیر کو بام پہ آجلوہ دکہایا تونے
نور خورشید سی ہی جرم قمر کی تابش
بیم رسوائی و اندیشۂ بدنامی سی
تجہکو دکہلاؤن تماشا مین جنون کا اپنی
دیکہتا ہی تری ابرو کی طرف یون مہ عید
تنگ ہم صحبتی آخر مری کام آئیگا
شاد شاد آئی عیادت کو دم آخر تم
اور اک بہجتی ہین شعلہ فشان نالۂ گرم

دست گل خوردہ مرا ہو نہ گلی کا تری ہار
یون مین دیوانہ ہون پر کام مین اپنی ہشیار
مین اسی بات پہ مرتا تہا کہ تم ہو عیار
سرو و شمشاد سی قمری نکری فرق چنار
ایسی کمظرف کو دیتی ہین جام سرشار
ہای جو دشمن جان تہا اوسی جانا دلدار
نہ تمہارا کوئی عاشق نہ ہمارا کوئی یار
وہان سی آتا ہی کبی باز وہان سی فرار
مجہکو اوس بت کی سوا اور سی کیا ہی سروکار
ہان چبہ جائین کف پا مین کہین دل کی خار
کہ ہی خاکستر گلخن مری خط کا غبار
ہو نہین جسمیان کش حسرت آغوش و کنار
وہم آتا ہی کہ ناصح بہی ہو عاشق زار
یہ نہ سوجہا کہ پڑا ہی کوئی زیر دیوار
می سی ہو کیون نہ فزون حسن رخ یار
کیا کرون کر نہ سکا وحشت دل کا اظہار
آ رہی کوئی پریوش جو تری قرب و جوار
جسطرح سونی ہلال رمضان بادہ گسار
وہان نکالین گی جہنم سی مجہی اہل دیار
ایسی بیدرد پہ کرتا ہی کوئی جان نثار
کیا کرین یون ہی نکالین گی وہ دل کا بخار

# مطلع ثانی

ننگ نامی نہ سہی مجھکو ہی تم سی سروکار
اگیا لب پہ دم اور بات نہ پوچھی تمنے
کس لئی اسی مجھے کہتا ہی کہ حیوان ہو تم
اگر نہیں صحبت اغیار سی پرہیز نہین
سچ ہی مفلس کو نہین عشق کی لذت کہ مجھے
وہ جلی محفل دشمن مین جو ہو شمع لقا
پائی خم ہی بتی سزاوار یہ زیبا ہوئی
رنج کے بعد ملون کیا کہ رہائی معلوم
فائز وصل ہوسناک سی وہ بات کرو
کیا کہون قصۂ طغیانی دریائی سرشک
رشک وہ شی ہی کہ ہر اک ملک الموت مجھے
نقد جان اپنے تجلی کی نہ کہنا قیمت
کیا ہو گر اوسکی ستم روز جزا ہی نہ کھلین
دائم اوس جانکی دشمن سی جدا ہی کہا
ہمہ وقت مری نظر و نین مین انداز ترکر
آپ دیکھا نہ سنا اور سی پر جھوٹ نہین

چھوڑ دون آج وفا گر ہو وفا سی بیزار
بوسہ دینے کا اسی منہ پہ کیا تہا اقرار
چھیڑنے کو جو کہا مینے اوسی گلرخسار
ہم بہی کچھ چاہ آزار کرین گی ناچار
زخم دلکی لیے پیدا ہوا مشک تتار
مجھکو چھیڑا اگر وہ تمسے کہا ہے سو بار
محتسب کی سر ناپاک پر اپنی دستار
ہاتہہ آجاہی جو صیاد کے رم کردہ شکار
جس سی ہر دم مجھی رنجش ہو نہ تمکو آزار
دیکھہ لو آئینۂ چرخ ہی زیر زنگار
نظر آتا ہی فرشتہ ہی اگر ہون اغیار
صبح محشر کہین بنجا ہی نہ روز بازار
مینے واعظ سے سنا ہی کہ خدا ہی غفار
تہا سپہر ستم ایجاد کہا تکا مرا یار
آج کل کچھ نگہہ لطف بہی سو ہی اغیار
تیری انکھین کہے دیتی ہین نہ کرنا انکار

ایصنم چاہئی مومن کی فراست سی حذر
سعومین زیب دہ صدر خلافت عثمان
لطف سی اوسکی نہین غیرت باغ فردوس
اوسکی احسان فراوان کا جو ندکور چلے
قلزم جود کا وہ جوش کہ پانی پانی
آتش مہر دگمل کو نہ بجھا دیوی کہین
بیر رومہ کی حکایت مین کہا رضوان نے
گرہ آب ہو گر قطرۂ عمان ہمسم
دست یاقوت فشان ہو وی لب جود وہ اگر
کرم اوسکا ہو اگر پایہ فزای اعداد
ذکر بخشش مین پڑی جہڑتی ہین منسی موتی
اوسکی تمکین سی اگر کوہ کو دیجی تشبیہ
قطر لطف سی گر چارہ گر عاشق ہو
اوسکی دروازی کی سکان کا آرام تو دیکھ
شرط ایمان ہی پیمان خلافت اوسکا
قصۂ بیعت رضوان مین اشارہ ہی یہی
احتساب اوسکی سی گو محفل کفار ہی ہو
آپ ہی سایۂ مژگان سی لگا ڈ دری
گل ہوا ایم سی پہر غنچہ کہ تہا صورت جام
جب ملک فتوی پر جبیں نہو کیا مقدور
توڑ دین سبحۂ زاہد کی لیے یون ہندو

کیا نہین تو نے سنا قصۂ شاہ ابرار
جسکی مسند کی حسد سی فلک اطلس خوار
خلق سی اوسکی زبان رشک دکان عطار
کم ہو مستعمل تقریر بجای لسبار
آگی خطہای کف دست کی موج انہار
شعلۂ رشک سی جلتا ہی سحاب آذار
سلسبیل اوسکی ہی دریای سخاوت کا کنار
صدف چرخ کری شکوۂ طغیان بحار
کوہ سیلان پہ ہنسی خاک فضای گلزار
درج عرش کو ہی صفر گنی حد شمار
مدح خوان کی لیے ہی یہان صلۂ ایثار
ہی یقین شعلۂ جوالہ کو آ جای قرار
کری حیرت سی بدل شرم کو چشم بیمار
ہوگیا دشمن بسمل کو تڑپنا دشوار
وہ مسلمان ہی کیا جسکو ہوا اسمین انکار
ورنہ کوئی نہین ہمدست رسول مختار
ذکر تحریم مزامیر کری موسیقار
چشم خوبان کو جو باندہی کوئی شاعر میخوار
دیکہکر باغمین مستانہ صبا کی رفتار
کہ کوئی کام کری یہ فلک ناہموار
ہین اسیر انسکی گویا کہ ہنتے زنار

کاٹ لی ہاتھ بہی پہلو وہ اگر روز دعا — اپنی مرنے سی ذرا جان چرائین کفار

اوسکی تلوار کی آہن کا گر آئینہ بنے — زرد تر چہرۂ عاشق سی ہو رنگ رخ یار

معنی روشن و مضمون بلند اور سنین — سامعین گر ہی اگر مطلع نو پر اصرار

## مطلع ثالث

ای شہ عرش سریر و مہ خورشید عذار — در دولت پہ تری انجم و افلاک نثار

توسن چرخ سی تشبیہ فرس کا تری ننگ — کلب جبار سی نسبت سگ در کو تری عار

سائلونکا تری کوچی مین دم فیض ہجوم — جیسی گلزار مین ہنگام سحر جوش ہزار

جل رہی ہین پس مردن بہی نہین کیون گرانہ با — تری حساد کی احوال پہ ہی شمع مزار

صرصر عاد سی غالب ہی کہ جنبش نکری — وہ ورق جسمین رقم ہوون تری اوصاف وقار

جا کی جنت مین بہی ہتی ہی تری در کی ہوس — ورنہ مرغان اولی اجنحہ کیون ہون طیار

بجر ارشاد و ہدایت سی تری ہو جاوی — فیضیاب نم تاثیر اگر ابر بہار

موسم گل مین سیہ مست جوان تائب ہو — روز باران مین کری پیر مغان استغفار

دل روشن نے تری بسکہ کیا تہا حیران — صرف آئینہ ہوا خاطر حاسد کا غبار

شکوۂ غمزۂ سفاک نہین عاشق کو — اوٹہ گئی تری زمانی مین یہ رسم آزار

آز بصرفہ مین افلاک ہین کیون سرگردان — کب ہوا ایسی شررونکو تری بزم مین بار

مقتبس ہین مہ و خور رای درخشان سی لیے — ہی منجم کو اسیواسطے کشف اسرار

راکب خرم ترا ناقۂ صالح تہ ران — رائض عزم ترا دوش ملایک پہ سوار

گیند کیا چرخ تری حلم کی چوگانکی لیے — لامکان کیون نہو پر تنگ بہت ہی مضمار

سنکر افسانۂ یوسف تری ایام مین گرگ — غم تہمت مین ہوی جنس سی اپنی بیزار

سیل خندہ دوڑی ہی گلگلی لیکر پانی — کری تعمیر مکان کا جو ارادہ معمار

پایۂ عرش پہ ہو کیون نہ غلاف اطلس چرخ — پوشش ساق بنی تری جبا سی ہی ازار

صوفیون نے تری چہری کا جو عالم دیکہا
ہوئی قائل کہ تجلی کو نہین ہی تکرار

خوف سی تیری عدالت کی لگا کر مسّی
سرخیِ لب کو چہپاتے ہین بتان خونخوار

اوج لاہوت کا ہی طائر اندیشہ کو شوق
وہانسی آتا ہی نظر جو تیری رفعت کا حصار

ای شہ پایہ فزا اوج سرا گر تیرا
پستیِ بخت نگونسار سی ہو شکوہ گذار

ہووی فریادرسا سمع خراش قارون
پر ترحم کہ ہی بیصرفہ نہ اُسکی زنہار

طالع پست کی نسبت سی مرے ازدون چرخ
بخت تیرہ سی مری روز مہ انور تار

روز با جور دن اور رات شب یلدا ہے
دونون نقطون پہ ہی لیون ہمسری لیل و نہار

میری اقبال کا آجائی اگر دور قریب
تو ثوابت سی گران رو ہون نجوم سیار

ذروۂ اوج سی برجیس کو رجعت ہو جائے
نور مین زہرہ کری مہ کی قران سی انکار

تاکہ ہو جائی ہر آزار کا صدر ایک ایک
سخت تحسین کو ہی دفع طبیعت پہ قرار

بندہ ہی امیدگر اک خوشۂ گندم کی مجہے
تیر تحویل سی ہو برج شرف کی بیزار

گر حصول زر مسکوک کی سمجہون مین دلیل
ناخن تیغ سی ہو سینۂ خورشید فگار

خونکی میری ارادی سی ہوا ذابح سعد
قتل پر میری کمر باندہی ہی شکل جبار

زیست اپنی ہی تو تربیع و تقابل کی سوا
بہول جاوینگی منجم جو ہین باقی انظار

حور و جنت کی بہی امید خدا سی نہ رہی
شور محشر سی نہونگی مری طالع بیدار

نہ ہنر کی مری پرسش نہ سخن کی مری قدر
نہ گہر کی مری ارزش نہ طلا کی معیار

کسقدر حکمت اشراق سی جی جلتا ہی
ہو گئی شعلۂ دوزخ مری وہ فلکی انوار

غم بیقدری ہیئت سی جگر چاک ہوا
خرق افلاک سمجہتا تہا مین کتنا دشوار

کیا حساب اسلئی سیکہا تہا کہ گہر مین بیٹہی
کیجئے درہم و دینار کو داغون کی شمار

نہوا اسکے مریضون سی حصول الا رنج
کردیا مجہکو مری چارہ گری سی بیمار

در منشور مری زینت صد صدر ہوئی
لیک بزم امرا مین نہ ملا مجہکو بار

مو شگافی کی بہت شعر میں پر فائدہ کیا
ہے وہی دست تہی شانۂ دست ادبار

نہ صلہ مدح کا پایا نہ غزل کا انعام
ہائے ناکامی یاقوت لب و لعل نگار

کف رنگین بنے کیا خون خیال رنگین
دست دربار کی شاکی ہے یہان ہر بار

اب تلک ہاتھ بھی خالی ہے بغل بھی خالی
کیا امید بر سیمین ہے زر دست افشار

واہ قسمت کہ ندے خوردہ گل بھی گلچین
زمزمی مرغ گلستان کی سی کھینچین نہ ہزار

کیا قیامت ہے کہ اک دم نہ ٹھہرنے پائے
دون اگر خلد سے تشبیہ دکان خمار

در نایاب تو کیا خاک سے بھی منہ نہ بھرے
جسکے در پر مین کرون لولوی شاداب نثار

مدح خوانی کا مری جائزہ شاہی بھی نہین
وائے حرمان کہ ہین بے جائزہ ایسے اشعار

ہین ہنر سب سبب رنج جہانین کہ گناہ
خاصیت سے ہو سزاوار شکنج عصار

مو ہنر ہی ہنر و ورا نالہ و فغان سی حصول
ذکر کیا راہ پر آئے فلک ناہنجار

بس بس آہنگ دعا سنجی ممدوح کہ ہے
متصل عرش معلی سے نزول آثار

جب تلک گردش افلاک سے اس عالم مین
ایک کے دلکو قلق ایک کے دلکو ہے قرار

تیرے احباب رہین تکیہ زن مسند عیش
تیرے حساد ہون آوارۂ دشتِ ادبار

**تیری زبان کلک گوہر نثار بہمن**
**ساطع حقیقت امامت خداوند ذوالفقار**

کٹتی ہے میری تیغ زبان سے زبانِ تیغ
کیونکر سخن فروش ہون سوداگرانِ تیغ

میرے نفس کی دیکھ کے معجز نمائیان
کیا دور ہے کہ دم زن ہے درمیانِ تیغ

فردوسی ایک خار جنان جیان تھا
گلریز میرے دم سے ہوئی داستانِ تیغ

حساد میرے پانون تلک خون مین ڈوب جائین
جوہر اگر دکھاؤن مین اپنی لسانِ تیغ

میدان گشت و خون مین مرا دست بی سوار
جاوی عنان کشین تو ہو ہمعنان تیغ

ہے دل خراشیان مری اشعار شوخ کی
سینے پہ منکرون کی ہین لاکھون نشان تیغ

ہرگز نہ کر سکی مری خامہ سی سرکشی
پیدا سر نگون سی ہی عجز عیان تیغ

جس جا کہ خطبہ خوان ہو مری تیزی زبان
وہان جا ہی فرض سجدۂ منبر فشان تیغ

پابوس گر کری مری خامی کا بند ہون
شیرینی سخن سی لب خوش بیان تیغ

خجلت سی آب و تاب سخن کی ہی آب آب
کیونکر چھپی چھپاؤ سی شرم نہان تیغ

مت پوچھ مجھسی خون عنادل کا ماجرا
ہر گل زمین شعر پہ ہی آسمان تیغ

ہو وہی نہ میری حجت قاطع کی سامنے
سرگرم لاف و دعوی برش زبان تیغ

کیسی شکست رونق بازار ہو گئی
ہی تختہ بند دست قلم سی دکان تیغ

میری بدیہہ سنجی کی جاہل کشی کو دیکھ
نظرون سی گر پڑا ستم ناگہان تیغ

اکھات مین تمام ہی یہان کار مدعی
کسکی بلا ہو بار کش امتنان تیغ

آہن گداز نالہ مرا دیکھ کر نہ ہو
پیکان ضمان خنجر و خنجر ضمان تیغ

کیا تاب میری حرف پہ انگشت رکھ سکی
ہر خط پہ تختہ چین کو ہی وہم و گمان تیغ

گر شوق زخم عشق کی لذت بیان کرون
ہرگز ہما نکہا ہی بجز استخوان تیغ

دل ہی مین حسرت نقش خونچکان رہی
میری معاندون پہ ستم ہی امان تیغ

پڑھتا ہون اور مطلع رنگین کہ سن جسے
سرگرم آفرین ہو لب خونچکان تیغ

## مطلع ثانی

نہلا دیا عدو کو لہو مین لسان تیغ
میری زبان کے آگے چلی کیا زبان تیغ

پھر جوش آ گیا دم خونابہ ریز کو
پھر تیزی زبان پہ ہی قربان زبان تیغ

صد مژدہ جراحت منکر حسود کو
کرتا ہون رزمگاہ مین مین امتحان تیغ

مومن کو آرزو ہی ثواب جہاد ہی ۔۔۔ کفار کاش آکی سمٹین داستان تیغ

آئی ہی لب پہ مدح خداوند ذوالفقار ۔۔۔ لیجاؤ منکرون کی لیی ارمغان تیغ

شیر خدا علی کہ شجاعت سی جسکی ہی ۔۔۔ سر پنجہ اسد پہ زنخ زن بنان تیغ

غالب کہ سر چڑہائی سی اوسکی ہو فرض عین ۔۔۔ تعظیم تیغ و تکرمت تیغ و شان تیغ

کیا دور اوسکی دست کرم کی اثر سی گر ۔۔۔ یاقوت ریز ہو مژۂ خونفشان تیغ

ای ابر تند بار ظفر خرمن عدو ۔۔۔ ہی حر محو گرم پائی برق تپان تیغ

وہ آنچ تیری تیغ مین جلجای مثل طور ۔۔۔ گر تو صنم کدہ پہ کری امتحان تیغ

کہتی ہین دیکھکر تری دشمن ہلال عید ۔۔۔ کہاوی سوای زخم کی کیا میہمان تیغ

جوہر تری مخالف مجروح مین نہین ۔۔۔ کوئی نگر یہی کہ وہ ہی قدردان تیغ

حسرت ہی تیری بوسہ دست بلند کی ۔۔۔ کسطرح چرخ پر نہ چڑہی کہکشان تیغ

دشمن کا ایک نیم اشاری مین کام ہو ۔۔۔ ابرو کا تیری عکس پڑی گر میان تیغ

کوشش سی نی تیری حرف غضب مٹا دیا ۔۔۔ کیون بید خوان دہر نہون بادخوان تیغ

تمکین کو تیری دیجیی گر کوہ سی مثال ۔۔۔ رو نہین تنون سی اوٹہی نہ بارگران تیغ

آب حیات چارہ گری یا دم مسیح ۔۔۔ ممکن نہین جبین تری خونکردگان تیغ

منکر تری امامت حق کی ہین گرم جنگ ۔۔۔ درکار ہی وضو کو جو آب روان تیغ

کیا سر کشی کی تاب کسی سخت کوش کو ۔۔۔ جہکتا ہی تیری آگی سر قہرمان تیغ

تیری عدو گر اپنا گلا آپ کاٹ لین ۔۔۔ کام آئی کوشش و کشش رایگان تیغ

نسبت سی تیری ہاتہ کی چشمک زنی کری ۔۔۔ ابرو ہی دلربا پہ خم جانستان تیغ

کیا بات تیری پنجہ آہن فشار کی ۔۔۔ ورد زبان ہی غلغلۂ الامان تیغ

سرخی تری عدو کی لہو سی ہی جا بجا ۔۔۔ رنگین کسطرح سی نہو داستان تیغ

ظالم ہین تیری دیدہ بالان کہ وقت جنگ ۔۔۔ بانگ شکست تیغ ہی شور و فغان تیغ

کوئی کری نہ گرمئی روز نشور مین
بسمل پہ تیری مہر مگر سائبان تیغ

وہ دست روز مظہر سرپنجۂ خدا
وہ تیغ باعث شرف دودمان تیغ

لرزان تھی مثل بید تری رعب سی جو ماتہ
پہل باغیون کو کچھہ ملا جز زبان تیغ

پتھر کو بھی نہین تری حملہ کی تاب ہی
یاقوت رزد شاہد بیم نہان تیغ

جراح کیا کہی تری زخمی کا ماجرا
سوزن کی بھی زبان ہوئی ترجمان تیغ

یہ کہکشان نہین کہ رہا خوف سی جو دھیان
سو پڑگیا ہی دل پہ فلک کی نشان تیغ

پایہ تری مدیح شجاعت سی بڑہ گیا
کیونکر رہی نہ تارک سر پر زبان تیغ

ہر بار کیون نہو تری تلوار تیز تر
دشمن کی ہی قساوت قلبی فسان تیغ

سیف و قلم ہین دونون ستون کاخ دین کے
حیران ہون باب علم کہون یا جہان تیغ

رنگین بیان ہو گر تری غزوہ کی ذکر مین
پڑہنی لگی درود لب خونچکان تیغ

غازی ہی بھی تو شہید بھی تو تیری دم سے ہی
سرگرم جلوہ فصل بہار و خزان تیغ

زہر آب دین اگر تری دولت کی دور مین
عمر خضر ہو زندگئ جاودان تیغ

گرم دعای شاہ ہو مومن کہ کب سی ہی
آمین سرا زبان اجابت فشان تیغ

روز نبرد حادثۂ زیر شکست و فتح
جب تک کہ ہی نشیب و فراز جہان تیغ

تاج ظفر ہو زیب دہ فرق دوستان
اعدا کا سر رہے تہ بار گران تیغ

## قصیدہ

چاہنا خلق کو صہبا و صنم سی محروم
ایسی نیت پہ بہشت آپکو واعظ معلوم

محتسب نی خم می چھین لیا یا قسمت
ایسی کم بخت کی ہاتھہ آئی ہمارا مقسوم

پاکدامن ہو تو بدگو کی نہ دم مین آنا
سنتی ہین لوط کی مہمان کو بھی آتی قتال کردم

ہم ہین اور عشق حقیقی کہ بجز ذات خدا
نہین پایا کہین دنیا مین وفا کا مفہوم

ہای لیتی بذیا نام عدو غیرت سے    ورنہ کیا کیا مری ویرانے مین تھی کثرت بوم

کہین ایسا ہو وہ غیرت حور آجاوی    ہی بہت میری خباری پہ فرشتون کا ہجوم

گاہ کہتا ہی جنون عشق کو گہہ کفر و حرام    جہل کر نیکو پڑہی تھی مری ناصح نے علوم

گرمی شوق شہادت ہوی فولاد گداز    رہ گیا تشنۂ آب دم خنجر حلقوم

گر نہو میکشی و وصل صنم کی تقدیر    تو یقین آئی مجہی یہ کہ جہان ہی موہوم

مصرع زلف کبہی ہاتہ نہ آیا اپنے    نہوا پر نہوا حال پریشان منظوم

جوش وحشت ہی پہ ناصح نہ پہنا زنجیر    دیکہہ دیوانہ نہو مین نہین پابند رسوم

تو جوان جب کوئی جاتا ہی جہان سی ناشاد    تازہ ہوتا ہی مجہی داغ امید مرحوم

گرد باخواہش بیداد سے احوال تباہ    تو تو ظالم نہین زنہار پہ مین ہون مظلوم

زلزلی آتی ہین جب سی مین تہ خاک آیا    چین دیتی نہین اب تک بہی مجہی طالع شوم

چاہیی صبر بقدر یہ دریغ ای ہمہ غلط    تو خدا کا نہین جیسا ہون مین دلکا محکوم

طعنۂ وصل ہوسناک پہ ہنس دیتی ہین    مگر الزام و ندامت نہین لازم ملزوم

تیری رفتار قیامت مری زاری طوفان    حسن و عشق یہ کیونکر نہ پڑی خلق مین دہوم

پاکبازی کی طمع ہمسی گنہگارون سی    کیا ہوی عشق مین ای زہرہ جبین معصوم

نالۂ گرم سے دلبر کو بنایا دلدار    معجز عشق سی جان بخش ہوی باد سموم

یہان کی لاکہون خلشین وہان کی ہزارون ہین    ایک جان اور یہ ہنگامۂ آلام و غموم

کیا کہین آج تری کوچی سی گذری تہی نسیم    ویسی ہی تازہ ہین گلہای مکرر مشموم

محتسب آنکہ آئی سی ہوئی دیر خراب    قصد کعبہ کا نکیجی گا یہان ہمین قدوم

آجتک ای صبح کٹی ہین سیکئی شب غم    جلد جائین مع اغیار جہنم مین نجوم

مجہکو پامال کیا کیون نہ فزون ہو غیرت    درد افغانسی ہی پیر فلک کو خرطوم

گالیان دیکی زمانی کو کرونگا تسخیر    ہین پسند فلک سفلہ صفات مذموم

جب منایا مجھی اوسنی وہی الفت وہی دل
سبب شادی دشمن تو تبا دو پہلے
سبزہ رنگی نے تری قتل کیا ہی ظالم
افضل الناس حسن ابن علی سبط نبی
ابر بارندۂ دانش گہر فیض کمال
مظہر شان الٰہی ہی یہانتک کہ حکیم
علم اعجاز اوسی معجزۂ علم اوسے
فکر الزام حکیم و متکلم ہو اوسے
اثر ذکر سی ہو صاف دلیکی اوسکے
سائلون کو جو وہ دیتا ہی طلب سی پہلی
جود ہر بار فرو لسنی کف بیفاصلہ بخش
ہین مشابہ بہت اوس دست کرم کی تل سی
شبہہ کیا عصمت لخت جگر احمد مین
عہد مین اوسکی جو گل نر اری بلبل اپنی
کہین منکر کو نہ انکار قیامت ہو زیاد
نہ وہ خالق ہی مگر ہی اثر باعث خلق
السلام ای روش اموز طریق اسلام
وہ ترا پایہ ہی ای شاہ جوانان بہشت
گر کہی کوئی کہ بالفرض مماثل ہی ترا
کیا تری مرکب چالاک کی نکلی ہی ثنا
یہ سکو دو کہ بیان تک وہ وہ مین اوسکی

یہ غلط ہی کہ اعادہ نہین بحر معدوم
پوچھنا پھر یہ تجاہل سی تو کیون ہی مغموم
یاد آتا ہی مجھے حال امام مسموم
سید و سرور و مولا و مطاع و مخدوم
قلزم حسن عمل منبع دریای علوم
تنزل ہی دم بحث وجوب اور لزوم
جسمین اندیشہ ہو عاجز وہ سب اوسکو معلوم
تو مجسم نظر آجائین نکات موہوم
نقش مرات ہوا عکس ضمیر مکتوم
فرط بخشش سی نہ مجمع رہی گو جسمین درہوم
دشمن مایہ معمول وکفاف مرسوم
کیونکہ اصفار نہون مرتبہ افزای رقوم
جب مسلم ہو کہ معصوم ہی جز معصوم
ہو نسیم سحری ہم اثر باد سموم
عدل سی اوسکی ہی آبادی ہر کشور و بوم
نہ وہ رازق ہی ولی قاسم رزق مقسوم
السلام ای خضر جادۂ جنت ملزوم
کہ ہوئی حسرت پیری کی تمنا محروم
ذکر کیا پھر کوئی تقدیر کا سمجھی مفہوم
لیک کاغذ پہ نہ ٹھہری کلمات مرقوم
منہ سی مفتوح نکلتی ہین حروف مضموم

ہی بجا دیجی اگر تجھکو سلیمان سی مثال — کہ مسخر ہی پری اور ہوا ہی محکوم

تیری افواج کا میدان مین دم جنگ خروش — بلبلوں کا ہمہ آزار گلستان مین ہجوم

مدعیکو تری تلوار سی بچنی کی تہی فکر — کردیا تیغ گریبان نی دوپارہ حلقوم

تیری اعدا کو سمجہہ ہو تو کرین جان پہ رحم — آدمی تو نہین یہ پر ہین جہول اور ظلوم

بوسہ دی تیری دم تیغ کو تو آجا دی — جسکو آتی ہنو تقطیع کلام منظوم

تیر باران سی تری کیونکہ نہ بہاگین اعدا — جانتی ہین کہ شہب بہر شیاطین ہی رجوم

آج کہدی تری قاتل کی سزا اور حشر — تو عجب کیا ہی کہ جاتی رہی تاثیر سموم

مدد غیب پہ کی لشکر مغلوب سی صلح — کہ مسلمان نہین معتقد طالع شوم

نہ مقابل ہو تری قصد کی عزم افلاک — نہ برابر ہون تری حلم کی احکام نجوم

ہو دل آزردہ کوئی گر تری دشمن کی سوا — طبع تحسین سی جاتی رہی تاثیر غموم

جہد شاہانہ یہی ہی تری کوشش سی ہوئی — خانقاہ فقرا بارگہہ قیصر روم

اہمیت ایسی ہوئی مدرسہ مین تجہ ہی — ڈہونڈتی پہرتی ہی تاثیر فغان مظلوم

ہین مخاصم تری بدبخت یہ کم بخت نہین — یعنی کثرت سی ہی قسمت مین جحیم اور زقوم

مرحبا یا بن علی کی چلی آتی ہی صدا — اب تلک روضۂ رضوان سی رہی فیض قدوم

دعوت عام تری سبکو بنا دیوی خاص — گر قضا کو نہو پاس صفت فیض عموم

ختم اللہ کا مورد ہی زبس قلب سیاہ — تیری دشمن کو ہی ختمنا بہ رحیق مختوم

دوستونکو نہین ڈر وسوسۂ شیطان کا — ہین جو دشمن سو مقصد ہی شعار مذموم

جام می گر کوئی پی جائی تری نہی کی بعد — زہر کہا وی پی درمان خراش بلعوم

تیری ایام مین باقی نرہا بسکہ فساد — چشمۂ خضر مین انہار عروق مجذوم

بدی خلق سی افزون تہی نکوئی تیری — کردی انصاف الہی نی یہ امت مرحوم

گر کہی یرحمک اللہ ترا خصم لئیم — عطسہ زن پہر نہو زنہار دماغ مزکوم

تا سحر شام عبادت تری شب بیداری — شارح آیت کرسی ہی بس حی القیوم

ہو مومن آہنگ دعا ختم سخن کا ہی یہ وقت — آپ تو اب ہین دانای قوانین و رسوم

جب تلک ذلت و عزت طرب و غم سون خلق — گوشہ گیر انجمن افروز بسمین و معدوم

تری احباب مطاع اور توابع رہین شاد — تری حساد خراب اور تری اعدا مغموم

یاد ایام عشرت فانی — نہ وہ ہم ہین نہ وہ تن آسانی

جائین وحشت مین سچ ہی صحرا کیون — کم نہین اپنی گہر کی ویرانی

خاک مین رشک آسمان سی ملی — ہای کیسی بلند ایوانی

کردیا گردش سپہر نی حیف — برج خاکی سپہر کیوانی

ایسی وحشت سرا مین آگئے کن — بے دری کر رہی ہی دربانی

تختہ سنگون سی جمین ہی پوچہون — کہ مین شہری ہون یا بیابانی

کیا ہوئی وہ بلندئی دیوار — کیا ہوئی وہ عماد طولانی

جائی گل ہی چمن مین ہرزہ گیاہ — گاہ کرتی ہی ناز ریحانی

اٹ گئی حوض و نہر غیر از چشم — ایک قطرہ کہین نہین پانی

نہ لگی کچھ نشان آب روان — خاک ساری جہان نہین چہانی

سقف رنگین و زرنگار کہان — جز سپہر و نجوم نورانی

شور زاغ و زغن ہی سمع خراش — اب کہان بلبل و غزلخوانی

نظر آتی نہین وہ تصویرین — نقش دیوار کیون نہو بانی

صرف دلق گدا ہوئی پردی — زینت افزای کاخ سلطانی

آب کاشانہ فرش خاک ہوا — کیسے قالیچہ ہای کاشانی

یا ظروف و سماط سی مجھے تہا — دعوی قیصری و خاقانی

یا نہین ہی مرقع و کشکول — تا کرون تازہ رسم ساسانی
مسند گوہرین کا دہیان آیا — پوچہتی کیا ہو وجہہ گریانی
بالش سنگ و خواب وا ویلا — بار خاطر ہوئی گرانجانی
ہم ہین اور حسرت مئی گلگون — خون پلاتا ہی قہر یزدانی
زہر ملتا نہین کہ پی جاؤن — اب کہان وہ شراب ریحانی
شور ہستی دعای نوح نہ تہا — کشتی می ہوئی جو طوفانی
وہ گزک کیسی وہ کباب کہان — نقل مجلس ہی دلکی بریانی
یا یہان پرنیان و اطلس سی — جلوہ گر تہی سپہر سامانی
یا یہ احوال ہی کہ چاک ہوا — تنگیون سی لباس عریانی
کیا کہون اپنی گردش ایام — صبح نوروز ہی شبستانی
اس چمن زار کو خزان تہی ضرور — مین کیا تہ کی بات پہچانی
کرد با خالق دو عالم نے — امتیاز ریاض رضوانی
ہائی وہ رقص خوش قدان چگلی — صدقی انداز سرو بستانی
ہائی وہ زمزمہ سرا چنگلی — سحر ہاروت زہرہ الحانی
ہائی وہ ساز و برگ عیش و نشاط — قوت افزای روح انسانی
تیرباران فاقہ نے مارا — بک چکی تہی کلاہ بارانی
پنبہ داغ دلکو حیران ہون — نرہا خرقۂ زمستانی
ایکدن یون ہجوم یاران تہا — جیسے اب مجمع پریشانی
کس سر پر غرور کو دی ہی — تنگی غم نے چین پیشانی
مجہی دونون جہان سی کہویا — کیا کہون ظلم چرخ دورانی
یعنی اس حال پر فزون ہی مین — آرزوہائی نفس شیطانی

حسرت لعل سیم تن مین ہوئی
گوہر اشک چشم مرجانی

ای فلک دلکو داغ کرتی ہی
رنز خورشید کی درخشانی

بے زری سی مری تجھی حاصل
کچھ نہوگا بجز پشیمانی

طالع ہر بدیع سنج مین ہی
کیا ضرورت ہبوط میزانی

جان مومن پہ گونہ گونہ ستم
کافرانی ہی نامسلمانی

تا کجا ای زبید شتم خصال
فتنہ ہای فریب مردانی

اوس سی کاوش نکر نہو ظالم
آپ اپنا تو دشمن جانی

تجھی معلوم ہی کہ ہی وہ کون
کھول دون مین یہ راز پنہانی

مدح خوان شہ وزیر لقب
ختم جسپر ہوئی سخندانی

پایہ سنج کمال اہل کمال
فارق قلزمی و عمانی

کیا کہون اوسکی دست ہمت کی
مین گہرباری و زرافشانی

ہر گداکی ہی زینت کشکول
رشک ترصیع تاج سلطانی

اوسکی احسان سی غرۂ شوال
اہل تقوی کو سلخ شعبانی

کہین ہیر نگئی زمان سی فزون
خوان نعمت کی اوسکی الوانی

مور کو وہ جوادوی ڈالے
شوکت و حشمت سلیمانی

کردی ساری جہان کو سیراب
بحر ہمت کی اوسکی طغیانی

بخشش بے شمار سی مشکل
ہی دبیر فلک کو دیوانی

اوسکی خوان نوال سی ہو مثل
آز اشتہ کی کند دندانی

اوسکی عہد کرم کی نسبت سے
بڑہ گئی عمر عالم فانی

بے سخاوت اوسی قرار کہان
کہ ہی عادت طبیعت ثانی

اوسکی ہی روزگار مین احسان
ابر کو ہمنی و نیسانی

دوری اپنی نہین ہی تاج فیض
مہر کو کیا حجاب ظلمانی

گرگ نی دور عدل مین اوسکے — سیکھہ لی راہ و رسم چوپانی

آشیان عقاب و شاہین مین — روز کنجشک کی ہی مہمانی

حملۂ شیر گیر سی اوسکے — نعرہ زن ضیغم نیستانی

اوسکی ایک ایک لشکری کا تنگ — دعوی سامی و نریمانی

خنجر جا نشگاف مین اوسکے — ابروی یار کی سی بُرّانی

افعی رمح دیکھہ لے اوسکا — تو عصا ہو لجای ثعبانی

گرز سی اوسکے بار گردن ہے — مغفر مدعی کی سندانی

اوسنی شمشیر جب علم کی ہے — گاو گردون ہوئی ہی قربانی

موج دریای خونسی روز مصاف — ہووی کشتی زمین کی طوفانی

ہین مخاصم پہ سخت تنگ گذار — عمر جو کٹ گئی بآسانی

تیر خارا شگاف سی اوسکے — لعل جو ہی سو لعل پیکانی

زیر ران اوسکے توسن چالاک — رشک اسپ سپہر گردانی

شوخی یار کی سی چالاکی — نگہہ شوق کی سی جولانی

دم کلگشت وہ سبک رفتن — اہتزاز نسیم بستانی

روز جنگ اوسکی نیم جولانمین — صرصر عاد کی سی طغیانی

کثرت باد عنصری اوسکے — مثبت انقلاب ارکانی

اوس سی دیتی سپہر کو تشبیہ — گر ہو تا ستارہ پیشانی

مانع سعی ولیند اوسکو — ملک عالم کی تنگ میدانی

تیری اوصاف کی صحیفہ مین — صنعت کارنامۂ مانی

گل جبینی پہ تیری قربان ہون — نوبہار ریاض رضوانی

برومندی آرزوئی حصول — کشت مطلب کی تیری دہقانی

آستانی پر تیری چرخ نہم — ہو بجای بلند بینا لے
بہی ہے درجۂ شرف کیوان — قصر رفعت کی تیری دربانی
شعلۂ شمع بزم کو تیری — دعوی حسن ماہ کنعانے
داغ می تیری جام عشرت ہے — گل داماں با گدا مانے
تیری دشمن کیو اسطی عاشق — زلف جاناں سی ہی پریشانی
ای سخن سنج نکتہ دان تیرے — کس زبان سی کرون ثنا خوانی
مجہہ سی ناکس کی ہمنشینی کا — تجہہ سی داور کو شوق پنہانی
نہ یہہ سمجہا ہون سیر اختر سے — علم ظنی نہو وی ایقانے
حامل دفتر ہیچ سی یون — مجہی پہنچا تہا علم ادعانے
کہ نہیں کیون خیال طوف حرم — مومن اور اتنی ناسلمانے
تجہی معلوم کیا نہیں نادان — فرض ہی حج بہ نص قرآنے
کیونکہ ہو عذر بی زری مقبول — ہی خلاف قیاس برہانے
اول اس پہ سجدہ ریزی کر — تا ہی سفت جاہ کیوانے
پہر طواف حرم مین ہو مشغول — تیری صدقی شروط ایمانی
کب تلک اعتکاف بتخانہ — کب تلک کنج دیر و رہبانی
یوسف مصر نکتہ سنجی حیف — یون گرفتار چاہ کنعانے
کیا پیام اور کیا پیام گذار — جسکے ہر بات وعظ عرفانی
آب و تاب کلام سی اوسکے — آب ہو لولوی و مرجانے
عالم محمل حدیث رسول — واقف نکتہ ہای فرقانے
اوسکی آگی علوم پیر فلک — سبق کودک دبستانی
دیکہہ اشراق اوسکا افلاطون — کہی ہذا حکیم ربانے

جبہ خورشید سی فروزان تر — جبہ سی دل زیادہ نورانی

شام پیری مین اوسکا وہ عالم — زرد رو جس سی صبح ریحانی

کرم اللہ نام و ذات اوسکی — مظہر لطف ہای یزدانی

ہی مجھی بھی خیال طوف حرم — خضر رہ گر ہو فضل رحمانی

تاکہ صحن منا مین کرڈالون — نفس امارہ کو بھی قربانی

اس سی افزون ہی شوق اوس درکا — جس سی حاصل ہو یہ بآسانی

کہ محرک ہی التفات نہان — تاب فرسا ہی جذب روحانی

پر کرون کیا کہ بن نہین آتی — ورنہ مین اور تیہ پیمانی

دشت گردی کی شوق نی مارا — ہون تو دیوانہ لیک زندانی

سوچ سوچ اپنی دلمین کڑتا ہون — گو ہون وسواس ہای شیطانی

ہی ابھی آرزوی وصل صنم — ہی ابھی حسرت ہوس رانی

فکر انجام سد راہ ہوی — سن چکا ہون حدیث صنعانی

بعد یکچند گر خدا چاہے — مین ہون اور تیری در کی دربانی

اگی اوس بزم مین دکھاؤنگا — شعلہ ہای خرد کی نیرانی

میری سینی کی صفحی مین ہی رقم — علم دانا دلان یونانی

مجھ تلک پہونچی ہین اب وجد سی — در نہفتہ نکتہ ہای لقمانی

مہر افلاک عقل و دانش ہون — فطرتی ہی مری درخشانی

نسر طایر کو سمجھی رہی بے پر — مرغ فکرت کی بال جنبانی

وہ خردمند ہون کہی ہی مجھی — عقل اول حکیم لاثانی

مین وہ دانش دان حکیم برجیسی — مین ادا فہم سیر کیوانی

ہون وہ نباض جسکی ناخن مین — حرکات عروق شریانی

آئینہ ہی صفا سے دل میرا ‌ ‌ ‌ کیا ہوا گر نہیں ہے حیرانی
میری خامی کی جوش گریہ سے ‌ ‌ ‌ روئی دیتا ہی ابر نیسانی
سامنے میری تیز زبانی کے ‌ ‌ ‌ نطق الکن حدیث سحبانی
میری ربط کلام کو پہونچی ‌ ‌ ‌ نثر سعدی نہ نظم سلمانی
جانفزائی میری سخن کی دیکھ ‌ ‌ ‌ سم گنے خضر آب حیوانی
میری زاغ قلم کی نیم صریر ‌ ‌ ‌ صد صفیر ہزار دستانی
میری گوہر تمام ناسفتہ ‌ ‌ ‌ میرے یاقوت سب بدخشانی
میری نیرنگی تخیل سے ‌ ‌ ‌ سیمیا گر ہی روح نفسانی
میں وہ سرمایۂ بلاغت ہوں ‌ ‌ ‌ جسکے در کا گدا ہی خاقانی
انوری کی بیان میں ہے کہاں ‌ ‌ ‌ میری تقریر کی سی تابانی
ملک معنی کا شہریار کبھی ‌ ‌ ‌ دیکھ خسرو میری قلمرانی
میری نسبت سی خاک ہند کو ہی ‌ ‌ ‌ رونق سرمۂ صفاہانی
آج ہوتا کمال تو کہتا ‌ ‌ ‌ اب تخلص سزا ہی نقصانی
مومن اب ختم کر دعا پہ سخن ‌ ‌ ‌ تا کجا لافہای طولانی
جب تلک باعث نشاط و ملال ‌ ‌ ‌ ہی وصال و فراق جانانی
تیری حساد و رنج گوناگون ‌ ‌ ‌ تیری احباب اور تن آسانی
تیرا اقبال روز افزون ہو ‌ ‌ ‌ جیسے مومن پہ لطف رحمانی

## قصیدہ

صبح ہوئی تو کیا ہوا ہی وہی تیرہ اختری ‌ ‌ ‌ کثرت دود سی سیاہ شعلۂ شمع خاوری
چشم ستارۂ سحر ہوئی ہے زحل سی سرمہ سا ‌ ‌ ‌ دشنۂ ترک چرخ سی تیز نگاہ مشتری
خط بیاض صبح وہ شعلہ دم اژدر سپید ‌ ‌ ‌ عکس سی جسکے آب ہو آئینۂ سکندری

باد ہوا ہی گوئی باد خانہ خراب و جانگداز ‌ خفیہ شمال میں سموم باد صبا میں صرصری

سامعہ سوز و دلخراش گریہ فزا و زخم ریز ‌ نغمہ نوک عندلیب قہقہہ گل تری

مجھکو فغان سی کام اور ذکر میں اہل خانقاہ ‌ دیر میں شور بید خان میکدہ میں نواگری

چار طرف ہی غلغلہ حی علی الفلاح کا ‌ بذلیون سی عذر لنگ شدت ضعف و لاغری

شعلہ شمع سی فزون چہرہ مرا زرد گون ‌ رنگ شفق سی بیشتر گریہ میرا معصفری

رشک فزا نظارہ صحبت ساکنان قرب ‌ پستی بخت کو دکھائی گھر کی بلند منظری

صبح ہیری شب مریض شب اولین گور ‌ روز گزار ہیم شام غمی روز محشرے

غم نہ سما سکا مرا بسکہ جہان تنگ میں ‌ چرخ میں یہ محدبی اگئی اور مقعری

صبح کی جب ہوا ہے ساقی غنچہ لب ہو پاس ‌ می سی عذار لالہ رنگ لب سی مذاق شکری

ہر حرکت محرک شوق و مہیج ہوس ‌ قم قم شیشہ قاہ قاہ مطرب طرفہ زیوری

بستر گل پہ خواب خوش سرخوشی نشاط خواب ‌ عطر لباس سی گلاب جسم و دماغ کی تری

رطل گران دم صبوح مست مئی شبینہ رخ ‌ سر بسر امتیاز طبع ریح خمار سرسری

عطر مشام حور عین نہ فلک نوا فرین ‌ او خنہ و بخور سی عنبر و بان مجمری

ایک سی ایک کامیاب سینہ حاسدان کباب ‌ ایکطرف شراب ناب ایکطرف گزک بوہری

جنت ہی طبع تو کیا خلد میں گرملی بفرض ‌ قصر زبرجد و مئی لعلی و جام گوہرے

میری یہ بخت ہای بخت ایسی نصیب ہای نصیب ‌ چارہ یاس امید حشر مرگ علاج مضطرے

طول امل کی حد نہیں ساز طرب کہاں سی آئے ‌ بادشہی جہان ہو کم حیف وہان قلندری

یہانتکی ہوئی نہ ہانکی ہم جیسی قصر بت پرست ‌ بندگی خدا تو ہو گر نہ ہو صاحب افسری

چرخ نے جیسی جیتی جی کہیں پری عنا(یتین) ‌ خاک کریگی بعد مرگ ویسی ہی مہر مادری

عشق عیان کا کیا بیان حسن نہ ہر رہا نہان ‌ قمری نالہ کش زبان میری ہی دل صنوبری

وہم بدون شمن خیال قید سی چھوٹنا محال ‌ یہاں سی گریز کیا مجال بند گران پہ بیدری

چھٹ بھی گئی تو راہ بند جای بجای لامکان
رغبت وصل پہ حذر یار کو ہای ہای ہے
کل سی زیادہ آج ہی غم کی فراہمی مباد
چرخ سی جنگ اور ایک جز و ضعیف چرخ پہ
نالہ سی گرم و خشک زہرہ و ماہ کا مزاج
جان جہان کو دل دیا دشمن جان ہوا جہان
یکدل و گونہ گونہ زخم یک تن و فوج فوج خصم
جور سہون وفا کرون حق وفا ادا کرون
قدر ہنر کو جانئے عقل و تمیز و درک و فہم
سوا مرای عصر تو بیخبر اور جہل دوست
ایک جہان مین قدردان سو وہ برغم آسمان
راجہ اجیت سنگہ نام کامروای خاص و عام
فیل نشین بنا دیا خاک نشین کو اونی اب
چھین سی زر معدن سی در کان سی لعل و گوہر آئی
دست گہر فشان سی وہ نامہ اگر کری رقم
لیتی ہوی گرائی جو بار عطا سی لعل و در
حاتم و معن پایمال اوسکی صف نعال مین
لعل لب اوسکی درفشان جیسی گہر نثار دست
ایک شبیہ چرخ بزم کا نیمہ خراج نیمروز
ایک جہان گدای در اور وہ سب جو معتقد
دور کرم مین اوسکی لعل خشکی لب کا ہی بہا

کوئی عجب طلسم ہی گنبد چرخ چنبرے
تا کسی آفت قرار نے ہوس ستمگرے
آج سی کل زیادہ ہو حالکی اپنی ابترے
طالع دون خراب ہو آپ کری جو یاورے
گریہ سی میری سرو و تر طبع بروج اخترے
مہر مین ہوا نظر مین یاس سینہ مین آرزو بھرے
یک جگر و ہزار نیش یک سر و صد گران سرے
یہ نکرون تو کیا کرون قہر ہی عشق و بی زرے
دست کشادہ دل فراخ منعمی و تونگرے
بخل کی ساتھہ ہر جگہہ جمع بہیمی و خرے
آج یہان ہی کل وہان واہ کمال داورے
جو وہی جس کی نی نظام کار جہان کی ابترے
خاک نشین فلک کو زیب لاف و گزاف برترے
سکہ جہان مین شہرہ ہی اوسکی غریب پرورے
دام ہما ہو حسرت مرتبہ کبوترے
کلبہ خاکروب کو جیسی دکان جوہرے
صدر نشین بزم کام بخشی و فیض گسترے
جائزہ کم نہ آفرین دونون مین ہی برابرے
بخشش ہفتہ حاصل و فائدہ ہفت کشورے
بی طلبی سی شیخ وقت جسکا سوال قیصرے
در یتیم کو کمی چشم یتیم کی ترے

اس سی زیاده اور کیا ہو دہنگی بخشش و عطا
کم ہی اگر دہنی ملک بیش نہو مقرری

رونق لولیان بزم دیکہکر اوسکی جود سی
خیره نگاه بسکہ ہی لولی چرخ چنبری

گرم دعای بازگشت شکل بشر مین سبحۂ خاک
بہر حصول زیور و چاره رشک زیوری

اوسکی ادیم حشمت و مانع جلال پر
خستہ ذباب کی طنین طنطنۂ سکندری

جوش طراوت مشام وجہ عطاس غنج و جاه
لطف نسیم رشک بیز خلق شمیم عنبری

بوسہ وا بہر طریق سبحۂ و فرق ہر فریق
سنگ در اوسکا اک صنم رشک بتان آذری

تو وه بہار حسن باغ جسکی ہی نثار جان
لالہ رخی سہی قدی گلبدنی سمن بری

لب کو مثال کس سی دون لعل و عقیق ہمزا
گل مین کہان یہ نازکی مل مین کہان یہ احمری

چشم کا تیری امتزاج روح فزا نظر فرا
گریۂ مستی و نگاه روح و گلاب عبہری

فصل بہار بعد یاس کس لئی غنچہ پہ ہوا
بزم مین تیری گر نہ ہی گل کو امید ساغری

جمع جو ہین عدل و حسن جسنی خرابیان خراب
مست شراب لب شراب محو پری رخی پری

اطلس چرخ ریزگرد جوش ہوای رشک کر
آتش سینۂ نجوم خجلت آب پیکری

تو وه سوار یکہ تاز عرصۂ رزمگاه مین
جامۂ دور بین جسکی ساتہ قطرۂ نی سی صفدری

توسن بادپا ترا روز وغا بگاروی
صرصر عاد کی ہوا دم مین دکہا کی صرصری

سیر ریاض مین نسیم سطح ہوا پہ جو گل
عرصۂ بحر طی کری آن مین بی شناوری

سبزه بنر دگر چہ ہو خصم جہان کی زیر ران
توسن برترین فلک تو بہی مجال چاکری

اس تک و دو کو کیا کہین چرخ سی اسکی جست مین
نیم قدم پہ ره گئی طائری و تگاوری

ہای سبک عنانیان واه گران رکابیان
گاه غزال چین ہی وه گاه پلنگ بربری

مجہسی مدیح سنج کا یک خیال گر نہو
شاه سوار کیا کری کس سی ہو اوسکی چاکری

گرد سی دشمن اسلئی تو سی زبون و سرنگون
سبحۂ گہہ صفات بد تا کہ ہو نیک محضری

تختہ حریف کا تباه حال و تغیز کعبتین
نیل مرام و ششش جہت مہره و قید ششدری

جس نے مقابلہ کیا ہیچگری سی چل دیا
کیا کہلی ایک حملی مین گرچہ کہلی دلاوری

چرخ سی کم تو کیا ہوی خود جو ضرب گرز دو ہاتہی
حربہ سی ہیلی شکن بہر عدو یہ مغفری

ساکن بحر و بر تمام رام ہہون تو کیا کرین
تیغ مین یہ نہنگی اید طبع مین ہی غضنفری

افعی رمح سینہ کو چیر کے دل نکال لے
مار سیاہ زلف سی ہو نہ سکی یہ دلبری

بال و پر فرشتۂ موت ہین یا پر خدنگ
دشنۂ دشنۂ قضا یا تری تیر کی سری

خنجر برق تیغ مین گرمی مہر تیر ماہ
گریۂ زخم تیر مین جوش سحاب آذری

شہرت ظلم و جور سی دور مین تیری کیا عجب
ہفت پدر اگر ہم ترک کرین برادری

رونق بزم و حزم و رزم فر جلال و قدر جاہ
تو نے بغایت کمال جمع کئی نہ سرسری

سینہ پہ روی دلبران بر مین قبا سی ستمی
پاؤن پہ فرق سروران سر پہ کلاہ سروری

اسقدر اعتبار پہ اسقدر انقلاب حال
یعنی تری خدم کی ہین طالع و بخت سنجری

ہی تری در پہ منحصر اب جو شرف تو جائی ننگ
ماہ کو بیت زہرہ اور زہرہ کو برج مشتری

بسکہ خلف محال تہا ہو گئی نسل منقطع
ذات پہ تیری اسقدر ختم ہی پاک گوہری

ہی خرد مجسم و نکتہ نواز قدردان
دیکہہ نگاہ غور سی تو مری نکتہ پروری

شاعر بے نظیر ہون سحر بیان و بر ہون
دم ہی مرا نمونۂ معجزۂ پیمبری

سحر حلال سی مری جادوئی سامری خجل
طور کلیم اوج فکر نور خدا فسونگری

لاف زنی بس ہیچ رسم قدیم کیا کرون
اس غم تازہ سی نہین مجہکو امید جانبری

کفر حکایت غرور اوسکی بغیر یہ محال
تا تغنی و جریر عار رہی مجہکو ہمسری

میری زبان مین وہ بات جس سی ملک سخن جہت
میری بیان مین وہ سحر جس سی جنون زدہ پری

حیرتی عقوبت تازہ موکلان قہر
بسکہ مری حسد سی ہی تیرہ روان انوری

مجہکو یہ گلزمین پسند آگئی اتفاق سی
مزرع عمر مین کسی ورنہ سرکد بوری

نان گدا یہ رغبت شاہ جہان غلط غلط
باہمہ برتری مری زفروغ آرزوی فروتری

اب نہیں ہے اختیار نظم گوئی یہ زبان
اب ہیں لب پہ بوسہ زن ہندی مع تازی دری

باغ میں اپنی ہر شجر تا بہ چنار و سرو بید
اول و آخر بہار باد فروش نوبری

لذت مدح جانفزا تلخی ہجو تاب گاہ
شہد ہی بیان تو شہد ناب صبر ہی تو سقوطری

میری طلاقت لسان میری فصاحت کلام
چارہ صدر آزما ازلی گنگی و کری

میری معاند و حسود ہرزہ سرای زشتگان
ہاجی خویش و بیخبر مست بلب کف آوری

ہیں یہ سگان جیفہ خوار مغز سخن سے بے نصیب
کافر استخوان پرست طرفہ سگی و کافری

میں وہ شہ سریر فضل جسکے خطیب کے لیے
اوج و حضیض آسمان پست و بلند منبری

فرط جمال سے نہیں گرچہ لباس کا خیال
تو بھی تو بکر فکر کو تنگ ہے زہرہ معجری

قیمت حسن یوسفی میرے سخن کا رونما
ہے یہ وہ حسن جسکی ہے بیع مایہ فزای مشتری

حضرت مومن

اسقدر لاف اگرچہ ہے ہاں درست
طول مقال عیب ہے شعر جملہ عیوب سے بری

ختم سخن دعا پہ ہو تا نہ اثر میں ہو کلام
اب یہ قصہ مختصر ختم ہوئی سخنوری

تا کہ ہے سبت نقمین قوت لولی فلک
تا کہ نہم میں ہے چاح بہر عروس خاوری

تجکو نصیب دولت صحبت نوجوان نگار
تجکو ہمیشہ عشرت تازہ عروس دلبری

تا ہے الفت آزما ناز و غمزہ و دلربا
تا رہے آرزو فزا طرز ادای دلبری

جو ہے یہ تیری جان نثار غارتیان دین و دل
وصل سے تیری کامیاب لب شکر ان عسکری

تا کہ ہو نوبہار میں قسمت رند شربان
مستی و بے حجابی و نغمہ زنی و میخوری

بہر حسود جام زہر ساغر می تیری لیے
تا ہو ناگوار طبع تلخی بادہ شکری

رقص و سرود سے تیری انجمن نشاط گرم
شعلہ دود عارض روشن و زلف عنبری

سوی ہزار گوش جان گوہی میں پہ زرفشان
باغ میں جب تک اس طرح جلوہ گری گل طری

تجکو نصیب بزم میں داد وہی صلہ ہی
مجکو مبارک اسکے سوا مدح گری گداگری

# غزلیات

نہ کیونکر مطلع دیوان ہو مطلع مہرِ وحدت کا
کہ ہاتھ آیا ہی روشن مصرع انگشت شہادت کا

بچاؤن آبلہ پائی کو کیونکر خارِ ماہی سے
کہ بامِ عرش سی پھسلا ہی یارب پاؤن وقت کا

اثر شکِ اعتراضِ عجز نی الماس ریزی کی
جگر صد پارہ ہی اندیشۂ خون گشتہ طاقت کا

نہ یہ دستِ جنون ہی اور نہ وہ جیبِ جنون کی شان
کہ ہو دستِ مژہ سی چاک پردہ چشمِ حیرت کا

ندی تیغِ زبان کیونکر شکستِ رنگ کو طعنی
کہ صفہای خرد پر حملہ ہی فوجِ خجالت کا

غضب سی تیری ڈرتا ہون رضا کی تیری خواہش ہے
نہ مین بیزار دوزخ سی نہ مین مشتاق جنت کا

گلوی خامہ مین سرمہ مدادِ دودۂ دل سے
مگر لکہتا ہی وصفِ خاتمہ جلدِ رسالت کا

نہ پوچھو گرمیِ شوقِ تمنا کی آتش افروزی
بنایا ہی دستِ عجز مشعلہ شمعِ فکرت کا

نمک تہا بخت شورِ فکر خوانِ مدحِ شیرین پہ
کہ دندانِ طمع نی خون کیا ہی دستِ حسرت کا

خدایا ہاتھ اٹہاؤن عرضِ مطلب سی بہلا کیونکر
کہ ہی دستِ دعا مین گوشۂ دامن اجابت کا

عنایت کر مجہی آشوبگاہِ حشرِ غم اک دل
کہ جسکا ہر نفس ہم نغمہ ہو شورِ قیامت کا

جراحت زار اک جان دی کہ جسکی ہر جراحت جی — نمکدان شور الفت سی مزا آوی عبادت کا

فروغ جلوۂ توحید کو وہ برق جولان کر — کہ خرمن پھونک دیوی ہستی اہل ضلالت کا

مرا جوہر ہو سرتا پا صفای مہر پیغمبر — مرا حیرت زدہ دل آینہ خانہ ہو سنت کا

مجھے وہ تیغ جوہر کر کہ میری نام سی خون ہو — دل صد پارۂ اصحاب نفاق و اہل بدعت کا

خدایا لشکر اسلام تک پہونچا کہ آ پہنچا — لبوں پر دم بلا ہی جوش خون شوق شہادت کا

ز کہہ بیگانہ مہر امام اقتدا سنت — کہ انکار آشنای کفر ہی اوسکی اہانت کا

امیر لشکر اسلام کا محکوم ہوں یعنی — ارادہ ہی مرا فوج ملایک پر حکومت کا

زمانہ مہدی موعود کا پایا اگر مومن
تو سب سی پہلے تو کہیو سلام پاک حضرت کا

آگ اشک گرم کو لگی جی کیا ہی جل گیا — آنسو جو اوس نے پونچھی آدھر ہاتھ جل گیا

پھوڑا تھا دل نہ تھا یہ موئی پر خلل گیا — جب ہچکیین سانس کی لگی دم ہی نکل گیا

کیا روؤں خیرہ چشمی بخت سیاہ کو — وہاں شغل سرمہ ہی ابھی یہاں نیل ڈھل گیا

کی مجھکو ہاتھ ملنی کی تعلیم ورنہ کیوں — غیروں نکو آکے بزم میں وہ عطر مل گیا

اوس کوچی کی ہوا ہی کہ میری ہی آہ ہی — کوئی تو دل لگی اگ پہ پنکھا سا جھل گیا

جوں خفتگان خاک ہی اپنی فتادگی — آیا جو زلزلہ کبھی کروٹ بدل گیا

اوس نقش پا کی سجدی نی کیا کیا کیا ذلیل — میں کوچۂ رقیب میں بھی سر کے بل گیا

کچھ جی گرا پڑی تھا پر اب تو نی ناز سی — مجھکو گرا دیا تو مرا جی سنبھل گیا

ملجای گریہ خاک میں اس نے دہائی خاک — گل کی تھی کیوں کہ پاؤں وہ نازک پھسل گیا

پچھتانے سے نہ کعبے کی تکلیف دی مجھے
مومن بس اب معاف کہ یہاں جی بہل گیا

لگے جند تک جب اس نالۂ سحر کا سا — فلک کا حال ہو گیا مری جگر کا سا

نجاؤنگا کبھی جنت مین مین نجاؤنگا
اگر نہوویگا نقشہ تمہاری گہر کا سا

کری نہ خانہ خرابی تیری ندامت جور
کہ آب شرم مین ہی جوش چشم تر کا سا

یہہ جوش یاس تو دیکھو کہ اپنی قتل کیوقت
دعائی وصل نکی وقت تہا اثر کا سا

نکی ادن انکھونسی ہر وقت ایما صد جاک
تیرا نہ رتبہ ہوا کیون نگاہ دیدکا سا

ذرا ہو گرمئی صحبت تو خاک کردی چرخ
مرا سرور ہی گہنخندہ شرر کا سا

یہہ ناتوان ہون کہ ہون اور نظر نہین آتا
مرا ہی حال ہوا تیری ہی کمر کا سا

جنونکی جوش سی بیگانہ وار ہین احباب
ہمارا حال وطن مین ہوا سفر کا سا

خبر نہین کہ اوسی کیا ہوا پر اس در پر
نشان پا نظر آتا ہی نامہ بر کا سا

دل ایسی شوخ کو مومن نی دیدیا کہ وہ ہی
محب حسین کا اور دل رکھی شمر کا سا

گر وہان بہی یہہ خموشی اثر افغان ہوگا
حشر مین کون میری حال کا پرسان ہوگا

اونسی بدخو کا کرم بہی ستم جان ہوگا
مین تو مین غیر بہی دلدہی پشیمان ہوگا

اور ایسا کوئی کیا بی سر و سامان ہوگا
کہ مجہی زہر بہی دیجی گا تو احسان ہوگا

محو مجا دم نظارہ جانان ہوگا
آئینہ آئینہ دیکھی گا تو حیران ہوگا

خواہش مرگ ہوا تنا نہ ستا ورنہ
دل مین پہر تیری سوا اور بہی ارمان ہوگا

ایسی لذت خلش دل مین کہان ہوتی ہی
رہ گیا سینہ مین اوسکا کوئی پیکان ہوگا

بوسہ ہای لب شیرین کی مضامین ہین نہ کیون
لفظ سی لفظ میری شعر کا چسپان ہوگا

کیا ناتی ہو کہ ہی ہجر مین جینا مشکل
تمسی بیرحم پہ مرنی ہی تو آسان ہوگا

حیرت حسن نی دیوانہ کیا گر اوسکو
دیکہنا خانۂ آئینہ ہی ویران ہوگا

دیدۂ منتظر آتا نہین تجہ تک شاید
کہ میری خواب کا بہی کوئی نگہبان ہوگا

ایک ہی جلوۂ مہ رو مین ہوا سو ٹکڑی
جامۂ صبر جسی کہتی ہین کتان ہوگا

گر ہی گرمئ مضمون شرر ریز رہے
رشتۂ شمع سی شیرازۂ دیوان ہوگا

کیونکہ امید وفا سی ہو تسلی دل کو
فکر ہی یہہ کہ وہ وعدہ سی پشیمان ہوگا

گر تیری خنجر مژگان نی کیا قتل مجھی
غیر کیا کیا ملک الموت کی قربان ہوگا

اپنی انداز کی ہی ایک غزل پڑہ **مومن**
آخر اس بزم مین کوئی تو سخندان ہوگا

بی سبب کیونکہ لب زخم پہ افغان ہوگا
شور محشر سی بہرا اوسکا نمکدان ہوگا

آخر امید ہی سی چارۂ حرمان ہوگا
مرگ کی آس پہ جینا شب ہجران ہوگا

مجمع بستر مخمل شب غم یاد آیا
طالع خفتہ کا کیا خواب پریشان ہوگا

دلمین شوق رخ روشن نہ چہپی کا ہرگز
ماہ پردہ مین کتان کی کوئی پنہان ہوگا

درد ہی جانکی عوض ہر رگ و پی مین ساری
چارہ گر ہم نہین ہونیکی جو درمان ہوگا

شومئ بخت تو ہی چین لی اے وحشت دل
دیکہہ زندان ہی کوئی دمین بیابان ہوگا

نسبت عیش سی ہون نزع مین گریان یعنی
ہی یہہ رونا کہ دہن گور کا خندان ہوگا

بات کرنیمین رقیبونسی ابہی ٹوٹ گیا
دل ہی شاید اوسی بدعہد کا پیمان ہوگا

چارہ جو اور ہی اچہا وہ کریگا ٹکڑے
پردۂ شوخ جو پیوند گریبان ہوگا

دوستی اوس صنم آفت ایمان سی کری
**مومن** ایسا ہی کوئی دشمن ایمان ہوگا

دیدۂ حیران نی تماشا کیا
دیر تلک وہ مجھی دیکہا کیا

ضبط فغان کو کہ اثر تہا کیا
حوصلہ کیا کیا نکیا کیا کیا

آنکہہ نہ لگنی سی سب احباب نی
آنکہہ کی لگ جانیکا چرچا کیا

مر گئی اوسکی لب جان بخش پر
ہمنی علاج آپ ہی اپنا کیا

بجہ گئی ایک آہ مین شمع حیات
مجکو دم سرد نی ٹہنڈا کیا

غیر عیادت سی برا مانتے
قتل کیا آ نکے اچہا کیا

اونسی پریوش کو نہ دیکہی کوئی
مجکو میری شرم نی رسوا کیا

زندگی ہجر بہی ایک موت تہی
مرگ نی کیا کار مسیحا کیا

یا نہین یہہ رنگ کہان آپ نے
آپ میری خون کا دعوی کیا

جور کا شکوہ نکرون ظلم ہے
راز میرا صبر نی افشا کیا

کچھہ بہی بن آتی نہین کیا کیجئے
اوسکی بگڑنی نی کچھہ ایسا کیا

جای تہی تیری میری دلمین سوے
غیر سی کیون شکوہ بیجا کیا

رحم فلک اور میری حال پر
تو نی کرم ای ستم آرا کیا

سچ ہی ہہی آپکا پیمان ولی
مرگ نی کب وعدہ فردا کیا

دعوی تکلیف سی جلاد نی
روز جزا قتل پہر اپنا کیا

مرگ نی ہجرانمین چہپایی منہہ
لو منہہ اوسی پردہ نشین کا کیا

دشمن مومن ہی رہی بت سدا
مجہ سی مری نام نی یہہ کیا کیا

ہوی نہ عشق مین جبتک وہ مہربان ہو
بلائی جان ہی وہ دل جو بلای جان ہوا

خدا کی یاد دلاتی تہی نزع مین احباب
ہزار شکر کہ اسدم وہ بدگمان نہوا

ہنسی نہ غیر بہی بزم سے اوٹہانی کو
سبک ہی وہ کہ تری طبع پر گران نہوا

دیت مین روز جزا لی رہینگی قاتل کو
ہمارا جان کی جانی مین بہی زیان نہوا

وہ آئی بہر عیادت تو تہا مین شاد مرگ
کسی سی چارہ بیداد آسمان نہوا

وہ حال زار ہی میرا کہ گاہ غیر سی بہی
تمہاری سامنی یہہ ماجرا بیان نہوا

لگی نہین ہی یہہ چپ لذت ستم سی کہ مین
حریف کشمکش نالہ و فغان نہوا

دم حساب رہا روز حشر بہی ہی ذکر
ہماری عشق کا چرچا کہان کہان نہوا

ہی شرط ہم پہ عنایت مین گو نہ گو نہ ستم
کبھی محبت دشمن کا امتحان نہوا

امید وعدۂ دیدار حشر پر **مومن**
تو بیمزہ تہا کہ حسرت کش بتان نہوا

ستم کہا موئی تو درد دل زار کم ہوا
باری کچھہ اس دوا سی تو آزار کم ہوا

کچھہ اپنی ہی نصیب کی خوبی تہی بعد مرگ
ہنگامۂ محبت اغیار کم ہوا

معشوق سی بہی ہمنی نبہای برابری
وہان لطف کم ہوا تو یہان پیار کم ہوا

آئی غزال چشم سدا میری دام مین
صیاد ہی رہا مین گرفتار کم ہوا

ناکامیون کی کاہش بیحد کا کیا علاج
بوسہ دیا تو ذوق لب یار کم ہوا

ہرچند اضطراب مین مینی کمی نکی
تو بہی نہ وہان تغافل بسیار کم ہوا

کیا مجہہ مین دم ہی لینی کی طاقت نہین رہی
کیون شور نالہای عزا بار کم ہوا

سب تا بہ فتنہ چونک پڑی تیری عہد مین
ایک میرا بخت تہا کہ وہ بیدار کم ہوا

کچھہ قیس اور مین ہی نہین سب کی سب موی
اچہا تو درد عشق کا بیمار کم ہوا

ذکر بتان سی پہلی سی نفرت نہین رہی
کچھہ اب تو کفر **مومن** دیندار کم ہوا

گر غیر کے گہر سی نہ دل آرام نکلتا
دم کاہی کو یون ای دل ناکام نکلتا

مین وہم سی مرتا ہون وہان رعب سی اوسکے
قاصد کی زبان سی نہین پیغام نکلتا

کرتی جو مجہی یاد شب وصل عدو تم
کیا صبح کہ خورشید نہ تا شام نکلتا

جب جانتی تاثیر کہ دشمن بہی وہان سی
اپنی طرح ای گردش ایام نکلتا

ہر ایک سی اوس بزم مین تب پوچہتی ہی نام
تہا لطف جو کوئی مرا ہمنام نکلتا

کیون کام طلب ہی مری آزار سی گردون
ناکام سی دیکہا ہی کہین کام نکلتا

تہی نوحہ زنی دلکی جنازہ پہ ضروری
شاید کہ وہ گہبرا کے سر بام نکلتا

کانٹا سا کہٹکتا ہی کلیجی مین غم ہجر
یہہ خار نہین دلسی گل اندام نکلتا

حورین نہین مومن کی نصیبون مین جو ہوتین
بتخانی ہی سی کیون یہہ بد انجام نکلتا

وصل کی شب شام ہی سی مین سو گیا
جاگنا ہجران کا بلا ہو گیا

دل نہ پھرا جان ہی ٹہری خدا
یہہ تو بنجائی کہین وہ تو گیا

آئینہ جلدی سے ٹک دو کہین
دل ہی نہین ہاتہ سی دیکہو گیا

ہو نہین سیہ روز کہ وہ شمع رو
شام کو آیا تہا سحر کو گیا

طالع برگشتہ مری کیا پہرین
ملک عدم سے نہ پہرا جو گیا

ساتہ نہ چلنی کا بہانہ تو دیکہہ
آکے میری نعش پہ وہ رو گیا

شوخیٔ قاتل کے مین قربان ہون
کہتی رہی سب یہہ گیا وہ گیا

صبر نہین شام فراق آچکو
جس سے کہ بیزار تہی تم سو گیا

شکر اثر تہا گلۂ دشمنان
نالہ مری کام سے یارو گیا

زلف کی بو آئیگی ہمکو مگر
غیر کے گہر دستۂ شبو گیا

ہای صنم لب پہ کیون
خیر ہی مومن تمہین کیا ہو گیا

ڈر تو مجہی کسکا ہی کہ مین کچہہ نہین کہتا
پر حال یہہ افشا ہی کہ مین کچہہ نہین کہتا

ناصح یہہ گلا کیا ہی کہ مین کچہہ نہین کہتا
تو کب میری سنتا ہی کہ مین کچہہ نہین کہتا

کب پاس پہٹکنی دون رقیبون کو تمہارے
پر پاس تمہارا ہی کہ مین کچہہ نہین کہتا

مین بولون تو چپ ہوتی ہین اب آپ جبہی تک
یہہ رنجش بیجا ہی کہ مین کچہہ نہین کہتا

کچہہ غیر سی ہونٹون مین کہی ہی پہ جو ہو ہو
تو وہین مکرتا ہی کہ مین کچہہ نہین کہتا

ناصح کو جو چاہون تو ابہی ٹہیک بنا دون
پر خوف خدا کا ہی کہ مین کچہہ نہین کہتا

کیا کیا نہ کہی غیر کی گر بات نہ پوچھو
یہہ حوصلہ میرا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

کیا کہئی نصیبون کو کہ اغیار کا شکوہ
سن سنکی وہ چپکا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

مت پوچھہ کہ کسواسطی چپ لگ گئی ظالم
بس کیا کہون مین کیا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

چپکی ہی مری ملنی کا گہروالون مین تیری
اسواسطی چرچا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

ان تنکدہانیکا نکرنی کی لئے بات
ہی عذر پر ایسا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

ای چارہ گرو قابل درمان نہین یہہ درد
ورنہ مجھی سودا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

ہر وقت ہی دشنام ہر ایک بات مین طعنہ
پھر اسپہ بہی کہتا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

کچھہ سنکی جو مین چپ ہون تو تم کہتی ہو بولو
سمجھو تو یہہ تہوڑا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

سنتا نہین وہ ورنہ یہہ سرگوشئی اغیار
کیا مجکو گوارا ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

مومن بخدا سحر بیانی کا جبہی تک
ہر ایک کو دعوی ہی کہ مین کچھہ نہین کہتا

رات کس کسطرح کہا نہ رہا
زرا پردہ مہ لقا نہ رہا

غیر اگر قریب خانہ رہا
شوق اب تیری آنیکا نہ رہا

تیری پردی نی کی یہہ پردہ دری
تیری چہپتی ہی کچھہ چہپا نہ رہا

غم میرا کسلئے کہ دنیا مین
نہ رہا مین مرا فسانہ رہا

مدعا غیر سی کہا تا وہ
سمجھی اب کچھہ بہی مدعا نہ رہا

کسکی زلفونکا دہیان تہا کہ مین شب
محو دود چراغ خانہ رہا

غیر چہڑکی ہی زخم دل پہ نمک
شور الفت مین بہی مزا نہ رہا

پونہچی وہ لوگ رتبہ کو کہ مجہی
شکوہ بخت نارسا نہ رہا

تلخکامی نصیب اعدا حیف
جب کہ وہ اپنی کام کا نہ رہا

دل لگا نیکی تو اوٹہائی مزے
جی بلا سی رہا رہا نہ رہا

تو فلک مرگ ہمسی سب غافل
اب کسیکا ہی آسرا نرہا

**مومن** اوس بت کی نیم ناز سے مین
تمکو دعوای اتقا نرہا

ناخنی چاک گریبان کو تو ہر بار لگا
ہاتہہ کٹواؤن جو ناصح رہی اب تار لگا

بسکہ ایک پردہ نشین سی دل بیمار لگا
جو مریضونسی چہپاتی ہین وہ آزار لگا

جذبۂ دل کو نہ چہپاتی سی لگاؤن کیونکر
آپ وہ میری گلی دوڑ کی ایکبار لگا

شوخ تہا رنگ حنا میری لہوسی سوہی
قتل اغیار سی کیا ہاتہہ تیری یار لگا

توکسیکا بہی خریدار نہین پر ظالم
سرفروشون کا تیری کوچہ مین بازار لگا

دُرو یاقوت کی پہر غیر پہ فرمایش ہے
جوہری کی تو دکان چشم گہربار لگا

یاد آئی مجہی ناصح کی زبانکی تیزی
دیکہہ اغوای رقیبان سی نہ تلوار لگا

ق

مونہہ مین کیا خم صہبا کی پہر آیا پانی
تیری لب سے جو لب ساغر سرشار لگا

ناگہان نعش پہ عاشق کی دم نوحہ گری
کوی مذکور تیرا کرنے ستمکار لگا

دیکہہ تو حسرت دیدار پس مردن بہی
انکہین وہ کہول کی تکنی در و دیوار لگا

کعبہ سی جانب بتخانہ پہر آیا **مومن**
کیا کری جی نکسیطرح سی زنہار لگا

شب غم فرقت ہمین کیا کیا مزی دکہلا گئی تہا
دم رکی تہا سینی مین کمبخت جی گہبرای تہا

یا تو دم دیتا تہا وہ یا نامہ بر بہکای تہا
تہی غلط پیغام ساری کون یہانتک آی تہا

بلبی عیاری عدو کی آگی وہ پیمان شکن
وعدۂ وصل آج پہر کرتا تہا او شرمای تہا

سنکی میری مرگ بولی مرگیا اچہا ہوا
کیا برا لگتا تہا جدم سامنی آجای تہا

یار و دشمن راہ مین کل دیکہنا کیونکر ملی
وہ اودہر کو جائی تہا اور وہ ادہر کو آئی تہا

بات شکوا اوس سی منع بیقراری پر پڑی
ہم تو سمجہی اور کچہہ وہ اور کچہہ سمجہای تہا

کوئی دن تو اوس نے کیا تصویر کا عالم اگر
ہر کوئی حیرت کا پتلا دیکھکر بنجائی تھا

ناز و شوخی دیکھنا وقت تظلم دمبدم
مجھسی وہ عذر جفا کرتا تھا اور جھنجلائی تھا

سوی صحرائی چلی اوس کو سی لیکر نعش ہائے
تھا یہی ڈر اندنون تلوا میرا کھجلائی تھا

ہو گئی دو روز کی الفت مین کیا حالت ابہی
مومن وحشی کو دیکھا اسطرف سی جاتی تھا

ہماری جان تجہ بن شب دل ناکام لیتا تھا
خدنگ آہ سی تیر قضا کا کام لیتا تھا

یہی حالت رہی آٹھون پہر تجہ بن کہ دم الٹے
سحر تک شام سی دل صبح سی تا شام لیتا تھا

عبث الفت تری تھی تمکو وہ کب دیتا تھا دم تم پر
یہہ مجکو دیکھکر دشمن کلیجا تھام لیتا تھا

چھپایا کیون میرا اوہان راتدن تھا ہم پہرا
بتا تو کیا ترا مین گردش ایام لیتا تھا

مین اوسکی بزم مین زہر پی کیونکر نہ مرجاتا
کہ میری سامنی اوس لب کے بوسی جام لیتا تھا

نکالو نیر کوئی یون لوٹی جو مین بستر گل پر
تیری بن کروٹین شب ای سمن اندام لیتا تھا

رقیبو نیر ہوی کیا آج فرمایش جواہر کے
کہ میرا عاشق خط زمرد فام لیتا تھا

سحر تک شام سی تجہ بن یہی حالت رہی دل کے
نہ مجکو چین دیتا تھا نہ آپ آرام لیتا تھا

نمانونگا نصیحت پر نہ سنتا مین تو کیا کرتا
کہ ہر ہر بات مین ناصح تمہارا نام لیتا تھا

اگر مومن ہی ہو مومن دلی مین تو نمانونگا
جو عہد دوستی وہ دشمن اسلام لیتا تھا

وقت جوش بحر گریہ مین جو گرم نالہ تھا
حلقہ گرداب رشک شعلۂ جوالہ تھا

آگ کیا ہمکو لگائی ابر نی تیری بغیر
وقت بارش اخگر خورشید تف ہر ژالہ تھا

اوس لب نازک کو برگ گل سی دیتی ہی مثال
ہونٹ برگ لالہ تھی اور نیل داغ لالہ تھا

اک نگاہ سرسری دیوانہ ہمکو کر گئی
گردش چشم پریرو ساحر بنگالہ تھا

دیکھکر یہہ مجمع اعدا کیا ہی ابر اشک آہ
حلقہ اغیار اوسکی گرد مہ کا ہالہ تھا

ابھی کیونکر نہ نکلین جای اشک انکھونسی آہ — میری پہلو مین ابہی وہ اگ کا پرکالہ تہا

شور الفت نی کیا کیا ہیزہ جلاد کو — گرم خونی سی لب شمشیر پر تبخالہ تہا

آہ پر دود اپنی کب زیب فلک تہی اسکو — دیدۂ مہتاب مین سرمہ کا یہ نبالہ تہا

مومن عاشق طبیعت نوجوان ہی مرگیا
عشق طفل چند سالہ دشمن صد سالہ تہا

میری کوچی مین عدو مضطر و ناشاد رہا — شب خدا جانی کہان وہ ستم ایجاد رہا

اوس روانی سی ذرا خنجر بیداد رہا — ہاری اکدم اثر نالہ و فریاد رہا

نقد جان تہا نہ سزای دیت عاشق حیف — خون فرہاد سر گردن فرہاد رہا

بیکسی نی نہ دیا ہای تہ خاک ہی چین — تا قیامت الم گریۂ جلاد رہا

لذت جور سی دم لینی کی فرصت نہ رہی — کیا اثر منتظر دعوت فرہاد رہا

یاد سہوا آوسی ای غیر ہی نسیان عمدا — یاد رکہہ بہول گیا جسکو وہی یاد رہا

سر پٹکنی نی مری سنگ در اوسکا توڑا — یہی سودا ہی تو گہر کاہی کو آباد رہا

کرۂ خاک ہی گردش مین طپش سی میری — مین وہ مجنون ہون کہ زندان مین بہی آزاد رہا

چہوٹنا دام شکستہ سی ہی آسان نہین — مین گرفتار خم گیسوی صیاد رہا

لیچلا جوش جنون جانب صحرا افسوس — جب مری کوچی مین اکروہ پریزاد رہا

گہہ غم جور گہی عشق بتان ای مومن
مین سدا سوختۂ حسن خداداد رہا

مینی تمکو دل دیا تمنی مجہی رسوا کیا — مینی تمسی کیا کیا اور تمنی مجہسی کیا کیا

کشتۂ ناز بتان روز ازل سی ہون مجہی — جان کہونی کی لئی اللہ نی پیدا کیا

روز کہتا تہا کہین مرتا نہین ہم مرگئے — اب تو خوش ہو بیوفا تیرا ہی لی کہنا کیا

سر سی شعلہ اوٹہتی ہین انکہونسی دریا جای ہی — شمع سی یہ کسنی ذکر اوس محفل آرا کا کیا

روئی کیا بخت خفتہ کو کہ آدہی رات سی
مین یہان رویا کیا اور وہ وہین سویا کیا

آتش الفت بجہادی داغہای اشک نی
مدعی کی گرمئی صحبت نی جی ٹہنڈا کیا

انکو۔ عاشق کی کوئی پہرتی ہی لو عدہ خلاف
دیکہہ لی مین مرتی مرتی سوی در دیکہا کیا

دلبرونمین بیوفا میری وفا کی دہوم ہی
بلہوس ہی کیون کہا تہا راز جو افشا کیا

چارہ گر زندانمین اوسکی آستانسی لیگئی
ایک بہی میری نمانی لاکہہ سر پٹکا کیا

غیر کا اور آپ کا گر دل نہین ہی ایک تو
کیون تیری دلمین مری یاد انکا چرچا کیا

کیا خلش تہی رات دلمین آرزوی قتل کی
ناخن شمشیر سی مین سینہ کہجلایا کیا

کیا خجل ہون اب علاج بیقراری کیا کرون
دہر دیا ہاتہہ اوسنی دلپر تو بہی دل دہر کا کیا

عرض ایمان سی ضد اوس غارتگر دین کو بڑہی
تجہہ سی ای مومن خدا سمجہی یہہ تو نی کیا کیا

کسیکا ہو آج کل تہا کسیکا
نہ ہی تو کسیکا نہ ہوگا کسیکا

کیا تمنی قتل جہان ایک نظر مین
کسینی نہ دیکہا تماشا کسیکا

نہ میری سنی وہ نہ مین ناصحون کی
نہین مانتا کوئی کہنا کسیکا

مجہی مار ڈالا ہی انکار نی پہر
نہ کہنا کہ کیا مجہہ پہ دعوی کسیکا

جو پہر جای اوس بیوفا سی تو جانون
کہ دل پر نہین زور چلتا کسیکا

صبا نکہت یار لای کہان سی
نہین دخل اوس کو مین اصلا کسیکا

وہ کرتی ہین بیباک عاشق کشی یون
نہین کوئی دنیا مین گویا کسیکا

کوئی کیا کری آپ ہرجائی ہو تم
نہین میری جان شکوہ بیجا کسیکا

دم الحذر اور عشق بتان سی
تجہی ڈر ہی ای مومن ایسا کسیکا

محشر مین پاس کیون دم فریاد آگیا
رحم اوسنی کب کیا تہا کہ اب یاد آگیا

او لجھا ہی بانو یار کا زلف دراز مین
لو آپ اپنی دام مین صیاد آگیا

ناکامیون مین تمنی جو تشبیہ مجہسی دی
شیرین کو درد تلخی فرہاد آگیا

ہم چارہ گر کو یون ہی پہنا گیے بیڑیان
قابو مین اپنی گروہ پریزاد آگیا

دلکو قلق ہی ترک محبت کی بعد بہی
اب آسمان کو شیوہ بیداد آگیا

وہ بدگمان ہوا جو کہین شعر مین مری
ذکر بتان خلخ و نوشاد آگیا

تہی بیگناہ جرات پابوس تہی ضرور
کیا کرتی وہم خجلت جلاد آگیا

جب ہو چکا یقین کہ نہین طاقت وصال
دم مین ہماری وہ ستم ایجاد آگیا

ذکر شراب وحور کلام خدا مین دیکہہ
مومن مین کیا کہون مجہی کیا یاد آگیا

وعدہ وصلت سے دل ہو شاد کیا
تمسی دشمن کی مبارکباد کیا

کچہہ قفس مین ان دنون لگتا ہی جی
آشیان اپنا ہوا برباد کیا

نالہ پیہم سی یہان فرصت نہین
حضرت ناصح کرین ارشاد کیا

ہین اسیر اوسکی جو ہی اپنا اسیر
ہم نسمجہی صید کیا صیاد کیا

شوخ بازاری تہی شیرین ہی مگر
ورنہ فرق خسرو و فرہاد کیا

نشۂ الفت سی بہولی یار کو
سجدہ ہی ایسی بیخودی مین یاد کیا

نالہ اک دم مین اوڑادی ہو نہین
چرخ کیا اور چرخ کی بنیاد کیا

جب مجہی رنج دل آزاری ہو
بیوفا پہر حاصل بیداد کیا

پاؤن تک پہنچی وہ زلف خم بخم
سرو کو اب باندہی آزاد کیا

کیا کرون اللہ سب ہین بی اثر
ولولہ کیا نالہ کیا فریاد کیا

دلربائی زلف جانا کی نہین
پیچ وتاب طرہ شمشاد کیا

ان نصیبون پر کیا اختر شناس
آسمان بہی ہی ستم ایجاد کیا

روز محشر کی توقع ہی عبث
ایسی باتونسی ہو خاطر شاد کیا

گر بہائی خون عاشق ہی وصال
انتقام زحمت جلاد کیا

بتکدہ جنت ہی چلئی بی ہراس
لب پہ مومن ہرچہ بادا باد کیا

دل بیتاب کو گر باندہ رکہون نہ ٹہری گا
سوا اوس در کی زنجیرونکی یہہ مجنون نہ ٹہریگا

طپش سی خاک مین بہی عاشق مدفون نہ ٹہریگا
کہ گنبد قبر کا جون گنبد گردون نہ ٹہریگا

نہ ٹہرا بوسہ تو دیتا دل مفتون نہ ٹہری گا
اگر وہان وون نہ ٹہریگا تو یہان بہی یون نہ ٹہریگا

اگر وش یہی ہی مغبچون کی چشم میگون کی
کف ساقی مین جام بادۂ گلگون نہ ٹہریگا

مری خط مین شکایت اوسکی شہبازنظری کی ہی
پر و بال کبوتر ایک ایک لکہدون نہ ٹہریگا

اسی خو پڑگئی ہی بیطرح زانوی جانان کی
یہہ سر تکیہ پہ ہمدم جسطرح رکہون نہ ٹہریگا

سراپا بسکہ محو شوخی قاتل ہون محشر تک
مری زخمونسی جاری ہی رہیگا خون نہ ٹہریگا

کیا بہر عیادت گر ارادہ اوسنی آنیکا
تو جب تک جان ہی درد دل محزون نہ ٹہریگا

ہوئی تاثیر گر تہوڑیسی بہی اوس سرو موزون کو
زمین کیا آسمان پر نالۂ موزون نہ ٹہریگا

مہ نو بنگئی ہم طول شبہای جدائی سی
کہانتک دیکہئی وہ حسن روزافزون نہ ٹہریگا

وہ شاعر ہون کہ باندہونگا خم زنجیر کاکل سے
اگر دلکی قلق کا دہیان مین مضمون نہ ٹہریگا

طواف کعبہ کا خوگر ہی دیکہو صدقی ہونی دو
تو سمجہو ذرا مومن سی مومن یون نہ ٹہریگا

یہہ عذر امتحان جذب دل کیسا نکل آیا
مین الزام اوسکو دیتا تہا قصور اپنا نکل آیا

نہ شادیمرگ ہون کیونکر ہی مژدہ قتل دشمن کا
کہ گہر مین سی لئی شمشیر وہ روتا نکل آیا

ستم ای گرمی ضبط فغان و آہ چہاتی پہ
کبہو بس پڑگیا چہالا کبہو پہوڑا نکل آیا

کیا زنجیر مجکو چارہ گر نی کن فنون جب
عدو کی قید سی وہ شوخ بی پردہ نکل آیا

نکل آیا اگر آنسو تو ظالم مت نکال آنکھین
سنا مغدور ہی مضطر نکل آیا نکل آیا

ہماری خونبہا کا غیر سی دعوی ہی قاتل کو
یہہ بعد انفصال اب اور ہی جھگڑا نکل آیا

ہوئی بلبل ثنا خوان دہان تنگ کب نکلے
کہ فروردی مین غنچہ کا منہہ اتنا سا نکل آیا

کوئی تیر اوسکا دل مین رہگیا تہا کیا کہ آنکھون سی
ابہی وقتی مین ایک پیکان کا ٹکڑا نکل آیا

دم بسمل کسیکی خوف سی ہم پی گئی آنسو
کہ ہر زخم بدن سے خون کا دریا نکل آیا

خدنگ یار کی ہمراہ نکلی جان سینی سی
یہی ارمان ایک مدت سی جی مین تہا نکل آیا

[illegible]

بہت نازان ہی تو ای قیس وحشت پر دکہا دونگا
کتابون مین کبہو قصہ جو مومن کا نکل آیا

روز جزا جو قاتل دلجو خطاب تہا
میرا سوال ہی مری آنکھون کا جواب تہا

ناصح ہی طعنہ زن مری ناکامیون پہ کیا
دلجوئیون سی تیری کبہی کامیاب تہا

نے صبر سی نہ شام وعدہ تہکی ہیہ کہ سو رہی
آرام شکوہ ستم اضطراب تہا

کیا کیا شگون دئی ہین دل زار کو مگر
اوسکی خیال مین وقت انتخاب تہا

عاشق ہوئی ہین آپ کہین گو اوسی پہ جون
شب حال غیر مجہ سی زیادہ خراب تہا

وقت وداع بی سبب آزردہ کیون ہوئے
یون ہی تو ہجر مین مجھی رنج عذاب تہا

وہ چشم انتظار کہان باز بعد مرگ
دیکہا تو میری آنکہہ نہ لگنا بہی خواب تہا

بی پردہ غیر سی نہوا ہوگا شب کو صبح
آنکہون مین شرم تہی نہ نظر مین حجاب تہا

دیکہا نہی یہہ رشک و حسد وہ بلا کہ آج
سنبل کو تیری زلف کا سا پیچ و تاب تہا

ہون کیون نہ محو حیرت نیرنگہای عشق
جو دل مین شعلہ تہا وہی آنکھون مین آب تہا

کیا جی لگا ہی تذکرہ یار مین عبث
ناصح سی مجکو آج تلک اجتناب تہا

روز جزا خدا بت جلاد کو ملا
گویا کہ خون ناحق مومن صواب تہا

مجکو تیری عتاب نے مارا
یا میری اضطراب نی مارا

بزم می مین بس ایک مین محروم
آپ کی اجتناب نے مارا

نیکلے دل ہی کجی نہین جاتی
زلف کی پیچ و تاب نی مارا

کیا پسند آئی اپنی جور کشتے
چرخ کے انتخاب نی مارا

خاک اوڑہینگی خاک سی ہو تو ہین
ترک آرام و خواب نے مارا

تشنہ کامی وصال کی مت پوچہہ
شوق تیغ خوش آب نی مارا

خون کیونکر میرا کہلی کہ مجہے
ایک سراپا حجاب نی مارا

یاد ایام وصل یار افسوس
دہر کی انقلاب نے مارا

لب میگون پہ جان دیتی ہین
ہین شوق شراب نی مارا

جہہ تباہی کا بہی نہین مقدور
اونکی عالیجناب نے مارا

نازک آرام سی لگی ہی آنکہہ
حسرت فرش خواب نی مارا

کس پہ مرتی ہو آپ پوچہتی ہین
مجہی فکر جواب نے مارا

یون کبہی نوجوان نہ مرتا ہین
تیری عہد شباب نی مارا

مومن از بس ہین بی شمار گناہ
غم روز حساب نے مارا

دیکہہ تو شوق ناتمام مرا
غیر لیجای ہی پیام مرا

بی اثر ہی فغان خون آلود
کیون نہ ہووی خراب کام مرا

دیکہنا کثرت بلا نوشی
کاسہ آسمان ہی جام مرا

آتشین خو سی آرزوی وصال
یک کیا اب خیال خام مرا

رتبہ افتادگی کا دیکہو ہی
عرش کی بہی پری مقام مرا

کس صنم کو چہڑا دیا واعظ
بی خدا انجسی انتقام مرا

ہو کی یوسف جو دل چراتی ہو — کون ہو جائیگا غلام مرا
اوس لب لعل کی شکایت ہی — کیونکہ رنگین نہو کلام مرا
تونی رسوا کیا مجھی اب تک — کوئی بھی جانتا تھا نام مرا

ق

زانوی بت پہ جان دی دیکھا — **مومن** انجام و اختتام مرا
بندگی کام آ رہی آخر — مین نہ کہتا تھا کیون سلام مرا

ناز بیجا سی سوا شرم کے حاصل ہوا — غیر پر ظلم کیئی مری مقابل نہوا
خود گلا کات موا جبکہ مین بسمل نہوا — اونکو آسان نہوا جو مجھی مشکل نہوا
کسطرح بزم مین وہ انکھہ چراتی مجھسی — دلکو کھوکر یہہ ڈر اتھا کہ مین غافل نہوا
خون چھپانی کو میری لاش سی کہتا ہی وہ شوخ — مجکو یہہ غم ہی کہ مین کیون تیرا قاتل نہوا
یاد کاکل مین بھی خودرفتگی اپنی نہ گئی — جوش وحشت سی مین پابند سلاسل نہوا
دلہی کیسی وہ دم دیتی ہین سوائی دشمن — کیا نہ دیتی مجھی مین آپ ہی سائل نہوا
خون مرا ہار گلی کا نہو کیون ای قاتل — دست رنگین مری گردن مین حمایل نہوا
آتش سینۂ تفسیدہ کو کیا مین روؤن — اشک جانب کرہ آب کے مائل نہوا
دیتی تکلیف شب ہجر مین آہ اپنی پاس — نقد جان پیشکش مرگ کی قابل نہوا
بی حجابی کا گلہ کیجی تو کہتا ہی تیری — پردۂ چشم کی تقصیر کہ حائل نہوا
کیا گلے ہوتی گر اور نہ بھی رحم آجاتا — شکر صد شکر کہ میر اسا تیرا دل نہوا

مر گیا جسپہ نہین گھر مین رسائی اوسکے
تھا تو **مومن** مین ولی خلد مین داخل نہوا

فراق غیر مین ہی بیقراری یاب اپنا سا — بنایا تونی اوسکو بھی دل بیتاب اپنا سا
کیگا سوز دل ہرگز بھی باور نہین آتا — تو سبکو جانتی ہی ای مہر عالمتاب اپنا سا

جواب خون ناحق میرا ایسا کیا دیا تونی
کہ ظالم رہ گئی منہہ دیکہہ سب احباب اپنا سا

اگر مرضی یہی ٹہیری کہ تجکو چہوڑدون مجکو
بتادی اور کوئی غیرت مہتاب اپنا سا

یہہ رنگ امیزیان کیسی ہین کسکا دہن ہی دیکہو تو
مجہی تو کچہہ نظر آتا ہی یہہ خوناب اپنا سا

بناوٹ سی وہ زلفین لاکہہ بل کہا کر نکلین
یہہ ممکن ہی نہین ہی ہووی پیچ و تاب اپنا سا

اگرچہ شعر مومن بہی نہایت خوب کہتا ہی
کہان ہی لیک معنی بند مضمونیاب اپنا سا

۱

کیا مرنی دم کے لطف مین پنہان ستم تہا
وہ دیکہتی تہی سانس کو اور مجہین دم تہا

بیخود ہی غش تہی محو تہی دنیا کا غم نہ تہا
جینا وصال مین بہی تو مرنی سی کم تہا

شاید کہ دست غیر رہا رات شانہ کش
اوس زلف نابرادہ مین کچہہ آج خم تہا

جوش قلق نی اوسکو بہی دیوانہ کردیا
پہلے تو ورنہ طبع تحمل مین رم تہا

کیون جور متصل سی تیری غیر بچ گئی
مین کیا حریف کشمکش دمبدم تہا

چہڑکی ہی لون زخم پہ وہ کیون ہو غمین
الماس کی تہی اس جبہی تک الم تہا

مین مرگیا وہ چشم جو یاد آئی اور یار
حیران ہین کہ مے تہی پیالہ مین سم تہا

چہوڑا نہ دلمین کچہہ بہی تب سمجہی کہ رات
روتی تہی زار زار اور انکہونمین نم تہا

دربان کو آنی دینی پہ میری کہینچی قتل
ورنہ کہینگے سب کہ یہہ کوچہ حرم نہ تہا

مومن چلا گیا تو چلا جائے ای بتو
آخر قدیم خادم بیت الصنم نہ تہا

غیر کو سینہ کہی سی سیمبر دکہلادیا
تمنی کیا کچہہ کسکو اتنی بات پر دکہلادیا

زرد مونہہ دکہلادیا غم کا اثر دکہلادیا
آج ہمنی اوسکو اپنا زور و زر دکہلادیا

صبح سے تو لیکہی صبر و سکون غیر کی
کس نے شب مجکو تڑپتی بین درد دکہلادیا

موت کی صدقی کہ دو چار بی پردہ آئی لاش پر
جو نہ دیکہا تہا تماشا عمر بہر دکہلادیا

اوسکی دلمین اب خیال قتل ہر دم آگیے
موت گو سنی الہی میرا گہر دکہلا دیا

گو حسد سی ہو پر اب بہی ہی وہی ناصح کی بات
ناحق اوس جان جہانکو اک نظر دکہلا دیا

نام الفت کا نہ لونگا جبتلک ہی دم مین دم
تو نی چاہت کا مزہ ای فتنہ گر دکہلا دیا

جب کہا دل پہیر دو بولی کہ دل پہلو مین ہے
مینی اونکی ضد سی سینہ کانگر دکہلا دیا

اوس قیامت قد کو تب دیکہا تہا ہنگام جنون
دل نی محشر کا سماوقت سحر دکہلا دیا

صورت اغیار کو دیکہی ہی وہ حیرت زدہ
میری رنگ رخ نی آئینہ نگر دکہلا دیا

سخت کمبختی ہوئی یہہ ہی نصیبونکا لکہا
غیر کو خط نامہ بر نی بی خبر دکہلا دیا

---

دیکہینگے مومن یہہ ہم ایمان بالغیب اپکا
اوس بت پردہ نشین نی جلوہ گر دکہلا دیا

---

غیرون پہ کہل نجای کہین راز دیکہنا
میری طرف بہی غمزۂ غماز دیکہنا

اوڑتی ہی رنگ رخ مرا نظرونسی تہا تہان
اس مرغ پر شکستہ کی پرواز دیکہنا

دشنام یار طبع حزین پر گران نہین
ای ہمنفس نزاکت آواز دیکہنا

دیکہہ اپنا حال زار منجم ہوا رقیب
تہا ساز گار طالع ناساز دیکہنا

بدکام کا مآل برا ہی جزا کے دن
حال سپہر تفرقہ انداز دیکہنا

مت رکہیو گر دتارک عشاق پر قدم
پامال ہو نجائی سرافراز دیکہنا

کشتہ ہون اوسکی چشم فسونگر کا ای مسیح
کرنا سمجہہ کی دعوی اعجاز دیکہنا

میری نگاہ خیرہ دکہاتی ہین غیر کو
بیطاقتی پہ سرزنش ناز دیکہنا

---

ترک صنم بہی کم نہین سوز جحیم سے
مومن غم مآل کا آغاز دیکہنا

---

کہہ رہا ہی کون کس سی بی شکیبائی ملا
مجکو قسمت سی نصیحت گر بہی سودائی ملا

میری گہر بہی پہرتی چلتی ایکدن آجائیگا
دو مبارکباد اب کی یار ہر جائی ملا

کور مین بہی جوش غم دلسی نکلا یہائی
آپ ہی مین ہم نہین جب کنج تنہائی ملا

ہم ہی تو نادان ہین آخر یاس مطلب کیلئی
خضر موسی کو پی تعلیم دانائی ملا

پند گو حال زلیخا یاد کر کچہہ خیر ہے
کام دل جسکو ملا یہان بعد رسوائی ملا

تلخکامی پر مجہی تجکو لب شیرین یہ ناز
آمری جادو سی اعجاز مسیحائی ملا

ہی جنون ایسی کی آگی ٹہرنا ای بوالہوس
دیکہتی ہی مجکو بہاگا جو تماشائی ملا

جستجو سی وصل دلبر کی تمنا کس لئی
کیا دل گم گشتہ ای ہنگامہ آرائی ملا

چہوڑ کر بتخانہ **مومن** سجدہ کعبی مین نکر
خاک مین ظالم نہ یون قدر جبین سائی ملا

ہر رنگ لاغری سی ہون گل کی شمیم کا
طوفان باد ہی مجہی جہوکا نسیم کا

چہوڑا نہ کچہہ ہی سینی مین طغیان اشک نی
اپنی ہی فوج ہوگئی لشکر غنیم کا

یاران تو کیو اسطی مجسی خفا ہو ہائی
تمکو نہین ہی پاس نیاز قدیم کا

از بسکہ تبت نامہ ہی سوز تپ درون
قاصد کا ہاتہہ ہی ید بیضا کلیم کا

یاد آئی کافرون کو مری آہ سرد کی
کیونکر نہ کانپنی لگی شعلہ جحیم کا

واعظ کبہی بلا نہین کوئی صنم سی مین
کیا جانون کیا ہی مرتبہ عرش عظیم کا

مارا ہی وصل غیر کی شکوہ یہ چاہیئی
مدفن جدا جدا مری لاش دو نیم کا

کہتا ہی بات بات یہ کیون جان کہا گئی
گویا کہ پک گیا ہی کلیجا ندیم کا

واعظ بتونکو خلد مین لیجائینگی کہین
ہی وعدہ کافرونسی عذاب الیم کا

**مومن** تجہی تو وہم ہی مومن ہی وہ نہین
جو معتقد نہین تری طبع سلیم کا

جون نکہت گل جنبش ہی جی کا نکل جانا
ای باد صبا میری کروٹ تو بدل جانا

پا لغز محبت سی مشکل ہی سنبہل جانا
اوس رخ کی صفائی پر اسکا ہی پہسل جانا

سینی مین جو دل تڑپا دہرے تہی تو دیکہا
پہر بہول گیا کیسا مین ہاتہہ کا ہل جانا

اتنا تو نہ گہبراؤ راحت ہمین فرماؤ
گہر مین مری رہجاؤ آج اور ہی نکل جانا

ای دل وہ جو یہان آیا کیا کیا ہمین ترسایا
تو نی کہین سیکہلایا قابو سی نکل جانا

کیا ایسی ہی وعدا ہو محشر مین کہ مینی تو
نظارہ قاتل کو احسان اجل جانا

ہی ظلم کرم جتنا تہا فرق بڑا کتنا
مشکل ہی مزاج اتنا ایک بار بدل جانا

حورونکی ثناخوانی واعظ یو مین کب مانے
لی آگہ ہی نادانی یا تو نہین بہل جانا

عشق انکی بلا جانی عاشق ہون تو پہچانے
تو مجکو اطبا نی سودا کا خلل جانا

کیا باتین بناتا ہی وہ جان جلاتا ہی
یا نہین وکہاتا ہے کافور کا جل جانا

مطلب ہے کہ وصلت مین ہی بلہوس آفتین
اس گرمی صحبت مین اے دل نہ پگہل جانا

دم لینی کی طاقت ہی بیمار محبت ہی
اتنا ہی غنیمت ہی **مومن** کا سنبہل جانا

۱

کیا پہر طمع لطف بلہوس بی ادب ہوا
جرم رقیب قتل کا میری سبب ہوا

محو جفا ستمکش الطاف کب ہوا
رحم اوسکو میری حال پہ آیا غضب ہوا

بوسی دم غضب لئی اونی سمجہہ تو دیکہہ
بل جو پڑا جبین پہ تمنا کو لب ہوا

کسدن تہی اوسکی دلمین محبت جو اب نہین
سچ ہی کہ تو عدو سی خفا بی سبب ہوا

نجلے گری فغانسی مری آسمان پر
جو حادثہ کبہی نہوا تہا سو اب ہوا

جی طعن وصل حور سی کیسا جلا دیا
روز جزا کا ذکر جو محفل مین شب ہوا

ازبسکہ تہی وصال مین غیرونسی ہمسری
عیش و سرور باعث رنج و تعب ہوا

تہا مین برنگ شعلہ جوالہ بیقرار
جی خاک ہو گیا ابہی آرام جب ہوا

بر مین عدو کی سوئی بغل سی مری اوٹہی
وہ کیا کہ سب کو جذبہ دل کی عجب ہوا

اذن انتقام جفائی فلک تو دون
سو بار جوش نالہ اجازت طلب ہوا

ربط بتان دشمن دین اتہام ہی
ایسا گناہ حضرت **مومن** سی کب ہوا

ای آرزوی قتل ذرا دل کو تھامنا
مشکل پڑا مرا میری قاتل کو تھامنا

تاثیر بیقراری ناکام آفرین
ہی کام اونسی شوخ شمائل کو تھامنا

دیکھی ہی چاندنی وہ زمین پر نہ گر پڑی
ای چرخ اپنی تو مہ کامل کو تھامنا

مضطر ہون کسکا طرز سخن سی سمجھہ گیا
اب ذکر کیا ہی سامع عاقل کو تھامنا

ہو صرف فغانسی کیونکر وہ مضطرب
مشکل ہوا ہی پردہ محمل کو تھامنا

سیکھی ہین مجھسی نالۂ نہ آسمان شکن
صیاد اب قفس مین عنادل کو تھامنا

یہہ زلف خم بخم ہو کیا تاب غیر سی
تیری جنون زدی کی سلاسل کو تھامنا

ای ہمدم آہ تلخی ہجران سی دم نہین
گرتا ہی دیکھہ جام ہلاہل کو تھامنا

باقی ہی شوق چاک گریبان ابھی مجھی
بس ای رفوگر اپنی انامل کو تھامنا

سیماب وار مرگئی ضبط قلق سی ہم
کیا قہر ہی طبیعت مائل کو تھامنا

آغوش گور ہو گئی آخر لہو لہان
آسان نہین ہی آپکی بسمل کو تھامنا

سینہ پہ ہاتھہ دھرتی ہی کچھہ دم پہ بنگئی
لو جانکا عذاب ہوا دل کو تھامنا

مت مانگیو امان بتونسی کہ ہی حرام
**مومن** زبان بیہدہ سائل کو تھامنا

لی اوڑی لاشہ ہوا لاغر زبس تن ہو گیا
ذرۂ ریگ بیابان اپنا مدفن ہو گیا

بن تری ای شعلہ رو آتشکدہ تن ہو گیا
شمع قد پر میری پروانہ برہمن ہو گیا

تہی کمین غارت ہوس مین ہنگام خواب
شب کی بیداری سحر کا خواب رہزن ہو گیا

ایک ہی جنبش مین تہی صد راحت خواب عدم
طفلہای اشک کو گہوارہ دامن ہو گیا

میری جلنی پر جو رویا غیر تیری بزم مین
سوز دلکو آب اشک آتش پہ روغن ہو گیا

پاؤں زندانسی اوٹہی کیا سر اوٹہا سکتی ہین
حلقۂ زنجیر آخر طوق گردن ہوگیا

جہانکتی ہین کیا ملایک اوس پری رخسار کو
پردۂ تو بر تو افلاک چلمن ہوگیا

شہر مین ہی شہرہ کس قد قیامت زا کا کیون
جلوہ گاہ حشر ہر ہر کوی و برزن ہوگیا

ہم یقینی جوش وحشت سی فلک پر پہنچتی
خار دامنکر پر عیسی کی سوزن ہوگیا

آخر اشکو نکی بہر آنی نی ڈبویا ہی مجہی
چشم کا سوراخ لو کشتی کا روزن ہوگیا

خاک اوڑا ہی مینی کیا طرز جنون قیس کی
شاہجہان آباد سارا نجد کا بن ہوگیا

داغ سینہ سی دل و جان و جگر سب پہک گئی
تہا چراغ خانہ ہمکو برق خرمن ہوگیا

بیکسی سی نزع مین اپنی کو رویا آپ مین
دم جو کچہہ باقی رہا تہا صرف شیون ہوگیا

اپنی ڈہب کی کیا پڑہی اک اور مومن نی غزل
دو ہی دن مین یہہ تو کیسا ماہر فن ہوگیا

مین ہلاک اشتیاق طرز کشتن ہوگیا
دوستی کیا کی کہ اپنا آپ دشمن ہوگیا

دہو دیا اشک ندامت نی گناہونکو میری
تر ہوا دامن تو بارے پاکدامن ہوگیا

ہوگیا سنکر نوید وصل شادیمرگ مین
لب تلک یہہ زمزمہ آیا کہ شیون ہوگیا

کونسا گزرا یہانسی شہسوار نازنین
سبزۂ تربت میرا پامال توسن ہوگیا

زخم نو ہی مرہم زخم کہن ہی چارہ گر
بند تیر یار سی سینہ کا روزن ہوگیا

نیم جلوہ کو بہی وہ گنتی ہین اب بی پردگی
جسم کا ہیدہ یہہ کسکا صرف چلمن ہوگیا

بسکہ مین سارے برس رو تا رہا غم مین تیری
جیٹہہ اور بیسا کہہ کا ہی چاند ساون ہوگیا

اف ہی سوز عشق بریان دلکی تسکین کی لئی
خرمن گلبرجو لوٹا وہ بہی گلخن ہوگیا

ق

اور کی چاہت کا تو نی خبط کیا مجہپر خیال
تب مجہی بہی تجہسی و ہم ربط دشمن ہوگیا

صاف تہا تو جبتلک مجہسی تو مین بہی صاف تہا
بدگمانی سی تیری اب مین بہی بدظن ہوگیا

مومن دینداری کی بت پرستی اختیار
ایک شیخ وقت تھا سو بھی برہمن ہوگیا

قابو مین نہین ہی دل کم حوصلہ اپنا
اس جور پہ جب کرتی ہین تجھسی گلہ اپنا

لبیک حرم ہم ہین نہ ناقوس کلیسا
پھر شیخ و برہمن ہین ہی کیون غلغلہ اپنا

تھا روز نخستین غم شبہای دراز آہ
طفلے سی ہی اختر شمری مشغلہ اپنا

الجھاتی ہی اغیار نکل آتی ہین باہر
زنجیر در یار ہی یا سلسلہ اپنا

تھی دشت مین ہمراہ مری آبلہ و چند
سو آپ ہی پامال کیا قافلہ اپنا

اس حال کو پہنچی تری قصہ سی کہ اب ہم
راضی ہین گر اعدا ہی کرین فیصلہ اپنا

زندہ نہوا ہای دل مردہ اگرچہ
تھا شور قیامت سی فزون ولولہ اپنا

صورت وہی عظمت وہی گردش وہی کیسی
حیران ہین کہ یہ چرخ ہی یا آبلہ اپنا

انصاف کی خواہان ہین نہین طالب زر ہم
تحسین سخن فہم ہی مومن صلہ اپنا

راز نہان زبان اغیار تک نہ پہنچا
کیا ایک بھی ہمارا خط یار تک نہ پہنچا

اللہ ری ناتوانی جب شدت قلق مین
بالین سی سر اوٹھایا دیوار تک نہ پہنچا

روتی تو رحم آتا سو اوسکی روبرو تو
اک قطرہ خون بھی چشم خونبار تک نہ پہنچا

عاشق سی مت بیان کر قتل عدو کا مژدہ
پیغام مرگ ہی یہ بیمار تک نہ پہنچا

بی بخت رنگ خوبی کس کام کا کہ مین تو
تھا گل ولی کسیکی دستار تک نہ پہنچا

مفت اول سخن مین عاشق نی جان دیدی
قاصد ترا بیان اقرار تک نہ پہنچا

تھی خار راہ تیری مژگانکی یاد پھر شب
تا صبح خواب چشم بیدار تک نہ پہنچا

بخت رسا عدو کی جو چاہی سو کہی اب
یکبار یار مجھ تک مین یار تک نہ پہنچا

غیرونسی گو کبھی ہرگز چھوٹی نہ ہاتھا پائی
جب تک اجل کا قاصد مونہ دوچار تک نہ پہنچا

**مومن** اوسی نی مجہسی دی برتری کسیکو
جو پست فہم میری اشعار تک نہ پہنچا ۔

وعدہ کی جو ساعت دم کشتن ہی ہمارا
جو دوست ہمارا ہی سو دشمن ہی ہمارا

یہہ کاہ ربا سی ہی ہین کم اوکی کشش دل
مذکور کچہہ ایسا پس چلون ہی ہمارا

افسوس موئی شمع شب وصل کی مانند
جو قہقہہ شادی ہی سو شیون ہی ہمارا

مہتاب کا کیا رنگ کیا دود فغان نی
احوال شب تار سی روشن ہی ہمارا

دیتا نہین اس ضعف پہ بہی جوش جنون چین
ہر ریگ روان دشت مین توسن ہی ہمارا

تفریح نکیونکر ہو ہوا آ نہین سکتے
گو یاد ر دلدار نشیمن ہے ہمارا

آغشتہ بخون ست کو لو پونچہتی ہین وہ
اولٹی کف جلاد مین دامن ہی ہمارا

گریاں ہی لوگو نکا تو آجا کہ قلق سے
ہی لاش کہین اور کہین مدفن ہی ہمارا

جذب دل اوسی کہینچ کی لای تو کہان لاے
جو غیر کا گہر ہی وہی مسکن ہی ہمارا

بتخانی سی کعبی کو چلے رشک کی ماری
**مومن** بلد راہ برہمن ہی ہمارا

ہمسری اوس زلف سی اب یہہ ہی سیاہ ہو گیا
لو میری بخت سیہ کو اور سودا ہو گیا

گو جنازی پر عدو کی وہ خود آرا ہو گیا
پر ہمارا ہی تو مرجانا تماشا ہو گیا

کسطرح معلوم ہو حال دل گمگشتہ ای
جو کبوتر لی گیا وہان نامہ عنقا ہو گیا

مرگ سی تہی زندگی کی آس سو جاتی رہی
کیون بری حالت نہو وی غیر اچہا ہو گیا

ظلم کا ثمرہ ہی تہا دیکہکر گل ہای داغ
بید مجنون شرم سی وہ سرو رعنا ہو گیا

چشمہ حیوان بنا اوسکی لبونکی شرم سی
پانی پانی بسکہ اعجاز مسیحا ہو گیا

روز محشر کیا ہوا پہر کیون تعجب دیجور ہے
کیا ہمارا نامہ اعمال کچہہ وا ہو گیا

بیوفائی ہی سرشت اوسکی سو وہ ہم مین گمان
ہم فراجی کی سبب سی عمر اپنا ہو گیا

جان و دل پر لشکر آرای تہی جوش یاس کے
مفت اس بلوے مین شب خون تمنا ہوگیا

ہٹ گیا ہوگا دوپٹہ مونہہ سی سوتی مین کہین
شب یہان ہنسی کا تیری سب مین چرچا ہوگیا

لگ گئی چپ مجکو تو ہی بات وہ کرتا نہین
کیا کہون قسمت کو کہنا دشمنون کا ہوگیا

شربت مرگ آب حسرت شور بختی زہر غم
تلخکامی سی مجہی کیا کیا گوارا ہوگیا

رو دیا اوسنے جو میری لاغری کو دیکھکر
قطرۂ اشک ندامت مجکو دریا ہوگیا

ہی شبک بسکہ روتی چشم ای ماہ رو
شب جو اشک آیا سو ایک عقد ثریا ہوگیا

حق تو یہہ ہی کیا غزل اک اور مومن نی پڑہی
آج باطل ساری استادونکا دعوی ہوگیا

مین تو دیوانہ تہا اسکے عقل کو کیا ہوگیا
قیس کہتا ہی مجہی ناصح کو سودا ہوگیا

جوش عشق و حسن نے کیا رنگ بدلی دیکہنا
اشک خونی سی میری منہہ زرد اوسکا ہوگیا

سینہ زن یا جامہ در ہوتا ہی بن ماتم کو ہی
آپ اپنی ہاتہہ سی مین ہای رسوا ہوگیا

صف تہی منقار مرغ صبح پہلو سی میرے
وہ قیامت قد جو اوٹہا حشر برپا ہوگیا

زخم کہایا زہر کہایا تو بہی کچھہ ہوتا نہین
دیر گزری مرگ کو کیا جانئی کیا ہوگیا

یہہ کیسی ہو کہ ان لطفون پہ گستاخی نہو
غیر ہمسا کب ہوا ہر چند ہمسا ہوگیا

یون لب خنجر کی بوسی متصل لینی تہی
زخم کاری کی ہنسی مین کام میرا ہوگیا

سہرہ تسخیر سی ہم خود مسخر کیون نہون
آنکھہ کی پتلی جو تہی جادو کا پتلا ہوگیا

نو فلک مین کیا کری یہہ نالہ آتش فشان
ایک دشمن سر سی کہویا اور پیدا ہوگیا

کفر ہی بی گلرخ ترسا تماشای چمن
گلشن اپنی حق مین ای مومن کلیسا ہوگیا

کیا رشک غیر تہا کہ تحمل نہ ہوسکا
مین جا نگر حریف تغافل نہو سکا

ہوتا ہی آہ صبح سی داغ اور شعلہ زن
کیسا چراغ تہا یہہ کبہی گل نہو سکا

اوسنے جو دلکو منہہ نہ لگایا دو نیم ہے
یہہ جام جم ہوا قدح مل نہو سکا

عاشق نہو کہین کہ اونہین قتل غیر مین
مشکل بنی کچھہ ایسی تامل نہو سکا

کہتی ہین گلشن اپنی گلی اوسکی دم سی ہے
دشمن جو ہم ترانہ بلبل نہو سکا

نفرت تہی اسقدر کہ نہ ٹہری وہ صبحدم
پاس درازی شب کاکل نہو سکا

پروردہ وفاسی ہو کب ترک عاشقی
کیا ناز تہی کہ مجہسی تحمل نہو سکا

وہ عکس زلف چشم عدو مین نہان نہو
نظارہ مجہسی جانب سنبل نہو سکا

تنگی وہی رہی دل صدچاک کی ہوا
یہہ غنچہ پاش پاش مگر گل نہو سکا

ہجر بتان مین تجکو ہی مومن تلاش زہر
غم پر حرام خوار توکل نہو سکا

شوخ کہتا ہی بی حیا جانا
دیکہو دشمن نی تمکو کیا جانا

شعلہ دلکو ناز تابش ہے
اپنا جلوہ ذرا دکہا جانا

شوق نی دورباش اعدا کو
اوسکی محفل مین مرحبا جانا

گلی لگتا ہی دمبدم مجکو
طوق گردن نی کیا خفا جانا

اوسکی اوٹہتی ہی ہم جہانسی اوٹہے
کیا قیامت ہی دلکا آجانا

گہر مین خود رفتگی سی ہوم مچے
کیونکہ ہو اوس تلک ہمرا جانا

پوچہنا حال یار ہی منظور
مینی ناصح کا مدعا جانا

مے نہ اوتری گلی ہی جو ادہر بن
مجکو یارون نی پارسا جانا

شکوہ کرتا ہی بی نیازی کا
توبی مومن بتونکو کیا جانا

اس وسعت کلام سی جی تنگ آگیا
ناصح تو میری جان لی دل گیا گیا

ضد سی وہ پہر رقیب کی گہر مین چلا گیا
ای رشک میری جان کی تیر اکیا گیا

یہہ ضعف ہی تو دم سی ہی کبتک چلا گیا
جو در فتگی کے صدمہ سی مجکو غش آگیا

کیا پوچھتا ہی تلخئ الفت مین پند گو
ایسی تو لذتین ہین کہ تو جان کہا گیا

کچہہ آنکھہ بند ہوتی ہی آنکھین سی کہل گئین
جی ایک بلای جان تہا اچھا ہوا گیا

میرا گلا ہنسی سی نہین گھونٹتی تہی وہ
کیا سوچ کر رقیب خوش آیا خفا گیا

آنکھین جو ڈھونڈتی تہین نگہہ ہای التفات
گم ہونا دل کا وہ مری نظرون سی پا گیا

جلتی ہی جان آتش خس پوش دیکھکر
چلون سی شعلہ رو کوئی جلوہ دکہا گیا

بوئی سمن سی شاد تہی اغیار بے تمیز
اوس گل کو اعتبار نسیم و صبا گیا

آہ سحر ہماری فلک سی پہری نہو
کیسی ہوا چلی یہہ کہ جی سنسنا گیا

آتی نہین بلائی شب غم نگاہ مین
کس مہروش کا جلوہ نظر مین سما گیا

ای جذب دل نہ تہم کہ نہ تہرا وہ شعلہ رو
آیا تو گرم گرم ولیکن جلا گیا

مجہہ خانمان خراب کا لکہا کہ جانکر
وہ نامہ غیر کا مری گہر مین گرا گیا

میند ہی لگا پاؤن سی دشمن تو آنکہ
کیون پہیری تفتہ سینہ کو ٹہوکر لگا گیا

بوسہ صنم کی آنکھہ کا لیتے ہی جان دی
مومن کو یاد کیا حجر الاسود آگیا

وہ ہنسی سنکی نالہ بلبل کا
مجہی رونا ہی خندۂ گل کا

دہیان ہی غیر کی تحمل کا
ہوش دیکہا تیری تغافل کا

ہم کسی شانہ مین سی پوچہین گے
سبب آشفتگی کاکل کا

لاش کس کی ہی یہہ عدو سی نہ پوچہہ
مین ہون کشتہ تیری تجاہل کا

حال چاقی سی کہکی روتا ہون
کہ محرک ہی خندہ قلقل کا

نکہت اوس زلف کی صبا مین نہو
اوڑ گیا رنگ بوی سنبل کا

جلوہ دکہلای تا وہ پردہ نشین
مینی دعوی کیا تحمل کا

نالۂ شب نی یہہ ہوا باندہی
ہوگیا گل چراغ بلبل کا

حیلہ بیہودی سی ہی مومن
توڑنا ہمکو شیشہ دل کا

اشک واژونہ اثر باعث صد جوش ہوا
ہمکو ہنسی مین یہہ سمجھا کہ فراموش ہوا

جلوہ افزائی رخ کی لئی می نوش ہوا
مین کبہی آپ مین آیا تو وہ بیہوش ہوا

کیا یہہ پیغامبر غیر ہی ای مرغ چمن
خندہ زن باد بہاری سی وہ گلگوش ہوا

ہی یہہ غم گور مین رنج شب اول سی فزون
کہ وہ مہرو مری ماتم مین سیہ پوش ہوا

بچہ شمشیر نگہ خود بخود آپڑتی ہے
عاجز احوال زبونی دہ ستم کوش ہوا

آخرین دل مین ہی خنجر دشمن کی سبب
اپنی قاتل سی خفا تہا کہ مین خاموش ہوا

دردِ شانہ سی تیرا مخبر اکت خوش ہے
کہ مین ہمدوش ہون گو غیر بہی ہمدوش ہوا

وہ ہی خالی تو یہہ خالی یہہ بہری تو وہ بہری
کاسۂ عمر عدو حلقۂ آغوش ہوا

تونی جو قہر خدا یاد دلایا مومن
شکوۂ جور بتان دلسی فراموش ہوا

جلون کی بہی مجکو زمین پر گرا دیا
اوس شوخ بی حجاب نی پردہ اوٹہا دیا

برق آہ کو جو مینے کہا مسکرا دیا
دلگرمیون نی اوسکی کلیجا جلا دیا

دنیا مین وصال ہی انجام کار عشق
کیا ناصح شفیق نی مژدہ سنا دیا

دہوتا ہی عہد نامۂ غیر اپنا حال دیکہہ
اب حیا نی خط جبین کیا مٹا دیا

تاثیر سوز دل کرۂ نار سے مگر
اوس شعلہ رو کو سینہ کی تپش نی گرما دیا

کیا شاد شاد ہون کہ وہ ہی تلخکام تر
میری جو شور شون نی عدو کو غرا دیا

دیکہا نہ میری نالۂ آہن گداز نے
آئینہ دیکہنے کا تماشا دکہا دیا

رشک فنا کی ہاۓ رقیب آفرینیان
محشر نی خفتگان زمان کو جگا دیا

مٹی ندی مزار تک اکی اسپہ ہی
کہتی ہین لوگ خاکمین اوسنی ملا دیا

ہمدم دکہا اب اوسکو کہتی ہیں کہ رحم اے
ناصح کو میری حال پہ لون نی رولا دیا

اوسکی شرار تونسی جگر داغ داغ ہی
گل کہا نیکو رقیب کا چہلا منگا دیا

ایسی غزل کہی یہہ کہ جہکتا ہی سبکا سر
مومن نی اس زمین کو مسجد بنا دیا

دل قابل محبت جانان نہین رہا
وہ ولولہ وہ جوش وہ طغیان نہین رہا

ٹہنڈاہی گرم جوشی افسردگی سی جے
کیسا اثر کہ نالہ وافغان نہین رہا

کرتی ہین اپنی زخم جگر کو رفو ہم آپ
کچہہ بہی خیال جنبش مژگان نہین رہا

دل سختیونسی ائی طبیعت مین نازکی
صبر و تحمل قلق جان نہین رہا

کیا اچہی ہوگئی کہ بہلونسی بری ہوی
یارون کو فکر چارہ و درمان نہین رہا

غش مین کہ بید باغ مین گل پیرہن فہلہ
از بس دماغ عطر گریبان نہین رہا

انکہین نہ بدلین شوخ نظر کیونکہ اب کہ مین
مفتون لطف نرگس فتان نہین رہا

ناکامیو نکا کاہ گلہ گاہ شکر ہی
شوق وصال واندوہ ہجران نہین رہا

بی تو وہ تو وہ خاک سبکدوش ہو گئے
سر پر جنون عشق کا احسان نہین رہا

ہر لحظہ مہر جلوونسی ہین چشم پوشیان
ائینہ زار دیدہ حیران نہین رہا

پہرتی ہین کیسی پردہ نشینونسی منہ چہپائے
رسوا ہوی کہ اب غم پنہان نہین رہا

کیا تلخ کامیون نی لب زخم سیہ ئی
وہ شور اشتیاق نمکدان نہین رہا

آسیب چشم پہر پری طلعتان نہین
ای انس یکنظر کہ مین انسان نہین رہا

بیکاری امید سی فرصت ہی رات دن
وہ کار و بار حسرت وحرمان نہین رہا

بی اعتبار ہو گئی ہم ترک عشق سے
از بسکہ پاس وعدہ وپیمان نہین رہا

بی سیر دشت وبادیہ لگنی لگا ہی جی
اور اوس خراب گہر مین کہ ویران نہین رہا

نیند آئی ہی فسانۂ گیسو و زلف سی
وہم و گمان خواب پریشان نہین رہا

کسکام کی رہی جو کسی سی رہا نہ کام
سر ہو مگر غرور کا سامان نہین رہا

مومن یہہ لاف الفت تقوی ہی کیون مگر
دلی مین کوئی دشمن ایمان نہین رہا

کیارام نکرو گی اگر ابرام نہو گا
الزام سی حاصل بجز الزام نہو گا

کاش آپ وہ آئین جو سنون نازکی باتین
قاصد سی ادا پاسخ پیغام نہو گا

ہان جوش طپش چھیڑ چلی جای کہ پرتو
جہٹر جائین گی فرسودہ اگر دام نہو گا

ناکامی امید پہ صبر آئی تو کیا آئی
ہر بات مین کہتی ہو کہ یہہ کام نہو گا

منقوش دل خلق ہی پرہیز کی خوبی
کتنا ہی کری ظلم وہ بدنام نہو گا

بیٹھا رہون کیا منتظر دور مین ساقی
اتنون مین کوئی میکدہ آشام نہو گا

اس جوش طپش پر ہوی مشکل سی رسائی
صد شکر گذر غیر کا تا بام نہو گا

کیا کیجیی دل شوخی فطرت پہ جو آجای
یہہ تو مین سمجہتا تہا کہ وہ رام نہو گا

گلرنگ ہوا گریۂ خونی سی مری دامن
کیا اب بہی خجل چرخ سیہ فام نہو گا

ہین پاک نظر ہمتو ولی ذوق فزا عشق
بی چاشنی بوسہ و دشنام نہو گا

کم ظرفی اغیار پہ ساقی کو نظر ہی
افسوس می آلودہ لب جام نہو گا

وہ شوخ فریب قلق غیر مین آیا
اب مجسی تو صبر ای دل ناکام نہو گا

جو ہو گئی ہجر انہین تڑپنی کی تب وصل
کو چین ہو دلکو مجہی آرام نہو گا

کیا فتنہ محشر کو قد یار سی نسبت
بی خاص کشی ولولۂ عام نہو گا

اغیار سی بی فائدہ ہی گرمی صحبت
کاہی کو جلی گا جو کوئی خام نہو گا

ہی مہر بھی دیکھہ کی شرمندہ مشتاق
اتنا کہ ظہور سحر و شام نہو گا

بلبل کی سی نالی کہ صبا کی سی کرون سعی
میرا نہوا ہی وہ گل اندام نہ ہو گا

وہ مشق رہی اور نہ وہ شوق ہی **مومن**
کیا شعر کہین گی اگر الہام نہوگا

گر مین کم بخت وہ بخیل ہوا
مجکو چھیڑ آسمان ذلیل ہوا

گر ہی بیخودی ہی صہبا مین
کون مشتاق سلسبیل ہوا

آسمان راہ پر نہین آتا
دعوی خضر بی دلیل ہوا

ای وہ لاف ہای خودکامی
غیر ہر کام مین دخیل ہوا

اب تغافل ہی وان مگر گردون
میری آزار کا کفیل ہوا

کسقدر تیز رو ہی سوی صنم
نامہ بر میرا جبرئیل ہوا

اثر حسن وعشق تہا بی مثل
مین تیرا تو میرا عدیل ہوا

العطش زن سپہر و یار وعدو
بیگنہ خون میرا سبیل ہوا

اپکی کونسی بڑہے عزت
مین اگر بزم مین ذلیل ہوا

آتش آہ بی اثر سی میری
آسمان گلشن خلیل ہوا

کوتہی کی جواب مین جون جون
اور ہی خط میرا طویل ہوا

ہای **مومن** شہادت بی اجر
بہر وصل صنم قتیل ہوا

۱

غصہ بیگانہ وار ہوناتہا
بس ہی تجہسے یار ہونا تہا

کیا غضب انتظار ہوناتہا
ناحق امیدوار ہوناتہا

کیون نہوتی عزیز غیر تمہین
میری قسمت مین خوار ہوناتہا

مجہسی جنت مین وہ صنم نہ ملا
حشر اور ایکبار ہوناتہا

گر نہ تہی ایدل اوسکی رنجکی تاب
کیون شکایت گذار ہوناتہا

خاک ہونا ہی مین توکیا کرتا
اوسکے درکا غبار ہوناتہا

ہرزہ گردی سی ہم ذلیل ہوے
چرخ کا اعتبار ہوتا تھا

مرگ شام وصال حرمان ہاے
صبحدم جان نثار ہوتا تھا

اورسی ہمکنار ہے دشمن
آج تو ہمکنار ہوتا تھا

شکوہ دہر پر کہا تمکو
آفت روزگار ہوتا تھا

ق

خشم بی اختیار جانا نہین
کیا مرا اختیار ہوتا تھا

صبر کر صبر ہو چکا جو کچھہ
ای دل بیقرار ہوتا تھا

کوی دشمن مین جا پکڑتا کیون
کیا کبھی شرمسار ہوتا تھا

وہ نمک پاش ہی نہین ہوتی
یون ہی دلکو فگار ہوتا تھا

خاک مین حیف یہہ شراب ملے
محتسب بادہ خوار ہوتا تھا

نگیا تیر نالہ سوی رقیب
مرغ عرشی شکار ہوتا تھا

راتدن بادہ و صنم مومن
کچھہ تو پرہیزگار ہوتا تھا

اثر اوسکو ذرا نہین ہوتا
رنج راحت فزا نہین ہوتا

بیوفا کہنی کی شکایت ہی
تو بھی وعدہ وفا نہین ہوتا

ذکر اغیار سی ہوا معلوم
حرف ناصح برا نہین ہوتا

کسکو ہی ذوق تلخکامی لیک
جنگ بن کچھہ مزا نہین ہوتا

تم ہماری کسیطرح نہوئی
ورنہ دنیا مین کیا نہین ہوتا

اوسنی کیا جانی کیا کیا لیکر
دل کسیکام کا نہین ہوتا

امتحان کیجئی مرا جب تک
شوق زور آزما نہین ہوتا

ایک دشمن کہ چرخ ہی نرہے
تجھہ سی یہہ ای دعا نہین ہوتا

آہ طول امل ہی روز فزون / گرچہ اک مدعا نہین ہوتا

نارسای سی دم رکی تو رہکے / یون کسی سی خفا نہین ہوتا

تم مری پاس ہوتی ہو گویا / جب کوئی دوسرا نہین ہوتا

حال دل یار کو لکہون کیونکر / ہاتہہ دلسی جدا نہین ہوتا

رحم بر خصم جان غیر نہو / سبکا دل ایک سا نہین ہوتا

دامن اوسکا جو ہی دراز تو ہو / دست عاشق رسا نہین ہوتا

چارۂ دل سوائی صبر نہین / سو تمہاری سوا نہین ہوتا

کیون سنی عرض مضطرب مومن / صنم آخر خدا نہین ہوتا

کیا ہوا ہوا اگر وہ بعد امتحان اپنا / بیگنہ سزا پائی اب وہ دل کہان اپنا

خار و خس ہین گلخن مین کبہی بوی گل جو آئی ہے / رشک سی کیا برباد آپ آشیان اپنا

روز کا جھگڑا آخر جان پر بنا دیگا / اونکو شوق آرایش دل ہی بدگمان اپنا

دشنہ چبہین لیگا کیا ہمنشین شب فرقت / آپ جب نہین اپنی کون مہربان اپنا

بعد مدت اوسکو سی یون پہرے ہے تنگ اگر / جای جای پہرتی ہین پوچہتی مکان اپنا

صبر بعد آسایش اس قلق پہ مشکل تہا / عیش جاودان نکلا رنج جاودان اپنا

عشق بت مین خود اتو درخور پرستش ہین / نام ہو گیا عنقا گم کیا نشان اپنا

دلکی بیچینی تک ہی بس ایکی خریدار ہے / کیون کرین وہ سودا ہم جسمین ہو زیان اپنا

ق

دلکی بیقراری سی ہر طپش زمین فرسا / پہر خرمن گردون شعلہ ہر فغان اپنا

دیکھئی پس مردن حال جسم جان کیا ہو / مدعی زمین اپنی دشمن آسمان اپنا

دیر و کعبہ یکسان ہی عاشقونکو ای مومن

ہو رہی وہین کی ہم جی لگا جہان اپنا

ہم جان فدا کرتی گر وعدہ وفا ہوتا
مرنا ہی مقدر تہا وہ آتی تو کیا ہوتا

اس حسن پہ خلوت مین جو حال کیا کم تہا
کیا جانئی کیا کرتا گر تو مرحبا ہوتا

ایک ایک ادا سو سو دیتی ہی جواب اوسکی
کیونکر لب قاصد سی پیغام ادا ہوتا

اچہی ہی وفا مجسی جلتی ہین جلین دشمن
تم آج ہوا سمجہو جو روز جزا ہوتا

جنت کی ہوس واعظ بیجا ہی کہ عاشق ہون
ہان سیر مین جی لگتا گر دل نہ لگا ہوتا

اس تلخی حسرت پر کیا چاشنی الفت
کب ہمکو فلک دیتا گر غم مین مزا ہوتا

ہی کوسنی یا گالی طعنونکا جواب آخر
لب تک غم غیر آتا گر دل مین بہرا ہوتا

ہی صلح عدو بیجا تہی جنگ غلط فہمی
جیتا ہی تو آفت ہی مرتا تو بلا ہوتا

ہوتا تہا وصال ایک شب قسمت مین بلا سی گر
تو مجسی خفا ہوتا مین تجسی خفا ہوتا

ہی بیخودی دایم کیا شکوہ تغافل کا
جب مین نہوا اپنا وہ کیونکہ مرا ہوتا

اس بخت پہ کوشش سی تہکنی کی سوا حاصل
گر چارہ غم کرتا رنج اور سوا ہوتا

اچہی مری بدنامی ہی یا تری رسوائی
گر چہوڑ نہ دیتا مین پامال جفا ہوتا

دیوانی کی ہاتہہ آیا کب بند قبا اوسکا
ناخن جو نہ بڑہ جاتی تو عقدہ یہہ وا ہوتا

ہم بندگی بت سی ہوتی نہ کبہی کافر
ہر جای گر ای **مومن** موجود خدا ہوتا

عدم مین رہتی تو شاد رہتی اوسی بہی فکر ستم نہ ہوتا
جو ہم نہ ہوتی تو دل نہ ہوتا جو دل نہ ہوتا تو غم نہ ہوتا

ہوئی خجالت سی نفرت افزون گلی کی خواہش نہ دم بدم
وہ کاش اکدم ٹہر کی آتی کہ میری لب پر بہی دم نہ ہوتا

برا ہی نامہ بس اتنا ہمکو جو اوسنی خط پڑہ کی ہاتہ پر سی
کہا کہ گر سچ یہہ حال ہوتا تو دفتر اتنا رقم نہ ہوتا

کسیکی جلنی کا دہیان آیا وگرنہ دو دو غنی سی میری
اگر ہزارون سپہر پہتی تمہاری آنکہون مین نم نہ ہوتا

جو آپ سی اوٹہا نہ دیتی کہین کرامین جبہ سائی
اگرچہ یہہ سرنوشت مین تہا تمہاری سر کی قسم نہ ہوتا

وصال کو ہم ترس رہی ہی جو اب ہوا تو مزا نپایا
عدو کی مرنیکی جب خوشی تہی کہ اوسکو رنج الم نہوتا

یہان تنگ و ہجوم وحشت غرض کہ دم پر بنی ہی
کہانمین جاتا نہ جی ٹہرتا کہین جو وحشت عدم نہوتا

مگر رقیبون نی سر اوٹہایا کہ یہہ نہوتا تو ہم مروت
نظر سی ظاہر حیا ہوتی حیا سی گردمین خم نہوتا

وہان ترقی جمال کو ہی یہان محبت ہی روز افزون
شریک بیبا تہا بوالہوس ہی جو بیوفای مین کم نہوتا

علاج کہ صانع کو ہو گوارا خراش انگشتہای نازک
جواب خط کی امید رکہتی جو قول حرف القلم نہوتا

یہہ بی تکلف بہار ہی ہی کشش نہال عاشقائی کو
وگرنہ ایسی نزاکتون پر خرام ناز ایکقدم نہوتا

وصال تو ہی کہان میسر مگر خیال وصال ہی مین
مری اوڑاتی ہوس نکلتی جو ساتہہ انداز رم نہوتا

ہوا مسلمان مین اور ڈرسی نہ درس واعظ کو سنکی مومن
بنی تہی دوزخ بلا سی بنتی عذاب ہجر صنم نہوتا

## ردیف البا

گئی وہ خواب سی اوٹہہ غیر کی گہر آخر شب
اپنی نالہ نی جگایا یہہ اثر آخر شب

صبحدم وصل کا وعدہ تہا یہہ حسرت دیکہو
مرگئی ہم دم آغاز سحر آخر شب

شعلۂ آہ فلک رتبہ کا اعجاز تو دیکہہ
اول ماہ مین چاند آئی نظر آخر شب

سوز دل سی گئی جان بخت چمکنی کی قریب
کرتی ہین موسم گرما مین سفر آخر شب

لی ہی غیر سی بی پردہ تم انکار کی بعد
جلوہ خورشید کا ساتہا تجہہ او دہر آخر شب

صبحدم آنکو تہا وہ کہ گواہی دی ہی
رجعت قہقری چرخ و قمر آخر شب

غیر نکلا تری گہر سی گئی اس وہم مین جان
غل ہوئی چور کی اوس کوچہ مین گر آخر شب

دی تسلی تو وہ ایسی کہ تسلی نہوئی
خواب مین تو مری آئی وہ مگر آخر شب

مو سفیدی کی قریب اور ہی غفلت مومن
نیند آتی ہی بہ آرام دگر آخر شب

قتل عدو مین عذر نزاکت گران ہی اب
مجھین ستم اوٹھانیکی طاقت کہان ہی اب

وحشت سی میری ساری اجبا چلی گئی
آنا ہی گر تو اوکہ خالی مکان ہی اب

سجدہ پہ سر قلم ہو دعا پر زبان کٹے
گویا نہ وہ زمین ہی نہ وہ آسمان ہی اب

قتل عدو نی شوق شہادت مٹادیا
لب پر ہماری غلغلہ الامان ہی اب

پیری مین وصل غیرت یوسف ہوا نصیب
بخت وفا مثال زلیخا جوان ہی اب

کہدین رقیب نی تری بی التفاتیان
ناصح ہماری حال پہ کچھہ مہربان ہی اب

رکھہ لی سر اپنی زانوی نازک پہ شوق سی
تیرا مریض عشق بہت ناتوان ہی اب

چشم غضب سی مشورۂ قتل کھل گیا
جو بات دلمین تھی سو نظر سی عیان ہی اب

بیطاقتی سی مجھین نہین تاب التفات
بیہودہ فکر جور و سر امتحان ہی اب

وہ دن گئی کہ لاف وگزاف جہاد تھا
**مومن** ہلاک خنجر ناز بتان ہی اب

تم بھی رہنی لگی خفا صاحب
کہین سایہ مرا پڑا صاحب

ہی یہہ بندہ ہی بیوفا صاحب
غیر اور تم بھلی بھلا صاحب

کیون اولجھتی ہو جنبش لب سی
خیر ہی مینی کیا کہا صاحب

کیون لگی دینی خط آزادی
کچھہ گنہ بھی غلام کا صاحب

ہای ری چھیڑ رات سن سنکی
حال میرا کہا کہ کیا صاحب

دم آخر بھی تم نہین آتے
بندگی اب کہ مین چلا صاحب

ستم آزار ظلم جور جفا
جو کیا سو بھلا کیا صاحب

## قطعہ

کس سی بگڑی تھی کس پہ غصہ تھا
رات تم کس پہ تھی خفا صاحب

کسکو دیتی تھی گالیان لاکھون
کسکا شب ذکر خیر تھا صاحب

## نام عشق بتان نلو مومن
## کیجیئی بس خدا خدا صاحب

تها وصل مین بهی فکر جدائی تمام شب
وه آئی تو بهی نیند نه آئی تمام شب

وہان طعنہ تیر بار یہان شکوہ زہر ریز
باہم تهی کس مزے کی لڑائی تمام شب

رنگین ہین خون سر سی وہ ہاتهہ آج کل رنگی
جس ہاتهہ مین وہ دست حنائی تمام شب

نالوسی یہان زبان سحر تک نہین لگی
تها اسکو شغل نغمہ سرائی تمام شب

یکبار دیکهتی ہی مجهی غش جو آگیا
بهولی تهی وہ بهی ہوش ربائی تمام شب

مرجاتی کیون نہ صبح کی ہوتی ہی ہجر مین
تکلیف کیسی کیسی اوٹهائی تمام شب

گرم جواب شکوہ جور عدو رہا
اوس شعلہ خو نی جان جلائی تمام شب

کہتا ہی مہر وش نہین کیون غیر گر نہین
دن بهر ہمیشہ وصل جدائی تمام شب

دهر پاؤن آستان پہ کہ اس آرزو مین آہ
کی ہی کسینی ناصیہ سائی تمام شب

مومن مین اپنی نالون کی صدقی کہ کہتے ہین
اونکو بهی آج نیند نہ آئے تمام شب

پهانسی کیا دنیا سی اوٹهہ جاؤن اگر رکهتی ہین آپ
رک گیا میرا بهی دم کیون تصور رکهتی ہین آپ

ضبط نالہ بوالہوس کا ننگ کی بابت نہین
شرم سی آہ و فغان بی اثر رکهتی ہین آپ

سنگ رہ ہی امتحان تاثیر حسن و عشق کا
ہم ادہر رکهتی ہین آپ اور وہ اودہر رکهتی ہین آپ

جذبہ دل نی غیر کی ہی کیا کہین تاثیر کی
آج کیون آتی ہوئی ہر گام پر رکهتی ہین آپ

جاتی پهر اوسکی کوئی دلکشا مین کسلئی
حضرت دل سینی مین آہون بهر رکهتی ہین آپ

سچ کہو ہی کس سی عذر آج جاؤ گی کہان
خود بخود بیٹهی ہوئی کیون اپنی گهر رکهتی ہین آپ

پاس تمکو ہی نہین تو جاتی غیرونکی پاس
مین نہ روکون روکنی سی میری گر رکهتی ہین آپ

وصل شیرین کی تمنا کوہکن کو کیا کہون
صحبت نشتا ہانسی ارباب ہنر رکهتی ہین آپ

دل کسی بت کو دیا ایحضرت مومن کہین
وعظ مین کیون برہمن کو دیکہکر گنی ہین آپ

کیا دیکہتا خوشی سی ہی غیر کی گہر بسنت
پہولی ہی یہان کچھہ اور ہی ای بیخبر بسنت

پہر سکی زرد چہریکا اب دہیان بندہ گیا
تیری نظر مین پہرتی ہی اٹہون پہر بسنت

آوارگی ہی باعث نشو و نما کہ دیکہہ
سرسبز جب ہوئی کہ پہری در بدر بسنت

ہم قیدیونکو چاہئین سونیکی بیڑیان
ای چارہ گر جہانمین ہی جلوہ گر بسنت

اوس رشک گل کی ہاتہہ تلک کب پہنچ سکی
سرسون ہتیلی پر نہ جمائی اگر بسنت

کسکو بہلا خلل یرقان کا ہی ای طبیب
پہولی ہی باغ عشق کی یہان آن کر بسنت

وہان تو ہی زرد پوش یہان مین ہون زرد رنگ
وہان تیری گہر بسنت ہی یہان میری گہر بسنت

ہی اول بہار سیہ مستیونکا جوش
دکہلائی ہی کچہہ اکی بہار دگر بسنت

مومن یہ کیا کہا کہ ہی رسم ہنود اب
کاہی کو لائین گے وہ مری گور پر بسنت

سودا اتہا بلا ہی جوش پر رات
بستر پہ بچھائی نیشتر رات

بگڑی تہی یہان وہ آنکر رات
بیطور بنی تہی جان پر رات

ہم تا سحر آپ مین نہین تہی
کیا جانی رہی وہ کسکی گہر رات

افسانہ سمجہہ کی سو گئے وہ
کام آئی فغان بی اثر رات

آئینہ مین ہو نہ موم جادو
سوتی نہین اب وہ تا سحر رات

ناری آنکہین جہپک رہی تہی
تہا بام پہ کون جلوہ گر رات

اندہیر پڑا زمانی مین ہائے
نہ دن کو ہی مہر نہ قمر رات

اس لیل و نہار غم نی مارا
ہی روز سیہ سیاہ تر رات

کیا پوچہو ہو منکر و نکیر آہ
بگڑی جو وہ طعن غیر پر رات

یہہ بات بڑی ہی کہ مر گئی ہم
موت آئی ہی قصہ مختصر رات

اوس گہر مین ہی عیش خلد **مومن**
کیا جانی کہان ہی دن کدہر رات

کرنی ہین عدو وصل مین حرمانکی شکایت
تہی ہاری موثر غم ہجران کی شکایت

یون کرتی تہی وہ کب دل نالانکی شکایت
کی ہوگی فلک نی مری افغانکی شکایت

ای پردہ نشین جلون اٹہا دی کہ نہ جلجای
کرتا ہون مین سوز غم پنہان کی شکایت

ہم خاک مین بہی مل گئی لیکن نہ ملی وہ
دل ہی مین رہی رنجش جانانکی شکایت

پامال ستم ہی دل ناکام کی ہاتون
کس موہنہ سی کرون ولولہ جانکی شکایت

صد شکوہ او لجہی ہوئی تقریر نہ سمجہا
تہی برہمی زلف پریشانکی شکایت

ہی کسلئی مجہی اوسی دل دینی کا شکوہ
کرتا ہی جہان مین کوئی احسانکی شکایت

کیا باب اجابت پہ گذر ہو دی دعا کا
سنتا ہی اثر کب تری دربانکی شکایت

ای شور جنون ڈر ہی زبان بند نہو جای
گر آئی لبون پر مری زندانکی شکایت

کیون طعنہ سمجہہ کر ہی گلہ شکر جفا کا
جانی دو کہ بیجا ہی پشیمانکی شکایت

کسواسطی ای شمع زبان کاٹتی ہین لوگ
کیا تو نی بہی کی تہی شب ہجرانکی شکایت

حوران بہشتی کو بتون کا سا نہ پایا
**مومن** مجہی کیونکر ہو ایمان کی شکایت

## ردیف الثاء

اظہار شوق شکوہ اثر اوس سی تہا عبث
یعنی کہا کہ مرتی ہین تسپر کہا عبث

مین ایک سخت جان ہون گردونسی توجہہ
تمکو خیال ہی مری آزار کا عبث

تہا ہم پہ لطف تو پی افزایش الم
صد شکر غیر ہو گئی اوس سی خفا عبث

ای مہروش یہہ حسن تو ہرگز نچھپ سکی
چلون تو کیا ہی پردیکا ہی چہوڑنا عبث

امید وعدہ ہی تو نہین روز ہجر مین
ہمسی وفائی زندگی بیوفا عبث

اس ضعف مین تو سینی سی آتا ہی لب تلک
کہتی ہین اپنی نالی کو ہم نارسا عبث

کیا اپنی دود دل کا ہی شکوہ نکیجیے
اولجہی ہی بات بات پہ زلف دوتا عبث

گو چارہ ساز حضرت عیسی ہی کیون نہون
گر درد عشق ہی تو امید شفا عبث

جس غم مین مرری تہی وہ غم ہی نہین رہا
افسوس مرکی سمجہی کہ جینا ہی کیا عبث

ای روز حشر کچہہ شب ہجران ہی کم نہین
بدنام ہو جہان مین تیری بلا عبث

ہرگز نہ رام وہ صنم سنگدل ہوا
مومن ہزار حیف کہ ایمان گیا عبث

## ردیف الجیم

ہو نہ بیتاب ادا تمہاری آج
ناز کرتی ہی بیقراری آج

نزع ہی اور روز وعدۂ وصل
ہی بہر طور دم شماری آج

مانع قتل کیون ہوا دشمن
جان ہی جائیگی ہماری آج

تیری آتی ہی دم مین دم آیا
ہوگئی یاس امیدواری آج

کوی بہیجی ہی دلکو پہلو مین
کسنی کی اوس سی ہمکناری آج

اوسکی شکوہ سی ہی اثر ظاہر
کچہہ تو کہتی ہی آہ وزاری آج

اوڑ گیا چرخ پر غبار اپنا
ہوگئی خاک خاکساری آج

اک نئی آرزو کا خون ہوا
ہم ہین اور تازہ سوگواری آج

چھٹ گئی مرکی نیش ہجران سی
کام آئی ہی زخم کاری آج

بیکسی کیون ہی نعش پر مجمع
کیا ہوئی تو میری پیاری آج

بہولی حضرت نصیحت ای ناصح ہی کسیکی تو یادگاری آج

مومن اوس بت کو دیکھہ آہ بہری
کیا ہوا لاف دینداری آج

پنجہ شانہ سی تو زلف گرہ گیر نہ کہینچ دلسی دیوانہ کو مت چہیڑ یہہ زنجیر نہ کہینچ

ہم تو بچتی نہین تا شام وہ آئے تو کیا ای دعای سحری منت تاثیر نہ کہینچ

ای ستم پیشہ مری بعد کہان نشۂ عشق دیکھہ خمیازۂ حسرت ہی یہہ شمشیر نہ کہینچ

ہی دوا میری وہی سو نہین ممکن کہ ملے چارہ گر رنج و مصیبت پی تدبیر نہ کہینچ

مین نہ کہتا تہا مصور کہ وہ ہی شعلہ عذار دیکھہ تو صفحۂ قرطاس پہ تصویر نہ کہینچ

ہم جوانمرد محبت ہاہی سمجہہ لینگی بہلا اپنی ایذا سی تو ہاتہہ ای فلک پیر نہ کہینچ

روز غم کون بہلا انکی ہوتا ہی شریک انتظار آکی اثر نالۂ شبگیر نہ کہینچ

اتنی فرصت دی ستمگر کہ پہنچ جای اجل دم کی دم اور بہی سینہ سی میری تیر نہ کہینچ

مومن آتش محبت مین کہ ہی سب جائز
حسرت حرمت صہبا و مزامیر نہ کہینچ

## ردیف الحا

گرچہ دی اور یہہ ہی رہی یار کی طرح ہم بہی نہین گی بوالہوس اغیار کیطرح

آواز گنبد اوس سے شکایت عدو کی تہی ناچار چپ ہین صورت دیوار کیطرح

سونی دیا نہ اوسنی شب وصل مین ہی کیا ہم جاگتی ہین طالع بیدار کی طرح

پہرتا ہی بہر کشتن عشاق کو بکو گردش مین ہی وہ چرخ ستمکار کیطرح

ہوتی مین پایمال گل ای باد نوبہار کس سی اوڑای تونی یہہ غبار کیطرح

چین جبین بلا و نگاہ غضب ستم کرتی ہی قتل اوس بت خونخوار کیطرح

جو رنج رشک غیر کی ہی ہمکو ہو گئی
اب اور کچھ نکالی آزار کی طرح

ہوتی ہین قتل غیر اب اودھر ہی نگاہ لطف
ارمان مری نکلتی ہین تلوار کی طرح

کرتا ہی ابر اپنا لہو پانی ایک کیون
کب رو سکیگا دیدۂ خونبار کی طرح

بس ناز کئی ضعف کہ گلگشت باغ مین
چبھتی ہین میری پاؤن مین گل خار کیطرح

دلمین ہوای بتکدہ ظاہر مین کیا حصول
رہنا حرم مین مومن بکار کیطرح

رویا کرینگی آپ بھی پہرون اسی طرح
اٹکا کہین جو آپکا دل بھی مری طرح

آتا نہین ہی وہ تو کسی ڈھب سی داؤ مین
بنتی نہین ہی ملنی کی اوسکی کوئی طرح

تشبیہ کس سی دون کہ طرحدار کی مری
سب سی نرالی وضع ہی سب سے نئی طرح

مرچک کہین کہ تو غم ہجر انسی چھوٹ جای
کہتی تو ہین بھلی کی ولیکن بری طرح

نی تاب ہجر مین ہی نہ آرام وصل مین
کمبخت دلکو چین نہین ہی کسی طرح

لگتی ہین گالیان بھی تیری منہ سی کیا بھلی
قربان تیری پھر مجھی کہہ لی اوسی طرح

پامال ہم نہ ہوتی فقط جور چرخ سے
آئی ہماری جان پہ آفت کئی طرح

نی جائی وان بنی ہی نہ بن جای چین سے
کیا کیجئی ہمین تو ہی مشکل سبھی طرح

معشوق اور بھی ہین بتا دی جہان مین
کرتا ہی کون ظلم کسی پر تری طرح

ہون جان بلب بتان ستمگر کی ہاتھ سی
کیا سب جہان مین جیتی ہین مومن اسیطرح

## ردیف الخا

عدو نی دیکھی کہان اشک چشم گریان سرخ
نہ آستین ہی نہ رومال ہی نہ دامان سرخ

نمود حسن خط یار سی نہو کیونکر
بہار ہی جو تہ سبزہ ہو نمایان سرخ

تمہاری دشنہ کا دست خفائی کام کیا
ہی زرد رنگ گلو حلقۂ گریبان سرخ

زبس فگار ہوئی پاؤن خار و خارہ سے
تمام دشت ہی جون وسعت گلستان سرخ

ملی ہین غیر نی پای نگار سی انکہین
سر شک خون سی ہین بخیہ ہای مژگان سرخ

گمان مہر سی اپنا تو رنگ زرد ہی اور
سیاہ مستی می سی ہی چشم جانان سرخ

ہوا ہون عشق مین گل پیرہن کی لازم سے
سراکفن ہی ہو جون جامۂ شہیدان سرخ

سرایتین ہین یہہ طوفان اشکخونی کی
کہ ایک ایک شجر ہی برنگ مرجان سرخ

کرم جو غیر پہ دیکہا لہو اتر آیا
نہ وجہہ کیون تیری انکہین ہین نکی ہادان سرخ

نوید مرگ او نہین جو ہین زخمی لب یار
کہ رنگ پانی ہوئی اور لعل خندان سرخ

نظارۂ رخ مردم سی کیون نہ غم ہو کہ تہا
ہمارا رنگ بہی پیش از ورود ہجران سرخ

ہماری خون کا دہبہ بجای خنجر تک
وہ لاکہہ بدلی قبا پر رہیگا دامان سرخ

غریق گریۂ خونی رہا نکر **مومن**
لباس یعنی پہنتی نہین مسلمان سرخ

## ردیف الدال

ہم دام محبت سی ادہر چہوٹی ادہر بند
پرواز ہی کی آہ تو جون طایر پر بند

دیکہا نہ کسیکی طرف ایمای حیا سی
جادو کو کیا نرگس جادو نی نظر بند

یہہ منت پر سوختہ ہو کین گی قفس کو
تو ساتہ کسیکی مجہی صیاد نکر بند

وہ آخر شب آئی ہین کچہہ بات تو کر لون
کر اپنی زبان دم کی دم ای مرغ سحر بند

کیا ٹہری دل الجہا ہو سان مین تیری الفت
شیشہ مین پری کرتی ہین ارباب ہنر بند

جا سکتی نہین جاتی ہین اوس کو مین جو ناصح
جہٹ جائیگی قصہ سی کیا تو نی اگر بند

شاید کہین تو نی ہی اوسی خواب مین دیکہا
انکہین تیری ای بخت ہین کیون آٹہ پہر بند

ای سوزش سینہ مجہی وہ سینہ دکہادی
کہولی تیری گرمی سی وہ گہبراکی گر بند

کیا حضرت مومن کہین کعبہ کو سدہاری
سن سان ہی گہر کہلی کیون آج ہی در بند

غربت مین گل کہلائی ہی کیا کیا وطن مین ہائی
جیسی قفس مین مرغ چمن کو چمن کی یاد

گلگون قباہین کی کیا قتل غیر کو
کیا آئی اپنی کشتہ خون مین کفن کی یاد

از خویش رفتگی ہی عنان کش زمان زمان
دکہلائیگی عدم ہی کہین اوس دہن کی یاد

تو آب زن نہو دی تو کیا جانی کیا کری
دشمن کی دلسی میری دم شعلہ زن کی یاد

ای محتسب نہ توڑیو شیشہ کو دیکہنا
آتی ہی مجکو سنگدل عہد شکن کی یاد

تا شکوہ غیر کا نکرون مجہی سی کہتی ہین
کیون سرگذشت تمکو بہی ہی کوہکن کی یاد

پہر پیرہن کی ہوتی ہین ٹکڑی برنگ گل
پہر مجکو آگئی کسی گل پیرہن کی یاد

ایسی ہی روز گر ستم نو بنو رہے
تمکو بہلا رہیگی سپہر کہن کے یاد

ہی کفر و بدعت ایک ہین تار سبحہ سی
زنار مومن آئی ہی کیون برہمن کی یاد

نامہ رونیمین جو لکہا تو بہہ بہیگا کاغذ
کہ بنا ہم گہر صفحۂ دریا کاغذ

اوسکی کوچی سی چلا آئی ہی اوڑتا کاغذ
پہاڑ کر پہینک دیا کیا میری خط کا کاغذ

کیا جواب ائی کہ کثرت سی مری خطونکی
کیمیا یاب سیاہی بنی عنقا کاغذ

سب نوشتی تیری اغیار کو دکہلاونگا
جانتا ہی تو مری پاس ہین کیا کیا کاغذ

لکہہ کی بدمستی غم تاکہ وہ میکش پڑہ لی
باندہ دیتا ہون سر شیشہ صہبا کاغذ

شق کرتی ہین وہ کیون لفظ نظر بازی کی
پردۂ دیدہ مشتاق ہی یہہ یا کاغذ

رنگ اوڑ جائیگا احوال اوسی لکہنا ہی
زردی رخسی زرافشان ہین کرونگا کاغذ

وصف لکہونمین تیری آنکہہ کی ڈورونکا اگر
رگ گل خامہ دی اور نرگس تہلا کاغذ

ہو گیا اوس لب لعل و در دندان کی سبب
غیرت نسخہ اکسیر مسی کا کاغذ

ضد یہ ہی خط سی میری تا و ہزارون کہا ہے
دست اغیار مین بہی گر کبہی دیکہا کاغذ

یہان تلک تو ہون سیہ کار کہ کوئی پڑہ سکا
حشر مین جب میری اعمال کا کہولا کاغذ

قبر مین چہوٹی عذاب دل بیتاب سی ہم
ہم جب لکہہ کی تیرا سینہ پہ رکہا کاغذ

تو غزل سنج ہی یا مرثیہ خوان ای مومن
رو دیا جسنے کہ دیکہا تیرا لکہا کاغذ

## ردیف الراء

نہ کیونکر بس موا جاؤن کہ یاد آتا ہی رہ رہ کر
وہ تیرا مسکرانا کچہہ مجہی ہونٹون مین کہہ کہہ کر

کہان لخت جگر مین سیل گریہ مین چڑہا دریا
چلی آتی ہین یہہ ڈوبی ہوئی لاشین بہہ بہہ کر

بہار باغ دو دن ہی غنیمت جان ای بلبل
ذرا ہنس بول لی ہو زمزمہ پرداز چہہ چہہ کر

نوید ای دل کہ رشک غیر سی چہوٹی اوسی ہمسی
ستم کا کر دیا خوگر جفا و جور سہہ سہہ کر

ستم ای شدت گریہ سرایت خون نی کی کیسی
رکہی رومال چشم خونفشان پر لاکہہ تہہ کر

لگی ہچکی ہی سر زانوی غم پر ہی کہ یاد آیا
کسی کا ہاتہہ ہر دم مار زانو پہ قہقہہ کر

خدا کو مان اپنی راہ لی کعبہ کو جا مومن
صنم خانہ مین کیا ہوئیگا ای گم گشتہ رہ رہ کر

ای تند خو آجا کہین تیغا کمر سی باندہکر
کن مدتون سی ہم کفن پہرتی ہین سر سی باندہکر

یا وہ ڈبو دیوی زمین یا ہم ڈبو دیوین فلک
آجائی تو روتی ہین ہم شرط ابر تر سی باندہکر

خط مین تو لکہہ سکتا نہین احوال سوز دل اوسی
پر بہیجدون جیمین ہی پروانی کی پر سی باندہکر

دشمن سک کوچہ ہوا وین شوخ آہو چشم کا
نادم ہون کعب گرگ پای نامہ بر سی باندہکر

ہی شوخ نیکا اور خون غیر مین رنگا ہوا
کیا قتل پر میری کمر نکلی جو گہر سی باندہکر

اچہا تک تو ہی تو کہین بید بر کیسی ٹکٹکی
بیٹھی ہوئی ہین روزن دیوار و در سی باندہکر

جراح کیا سوچا بنا کیا زنک دیکہا کیا ہوا
کیون کہول لی ہنسی مری زخم جگر سی باندہکر

دیوانہ نازک ہو نہین فصاد مژگان نیشتر
لی فصد میری ہاتہہ کو تار نظر سی باندہ کر

**مومن** سی اچہی ہو غزل تہی اسلئی یہہ زور سور
کیا کیا مضامین لای ہم کس کس ہنر سی باندہکر

جاتی تہی صبح رہ گئے بیتاب دیکہکر
طالع ہماری چونک پڑی خواب دیکہکر

باوجود دشمنون نی تری پاس اعتبار
انکہین چراتی ہین مجہی احباب دیکہکر

یہہ تشنہ کامئی نگہہ گرم دیکہنا
حیرت سی رو دیا طرف آب دیکہکر

توبہ کہان کدورت باطن کی ہوس ہے
غش ہوگیا مین رنگ مئی ناب دیکہکر

اوٹہی نہ نعش ہی تیری کوچہ سی بعد قتل
ہم رہ پڑی زمین کو شاداب دیکہکر

روئی وہ میری حال پہ حیران کیون نہون
انکہین سی کہل گئین در نایاب دیکہکر

شوق وصال دیکہہ کہ آیا عدو کی گہر
سو جہانہ کچہہ مجہی شب مہتاب دیکہکر

ہی ہی تمیز عشق و ہوس آج تک نہین
وہ ہنستی پہرتی ہین مجہی بیتاب دیکہکر

**مومن** یہہ تاب کیا کہ تقاضائی جلوہ ہو
کافر ہوا مین دین سے آداب دیکہکر

یاد اوسکی گرمئی صحبت دلاتی ہی بہار
آتش گل سی میرا سینہ جلاتی ہی بہار

کوہ و صحرا مین پی وحشت پہراتی ہی بہار
مین تو کیا اونکو بہی دیوانہ بناتی ہی بہار

جلوہ لالہ رقیبون کو دکہاتی ہی بہار
داغ کہانی پر مری کیا داغ کہاتی ہی بہار

کہل چکی نرگس کہ شرماتی ہی جاتی ہی بہار
دیکہکر اسکی بہار انکہین چراتی ہی بہار

آمد آمد ہی چمن مین کس سمن اندام کی
سبزہ خوابیدہ سی مخمل بچہاتی ہی بہار

خاک تو مرغ گلستان کو خزان ہی نی کیا
دیکہئی اب انکہ کیا خاک اوڑاتی ہی بہار

ہی خزان مین بہی وہی جوش جنون کیا ہو گیا
اب کہین پاس اپنی ہمکو ہی بلاتی ہی بہار

جوش گل سی یاد آتی ہین تیری نیرنگیان
رنگ فتنہ سی میری کیا رنگ لاتی ہی بہار

داغ اور زخم اوسمین ہین جو لالہ و گل اسمین ہین
فصل ہی یا اکی عاشق کی جہاتی ہی بہار

امتیاز دلہی و دلبری مین فرق ہے
ہمکو بہاتی ہی خزان اور ہمکو بہاتی ہی بہار

محو حیرت کو وصال و ہجر دونو ایک ہین
بلبل تصویر کو کب یاد آتی ہی بہار

میری ضد سی غیر پر تیری عنایت دیکہکر
سبزۂ بیگانہ کی قربان جاتی ہی بہار

ابتدای فصل ہی مین غیرتی ہی کہای گل
دیکہی اس سال کیا کیا گل کہلاتی ہی بہار

چشم گلشن پر قدم رکہتا ہوا کون آئیگا
عطر فتنہ مین گل نرگس بساتی ہی بہار

خندۂ دیوانگی یہان بعد مردن ہی رہا
خاک سی اوگتی ہین گل اونکو ہنساتی ہی بہار

کچہہ سوای گریہ جون ابر اپنی قسمتمین نہین
زعفرانکی کیون نہو مجکو رولاتی ہی بہار

غنچہ ہای آرزوی مومن اب کہلنی کو ہین
خیر مقدم گلشن ایمان مین لاتی ہی بہار

بیمروت ناتوان مین ہنس دی رو تا دیکہکر
دل دیا مینی اوسی کیا جانئی کیا دیکہکر

خوابمین کیا غش ہو یوسف کو زلیخا دیکہکر
کہل گئین آنکہین تجہی ای جلوہ آرا دیکہکر

تہی جہنم وہ نگاہ گرم ہی سوی عدو
سوجہی اپنی عاقبت کی ہمکو دنیا دیکہکر

قیس کی دیوانگی مین عقل کیا حیران ہے
مجکو وحشت ہو گئی تصویر لیلا دیکہکر

چشم نرگس بد نظر ہی اور گل بی اعتبار
بیوفا سیر گلستان کیا کریگا دیکہکر

خاکمین کیونکر نہ لوٹون بندہ کیا سوی بیابان
اوسکی صحن خانہ کا پہنای صحرا دیکہکر

تاش کا ہمدم کفن لانا کہ بس مین مرگیا
چلو نون سی جلوۂ خورشید سیما دیکہکر

یاد آیا سوی دشمن اوسکا جانا گرم گرم
پانی پانی ہو گیا مین موج دریا دیکہکر

اوسکی ہنستی ہی اندہیرا آگیا ایسا کہ بس
گر پڑا مین رخنہ دیوار کو وا دیکہکر

کیا تماشا تھا جھپکنا آنکھہ کا بی اختیار
آئینہ کو ہاتھہ سی اوسنی نچھوڑا دیکھکر

مین نمانو نگا کہ چشم آبلہ بی دید ہی
یہہ نہ دیکھی روی غیر اپنی کف پا دیکھکر

پھر گئی انکھونکی آگی اوسکی چشم شرمگین
پھر گئین انکھین مری نرگس کا جھکنا دیکھکر

دشمنی دیکھو کہ تا الفت نہ آجائی کہین
لی لیا منہہ پر دوپٹہ حال میرا دیکھکر

کیون نہ گھبرای وہ مین گھبراگیا بلبی ہجوم
حسرتین آتی ہین کیا کیا اوسکو تنہا دیکھکر

انتظار یا ہوش مین تو ہون انکھین سفید
شب یہہ وہم آیا ہی سوی چرخ خضرا دیکھکر

کاٹ لیتی دو گلا تم شوق سی گھر جائیو
لیک رقص نیم بسمل کا تماشا دیکھکر

ق

سب ستمہای نہان نظروین تہی ہیچ جو جہہ
کیا کہون مین غش ہوا کیا سوچکر کیا دیکھکر

جو نقاب اوٹھی میری انکھونپہ پردہ پڑ گیا
کچھہ نسوجہا عالم اوس پردہ نشین کا دیکھکر

کردیا خاک آپکو اوس بت کی در پر آہ ہای
جل گیا جی لاش کو **مومن** کی جلتا دیکھکر

مومن خدا کی واسطی ایسا مکان نچھوڑ
دوزخ مین ڈال خلد کو کوئی بتان نچھوڑ

عاشق تو جانتی ہین وہ ایدل یہی سہی
ہر چند بی اثر ہی پر آہ و فغان نچھوڑ

اوس طبع نازنین کو کہان تاب انفعال
جاسوس میری واسطی ای بدگمان نچھوڑ

ناچار دین گی اور کسی خوبرو کو دل
اچھا تو اپنی خوئی بدای بدزبان نچھوڑ

زخمی کیا عدو کو تو مرنا محال ہے
قربان جاؤن تیری مجھی نیم جان نچھوڑ

کچھہ کچھہ درست ضد سی تری ہو چلی ہین وہ
یک چند اور کجروی ای آسمان نچھوڑ

جس کوچہ مین گذار صبا کا ہو سکے
ای عندلیب اوسکی لئی گلستان نچھوڑ

گر ہی ہی اشک آگئین تو جانون کہ عشق ہی
حقہ کا مونہہ سی غیر کی جانب دہوان نچھوڑ

ہوتا ہی اس جحیم مین حاصل وصال حور

مومن عجب بہشت ہی دیر مغان ہنوز

ہی چشم بند تو بہی ہی انسو روان ہنوز
جی سرد ہو گیا ہی ولی دل طپان ہنوز

یہہ دن دکہای ہین شب فرقت نی ہمکو اور
وہ رشک آفتاب نہین مہربان ہنوز

مر بہی گئی جدای مین پردہ نشین کی پر
آیا نہین زبان پہ درد نہان ہنوز

ہم تیرہ بخت خاک مین بہی مل گئی ولی
کچہہ کم نہین غبار دل آسمان ہنوز

یہان امتحان مرگ سی فارغ ہوی ہین یار
وہان اپنی ہی پہ مرنیکا ہی امتحان ہنوز

تشبیہ دی تہی مینی کہین انگبین سے
تبخالہ خیز ہی لب شیرین دہان ہنوز

باغ جہان مین گو مہ خورداد آگیا
یہان ہی اوسی بہار پہ فصل خزان ہنوز

روز جزا نہ قتل کا انکار کر کہ ہین
دامن پہ تیری میری لہو کی نشان ہنوز

یہان اپنا اونکی چاہ مین مرنا یقین ہوا
وہان اور ہی کی چاہنی کا ہی گمان ہنوز

مومن تو مدتون سی ہوئی پر بقول درد
دل سی نہین گیا ہی خیال بتان ہنوز

ہجر انکا شکوہ لب تلک آیا نہین ہنوز
لطف وصال غیر نی پایا نہین ہنوز

ای جذب دل وہ شوخ ستمگر تو یکطرف
پیغام لیکی بہی کوئی آیا نہین ہنوز

جا چک خدا کیواسطی ای موسم بہار
خاک عدو پہ پہول وہ لایا نہین ہنوز

یہہ اہتمام جور ہی کیا تو نی ای فلک
انداز غفلت اوس سی اوڑایا نہین ہنوز

یکچند اور کاہش غم جشم التفات
مین یار کی نظر مین سمایا نہین ہنوز

وعظ ہماری سامنی کرتا ہی وصف حور
سمجہا ہی اوسنی جلوہ دکہایا نہین ہنوز

ہون خون گرفتہ یار وشفاعت سے فایدہ
صید اجل کسینی چہوڑایا نہین ہنوز

کیونکر مجہی گناہ زلیخا یقین آئیے
دامن کو تیری ہاتہہ لگایا نہین ہنوز

کیا سوز رشک کی دل اغیار کو خبر
دوزخ نی کافرون کو جلایا نہین ہنوز

ایسی ستم کئی کہ میرا جی ٹہا دیا
ہرچند سر فلک نے اٹہایا نہین ہنوز

ناصح رقیب سی ہی بدآموز تر کہین
پر مینی تیرا حال سنایا نہین ہنوز

اگی وفور عشق صنم مین ہی گفتگو
مومن وہ لب پہ ہی خدایا نہین ہنوز

لب پہ دم آیا ولی نالہ نہین ہی ہنوز
نغمہ غم ہی ترا پردہ نشین ہی ہنوز

ہی پس مرگ بہی دفن کرین مجکو غیر
خاک مین ملجای چرخ بر سر کین ہی ہنوز

لیکی دل و عقل و دین بہری تتار ہی عشق
ای اجل اجک کہین جان حزین ہی ہنوز

روز جزا کیون کیا خون کا میری اتہام
پہر عدو بدگمان مجکو یقین ہی ہنوز

مردہ و حیران مین کیا شبہہ پڑا دیکہنا
محو خود آرا ترا آئینہ مین ہی ہنوز

چاک سراپردہ سی جہانکی تہی وہ ایکدن
سجدہ محراب در شغل جبین ہی ہنوز

کیون نہین لاتا اوسی آہ میری یاد ہی
کہہ دو فلک سی دم باز پسین ہی ہنوز

دود دل و گرد غم کیون یہہ امید اثر
وہ ہی فلک ہی ہنوز وہ ہی زمین ہی ہنوز

جہوٹ نہین تیری پاس بیٹہتی ہین بی تمیز
چین بجبین کیون نہون فرشمین چین ہی ہنوز

وصل بتان کی دعا کرتی ہو شکر خدا
حضرت مومن تمہین دعوی دین ہی ہنوز

## ردیف السین

یون ہی شعاع داغ مری دل کی آس پاس
الہ ہو جسطرح مہ کامل کی آس پاس

ڈوبا جو کوئی آہ کنارے پر آگیا
طغیان بحر عشق ہی ساحل کی آس پاس

یہہ غیرت وفا کا اثر ہی کہ بوالہوس
بسمل تڑپتی ہین تری بسمل کی آس پاس

کیا دعوی آدجب نزا ہین ہی کسنی
ہین جمع اقربا مری قاتل کی آس پاس

ای قیس تیری نالی کی غیرت کو کیا ہوا
لیلے نی زنگ باندہی ہین محمل کی آس پاس

مرجائین تا خوشی سی عدو سن وصال کے
یاروفغان کرو گلی ہل مل کی آس پاس

کیا کیا جلی ہی بزم مین تجہتی جب بہری
پروانی شمع شعلہ شمائل کی آس پاس

ہی تو ہی بیوفا نہین باور تو دیکہہ لی
گل جامہ در ہین گور عنادل کی آس پاس

کافر ہی گون ہم مین سی **مومن** بہری ہی تو
کعبی کی آس پاس تو مین دل کی آس پاس

کہا گیا جی غم نہان افسوس
گہل گئی غم کی ماری جان افسوس

میری مرنی سی ہی وہ خوش ہوا
جی گیا یون ہی رایگان افسوس

شکوہ آزار غیر کا جو کرون
ہنسکے کہتا ہی وہ کہ ہان افسوس

مرتی ہم غیر چہوتتی نہ کیا
تو نی الفت کا امتحان افسوس

گل داغ جنون کہلی ہی نہ تہی
آگئی باغ مین خزان افسوس

کشتہ روز ہجر کا اوسکے
مرگ کرتی ہی ہر زمان افسوس

بیوفائی ہوئی وفا کا سبب
غیر سی ہی وہ بدگمان افسوس

مرگ پر اپنی ناتوان کی تیری
دل سی آیا نہ تا زبان افسوس

موت بہی ہوگئی ہی پردہ نشین
راز رہتا نہین نہان افسوس

تہا عجب کوئی آدمی **مومن**
مرگیا کیا ہی نوجوان افسوس

## ردیف الشین

گل دیکہہ کی وہ عذار آتش
کیا کیا ہی جلی ہی یار آتش

پہونکا تپ غم نی جیکو نکلے
دل کی تیری اب بخار آتش

ہووی نہ مقابل تف دل
بہڑکائی کوئی ہزار آتش

ہان سیر دکہا لگا کہین تو
ای نالۂ شعلہ بار آتش

اف ری تپ گرمیٔ محبت
اس نام پہ جان نثار آتش

دل کو میری پوج گبر جسکو
سجدی کری بار بار آتش

تونی تو وہان لگائی مہندی
یہان دلمین لگی نگار آتش

مت آئیو میری خاک پر تو
برسی ہی سر مزار آتش

مین آہ زبانہ کش جو کہینچون
باندہی ہی اپہی حصار آتش

دیکہی ہی تو اور لگی ہی دلمین
ای دیدۂ اشکبار آتش

پڑہتا ہی کہین غزل جو **مومن**
لگ اوٹہتی ہی ایکبار آتش

کہان نیند تجہ بن مگر آئی غش
تو اکصورت خواب دکہلائی غش

تمہاری کدورت سی ہوش اگیا
کیا بوی گل نی مداوائی غش

نہ ٹہری بس آئینہ کو دیکہہ کر
وہ اتنا کہ دیکہین تماشائی غش

قیامت جنون مین ہون نازک دماغ
نہ کیون نکہت گل سی آجائی غش

تیری بال لاکر سنگہائی کہین
کہ غش ہوگئی چارہ فرمائی غش

نہو جب کہ میرا خیال وفات
تو کیا اوس ستمگر کو پروائی غش

خبر لو میری تم کہانتک رہی
یہہ حالت کہ غش پر چلا آئی غش

خدائی کا جلوہ ہی **مومن** کہ تو
گر اوس بت کو دیکہی تو ہوجائی غش

## ردیف الصاد

روز ہوتا ہی بیان غیر کا اپنا اخلاص
چشم بددور تمہین ہمسی ہی ہی کیا اخلاص

غیر کرتا ہی بیان مجسی تو مین کہتا ہون
باری ابتک تو نہین تجہسی میرا سا اخلاص

غیر سی لطف کی باتین ہین میری چہیڑنیکو
دشمنی کہتی ہین جسکو وہ تمہارا اخلاص

ہم یہان سورۂ اخلاص کا پڑہتی ہین عمل
اور بڑہتا ہی وہان غیر سی اوسکا اخلاص

مجسی مل ورنہ رقیبونسی مین سب کہدونگا
دشمنی انکی تیری اور وہ پہلا اخلاص

جنبش لب کی تیری پوچہنی کو کیفیت
تیری بیمار سی کرتا ہی مسیحا اخلاص

اوس ستمگر نی بناوٹ کی لگاوٹ ہی تمہی
ہی قسمت میری کچہہ کام نہ آیا اخلاص

پس قتل آ میری خاطر سی تہہر جا تا دفن
ظالم آخر تجہی مجسی ہی کبہی تہا اخلاص

چاہتا ہی کہ دل اوس تنگ قبا سی ہٹ جاے
میری ناصح کا ہی دنیا سی نرالا اخلاص

اب اونہین لکہتی ہین ہم خط مین سر اوس دشمن
جنکو لکہتی تہی سدا یار سراپا اخلاص

موت ہی آنہ پہری پاس ہماری شب ہجر
سچ تو یہہ ہی کہ بری وقت مین کیسا اخلاص

مومن اہی زہد ریائی سی ہی کیا بد تر ہی
اوس بت دشمن ایمانسی ہمارا اخلاص

## ردیف الضاد

بی صبر کو کہان تپ داغ جگر سی فیض
گلچین کو کب ہوا شجر بارور سی فیض

زاہد نگاہ بہر کی وہ بید ید دیکہہ لے
اتنا ہوا نہ خدمت اہل نظر سی فیض

یاد خط نگار مین ہم زہر کہا موے
کیا آب زندگی کا ہوا ہی خضر سی فیض

بالطبع گر کرم ہو تو مفلس ہی ہی کریم
ہوتا ہی سایہ کا شجر بی ثمر سی فیض

ہی چرخ سی امید کشایش عبث ہمین
کسکو ہوا ہی خانۂ وابستہ در سی فیض

ملنی کو خاک ہی مین بخیلو نکا مال ہی
دیکہو تو ہی کسیکو ہی غنچہ کی زر سی فیض

شب بہر کیا ہی مبدء فیاض کا گلہ
تو ہی عیان ہوا نہ دعای سحر سی فیض

ترسا صنم پہ مر گئی ہم آہ جب نہین
تصویر سی تیری مجھی تسکین دل کہان

جاری مسیح کی لب اعجاز اثر سی فیض
کیا خاک تشنہ کام کو آب گہر سی فیض

کیونکر نہ غم ہو خلق کو مومن کی مرگ کا
تہا سبکو اوسکی ذات سراپا ہنر سی فیض

ہان ہان کہا ہیچ بوئی زلف دوتا قرض
جان اتو نہین حشر کی دن دینگی صبا قرض

سمجھینگے قیامت مین ستم پیشہ دم قتل
دیکھا نہ ادہر تو نی رہا خون بہا قرض

کیونکر دی فلک وام عدو کو درم داغ
مفلس کو جہان مین کوئی دیتا ہی بہلا قرض

گر کہی کہ کیون لیتی ہو تم دلکو تو وہ شوخ
کس ناز سی کہتا ہی کہ یون دیتی ہو یا قرض

کچھ دینی کا ہی دیکھ لی ای آہ ٹہکانا
کس پوری پہ لیتی ہی تو تاثیر دعا قرض

افلاس سی کہا یا کئی غم سبز خطون کا
افسوس کہین زہر بہی ہمکو نہ ملا قرض

گن گن کی دئی داغ فلک نے مجھی گویا
آتا تہا یہہ او سیم زر نایاب میرا قرض

آمد سی فزون خرچ ہی ای شور محبت
بختو نکا میری زخم سی کیونکر ہوا ادا قرض

ہم قرض یہہ نقد دل اوسی دیتی ہین مومن
جسنی نہ کبہی آج تلک لیکی دیا قرض

## ردیف الطاء

ہر غنچہ لب سی عشق کا اظہار ہی غلط
اس بحث صحیح کی تکرار ہی غلط

کہنا پڑا درست کہ اتنا رہی لحاظ
ہر چند وصل غیر کا انکار ہی غلط

کرتی ہین مجھسی دعوی الفت وہ کیا کرین
کیونکر کہین مقولۂ اغیار ہی غلط

یہہ گرم جوشیان تری گو دلسی ہون ولی
تاثیر نالہ ہای شرر بار ہے غلط

کرتی ہو مجھسی راز کی باتین تم اس طرح
گویا کہ قول محرم اسرار ہی غلط

اوٹھہ جا کہاں تلک کوئی باتین اوٹھائیگا
ناصح تو خود غلط تیری گفتار ہی غلط

تھا ربط غیر مین مری مرنیکا انتظار
ای شوخ بیوفا تو وفادار ہی غلط

کیا جذب انتظار کے تاثیر بیوفا
منکر نہو تو پہلی ہی اقرار سے ہے غلط

ہی حرف کامیابی دشمن مین ہمنشین
مت کہہ درست وہم غلط کار ہی غلط

سچ تو یہہ ہی کہ اوس بت کافر کی دور مین
لاف وگذاف **مومن** دیندار ہی غلط

## ردیف الظاء

ہان تو کیونکر نکری ترک بتان ایواعظ
ایسی حورین تیری قسمت مین کہان ایواعظ

منتظر ہی کسی بت کا تو نہین تو کیون ہے
مجلس وعظ مین ہر سو نگران ایواعظ

اب ذرا جا نہی کوئی بتان کی باتین
ہوچکا تذکرۂ باغ جنان ایواعظ

سچ ہی کافر تری تقریر سی کیونکر نہ جلین
شعلۂ آتش دوزخ ہی زبان ایواعظ

حور کی مدح مین کیا ترک صنم کا مذکور
یہی باتین ہین مری دل پہ گران ایواعظ

ڈر مری آہ سی ظالم نہ جلا جی کہ نہین
یہہ جہنم سی تو کم شعلہ فشان ایواعظ

اہل جنت سی کرو دلبری حورکا ذکر
ایسی باتین کوئی سنتا نہین یہان ایواعظ

جو ملین تجھی بصد شوق وہ کیا ہونگی نگر
بس مری سامنی حورونکا بیان ایواعظ

کیسی آرام پس مرگ نگر کافر تو
اہل اسلام کا ہی دشمن جان ایواعظ

شرم کی بات نہین ہی یہہ اثر ہو کیونکر
نہین **مومن** ہون نہ تو پیر مغان ایواعظ

کس ضبط پر شرار فشان ہی فغان شمع
ایک برق تھی جو لال نہوتی زبان شمع

دل گرمی فریب پہ بہی مین نثار ہون
پروانہ کیا مجال کری امتحان شمع

روشن ہی اہل بزم پہ شکوہ نسیم کا
اس بہکتی زبان پہ دیکہو بیان شمع

آتا ہی بیکسون پہ تو جلاد کو بہی رحم
روتی ہی شمع آپ سرکشتگان شمع

مجہ بیگنہ کی قتل مین کیون سوچ دیکہلی
بن بولی لوگ کرتی ہین قطع زبان شمع

ہی تار گریہ تار نفس اہل سوز کو
یعنی روان شمع ہی اشک روان شمع

داغ جدائی در دندان و روی و زلف
ہی اشک شمع و شعلہ شمع و دخان شمع

سب گرمی نفس کی ہین عضا گداز یان
دیکہو نہ زندگی ہی سراپا زیان شمع

اوسکو بہی کوئی پردہ نشین ہی جلاہی ہے
فانوس سی سنا ہی یہہ راز نہان شمع

ایک اور پڑہ وہ **مومن** شعلہ زبان غزل
جل جائین جسکی رشک سی جابستان شمع

محفل فروز ہی تپ و تاب نہان شمع
پروانہ جل گیا کہ نہین رازدان شمع

تہا شب چراغ خانہ دشمن وہ شعلہ رو
کیا کیا جلا ہی صبح تلک جی نہان شمع

ای سوز گریہ اگی تیری آب و تاب کے
پانی بہری ہی جلوہ آتش فشان شمع

صحبت مین ایکرات کی کیا محو ہو گئی
اوس بزم مین سحر کو نہ پایا نشان شمع

پہنچے تیری نزاکت و گرمی کو کیا مجال
ہرچند موم جسم ہی اور شعلہ جان شمع

ہون داغ بدگمانی دل بسکہ یار پر
پروانہ کو ہی سادہ دلی سی گمان شمع

حیرت فزا ہی حسن بہت کیا عجب اگر
تہم جای تیری بزم مین اشک روان شمع

گر دیکہہ لی رخ عرق آلودہ کو تیرے
گہل جائی سوز رشک سی تا استخوان شمع

ابتک یہہ سوز دل ہی کہ میری مزار پر
مائل ہوا زمین کی جانب دخان شمع

لائین نہ تاب حرف بتان کافران عشق
پروانہ کو جحیم ہی **مومن** زبان شمع

## ردیف الغین

مت کہہ شب وصال کہ ٹہنڈا اکر چراغ
ظالم جلا ہی میری طرح عمر بہر چراغ

پروانی کیون نہ صدقی ہون اُس کی کہ ہی
ہر رشتہ فتیلہ زخم جگر چراغ

وہ سوختہ جگر ہون کہ پیمانہ و سبو
بنتی نہین ہین خاک سی میری مگر چراغ

زلفین اوٹہا و رخ سی کہ دلکی جلن مٹے
بجہ جای ہی جہانین وقت سحر چراغ

اوس مہروش کی جلوہ کی قربان کیون نہ ہون
پروانہ کو بہی رات نہ آیا نظر چراغ

کیا بی تکلف آئی صدا ہائی شمع رو
گرمی آب اشک سی ہو نوحہ گر چراغ

ہم پیشہ کی ہی سامنی عرض ہنر ضرور
جلتا ہی میری گہر مین بطرز دگر چراغ

کیا خوب روشنی ہی کہ جہرہ کی تاب سی
ہی داغ بوالہوس تری مجلس مین ہر چراغ

غم خانہ تنگ و تار ہی اور ہم سیاہ رو
جلتی ہین یعنی جا ہی اٹہون پہر چراغ

ہی شام انتظار تماشائی سوختن
جلتی ہین تا بصبح ادہر ہم ادہر چراغ

اوس شعلہ رو نی تا کہ پس مرگ ہی جلون
جلوائی دشمنون سی مری گور پر چراغ

**مومن** یہہ شاعرون کا میری آگی رنگ ہی
جون پیش آفتاب ہو بی نور تر چراغ

گلشن مین لالہ مین ہون کہ ہی دل مین جای داغ
اپنی تو دلنشین نہین کچہہ بہی سوای داغ

کیا دکہہ دیکہی عشق مین کیا کیا نہ پای داغ
زخمون پہ زخم جہیلی ہین داغون پہ کہای داغ

پہنا ہی کسکا جامۂ گلدوز غیر نی
کیون تنگ ہو گئی مری تن پر قبای داغ

کیا کہئی گرمیان دل بیتاب کی کہ ہی
سینی مین ایک شعلۂ جوالہ جای داغ

کر ہی سخت ناخن غم رو خراشیان
دلکو یہہ کسکی چہرہ کی چیچک کی بہای داغ

اوس رشک مہر و مہ کی نشانی ہی دیکہنا
ای چشم اشکبار کہین نہ بجہای داغ

چھوڑا نہ لالہ زار مین ساتھہ اوسنی غیر کا
سو بار سینہ چیر کی مینی دکھائی داغ

دیکھو تو سرد مہری چرخ اوس سی گرم ہو
وہان تو بغل رقیب کی یہان دل جلائی داغ

دوزخ مین کچھہ عذاب نیا یاز بسکہ مین
خو کردہ تہا بہ تاب و تب شعلہ ای داغ

رہ تو بغلمین غیر کی سینی سی الگ کہ یہان
پہلو برای زخم ہی سینہ برای داغ

تارونکی بدلی گن کی شب تار کاٹ دی
ایام ہجر مین مری کیا کام آئی داغ

جلتا ہون اہل نار کی تبدیل جلد سے
مومن غضب ہی آتش لذت فزای داغ

## ردیف الفا

مجلس مین تا نہ دیکھہ سکون یار کی طرف
دیکھی ہی مجکو دیکھہ کی اغیار کی طرف

کتنا شعاع مہر نی حیران کیا ہمین
تکتی ہین کب سی روزن دیوار کیطرف

وہم فغان غیر نی سینہ جلا دیا
آتش لگی ہی کوچۂ دلدار کیطرف

شام فراق خواب عدم کا ہی انتظار
انکہین لگی ہین دولت بیدار کیطرف

اوسنی دکھا دکھا کی مجھی چھیڑ دیکھنا
گل پھینکے عندلیب گرفتار کیطرف

ہی کیا قبول سجدہ شہیدان عشق کا
ہون غوث سر جھکاتی ہی تلوار کیطرف

دیکھہ اشک لالہ گون رقیب اوسنی ہنس دیا
دیکھا نہ میری دیدۂ خونبار کیطرف

گلبانگ نالہ ہی یہہ نیا گل کھلا مگر
گذری نسیم آہ چمن زار کیطرف

اب رشک زخم یار یہ منصف کرین کسی
کی اکی موت نی بہی تو اغیار کیطرف

دل بعد قتل بہی نہین پہرتا کہ گور مین
سونہہ پہر گیا ہی کوہی ستمگار کیطرف

کافر گلی لگا ہی تو مومن کی ہت مگر
دیکھہ اپنی نقش رشتۂ زنار کیطرف

وہ جو زندگی مین نصیب تہا وہی بعد مرگ رہا قلق
یہہ قلق ہی کیسا کہ ہی ستم گئی جان پر نگیا قلق

کسیکے خرام کی یاد مین تہ خاک بہی یہہ رہا قلق
کہ زمین کو زلزلہ آئی ہی جو لٹا ہی مجکو ذرا قلق

نہ یہ ہم ہی حالت جانکنی غرض اتہ جان پہ آ بنی
یہہ عذاب مرگ ہی یا تپش یہہ خدا کا قہر ہی یا قلق

یہہ کہا کہ کی جیکو بلا لگی سری ہای کیونکہ یہ زندگی
کوئی کیا جئی جو ہوا یکسا تب و روز صبح و مسا قلق

شب ہجر اور وصال کی تری شوخیان جو نظر مین ہین
کہون کیا تغیر حال دل کبہی تہا سکون کبہی تہا قلق

نہین چاہ میری اگر او نہین نہین راہ دلمین تو کس لئی
مجہی روتی دیکہہ کی رو دیا میرا حال سنکی ہوا قلق

غم ہجر یار کی ہاتہہ سی شب و روز ہو ہمین غدا ہین
ہی ہمیشہ ایک نئی تپش ہی مدام ایک نیا قلق

شب وعدہ جذبہ شوق سی ہوئی کشمکش یہ کہ تم ہوا
کہ وہ آتی آتی جو تہم گئی تو کسیطرح نہ تہنبا قلق

کہا جان لب پہ جو آئی تو مری زندگی ہو تو یون کہا
تیری جینی کی مجہی کیا خوشی تیری مرگ کا مجہی کیا قلق

یہہ شرار تو نکی اشکا تین یہہ جلانا غیر کا دیکہیو
کبہی مجہسی تیری ہاتہہ سی نہین جین مجکو سوا قلق

نظر ابر پر جو کبہی پڑی تو خیال رونیکا آ بندہی
جو تپش کو برق کی دیکہون تو مجہی یاد آئی ترا قلق

ہی دین اگر ہی تو ہو نہ دو طرف اوس صنم کی نہ رخ کرو
جسی مومن آپ کی واسطی ہی مثال قبلہ نما قلق

تہہ ہی موت ہی قضا ہی عشق
سچ تو یون ہی بری بلا ہی عشق

اثر غم ذرا بتا دینا
وہ بہت پوچہتی ہین کیا ہی عشق

آفت جان ہی کوئی پردہ نشین
کہ مری دلمین آ چہپا ہی عشق

بوالہوس اور لاف جانبازی
کہیل کیسا سمجہہ لیا ہی عشق

وصل مین احتمال شادی مرگ
چارہ گر درد بی دوا ہی عشق

سوجہی کیونکر فریب دلداری
دشمن آشنا نما ہی عشق

کس ملاحت سرشت کو چاہا
تلخ کامی پہ با مزا ہی عشق

ہمکو ترجیح تم پہ ہی یعنی
دلربا حسن و جانربا ہی عشق

دیکھ حالت میری کہین کافر — نام دوزخ کا کیون دھرا ہی عشق

دیکھیے کس جگہہ ڈبو وے گا — میری کشتی کا ناخدا ہی عشق

اب تو دل عشق کا مزا چکھا — ہم نہ کہتے تہی کیون برا ہی عشق

آپ مجھ سی نباہین کی سچ ہی — باوفا حسن و بیوفا ہی عشق

مین وہ مجنون وحشت آرا ہون — نام سے میری بہاگتا ہی عشق

قیس و فرہاد و وامق و **مومن**
مرگئے سب ہی کیا وبا ہی عشق

## ردیف الکاف

امتحان کی لئی جفا کب تک — التفات ستم نما کب تک

غیر ہی بیوفا پہ تم تو کہو — ہی ارادہ نباہ کا کب تک

جرم معلوم ہے زلیخا کا — طعنہ دست نارسا کب تک

مجھہ عاشق نہین ہی کچھہ ظالم — صبر آخر کری وفا کب تک

دیکھیے خاک مین ملاتی ہے — نگہ چشم سرمہ سا کب تک

کہین انکہین دکھا چکو مجکو — جانب غیر دیکھنا کب تک

نہ بلائینگی وہ نہ آئین گے — جوش لبیک و مرحبا کب تک

ہوشمین آ تو مجہ مین جان نہین — غفلت جرات آزما کب تک

لی شب وصل غیر ہی کاٹی — تو مجھی آزمائیگا کب تک

تمکو خو ہو گئے برائی کے — درگذر کیجیے بھلا کب تک

مرچلی اب تو اوس صنم سی ملین
**مومن** اندیشۂ خدا کب تک

ہم ہین اور نزع شب ہجر مین جان ہوتی تک / صبر آتا ہی کوئی تاب و توان ہوتی تک

آسمان فتنہ کچھہ ایسا نہین ای اہل جہان / کوئی باقی نہین ہنی کا امان ہوتی تک

شمع سان اپنی تپش ہی تو سنی یا نہ سنی / طی نہ ہوویگا یہہ افسانہ زبان ہوتی تک

اس چمن زار کا حسرت سی نظارہ کر لی / ای نگہہ دیدۂ ہرسو نگران ہوتی تک

کون جیتا ہی نگاہو نمین سبک ہونیکو / سخت جانی ہی تیری دلپہ گران ہوتی تک

گیرہی نالۂ جانکاہ کی ہین شور و شغب / دم رہا کاہیکو تاثیر فغان ہوتی تک

ہاتھہ شاید کہ وہ سرمایۂ حسن آجاوی / کچھہ نہ کچھہ فائدہ ہی جیکی زیان ہوتی تک

غم و غصہ سی ہی خلقت مری جون طفل سرشک / نہین کرنی کی وفا عمر جوان ہوتی تک

ضد ہوئی محتسب و پیر مغان مین مومن / عید ہر روز ہی اکی رمضان ہوتی تک

پھر پچھوڑون گو وہ کردی چاک جیب جان تلک / ہاتھہ پہنچا چاہئی اوس شوخ کی دامان تلک

خاک دی انکھونکو میری گرد وہانکی مجھسی تو / سب مکدر ہین ہوای کوچۂ جانان تلک

اول الفت ہی یارب وصل ہی مین ہو وصال / ہمکو تو جیتا نہ رکھیو آمد ہجران تلک

سینے سی گھبراکی آخر جان لب پر آگئی / حال پہنچا یہان تلک اور تم نہ ائی یہان تلک

کل کا جلسہ بھولتا ہرگز نہین ای اضطراب / آج پھر بیکل کسی ڈھب سی مجھی تو وان تلک

گر مثل سچ ہی کنوینکی پاس پیاسا آتی ہی / کیون نہ آپہنچی زلیخا مصر سی کنعان تلک

طالع برگشتہ ای شوق شہادت دیکھنا / مرگ و قاتل پھر گئی سب خنجر بران تلک

نیند مین یارب وہ دیدہ کسکی مونہہ سی ہٹ گیا / ہی زمین سی روشنی افلاک نور افشان تلک

شوق بزم احمد و ذوق شہادت ہی مجھی / جلد مومن لی پہنچ اوس ہادی دوران تلک

لگائی آہ نی غیرونکی گھر آگ / ہوئی کیا کیا وہ اتنی بات پر آگ

وفور اشک وطغیان فغان ہی
کدہر جاؤن اودہر پانی ادہر آگ

سمندر کردیا آتش رخون نے
کہ گر پڑتا ہون آتی ہی نظر آگ

جلایا آتش ہجران نے دل کو
تری کہرین لگے ای بیخبر آگ

نچوڑین گی ہم اپنا دامن تر
جہنم مین ہی ای واعظ اگر آگ

وہان تاب رخ ویہان آتش دل
جدہر دیکہو اودہر ہی جلوہ گر آگ

جلی کیا کیا شجر تربت پہ میری
دبی تہی لاش کی بدلی مگر آگ

زبس غیرون سی ہی وہ گرم صحبت
مرا جلتا ہی جی کیا دیکہکر آگ

دہوان اوٹہتا ہی دل سی وقت گریہ
بجہادی تونی کیا ای چشم تر آگ

حصول سوز دل جز داغ کیا ہو
کہ نخل شعلہ لاتا ہے ثمر آگ

نکالا رنگ عالم سوز کس نے
یہہ کیون بکہری پڑی ہی دربدر آگ

بڑہی مومن نی کیا کیا گرم اشعار
بہری تہی دل مین یارب کسقدر آگ

## ردیف اللام

مجہہ ہی تجکو رحم نہین یہہ کرخت دل
کم ہوئیگا جہان مین تجسا ہی سخت دل

داغ جنون و سنگ در یار ہو نصیب
کرتا ہی رات دن ہوس تاج و تخت دل

گر جانتی کہ ہی شب ہجران یہہ کچہہ بلا
دیتی کسیکو کاہیکو ہم تیرہ بخت دل

الماس ریزہ تہی میری آنسو کہ ضبط سے
ہی پاش پاش سب جگر اور لخت لخت دل

کیا شبہہ مومن اہن وقمری کی کفر مین
کرتی ہین نذر جلوہ سنگ و درخت دل

مرو عشق ستیزہ کار ہے دل
ملک الموت سی دوچار ہی دل

بسکہ مشتاق ناز یار ہی دل / ستم آموز روزگار ہی دل

زلف شکین مین کاہیکو رہتی / کیا خبر تہی او نہین فگار ہی دل

وصل جانان کہان سوای خیال / ہم ہین مایوس امیدوار ہی دل

دیکہہ افراط زخم و کثرت داغ / سینہ گلزار و لالہ زار ہی دل

بسکہ ہی ہمزبان گلی مین تری / دل سی مین بہی شرمسار ہی دل

بی دوا درد بیوفا ہی وہ شوخ / بی اثر آہ و بیقرار ہی دل

تیرہ بختونکی پیچ و تاب نپوچہہ / غیرت زلف تابدار ہی دل

بسکہ اوسنی جلاکی خاک کیا / سر عشاق کا غبار ہی دل

کیا کہون مین ہجوم یاس و امید / رشک ہنگام انتظار ہی دل

شب ہجران کو سمجہی روز جزا / **مومن** ایسا سیاہ کار ہی دل

کیا کرون کیونکر رکون ناصح رکا جاتا ہی دل / پیش کیا چلتی ہی اوس سی جبر اجاتا ہی دل

سوزش پروانہ دکہلاتی ہو کیا مین کیا کہون / دیکہہ جلتی شمع محفل کو جلا جاتا ہی دل

یا الہی مجکو کس پردہ نشین کا غم لگا / سینے مین اندر ہی اندر کچہہ کہلا جاتا ہی دل

حیرت دیدار بس ائنہ رکہدی ہاتہہ سے / اپنی حالت دیکہکر ظالم کہٹا جاتا ہی دل

کوئی سنتا ہی نہین بکتا ہی کیون دیوانہ وار / میری دلکی ساتہہ ناصح کا بہی کہپا جاتا ہی دل

مت بگڑ تو ہرزہ گردی سی مری انصاف کر / کچہہ ہی بن اتی ہی جب ای بیوفا جاتا ہی دل

وہ ستمگر وہ بد عالم ادہر اتا ہے آپ / کیا بنی گی دیکہنی رہتا ہی یا جاتا ہی دل

اتہہ اوٹہا ہی کسکی دلکسی کی سینی پر سے / ہاتہہ سی اغیار کا ہی تو چلا جاتا ہی دل

امد گریہ دم اندوہ بی موجب نہین / سینی مین رکتا ہی جب انکہون مین آجاتا ہی دل

چاہتا ہون مین تو مسجد مین رہون **مومن** ولی

کیا کرون تبخانہ کی جانب کہیچا جاتا ہی دل

## ردیف المیم

شام سی تا صبح مضطر صبح سی تا شام ہم
ایکعالم مین ہین کیون ای گردش ایام ہم

شب ہی تجہ بن رنج بیچین و بی آرام ہم
صبح تک رویا کئی لی لی کی تیرا نام ہم

یار و دشمن نی ستایا جبکہ ہم عاشق ہوئے
ہی گنہ اپنا ہی پہر دیوین کسی الزام ہم

کیا مزا پایا عدو سی ہمرہ ہو آپ نے
تمکو کام عشق مین تہی لایق دشنام ہم

بسکہ ایک پردہ نشین کی عشق مین ہی گفتگو
بات ہی کرتی نہین جز صنعت ایہام ہم

آن بیٹہا کون کوٹہی پر جو یون حیران سے
خاک پر جیکی پڑی تکتی ہین سوی بام ہم

تو خبر لا کیا کہا قاصد سی چہپتی پہرتی ہین
ہمدم اوس پردہ نشین کو بہیجکر پیغام ہم

اس سیہ بختی پہ رکہین تجہ سی امید وفا
ایسی سودائی نہین ای شوخ لیلی فام ہم

آئینہ کا بوسہ لی تو عکس لب کو دیکہکر
اور بس ہیجا مین یون ناکام آئی کام ہم

پہنچتی وان تک تو اوس پردہ نشین کو دیکہتی
کاش ہوتی چشم نرگس دیدۂ بادام ہم

گر تری کوچہ کو دی کعبہ سی نسبت کیا گناہ
مومن آخر تہی کبہی ای دشمن اسلام ہم

سرمہ ہین اوس چشم جادو فن مین ہم
خاک ڈالین دیدۂ دشمن مین ہم

ناتوان تہی پر چہوڑا مثل خار
خود الجہہ کر رہ گئی دامن مین ہم

غیر کو جہانکا تو ڈہیلی آنکہہ کے
دیکہنا رکہدینگی روزن مین ہم

پہولی جامہ مین سماتے ہی نہین
وصل شوخ چست پیراہن مین ہم

اور شبنم وان کو ٹہری کیا مجال
روئی ہین ای مہروش گلشن مین ہم

کردیا اوس جلوہ نے مجنون چلو
خاک اوڑاوین وادی ایمن مین ہم

دل مین ناصح آئی کیا اپنا خیال
جا سکے کب یار کی مسکن مین ہم

جوش وحشت نی اوٹہایا لاش کو | اپنی پاؤن سی کئی مدفن مین ہم

توڑ نا مومنؔ نہ پیمان الست
ہین مسلم عاشقی کی فن مین ہم

باقی تہی جبن کب غم دوری سی گہر مین ہم | راحت وطن کی یاد کرین کیا سفر مین ہم
اسطرح خاک چہانتی پہرتی نہ دشت دشت | ہوتی جو پایمال کسی رہگذر مین ہم
لکہتی ہین ایک پر یکو کچہ آوارگی کا حال | باندہین گی نامہ طایر مجنون کی پر مین ہم
تہین وحشت سی زیادہ تر اوس کوین سختیان | کیا پہوڑین سر تصور دیوار و در مین ہم
ہی یاد رطب و یابس تقریر ناصحان | کیا بولین شکوۂ سفر بحر و بر مین ہم
یکسان ہی شام غربت و صبح وطن اثر | پائین فغان شب مین نہ آہ سحر مین ہم
اوس کلکی غم مین پہولتی پہلتی تو رشک سی | کیون جلتی سایۂ شجر بارور مین ہم
دلی سی رام پور مین لایا جنون کا جوش | ویرانہ چہوڑ آئی ہین ویرانہ تر مین ہم
جائین اثر جب ای رقم جذب اشتیاق | دیکہین زمام ناقہ کف نامہ بر مین ہم

وصل بتان کی دن تو نہین یہہ کہ ہو وبال
مومنؔ نماز قصر کرین کیون سفر مین ہم

غم ابرو مین بہرتی ہین دم شمشیر اکثر ہم | کیا کرتی ہین اپنی قتل کی تدبیر اکثر ہم
کمان کہینچی ہی وہ اور ہم نجالن سخت جانی سی | وہ دل توڑی ہی اپنا اور اوسکی تیر اکثر ہم
کسیکی زلف پیچیدہ کی کیا سوتی مین بکتی ہین | کیا کرتی ہین کیا کیا پیچ کی تقریر اکثر ہم
چمن کو جہانکتی ہین روزن دیوار سی گویا | کہ دیکہا کرتی ہین داغونکو سینہ چیر اکثر ہم
ہوئی تم کیون خفا تاثیر سی آہ رسا کی اب | کیا کرتی تہی یہہ تو پہلی ہی تقصیر اکثر ہم
لگی اک آتش غم کو زبان خامہ شعلہ ہی | جلا دیتی ہین سو سو خط دم تحریر اکثر ہم
جبین یہانتک تو سنگ آستان پر پہیر کہستی ہین | مٹا دیتی ہین لفظ دفتر تقدیر اکثر ہم

وہان چہوناگلی لگنا کہ شوق ہمکنار ہین
لگاتی ہی گلی سی غیر کی تصویر اکثر ہم

عجب حالت ہی سودی مین تری زلف مسلسل کی
کہ سری باندہتی ہین پاؤن کی زنجیر اکثر ہم

نہین پاتے اثر اپنا یہہ غیرت کا اثر دیکہا
کہا کرتی تہی بیتابی کو بی تاثیر اکثر ہم

یہہ اب کیون پڑگئی جون نی نگوشی دل ہورن
الہی روکتی تہی نالۂ شبگیر اکثر ہم

نہ تہی مسجد مین برکت ورنہ وہ بت رام ہوجاتا
گئی مومن فسون پڑہنی پی تسخیر اکثر ہم

کب چہوڑتی ہین اوس ستم ایجاد کی قدم
سرہی ہمارا اور رہین جلاد کی قدم

کیا ٹہری فوج غم کی مقابل فغان و آہ
جمتی نہین ہین لشکر برباد کی قدم

ابتک گیا نہ باغ مین تو بہر انتظار
سن ہوگئی کہڑی کہڑی شمشاد کی قدم

پابوس یار کرتی ہوئی کہینچ دیوی تو
تصویر میری چوم لی بہزاد کے قدم

ای ہمدمان باغ رہا ہون یہ کیا کرون
اوٹہتا نہین ہی کوچۂ صیاد کی قدم

تلوار لیکی گہر سی جو نکلا وہ جنگ جو
تاثیر نی لئی مری فریاد کے قدم

سر پر یہہ کوہ غم گر اوٹہاتا تو بوجہ سی
دہس جاتی بی ستون مین فرہاد کی قدم

خواب عدم حرام ہی یہان انتظار مین
کیا سو گئی اجل تری بیداد کی قدم

کیا ہووی دل پہ ہاتہہ دہرینی اگر رکہی
سینی پہ وہ ہی عاشق ناشاد کی قدم

پامال جہل حضرت **مومن** بغیر ہون
دکہلای پہر خدا مجہی استاد کی قدم

ٹہانی تہی دلمین اب نہ ملینگی کسی سی ہم
پر کیا کرین کہ ہوگئی ناچار جی سی ہم

ہنستی جو دیکہتی ہین کسی کو کسی سی ہم
مونہہ دیکہہ دیکہہ روتی ہین کس بیکسی سی ہم

مجہسی نہو تو تم اسی کیا کہتی ہین بہلا
انصاف کیجی پوچہتی ہین آپ ہی سی ہم

بیزار جان سے نہوتی تو مانگتے
شاہد شکایتون پہ تری مدعی سی ہم

یارب کوئی معشوقہ دلجو نہ ملے اب
توبہ گنہ عشق سے فرمائیے واعظ
آزردہ حرمان ملاقات سے مینے کیا
پرہیز سے اوسکی گئی بیماری دل آہ
تہا محو رخ یار مین کیا آئینہ دیکھون
چاہا کہ دل لا کہہ نہ بولونگا جو ہمدم
مین ترک وفا سے ہی وفادار ہون مشہور

جو اونکی دعا ہی وہی اپنی بہی دعا ہی
بہہ ہی کہین دل وہکی گنہگار ہوا ہی
یعنی کہ نہ ملنا ہی نہ ملنی کی سزا ہی
بیگانگیوں مین ہی عجب ربط رہا ہی
معلوم ہی یار و مجہی جو رنگ میرا ہی
وہ میری منانی کو رقیبونسی خفا ہی
کین تجہسی جو ای دشمن ارباب وفا ہی

**مومن** نہ ہی بوسہ یا سجدہ کرینگے
وہ بت ہی جو اور ونکا تو اپنا ہی خدا ہی

خوشی ہو مجہے کیونکر قضا کی آنیکے
ہی ایک خلق کا خون سر پہ اشک خونکی مری
سمجہہ کی اور ہی کہہ مرجلاین ای ناصح
امید سرمہ مین تکتی ہین راہ دیدہ زخم
چلی ہی جان نہین تو کوئی نکالو راہ
نجائی کیون دل مرغ چمن سیکہہ گئی
مشام غیر مین پونہچی ہی نکہت گل داغ
جو ہیجان ہو گی تو جان جائیگی
بہرا کی لا تیری قربان جاؤن جذبہ دل
خیال زلف مین خودرفتگی نی تہر کیا
کرونمین وعدہ خلافی کا شکوہ کس سے
کہان ہی ناقہ تیری کان بجتی ہین مجنون

خبر ہی لاش پہ اوس بیوفا کی آنی کی
سکہائی طرز اوسی اہن اوہا کی آنی کی
کہا جو تو نی نہین جان جا کی آنی کی
نسیم سلسلہ مشکسا کی آنی کی
تم اپنی پاس تک اس مبتلا کی آنی کی
بہار وضع تیری مسکرا کے آنی کی
بہہ بی سبب نہین بندی ہوا کی آنیکی
کہ راہ دیکہی ہی اسنے حیا کی آنیکی
گئی ہین پہانسی وہ سوگند کہا کی آنیکی
امید ہی مجہی کیا کیا بلا کی آنی کے
اجل ہی رہ گئی ظالم سنا کی آنی کے
قسم ہی مجکو صدای درا کے آنی کے

مری جنازی پہ آنیکا ہی ارادہ تو آ / کہ دیر اوٹھانی مین کیا ہی صبا کی آنیکی

مجھی یہہ ڈر ہی کہ **مومن** کہین نہ کہتا ہو / مری اتلے کو روز جزا سے آنی کی

مین اگر آپ سی جاؤن تو قرار آجائے / پر یہہ ڈرتا ہون کہ ایسا نہو یار آجائے

باندھو اب چارہ گرو چلی کہ وہ بھی شاید / وصل دشمن کی لئی سوی مزار آجائے

کر ذرا اور بھی ای جوش جنون خوار و ذلیل / مجھسی ایسا ہو کہ ناصح کو بھی عار آجائے

نام بدبختی عشاق خزان ہی بلبل / تو اگر نکلے چمن سی تو بہار آجائے

جیتی جی غیر کو ہو آتش دوزخ کا عذاب / گر مری نعش پہ وہ شعلہ عذار آجائے

کلفت ہجر کو کیا روؤن تری سامنی مین / دل جو خالی ہو تو آنکھو مین غبار آجائے

محو دلدار ہون کسطرح ہو دشمن جان / مجھپہ جب ناصح بیدرد کو پیار آجائے

ٹھہر جا جوش تپش ہی تو تڑپنا لیکن / چارہ ساز و نہین ذرا دم دل زار آجائے

حسن انجام کا **مومن** مری باری ہی خیال / یعنی کہتا ہے وہ کافر کہ تو مار آجائی

تیری پابوسی سی اپنی خاک بھی مایوس ہے / نقش پا پر نقش پا ظالم کف افسوس ہے

ہی یاد مرغ مجنونکی جنون افزائیان / میری سر کو سایۂ بال ہما منحوس ہے

چشم دریا بار ہی کسکے خیال خط مین جو / فلس ہی داغ افزای پر طاؤس ہی

کیا یہہ مطلب ہی کہ برعکس وفا ہوگی جفا / جو تمہاری عہد نامہ مین خط معکوس ہے

یہان جلایا جی حجاب شمع رونی اور بھی / سوز پروانی کو مانع پردۂ فانوس ہے

بسکہ شام وصل آغاز سحر مین مر گئے / سینہ کوبی اہل غم کی ہم صدای کوس ہے

غیرت آمد شد دشمن سی تلوونسی لگی / جل بجھینگے اب کہ جان شعلہ سنگوس ہے

گر ہو شکر جفای متصل سے درد سر / لب پہ کچھ کچھ التماس جان غم مانوس ہے

نزع مین جیکا تکلف ترا آنا ہو گیا
بسکہ مرتی دلمین حسرت پابوس ہے

شاعری اپنی ہوئی نیرنگی دانشوری
جو سخن ہی سو طلسم راز بطلیموس ہے

کر چکا ہون دور اخلاص بتان مین امتحان
مین نمانونگا کہ مومن زاہد سالوس ہے

دیتی ہو تسکین مری آزار سی
دوستی تمکو نہین اغیار سے

کچھہ نہ سوجھا حسرت دیدار سی
سہل چھوٹی مردن دشوار سے

داغ خون سے میری وہ حیران ہوا
دامن الجھا ہی گل بیخار سے

پھوڑ جلد ای بوالہوس سر کو کہ اب
جھانکتے ہین روزن دیوار سی

فصد کی حاجت مجھی کیا چارہ گر
بہ گیا خون دیدۂ خونبار سے

مال کیسا جان بھی دیکر بوالہوس
گر بنی تو دل چھڑا لون یار سے

مت کرو کنگھی نہ یہہ وز دحنا
دل چرا لے طرۂ طرار سے

آہ دور چرخ کی کیا خاک اوڑا ہے
فتنہ برپا ہی تری رفتار سے

کہا گیا جان آگہ دون اسکو نکال
مین نہین خوش صحبت غمخوار سے

یون کہی درد آیا اپنی چیز کا
حال دل گر پوچھئی دلدار سے

گر نصیحت گر مین سچ ہون سادہ لوح
تو نہی کی خوب اوس عیار سے

کیون نہ کاٹین لب اطبا مر گیا
حال پوچھا تہا تری بیمار سے

وعدہ کرکے وہ نہ آئی نامہ بر
تو نی پوچھا ہوئیگا تکرار سے

دست قاصد کاٹی کیون ثابت ہی کیا
وزدئی مضمون مری طومار سے

ہائی بخت خفتہ کی یون جھپکی آنکھہ
دشمنون کے طالع بیدار سے

مجھسی وہ چھپتے پھرین اسکی سوا
اور حاصل عشق کے آزار سی

کہہ غزل ایک اور بھی مومن کہی

شوق اوس بت کو تری اشعار سی

زہر ٹپکے ہی نگاہ یار سے
موت سوجھی نرگس بیمار سے

قتل ہو کر ہم بچی آزار سی
عمر کی دن کٹ گئی تلوار سے

جا بجا نہرین ہین جاری بینی اشک
پونچھی ہونگی دامن کہسار سے

کر نہ کھیلین جان پر جی ہار دین
عشق بازی سیکھئے اغیار سی

لاغری سی زندگی مشکل ہوئی
ہی گران تر جان جسم زار سی

گر علاج جوش وحشت چارہ گر
لادی ایک جنگل مجھی بازار سی

ذکر اشک غیر مین رنگینیان
بوئی خون آئی تری گفتار سے

عشق مین ناصح بھی ہی کیا مدعی
جرم ثابت ہو گیا انکار سے

جھڑکے ہی کان ملاحت لون کیا
خود لپٹ جا سینہ افگار سی

گر دعا کرتا ہون مومن وصل کی
ہاتھ باندہی ہی وہ بت زنار سی

ہی نگاہ لطف دشمن پر تو بندہ جای ہے
یہہ ستم ای بیمروت کس سی دیکھا جای ہے

سامنی بھی جب وہ شوخ دلربا آجائی ہی
تھامتا ہون پر یہہ دل ہاتھون سی نکلا جای ہے

حال دل کیونکر کہون مین کس سے بولا جای ہی
سر اوٹھی بالین سی کیا کچھ جی ہی بیٹھا جای ہے

جان نکلا وصل عدو سچ ہی سبھی پر کیا کرون
جب گلہ کرتا ہون ہمدم وہ قسم کھا جای ہے

رشک دشمن نی بنا دی جان پر ای بیوفا
کب تلک کوئی نہ بگڑی حال بگڑا جای ہے

تلخکام عشق شیرین لب جئی تو کیا ہوا
شور بختی سی مزا ہی زندگی کا جای ہی

حسن روز افزون یہ غوغا کس لئی ای ہرزو
یون ہی گھٹتا جائیگا جتنا کہ بڑھتا جای ہے

پونچھی آنسو وار ثون کی کیا کرون اب ہاتھ سے
داغ میری خون کا دامن سی چھوٹا جای ہے

غیر کی ہمراہ وہ آتا ہی مین حیران ہون
کس کے استقبال کو جی تن سے میرا جای ہے

تاب و طاقت صبر و راحت جان و ایمان عقل و ہوش
ہای کیا کہئی کہ دل کی ساتھہ کیا کیا جائی ہی

رو رہا ہون خندۂ دندان نما کی یاد مین
آب گوہر کے لئی آنکہون سی دریا جائی ہی

خاک مین ملجای یارب بیکسی کی آبرو
غیر میری نعش کی ہمراہ روتا جای ہے

ابتو مرجانا ہی مشکل ہی تیری بیمار کو
ضعف کی باعث کہان دنیا سی اوٹہا جای ہے

پندگوئی تو ہی فریاد کسو سنتا ہی یہہ کون
اور کی سنتا نہین اپنی ہی بکتا جای ہے

دیکہئی انجام کیا ہو **مومن** صورت پرست
شیخ صنعان کی طرح سوی کلیسا جای ہے

ہوئی تاثیر آہ و زاری کے
رہ گئی بات بیقراری کے

شکوۂ دشمنی کرین کس سے
وان شکایت ہی دوستداری کی

مبتلائی شب فراق ہوئے
ضد سی ہم تیرہ روزگاری کے

یاد آئی جو گرم جوشئی یار
دیدۂ تر نے شعلہ باری کی

کیون نہ ڈر جاؤن دیکہکر وہ لطف
ہی شب ہجر کی سی تاریکی

یاس دیکہو کہ غیر سے کہدی
بات اپنی امیدواری کے

بسکہ ہی یار کی کمر کا خیال
شعر کی سوجہتی ہی باریکی

کردی روز جزا شب دیجور
ظلمت اپنی سیاہ کاری کے

تیری ابرو کی یاد مین ہمنے
ناخن غم سے دلفگاری کے

قتل دشمن کا ہی ارادہ اوسی
یہہ سزا اپنی جان نثاری کے

کیا مسلمان ہو ہی کہ ای **مومن**
حاصل اوس بت سی شرمساری کی

دفن جب خاک مین ہم سوختہ سامان ہونگے
فلس ماہی کی گل شمع شبستان ہونگی

ناوک انداز جدہر دیدۂ جانان ہونگی
نیم بسمل کئی ہونگی کئی بیجان ہونگے

تاب نظارہ نہین آئینہ کیا دیکہنی دون
اور بنجاینگے تصویر جو حیران ہونگی

تو کہان جائیگی کچہہ اپنا ٹہکانا کرلے
ہم تو کل خواب عدم مین شب ہجران ہونگے

ناصحا دلمین تو اتنا تو سمجہہ اپنی کہ ہم
لاکہہ نادان ہوئی کیا تجہہ سی بہی نادان ہونگے

کر کی زخمی مجہی نادم ہون یہہ ممکن ہی نہین
گر وہ ہونگی بہی تو بی وقت پشیمان ہونگی

ایک ہم ہین کہ ہوئی ایسی پشیمان کہ بس
ایک وہ ہین کہ جنہین چاہ کی ارمان ہونگی

ہم نکالینگے سن ای موج ہوا بل تیرا
اوسکی زلفونکی اگر بال پریشان ہونگے

صبر یارب میری وحشت کا پڑیگا کہ نہین
چارہ فرما بہی کبہی قیدئی زندان ہونگے

منت حضرت عیسیٰ نہ اوٹہائینگے کبہی
زندگی کی لئی شرمندۂ احسان ہونگی

تیری دل تفتہ کی تربت پہ عدو جہوٹا ہی
گل نہ ہونگی شرر آتش سوزان ہونگے

غور سی دیکہتی ہین طوف کو آہوی حرم
کیا کہین اوسکے سگ کوچہ کی قربان ہونگے

داغ دل نکلینگی تربت سی مری جون لالہ
یہہ وہ اخگر نہین جو خاک مین پنہان ہونگے

چاک پردے سی یہہ غمزی ہین تو ای پردہ نشین
ایک مین کیا کہ سبہی چاک گریبان ہونگی

پہر بہار آئی وہی دشت نوردی ہوگی
پہر وہی پاؤن وہی خار مغیلان ہونگی

سنگ اور ہاتہہ وہی وہ ہی سر و داغ جنون
وہ ہی ہم ہونگی وہی دشت و بیابان ہونگے

عمر ساری تو کٹی عشق بتان مین **مومن**
آخری وقت مین کیا خاک مسلمان ہونگی

سینہ کوبی سی زمین ساری ہلا کی اوٹہے
کیا علم دہوم سی تیری شہدا کی اوٹہی

آج اوس بزم مین طوفان اوٹہاکی اوٹہے
یہانتلک روئی کہ اوسکو بہی رولاکی اوٹہی

دلسی کیونکر نہ دہوان ساتہہ ہوا کی اوٹہی
شعلہ ہای تپ غم سینہ جلاکی اوٹہی

گر نہو دل مین خیال نگہہ خواب آلود
درد کیا کیا اثر خفتہ جگاکی اوتہی

شمع کی چور کا محفل مین جو مذکور ہوا
دل چرا بیٹہی تہی جب آنکہہ چراکی اوٹہی

گو کہ ہم صفحہ ہستی پہ تہی ایک حرف غلط
لیک اوٹہی بہی تو ایک نقش بٹہا کی اوٹہی

ہو عذاب شب یلدا سی رہای یارب
زلف مونہہ سی کہین اوس مہر لقا کی اوٹہی

اف ری گرمی محبت کہ تری سوختہ جان
جسجگہہ بیٹہہ گئی آگ لگا کی اوٹہی

ین دکہاتا تہین تاثیر مگر ہاتہہ مری
ضعف کی ہاتہہ سی کب وقت دعا کی اوٹہی

سوزش دلسی ہوا کیا ہی مین پانی پانی
وہ جو پہلو سی پسینی مین نہا کی اوٹہی

جی ہی مانند نشان کف پا بیٹہہ گیا
پاؤن کیا کوچہ سی اوس شوخ حنا کی اوٹہی

شعر مومن کی پڑہی بیٹہہ کی اوسکے آگی
خوب احوال دل زار سنا کی اوٹہی

مونہہ کو نہ سیا ناصح کی بخیہ گری اتنی
لون مین بہی ابہی لگتی ہین پردہ دری اتنی

تم اوٹہہ گئی محفل سی ذکر آتی ہی مجنونکا
سایہ سی میری وحشت ای رشک پری اتنی

دل لیکی وفا کیسی پر قول تو دینا تہا
ای سیمتن آفت ہی تو مفت بری اتنی

بی پردہ بس جلوون یکبار تم آ بیٹہی
ہی تاب نظر کسکو کیون جلوہ گری اتنی

لازم تہا حذر مجہسی ناچیز کی نالون سی
پر تجہکو کہان غیرت ای بی اثری اتنی

تو چہیڑ ہی نکہت کو گلہای شبینہ کی
اب نسی ہی چل نکلی باد سحری اتنی

یہہ کون کہی اوس سی کی ترک وفا مینی
کر تو ہی ذرا ناصح پیغامبری اتنی

کیا ہو گئی خود بینی اب غیر سی چشمک ہی
یا خوش نگہی وہ کچہہ یا بد نظری اتنی

کہتا ہی میری آگی وہ مجہہ پہ عدو غش ہی
ہی ہی مری الفت سی ہی بیخبری اتنی

سجدہ نہ کہین کر لی مومن قدم بت پر
کعبی ہی مین ہوتی ہی بیہودہ سری اتنی

پہر وہ وحشت کی خیالات مین سر مین پہرتی
دشت یاد آتی ہین آنکہو مین نظر مین پہرتی

واہ ای طالع برگشتہ کہ وہ پہر ہی گیا
انکو دیکہہ مجہی راہ گذر مین پہرتی

پہرتی دن اپنی تو غیرونکی طرح راتون کو
کیسی ہم کوچہ مہتاب قمر مین پہرتے

عطر غیرون کو لگا کر جو رولایا اوسنی
تر مری سی ہین مری دیدۂ تر مین پہرتے

منتظر کسکی یہہ رہتی ہین کہ ہم ہر شب کو
تا سحر شام سی اوٹہہ اوٹہہ کی ہین گہر مین پہرتے

ہی زبان بند اثر دلستی شب وصل مین اور
فکر سو ہین دل مرغ سحر مین پہرتے

قلق دلسی ہی جنبش تری پیکانونکو
پوچہہ مت حال کہ برمی سی ہین بر مین پہرتے

ایکدم گردش ایام سے آرام نہین
گہر مین ہین تو ہی ہین دن رات سفر مین پہرتے

گر گئی تہی تو تسلی کو مری کہہ جاتی
کہ اب آتا ہون وہ گو اوٹہہ پہر ہین پہرتی

زرد رخ رنگ طلای کی ہوس ہی دیوانے
کیمیا ساز ہی ہین خواہش زر مین پہرتے

ستر گین چشم کی گردش جو نہ بہا جاتی تو
خاک یون کا ہیکو ہم ڈالتی سر مین پہرتے

جنبش نرگس جبت نی رولایا مومن
چشم کافر کی اشاری ہین نظر مین پہرتی

پامال ایک نظر مین قرار و ثبات ہی
اوسکا نہ دیکھنا نگہ التفات سے ہے

پیغامبر رقیب سی ہوتی ہین مشورے
سنتا نہین کسیکی یہہ کہنی کی بات ہے

جہٹ کر کہان اسیر محبت کی زندگی
ناصح یہہ بند غم نہین قید حیات ہے

کیا یون ہی جائیگی مری فریاد سرزنش
واعظ کو روز حشر امید نجات ہے

بدنامیونکی ڈر سی عبث تم جلے کہین
ہون تیرہ روز میری سحر ہی تو رات ہے

لکہا جو اوسکو خط مین بلانوشیونکا شکر
بالیدگی سی جون خم گردون دوات ہے

کیا مال ہین کہ جان دیتی ہین دم تہین
اغیار بوالہوس کی یہی کائنات ہے

کیا ابتدای حسن مین مین تجہہ پہ مر گیا
خلقت کا تیری دن مرا روز وفات ہے

جہوٹی شراب اپنی جہی مرتے دم تو دی
یہہ آب تلخ شربت قند و نبات ہی

کیونکر خدا کو دون کہ بتونکو ہی احتیاج

## مومن یہہ نقد دل زر جانکی زکات ہی

نہ دینا بوسہ پا گو فلک جھکتا زمین پر ہی
کہ یہہ جتنا زمین کی نیچی ہی اوتنا زمین پر ہے

تڑپتا ہی پڑا شوق شہادت خاک اور خون مین
گرا کو چمین تیری یہہ لہو کسکا زمین پر ہے

خرام نازنی کسکے جہان کو کر دیا برہم
زمین گرتی فلک ہی فلک گرتا زمین پر ہے

تری دوری مین ہی کیا جای جان اوس پاس جانا ہی
کہ جسی آسمان پر سی اسی ہیچکا زمین پر ہی

رہا اوس کو مین ہٹی یار لیجائین تو لیجائین
کہ پڑتا پاؤن مانند نشان پا زمین پر ہے

نوید قتل سی ہی ہو دل مضطر کو کیا تسکین
کہ قدر نیم رقص مرغ بسمل جا زمین پر ہی

مری فریاد سن کہتا ہی اسرافیل حیرت سی
قیامت آگئی کیونکر یہہ غل کیسا زمین پر ہے

گلہ ہی گردش چشم سیہ کا تیری وحشی کو
کہ تنگی سی سدا ہی ہی فلک لکھتا زمین پر ہے

وہ سر جو کل تیری زانو پہ تہا سو آج اے ظالم
کبھو رہتا ہی تیہر پر کبھو رہتا زمین پر ہے

فرشتو لیچلی اوس کو سی کیون جنت مین تم مجکو
بھلا کیا ساکنان چرخ کا دعوی زمین پر ہے

ہوا مہر برات عفو نقش سجدہ مومن کو
قدم رکھتا فلک پر ہی کہ سر رکھتا زمین پر ہے

مجھی یاد آگئی لب و دہن اوسکی قد و قامت کے
چمن مین دیکھکر گل سرو غنچی کیا قیامت کے

دیا ظالم کو دل جان غیر کو آرام وحشت کو
کسیکا شکوہ کیا کیجی یہہ خوبی اپنی قسمت کے

ستم پیشہ ہی بدخو ہی ستمگر ہی جفا جو ہی
کروں کیا کیا شکایت دوستو اوس بیمروت کے

موی ہین حسرت دیدار مین جو روتی رہتی ہم
عجب کیا ہی جو نکلی سرخ نرگس اپنی تربت کے

مبارک خفتگان خاک کو تصدیع بیداری
کہ گور تیرہ سی یاد آئی مجکو رات فرقت کے

جفا کا شکوہ اب کیون جو کیا اچھا کیا اونی
سزا ہی ایدل ناداں لب الفت اس محبت کے

تری دل گرمیان آخر جلا رہونگی غیرونکو
کہ دوزخ نی قسم کھائی ہی میری سوز غیرت کے

مزا خواب عدم کا بیستونکو کاٹ کر پایا
لی فرہاد و شیرین کام کو حسرت یہہ محبت کے

گلہ کیا کیجیے اوس بدگمان عیار پرفن کا
کہ عرض حال سی جسکو شکایت ہو شکایت کے

وہی مذہب ہی اپنا ہی جو قیس و کوہکن کا تھا
نئی راہ افترا ہی کب بھلا مومن نی بدعت کے

وہ گردن دیکھہ یہہ حالت ہوئی تغیر شیشہ کے
کہ تھمتی ہی تھین ہچکی ہوئی ہی دیر شیشہ کے

مدام اوس دلبر مہکش کے مونہہ لگتا ہی اسی سانے
بنائی ہای کیا اللہ نی تقدیر شیشہ کی

سوا ای محتسب اسکی کہ اپنی دل کی صورت ہے
سزاوار شکستن کونسی تقصیر شیشہ کی

اتر اوس سنگدل کو کبا ہو عرض دل شکستن کا
شکایت ہی مری فریاد نی تاثیر شیشہ کی

ہون ایک آئینہ رد کا دیدہ پرآب دیوانہ
بنا اشک مسلسل سی مری زنجیر شیشہ کی

بیان کرتا ہی ہکلا ہکا اوس بدمست کی عالم
ولی کیا سمجھی پیچیدہ ہی تقریر شیشہ کی

یہہ کیا طاقت کہ اب ہی محتسب پامال کر ڈالی
ملا تو خاک مین پر ہی وہی توقیر شیشہ کی

کرامت ہی رخ زرداب کی دل تفتہ کا درنہ
کہین بنتی سنی ہی آنچ تک اکسیر شیشہ کے

بھلا کیا اعتبار ای مومن ایسی یار اسکا
کہ بیخود ہو گئی تم دیکھکر تصویر شیشہ کی

کشتہ حسرت دیدار ہین یارب کسکی
نخل تابوت مین جو پہول لگی نرگس کے

وہ چلا جان چلی دو نو بہانسی کہس کے
اسکو تہا مون کہ اوسی پاؤن پڑون کس کس کے

پاؤن تربت پہ مری دیکھہ سنبھل کر رکھنا
چور ہی شیشۂ دل سنگ ستم سی ایس کے

مجکو مارا مری حال تغیر سے کہ ہی
کچھہ گمان اور ہی دھڑکی ہی دل مونس کے

کس پہ پروسی ستمگر سی ملا دل افسوس
کس پہ دیوانہ ہوا ہوش گئی مین اسکے

بخت پروانہ سی قربان عدو ہون یعنی
اگ بنجائی ہی وہ گرد پہرو نہین جسکے

نالۂ رشک نہو باعث درد سر مرگ
غیر کی سر پہ لگاتا ہی وہ صندل گہس کے

لذت مرگ سی بیجا نہین دعا ہی کہ خدا
یہہ مزا ہو نہ نصیبو نہین کسی نجس کے

کیون نہ ہم شمع کی مانند جلین دور کہڑی | جب عدو باعث گرمی ہون تری مجلس کے

یار مومن سی بہی ہین مدعی طبع روان
واہ افکار تران ادمغہ یابس کے

مجہیہ طوفان اوٹہای لوگون نے | منفت بیٹہی بٹہای لوگون نے
کردئی اپنے آنی جانی کے | تذکری جای جای لوگون نے
وصل کی بات کب بن آئی تہے | دل سی دفتر بنای لوگون نے
بات اپنی وہان نہ جمنے دی | اپنی نقشی جمائی لوگون نے
سنکے اوڑتی سی اپنی چاہت کے | دونو کی ہوش اوڑائی لوگون نی
اور ہی کچہہ پڑہا دیا اوسکو | دشمنون کی پڑہای لوگون نے
بن کہی راز ہاے پنہانی | اوسی کیونکر سنای لوگون نی
کیا تماشا ہی جو ندیکہی تہے | وہ تماشی دکہائی لوگون نے

کردیا مومن اوس صنم کو خفا
کیا کیا ہای ہای لوگون نے

تمہین تقصیر اون بت کی ہی بہری خطا لگتی | مسلمانو ذرا انصاف سی کہیو خدا لگتی
تڑپنی لوٹنی رونیکا باعث تجہیہ ہی کہلتا | تیری دلکو بہی میری سی اگر ای بیوفا لگتی
ستم ای جور بختی میری ہٹی کیون ہجا کہاتا | سگ لیلی ادا کو گر نہ ظالم بد مزا لگتی
جو مرجاتا تو یہہ دکہہ کاہیکو سہتا اگر یہ مین | نہتا ہین تو شاید دشمنونکی بددعا لگتی
وہ پہرہی گرم نظارہ کہاں تک زخم دل ٹانکو | کہ ہی ہر ہر نگہ کی ساتہہ ایک برچہی سی آ لگتی
نسیم مصر کا دم پیر کنعان کاہیکو بہرتا | اگر کوچہ کی تیری خاک آلودہ ہوا لگتی
جو گریہ تر نہ کردیتا تو جیسی نالہ کہینچا تہا | چمن مین کوہ مین صحرا مین آتش جابجا لگتی
گئی تہی کاٹ کاٹ آلودہ خونسی ہاتہہ یہان آ منہی | وہان سبت عدو سی پاؤنمین تہی شب حنا لگتی

بلائی جان ہوا دہیان اوس کیسہ کاکل کی جو تیکا
نہ لگتا دل تو دلگی بہی کاہیکو بلا لگتی

کہین سی ڈہونڈ کر لاتا بت کافر کوئی مومن
طبیعت سیر جنت مین نہین اوسکی سوا لگتی

سرگین چشم سی کیون تیز نظر کرتا ہی
کب مرا نالہ تیری دلمین اثر کرتا ہی

جب وہ حیرت زدہ چہری پہ نظر کرتا ہی
آئینہ صد گلہ آئینہ گر کرتا ہے

کس تصور سی ہون ہم بزم تو بیتاب رہی
کسقدر وہ مری ملنی سی حذر کرتا ہی

کسکے ہنسنی کا تصور شب و روز کہ یون
گدگدی دلمین کوئی آنکہہ پہر کرتا ہے

غم خط مین تری مرجائین تو کچہہ کیا ہی عجب
زہر کو جو کوئی کہاتا ہی ضرر کرتا ہی

اک نمکی ان سی تو لذت نہ اوٹہی ای قاتل
زخم دل عرض نمکدان دگر کرتا ہے

کیا کیا دلنی کہ انکہونسی کہا راز نہان
ایسی غماز کو بہی کوئی خبر کرتا ہے

عیش مین بہی تو نجاگی کبہی تم کیا جانو
کہ شب غم کوئی کس طور سحر کرتا ہے

عدم آبادسی آتا ہی مجہی یاد آنی جسکی
کوئی حسرت زدہ دنیا سی سفر کرتا ہی

بخت بد نی یہہ ڈرایا ہی کہ کانپ اوٹہتا ہون
تو کبہی لطف کی باتین بہی اگر کرتا ہی

قتل کی ٹہیر گئی اپنی رقیبون مین کہ آج تم
خندہ کچہہ طرز دگر چاک جگر کرتا ہی

سن کہو سیکہہ کہو اسکو غزل کہتی ہین
مومن ای اہل فن اظہار ہنر کرتا ہی

دیکہہ گریان مجہی وہ چشم کو تر کرتا ہی
اشک غماز ہی کیا انکہون مین گہر کرتا ہی

فکر کر بیٹہی برائی ہی سے شاید میرا
اب وہ اغیار کی صحبت سے حذر کرتا ہی

نالہ غیرت بلبل سے بہڑک اوٹہی ہی اگ
گل مری قبر پہ کیا کار شرر کرتا ہی

سد راہ ایسی ہین عبرت یاد اغیار
کب خیال اپنا تری دلمین گذر کرتا ہی

میری زرد ابلونسی تختہ صد برگ ہی دشت
ہی وہ اکسیر جنون خاک کو زر کرتا ہی

ہی تری جائی تو ہر ایک کے دلمین کیونکر
دیکھی حال مرا سب کو اثر کرتا ہے

تری غفلت سی یہہ حالت ہی کہ اب دیکہہ مجہی
ترک آئینہ گری آئینہ گر کرتا ہے

کیا رولاتی ہی مجہے فکر خیال دشمن
وصل مین جب وہ ادہر ہنسکی نظر کرتا ہی

اشک شادی نی دم وصل جلایا کہ مجہی
منع نظارہ مرا دیدۂ تر کرتا ہے

محو وعدہ ہی کسی بت کا تو **مومن** کہ نماز
پہیر کر قبلہ سے موںہہ جانب در کرتا ہی

فغان کیا دم ہی لیتا بارہا دل اوڑاتا ہے
کہون کیا درد پنہان کہ کلیجا موںہہ کو آتا ہے

سنا اوسنی مرا نالہ اثر ہی کچھہ سو شاید
کہ دشمن کہہ گیا بیفایدہ کیون غل مچاتا ہے

بہری لوٹی ہی انگارون پہ دوزخ مین پری چون
تمہارا حسن عالم سوز کس کس کو جلاتا ہی

گران خوابی وہی ہی بخت خوابیدہ کی اے ظالم
مرا شور فغان کاہیکو سوتونکو جگاتا ہی

گرا ہی اشک بر تاثیر کیون خلوتمین اے انکہون
کوئی یون خاکمین ایسی گہر کو بہی ملاتا ہے

کبہی کی پہر گئین انکہین فرشتی ہی نظر آئی
تمہارا موںہہ چہپانا دیکہنی کیا کیا دکہاتا ہے

مین ایسا ہون کہ دونگا تجکو طعنہ بیوفائیکا
بگڑنا گر نہین دشمن سی کیون باتین بناتا ہی

نکمی ہی نصیحت اوسکی بیٹہی پر قیامت ہے
عجب فتنہ ہی ناصح ہی کہ یہہ فتنی اوٹہاتا ہے

خیال خواب راحت ہی علاج اس بدگمانیکا
وہ کافر گور مین **مومن** میرا شانہ ہلاتا ہی

کیون ہی خونابہ نوشی بادہ خواری آپکی
کسلئے ہی بیخودی غفلت شعاری آپکی

کیون رم جانانہ کی بہلی ہی از خود رفتگی
کسلئے شوخی ہوئی ہی بیقراری آپکی

منفعل ساز دم ناہید نغمہ کیا ہوئی
کیون گذرتی ہی فلک سے آہ و زاری آپکی

آشنا سی ہوگئی بیگانگی جاتی رہے
ہوگئی کس آشتی دشمن سی یاری آپکی

بوئی گل سی ہو مکدر کسکی بو آئی ہی یاد
خاک اوڑانی کیون لگی باد بہاری آپکی

عشق مہ رو مین تڑپتی ہو نہین تو کسلئی
جون کتان ہر شب قبا ٹکڑی ہی ساری آپکی

مجکو حیران دیکھکر حیران رہجاتی ہو کیون
ایسی محو یاس ہی امیدواری آپ کی

جی جلا جاتا ہی کیون ہر لحظہ کسپر دل گیا
لی گئی قابو سی جان بی اختیاری آپکی

کیون ہی رنگ زرد پر گلگونہ اشک سرخ کا
کسلئی ملنی لگی رنگت ہماری آپ کی

ہی کیا بیتاب ہو کر دہر لیا سینہ پہ ہاتہہ
کہل گئی ہوش کہی سی دلفگاری آپکی

سرمہ دینی لگتی ہو جسوقت رونا آتی ہی
باری ہی ابتک تو باقی شرمساری آپکی

دل گیا دم پر بنی آنکھین لڑین کہتی ہی حال
بیقراری آہ و زاری اشکباری آپکی

قطرہ ہای اشک گنتی ہو اگر روتا ہون مین
اسقدر خو ہوگئی اختر شماری آپ کی

کس صنم کی بندگی مین بت پرستی چھوڑ دی
ہوگئی مومن کی سی کیون دینداری آپکی

صبر وحشت اثر نہو جائے
کہین صحرا بھی گھر نہو جائی

رشک پیغام ہی عنان کش دل
نامہ بر راہبر نہو جائے

دیکہو مت دیکھیو کہ آئینہ
غش تمہین دیکھکر نہو جائی

ہجر پردہ نشین مین مرتی ہین
زندگی پردہ در نہو جائے

کثرت سجدہ سی وہ نقش قدم
کہین پامال سر نہو جائی

میری تغیر رنگ کو مت دیکھ
تجکو اپنی نظر نہو جائے

میری آنسو نہ پونچھنا دیکھو
کہین دامان تر نہو جائے

بات ناصح سے کرتی ڈرتا ہون
کہ فغان بے اثر نہو جائے

ای قیامت نہ آئیو جب تک
وہ مری گور پر نہو جائے

مانع ظلم ہے تغافل یار
بخت بد کو خبر نہو جائے

غیر سے بی حجاب ملتی ہو
تب عاشق سحر نہو جائے

رشک دشمن کا فایدہ معلوم — مفت جی کا ضرر نہو جاے

ای دل آہستہ آہ تاب شکن — دیکھہ ٹکڑے جگر نہو جائے

مومن ایمان قبول دل سی مجھی
وہ بت آزردہ گر نہو جائی

جہان سی تنگ کو تیری ترس ترس گذری — جو تجھہ بن نکلا اپنی جیسی بس گذری

نئی ہی سور سرافیل آہ بی تاثیر — کہ میری دم پہ قیامت نفس نفس گذری

نجات دن کیونکہ سوئی دام آشیانی سی جب — خیال حسرت مرغان ہم قفس گذری

ہوا در کو تو ہدایت جو خود ہون آوارہ — یہہ عمر کاشکے جون نالۂ جرس گذری

وفای غیرت تسکر جفائی کام کیا — کہ اب ہوس سی ہی اعدای بوالہوس گذری

یہہ ہیم جان و غم ہجر ہی وہی انصاف — جو تیری دہیان مین ای مرگ دادرس گذری

دکھاؤن ناقہ لیلی خرام ناز تجھے — کبھی ادہر سی جو اوس شوخ کا فرس گذری

نہ بھیگی کیون تن کاہیدہ سی پسینا ہے — طرف سی غیر کی جب نذر عطر خس گذری

کہان وہ ربط بتان اب کہ ہسکو تو مومن
ہزار سال ہوئی سیکڑون برس گذری

نہ انتظار مین یہان آنکھہ ایک آن لگی — نہ ہائی مین تالو سی تب زبان لگی

جلا جگر تب غم سی پہر کنے جان لگی — الہی خیر کہ اب اگ پاس آن لگے

گلی مین اوسکی نہ پہر آتی ہم تو کیا کرتی — طبیعت اپنی نہ جنت کی درمیان لگے

جفای غیر کا شکوہ تہا تیرا تہا کیا ذکر — عبث یہہ بات بری تجکو بدگمان لگی

ہنسو نہ تم تو مری حال پر مین ہون وہ ذلیل — کہ جسکی ذلت و خواری سی تمکو شان لگی

کہان وہ آہ و فغان دم بہی لی نہین سکتی — ہمین یہہ تیری دعای بد آسمان لگی

مین اور اسکو بلاؤن نکار روز وصل مین تو — اجل ہی کرنی محبت کا امتحان لگی

وہ کینہ ورز تہا مومن تو دل لگایا کیون
کہو تو کیا تہی کہ ایسی بہلی وہ آن لگی

برنگ صورت بلبل نہین نوا سنجی
یہہ کیا ہوا کہ چپ ای گلستان بیان لگے

سدا تمہاری طرف جی لگا ہی رہتا ہی
تمہاری واسطی ہی دل کو مہربان لگی

کیا مری قتل پہ حامی کوئی جلاد بہری
آہ جب دیکہہ کی تجہسا ستم ایجاد بہری

خوندل پیتی ہین خوگردۂ محنت ایکی کش
ساغر دہر مین ساقی مئی بیداد بہری

کہین ہو جای وصال آہ بلا سی چہوٹون
ہجر کا دکہہ کوئی کب تک دل ناشاد بہری

تیشہ کچہہ دشنۂ شیرویہ نہین ای غیرت
اپنی ہی خونسی مگر دامن فرہاد بہری

ہو نہین وہ صید جگر خون اسیر مشتاق
جو بس ذبح ہی ہر دم دم صیاد بہری

پہر تو سرگوشی دشمن مین بہی تاثیر ہو
گر نہ کان اوسکی فغان گلہ ارشاد بہری

چارہ گر اسکی خطا کیا مری تن مین نہ تہا
خون اتنا کہ سر نشتر فصاد بہری

دمبدم رنگ ہی تغییر مرا حیران ہی
رنگ کیسا سری تصویر مین بہزاد بہری

مومن اس شعلہ زبانی کی کہان قدر مگر
مونہہ در آبلہ سے گرمئی فریاد بہری

کرتا ہی قتل عام وہ اغیار کی لئے
دس بیس روز مرتی ہین دو چار کی لئے

دیکہا عذاب رنج دل زار کی لئے
عاشق ہوئی ہین وہ مری آزار کی لئے

دل عشق تیری نذر کیا جان کیونکہ دون
رکہا ہی اسکو حسرت دیدار کی لئے

قتل اوسنی جرم صبر جفا پر کیا مجہی
یہہ ہی سزا تہی ایسی گنہگار کی لئے

لی تو ہی بہیجدی کوئی پیام تلخ اب
تجویز زہر ہی تری بیمار کی لئے

اتنا نہین ہی تو تو نشانی ہی بہیجدے
تسکین اضطراب دل زار کی لئے

کیا دل دیا تہا اسلئے مینی تمہین کہ تم
ہو جاؤ یون عدو مری اغیار کی لئے

چلنا تو دیکہنا کہ قیامت نے بہی قدم
طرز خرام و شوخی رفتار کے لئے

چہین ہے موتیونکی لڑی اوسکو بہیجدون
اظہار حال چشم گہربار کے لئے

دیتا ہون اپنے لب کو بہی گلگبر سے مثال
بوسے جو خواب مین ترے رخسار کے لئے

بیٹہا امید وصل پہ ہجرا مین بسمل تہا
مرتا ہون زندگانی دشوار کے لئے

مومن کو تو نہ لائے کہین دام مین وہ بت
ڈہونڈے ہے تار سبحہ کے زنار کے لئے

کہانتک دم بخود رہئے نہ ہون کیجے بیان کیجے
کہانتک کہائے غم کب تلک ضبط فغان کیجے

سوئے نکتہ موہوم کیا وصف دہان کیجے
بنا کر بات کیا کہئے جو کچہہ ہو تو بیان کیجے

ہوا گل دیکہتے ہی یاد رخ مین بار کہتے ہی
ذرا بہلائیے جی چلئے سیر گلستان کیجے

عدو کے وہم سے تکتا ہون بزم غیر مین ہر سو
نہین ہے اور کچہہ یون آپ چاہین گمان کیجے

غرض ہمسایہ مین ہے اوسکا رہنا کیا قیامت ہے
کہ دل لیتا ہے گہر مین جو کچہہ کو یہان کیجے

کہین تو کیا کہین اوس بن کہے کیونکر دوا ہووے
بڑی مشکل پڑی کیا چارہ درد نہان کیجے

وہی ہجران ہے غم کہانے پہ کبتک زندگانی ہو
بس اب مرجائیے کچہہ کہا کے عیش جاودان کیجے

رکہے ہے ہاتہہ سینے پر بہلا کب تہامتا ہے دل
نہ جبتک روئیے دو چار آہ خونچکان کیجے

عدو اس رنج پر شاکی ہے شاید غصہ آجاوے
ملا دیجے خاک مین یہہ تو ہے شکر آسمان کیجے

کچہہ آخر حد بہی ہے جور و جفا و ظلم کی کبتک
تحمل در گذر ہر لحظہ ہردم ہر زمان کیجے

گلا ہم کاٹ لین کیا آپ تیغ رشک سے اپنا
عدو کو قتل کیجے پہر ہمارا امتحان کیجے

عذاب ایزدی جانکاہ ہے مانا بس اب مومن
خدا کے واسطے ذکر ستمہائے بتان کیجے

اجل سے خوش ہون کس طرح ہو وصال تو ہے
نہ آئے نعش پہ وہ پر یہہ احتمال تو ہے

حنا کے رنگ سے کیونکر نہ آئے جوش مین خون
کسی سبب سے ہو پر وہ بہی پائمال تو ہے

ذرا تھم ای دل مضطر کہ فکر وصل کرون — شب قلق نہی خواب ہی خیال تو ہی
زمین سی لگ گئین انکھین تمہاری طرح کہین — شریک قتل ہو گردون کو انفعال تو ہی
کہانتلک گلہ ہای تغافل قاتل — ہم آپ کاٹ لین آخر یہ سر وبال تو ہی
جفای یار کو سونپا معاملہ اپنا — اب اگلی ہو نہو امید انفصال تو ہی
وہ اضطراب کہان ضعف سی مگر اب بہی — ہوا اون حضرت عیسی تلک اتنا حال تو ہے
شب فراق مین بہی زندگی یہ مزا ہون — کہ گو خوشی نہین ملنی کی پر ملال تو ہی

عبث ترقی فن کی ہوس ہی **مومن** کو
زیادہ ہوئیگا کیا اس سی ہمنال تو ہی

تسلی دم واپسین ہو چکے — ہمین ہو چکی جب نہین ہو چکی
قلق کشتہ سخت جانی ہی پہر — امید اجل آفرین ہو چکے
بلا اس سیہ روز کو بزم مین — شب عیش اس مہ جبین ہو چکی
یہان دم نہین شوق سی قتل کر — مری خونسی تر آستین ہو چکی
مری تعزیت مین نہ لا غیر کو — کہانتک ستم پیشہ کین ہو چکی
کہو مرگ سی ان نوازش کری — کہ اوس سی زیادہ نہین ہو چکی
وہ ہمدوش ہوگا ہی تو غیر سی — مری قسمت اشیانہ مین ہو چکے
اب اغیار سی دنا پای ہی کیون — نزاکت بس ای نازنین ہو چکی
خیال اجل سی تسلی کرون — وہ طاقت ہی جان حزین ہو چکی
ثوابت ہین سیار مثل شرر — مری آہ کرسی نشین ہو چکی
جنون مین بہلا کوئی کیا خاک اوڑای — کہ ایک جوش ہی مین زمین ہو چکے

کمین مین ہی **مومن** وہ کافر صنم
بس اب پاسبانی دین ہو چکی

در بدر ناصیہ فرسای سی کیا ہوتا ہی
وہی ہوتا ہی جو قسمت کا لکھا ہوتا ہی

یک نظر دیکھی سی سر تن سی جدا ہوتا ہے
ہیچ ہہ انکھہ تری دیکھنی کیا ہوتا ہی

شوق کم ملنی سی اندوہ فزا ہوتا ہی
ہی پر ہیز سی یہہ درد سوا ہوتا ہے

چشم خونبار مری آپ نی تلوونسی ملی
ورنہ ایسا ہی کہین رنگ حنا ہوتا ہی

جان بلب ہون خبر وصل سنادی قاصد
لب ہلانی مین تری کام مرا ہوتا ہی

ہو کی آزردہ پشیمان ہون کہ مین جب سی کہون
وہی کہوی کوئی ایسی سی خفا ہوتا ہی

دل دیا جسنی وہ ناکام رہا تا دم زیست
فی الحقیقت کہ برا کام برا ہوتا ہے

وار مین حشر تلک بہر دعا گو لب زخم
پر ترا حق نمک کوئی ادا ہوتا ہے

زہر نوش غم شیرین نی کہا خسرو سی
تلخی مرگ مین شکر کا مزا ہوتا ہے

واقعی سجدہ در ایسی ہی تقصیر ہی اب
جور جو بندہ پہ ہوتا ہی بجا ہوتا ہی

اہل آجانی دی او زلف مسلسل کا خیال
جانکر کوئی گرفتار بلا ہوتا ہے

دلمین اتنا تو سمایا ہی کہ جل جاتا ہون
سرو نوخیز جو انگشت نما ہوتا ہے

ناتوانی مری مت پوچہہ کہون کیا ہمدم
بات کہنی مین مرا دم ہی ہوا ہوتا ہی

چاک پیراہن گل پر تو نہ بہول ای بلبل
جامہ یاران لباسی کا قبا ہوتا ہی

ہو نہ بیتاب غم ہجر بتان مین **مومن**
دیکہہ دو دن مین بس اب فضل خدا ہوتا ہی

اجل جان بلب تیری شیون سی ہے
یہہ نادم مری زود کشتن سی ہی

وہ بدخواہ سمجہا تو میرا نہین
عبث دوستی تمکو دشمن سی ہی

یہہ پردہ نہو نیش زنبور کا
مشبک مرا سینہ چلون سی ہی

مری داغ یاد آئی گل دیکہکر
کہ بیزار وہ سیر گلشن سی ہی

جلانی سی بہی تیری شاکر ہو نین
گلہ نالۂ آتش افگن سے ہی

شب غم ہوئی شمع کو دیکھ کر
ہمیں خجلت اوس شوخ بدظن سی ہے

مرا رنج گیا بار گردن ہوا
کہ بیتاب وہ درد گردن سی ہے

کھلائی نہ کیون سرمہ گوسالہ کو
خجل سامری چشم پرفن سی ہے

جہان خاک اوڑائی دہن دب رہے
کدورت عبث فکر بدفن سی ہے

گئی کچھ نہین اپنی جانبازیان
ہی کھیل ہمکو لڑکپن سی ہے

بگڑتی ہو کیا اب ہی کہتا ہون مین
عیان صلح مہر کی چتون سی ہے

دل مومن آتشکدہ کیون نہ ہے
لگاوٹ یہ طفل برہمن سی ہے

ہی دلمین غبار اوسکی گھر اپنا نکر نکلے
ہم خاکمین ملنی کی تمنا نکر نکلے

کیونکر یہ کہین منت اعدا نکر سکے
لیا کیا کیا عشق مین کیا کیا نکر نکلے

ہنس ہنس کی وہ مجھسی ہی مری قتل کی باتین
اسطرح سی کرتی ہین کہ گویا نکر نکلے

کیا نامہ مین لکھون دل وابستہ احوال
معلوم ہی پہلی ہی کہ وہ وا نکر نکلے

غیرونسی شکرلب سخن تلخ ہی تیرا
ہرچند ہلاہل ہو گوارا نکر نکلے

بیمار اجل چارہ کو گر حضرت عیسی
اچھا ہی کرینگی تو بچا اچھا نکر نکلے

جھنجلاتی ہو کیا دیجیی ایک بوسہ دہن کا
ہو جائینگی لب بند تو غوغا نکر نکلے

دیوار کی گر پڑتی ہی ادھنی لگی طوفان
اب بیٹھ کی کونی مین ہی رویا نکر نکلے

گر سامنی اوسکی ہی گری اشک تو دیسی
کیون روز جزا خون کا دعوا نکر نکلے

کسوقت کیا مردمک چشم کا شکوہ
ای پردہ نشین ہم تجھی رسوا نکر نکلے

ناصح کف افسوس نہ مل چل تجھی کیا کام
پامال کرینگی وہ مجھی پا نکر نکلے

اوس کو مین ٹھہرنی نہ دیا جوش قلق نی
اغیار سی ہم شکوہ بیجا نکر نکلے

گر ذکر وفا سی بھی غصہ ہی تو اب سے
گو قتل کا وعدہ ہو تقاضا نکر نکلے

**مومن** وہ غزل کہتی ہین اب جس سے یہہ مضمون
کہل جای کہ ترک در بتخانہ کرینگی

توبہ ہی کہ ہم عشق بتون کا نکرینگے
وہ کرتی ہین اب جو نکیا تہا نکرینگے

ٹہری ہی کہ ٹہرائینگی زنجیر سی دل کو
پر برہمی زلف کا سودا نکرینگے

اندیشہ مژگان مین اگر خون نی کیا جوش
نشتر سی علاج دل دیوانہ کرینگے

گر آرزوی وصل نی بیمار کیا تو
پرہیز کرینگے پہ مداوا نکرینگے

تشبیہ زبس دیتی ہین اُلہہ ہای بتانکو
مرجاینگے پر منت عیسا نکرینگے

پہر جای نہ تا چشم صنم انکہہ کی اگی
سیر چمن نرگس شہلا نکرینگے

رکہہ لیوینگی تہہ مگران سنگدلون کو
چہاتی سی لگانیکی تمنا نکرینگے

گو دار پہ کہینچین ہمین دلدار نصاری
پر آرزوی زلف چلیپا نکرینگے

گر حسن گلوسوز نی پہر اگ لگائی
کیون آب دم تیغ سی ٹہنڈا نکرینگی

ہی عہد کہ پہرجانہ پہرین کوی بتا مین
پہر جائین اب اس عہد سی ایسا نکرینگی

کہتی ہین یہہ ہم چاٹ کی خاک ایسی حرم کی
پر اب تو زمین بوس کلیسا نکرینگے

جون قبلہ نما گرچہ تڑپتی ہی کٹے عمر
پر موہنہ سوی دیر صنم آرا نکرینگے

ای حضرت **مومن** یہہ مسلم جو ہی ارشاد
بہولی سی ہی اب ذکر بتون کا نکرینگے

لیکن جو بتون ہی نی بہلا آپ سی کی بات
پہر آپ ہی فرمائین کہ کیا کیا نکرینگے

نہ کٹی ہمسی شب جدائی کی
کتنی ہی طاقت آزمائی کی

رشک دشمن بہانہ تہا سچ ہی
مینی ہی تمسی بیوفائی کی

کیون برا کہتی ہو بہلا ناصح
مینی حضرت سی کیا برائی کی

دام عاشق ہی دل وہی ستم
دلکو چہینا تو دلربائی کی

آئی وہ دست غیر مین دی تہہ
آس ٹوٹی شکستہ پائی کے

گر نہ بگڑو تو کیا بگڑتا ہے
مجہہ مین طاقت نہین لڑائی کی

گہر تو اوس ماہوش کا دور تہا
لیک طالع نی نارسائی کے

مرگئی پر ہی بی خبر صیاد
اب توقع نہین رہائی کے

کوچۂ غیر مین ملا وہ ہمین
ہرزہ تازی نی رہنمائی کے

دل ہوا خون خیال ناخن یار
تونی ابہی گرہ کشائی کے

مومن آؤ تمہین بہی دکہلادون
سیر بتخانے مین خدائی کی

تب تم جو بزم غیر مین انکہین چرا گئی
کہوئی گئی ہم ایسی کہ اغیار پا گئی

پوچہا کسی پہ مرتی ہو اور دم نکل گیا
ہم جانسی عنان بہ عنان صدا گئی

پہیلے وہ بو جو ہم مین نہان مثل غنچہ تہی
جہوکی نسیم کی بہہ نیا گل کہلا گئی

ای ابر اشک آتش عنصر ہی دیکہنا
جی ہی گیا اگر نفس شعلہ زا گئی

مجلس مین اوسنی پان دیا اپنی ہاتہہ سے
اغیار سبز بخت تہی ہم زہر کہا گئی

اوتہا نہ ضعف سی گل داغ جنونکا بوجہ
قارون کی طرح ہم بہی زمین مین سما گئی

غیرونسی ہو وہ پردہ نشین کیون نہ ہو حجاب
دہائی بی اثر میری پردہ اوٹہا گئی

تہی بدگمانی اب اونہین کیا عشق حور کی
جو آکی مرتی دم مجہی صورت دکہا گئی

تابندہ و جوان تو بخت رقیب تہی
ہم تیرہ روز کیون غم ہجر انکو بہا گئی

بیزار زندگانی کا جینا محال تہا
وہ بہی ہماری لاش کو ٹہوکر لگا گئی

واعظ کی ذکر مہر قیامت کو کیا کہون
عالم شب وصال کی انکہون مین چہا گئی

جسوقت اوس دیار سی اغیار بوالہوس
بدخوئیونسی یار کی ہوکر خفا گئی

دنیا ہی سی گیا مین جو مین نارسی کہا
اب بہی گمان بد نہ گئی تیری پا گئی

ای مومن آپ کب سی ہوی بندۂ بتان
باری ہماری دین مین حضرت بھی آ گئے

از بس جنون جدای گل پیرہن سی ہے
سرگرم مدح غیر دم شعلہ زن سی ہے
روز جزا ندے جو مرے قتل کا جواب
یاد آگیا زبس کوئی مہر دئی مہروشش
کچھ بھی کیا نہ یار کی سنگینئ دلی کا پاس
اونکو گمان ہے گلۂ چین زلف کا
مین کیا کہ مرگ غیر یہ دامان تر نہو
کیونکر نجات آتش ہجر انسی ہو کہ مرگ
خود رفتگی مین ہمین وہ نیا پاکہ کیا کہون
رشک پری کہی سی عدو کی یہ وحشتین
داغ جنون کو دیتی ہین گل سی زلس مثال
کیون یار نوحہ زن ہین کہان مرگ مجکو تو
کیا کیا جواب شکوہ مین باتین بنا گیا

دل چاک چاک نغمۂ مرغ چمن سی ہے
دوزخ کو کیا جلن مری دل کی جلن سی ہے
وہم سخن رقیب کو اوس کم سخن سی ہے
امید داغ تازہ سپہر کہن سی ہے
سب کاوش رقیب دل کوہ کن سی ہے
خوشبو دہان زخم جو مشک ختن سی ہے
وہ اشک ریز خندۂ چاک کفن سی ہے
آ ہی تو دور رہی تب و تاب بدن سی ہے
غربت جو مجھسی پوچھو تو بہتر وطن سی ہے
نفرت بلا تمہین مری دیوانہ پن سی ہے
مین کیا کہ عندلیب کو وحشت چمن سی ہے
لب بستگی تصور بوس دہن سی ہے
لو اب بھی دل درست اوسی دلشکن سی ہے

اپنا شریک بھی نہ گوارا کرے بتو
مومن کو ضد یہ کیش برہمن سی ہے

وہ کہان ساتھ سلاتی ہین مجھے
خواب کیا کیا نظر آتی ہین مجھے
اون پریوش سی لگاتے ہین مجھے
لوگ دیوانہ بتاتے ہین مجھے
یارب انکا بھی جنازہ اوٹھے
یار اوس کوسی اوٹھاتی ہین مجھے
ابروی تیغ سے ایما ہے کہ آ
قتل کرنیکو بلاتی ہین مجھے

بیوفائی کا عدو کی ہے گلہ
لطف مین بھی وہ ستاتی ہین مجھے

حیرت حسن سی بیہ شکل بنی
کہ وہ آئینہ دکھاتے ہین مجھے

پھونک دی آتش دل داغ مری
اوسکی خو یاد دلاتی ہین مجھے

گر کہے غمزہ کسے قتل کر دن
تو اشارت سے بتاتی ہین مجھے

مین تو اوس زلف کی بو پر غش ہون
چارہ گر مشک سنگھاتی ہین مجھے

شعلہ رو کہتی ہین اغیار کو وہ
اپنی نزدیک جلاتی ہین مجھے

جان گئی پر نگئی جو رسے کتنے
بعد مردن بھی دباتی ہین مجھے

وہ جو کہتی ہین نجھی آگ سے لگے
مژدۂ وصل سناتی ہین مجھے

اب یہ صورت ہے کہ ای پردہ نشین
تجسے احباب چھپاتی ہین مجھے

مومن و دیر خدا خیر کرے
طور بیڈھب نظر آتی ہین مجھے

جذب دل زور آزمانہ چھوڑ دے
پائی نازک کا ستانا چھوڑ دے

جان سی جاتی ہین کیا کیا حسرتین
کاش وہ دلمین بھی آنا چھوڑ دے

حال دکھلاتا ہون شاید شرم سے
غیر اوسکو مونہہ دکھانا چھوڑ دے

گوش نازک پر کسیکے رحم کر
جوش افغان غل مچانا چھوڑ دے

داغ سی میرے جہنم کو مثال
تو بھی واعظ دل جلانا چھوڑ دے

پردہ کی کچھ حد بھی ای پردہ نشین
کہل کی مل بس مونہہ چھپانا چھوڑ دے

ہون وہ مجنون گر مین زندانمین رہون
فصل گل گلشن مین آنا چھوڑ دے

لب پہ حرف آرزو کا خون ہوا
رنگ پان کو مونہہ لگانا چھوڑ دے

ہم نہین او دشمنی کی تیری بزم سے
پاس غیرونکا مٹانا چھوڑ دے

اوس دہن کو غنچۂ دل کیا کہون
ڈر لگی ہے مسکرانا چھوڑ دے

آہ میری کب دعای نوح تھی
چشم تر طوفان اوٹھانا چھوڑ دی

ناتوانی سے نزاکت ہی زیاد
مجھسی تو دامن چھڑانا چھوڑ دی

گر ہی **مومن** روزہ وصل بتان
تو غم فرقت ہی کھانا چھوڑ دی

پھر سینہ سوز داغ غم شعلہ فام ہی
پھر گرم جوشئی دل و سودای خام ہی

پھر ہو پہ پھر ہی طایر مجنونکا آشیان
پھر فوج فوج سر پہ مری اژدحام ھی

پھر زیب سر ہی شعلۂ داغ جنون سی تاج
پھر دور باش نالہ اثر اہتمام ہے

پھر دل ہی داغ مطلع خورشید دیکھکر
از بسکہ یاد جلوۂ بالای بام ہے

اوس آہوئی رمیدہ کو پھر ڈھونڈہا ہی دل
رم کردہ شوق وصل پھر ایک صید رام ہے

پھر آگیا ہی کونسی بیباک کا خیال
یہہ کیا ہوا کہ رخصت ناموس نام ھی

جان لوٹتی ہی پھر کہ وہی عیش ہو نصیب
ہم ہین وہ مست نازہی اور دور جام ہے

جی چاہتا ہی پوچھی کوی کیا وہ مر گیا
پھر ایک بات کہنی مین قصہ تمام ھی

پھر تلملا کا میون نی کیا جان و دلسی کوچ
پھر آرزوی بوسہ کا لب پر مقام ھی

جلونسی کس پر یکا نظارہ ہوا نصیب
پھر اپنی تنگ چشمی کی کیون ہوم دام ھی

پھر پردہ در ہی کس کی وہ انگلی ہلال سے
جو مثل صبح چاک گریبان شام ھی

پھر کسنی مسکرا کی مجھی بیوفا کہا
کیون کہہ رہا ہون بندہ تو صاحب غلام ہے

پھر کسنی غیر کو نہ دیا نازسی جواب
پھر خواہش پیام اجل کا پیام ھی

دیکھا نگاہ نازسی کس شوخ چشم نی
پھر مضطرب نظر کو ہمان نیم کام ھی

کس کم سخن نی دیکھہ مجھی آہ کی کہ پھر
اپنی ہی جی کی رہنی مین کچھہ کچھہ کلام ہے

پھر کس ستم شعار نی پوچھا ہی میرا حال
پھر ناصحون کو کیون خطر انتقام ھی

پھر کیون نہ کام ہووی کہ اس کینہ پر کہا
سو بار مجکو تم سی تمھین مجھسی کام ھی

| | |
|---|---|
| پہر کچہہ صدائی پاسی دل مردہ جی اوٹہا | پہر جلوہ ریز کون قیامت خرام ہی |

پہر دوری بتان مین نہین خواب کا خیال
مومن مری ہی دین مین سونا حرام ہے

| | |
|---|---|
| مین احوال دل مرگیا کہتے کہتی | تہکی تم نہ بس بس سنا کہتے کہتی |
| مجہی جیب لگی مدعا کہتے کہتی | رکی ہین وہ کیا جانی کیا کہتی کہتی |
| زبان گنگ ہی عشق مین گوش کری | برا سنتے سنتی بہلا کہتے کہتی |
| شب ہجر مین کیا ہجوم بلا ہی | زبان تہک گئی مرحبا کہتی کہتے |
| گلہ ہرزہ گردی کا بیجا نہ تہا کچہہ | وہ کیون مسکرائی بجا کہتی کہتے |
| صدا افسوس جاتی رہی وصل کی شب | ذرا ٹہیرای بیوفا کہتے کہتے |
| چلی تم کہان مینی تو دم لیا ہی | فسانہ دل زار کا کہتے کہتے |
| برا ہو ترا محرم راز تو نی | کیا اونکو رسوا برا کہتے کہتے |
| ستمہای گردون مفصل نپوچہو | کہ سر پہر گیا ماجرا کہتے کہتے |

نہین یا صنم مومن اب کفر ہی کچہ
کہ خو ہو گئی ہی صدا کہتی کہتے

| | |
|---|---|
| مشورہ کیا کیجی چرخ پیر سی | دن نہین پہرنی کسی تدبیر سی |
| کسطرح پابوس ہون تاثیر سی | دم رکی ہی نالہ شبگیر سی |
| میری وحشت کی لئی صحرا ہی قیس | تنگ تر ہی خانہ زنجیر سی |
| کیون نہ ٹپکی آج جب ٹپکی لہو | برق کٹتی ہی تری شمشیر سی |
| وہ مٹا دی نامہ مضمون وصل | گر ہو خط کاتب تقدیر سی |
| یون بنا کر حال دل کہنا تہا | بات بگڑی میری ہی تقریر سی |
| انگلیون مین خامہ جم کر رہ گیا | نامہ ہای شوق کی تحریر سی |

قہر ہے پہر نا نگاہ یار کا
الامان اس بازگشتی تیر سے

وحشت چشم پری رو دیکہنا
پہر کیا جی سرمۂ تسخیر سے

لی گئی جان یاد ذوق ہای وصل
گہر مرا ویران ہوا تعمیر سے

ای صنم مومن ہون آخر کسطرح
مجکو تسکین ہو تری تصویر سے

کیونکہ پوچہی حال تلخی عاشق دلگیر سے
ہو گئی ہین بند لب شیرینی تقریر سے

جوشش وحشت کشمکش اوس ناتوان دلگیر سے
جو نہ در تک پہنچی صحن خانۂ زنجیر سے

کام ہوتی ہین جوانونکی سپہر پیر سے
لی گیا ہے پشت خم شاید تری شمشیر سے

دوستونکو آو قاتل کوسے تدبیر سے
سر کٹا مین نی کہا تو جنگ ہی تقدیر سے

صبحدم جاتا ہی پہلو سی مری وہ مہ جبین
دن سیہ ہوتی ہین کیا کیا مہر کی تنویر سے

وہم میخواری سی لکو نشۂ ننگ آگیا
ہوش جاتی ہین تری بہکی ہوی تقریر سے

فرط ضعف و جوش بیتابی ہی میرا حال دیکہہ
اشک خون جاری ہین چشم مہر جوانون پر کے

ہون غضب سے اسکی سرگرم فغان شعلہ زن
جل گیا جی احتراق زہرہ کی تاثیر سے

لذت وحشت سی جلتا ہون کہین بہاگی نہ دل
ہین مشابہ اسکی زلفین بہت زنجیر سے

کام جز الفت نہین ای کاتب اعمال یہان
فائدہ حرف مکرر کی بہلا تحریر سے

طوطیان سیکہین کہان نسی نالۂ رشک آفرین
ہو نہ زیب پشت آئینہ تری تصویر سے

ہون سزاوار ستم مینی کیا ہی جرم عشق
بوالہوس ہین بکنہہ پہر کیون ڈرین تعذیر سے

ای فسونگر چشم جادو پر نہین چلتا عمل
دیکہنا ہی چہٹ نجای سرمۂ تسخیر سے

حسن کی نیرنگیو نسی کم نہین ہی رنگ عشق
تو نہ جو جلوہ ملا لو رنگ کی تغئیر سے

رشک دامان جواہر اور لکہی ہے غزل
جسکو مفلس بہی نہ بدلی نسخۂ اکسیر سے

جل گئی اختر یہ کسکی جبین کی تنویر سی
ہی منور تر شب غم مہر عالمگیر سے

رو دیا بی اختیار اوس شوخ نی تاثیر سی
دود دل ہی کم نہین ہی سرمہ تسخیر سے

چین ہو خواب عدم مین تو کسی تدبیر سی
میری بالش کی لئی پر لادو اوسکی تیر سی

ہو گئی ساری زمین صرف حروف نو رقم
اک جہان ویرانہ ہی میری نامہ کی تحریر کا

کیون کہا تہا یہ کہ بکتی بکتی سر پہرنی لگا
ابتو باندہونگا مین ناصح اسکو بہی زنجیر سی

کیون نہ مجہسی کم ہو ہوش لب بادہ ترکی
بدگمان ہی سبعہ سیارہ کی تسخیر سے

پاس محو راز ہی اور شوق بیتاب جواب
باندہتی ہین نامہ بال ہدہد تصویر سی

جی رکی ہی ضبط کرتی کرتی مین تو مر گیا
ناک مین آیا دم اس آہ ستم تاثیر سی

صبح کیونکر ایک دم مین ہو گئی شام فراق
کیا اثر ہوتا تہا تمکو نالہ شبگیر سے

کہتی ہین سب یہ رہا آوارہ بعد قتل ہی
ہو گئی کتنی مری نام آوری تشہیر سے

اونکو جلدی جانی کی مجکو عذاب جانکنی
دونو کا دم ناک مین ہی موت کی تاخیر سے

مینی سوچا آپ اپنی خون ناحق کا جواب
نام اوسکا سینہ پر لکہا ہی نوک تیر سی

غیر کی خط لکہنی کو تمنی تراشی سے قلم
ورنہ میری استخوان کیون ہو گئی قطگیر سی

مار ڈالا ہمکو جور گردش ایام نی
بڑہ گئی رات اپنی روز حشر کی تقصیر سی

**مومن** اب پڑہتا ہون وہ مضمون بسمل کی غزل
شوخیون کو جسکے دعوا ہو رم نخچیر سے

ہی فسانہ ساتہ سوئی گر کسی تدبیر سی
نیند آتی ہی ہماری خواب کی تعبیر سے

ہی بہر مرنی لگا مین لطف کی تقریر سے
اوسکا دم ہی کم تہا ہر گز دم شمشیر سی

بزم دشمن ہی تو اوٹہی وہ کسی تدبیر سی
مل گئی ہم خاک مین محشر تیری تاخیر سی

میری لکہی کو سنایا آپ نی اچہا ہوا
تہا شگون ہی مدعا پہان نامہ کی تحریر سے

جا ہی تربت مرنی دم ہی خون پلایا ہا ہہا غم
سو یہ سر اکہولا ستم پیشہ نی نوک تیر سی

ایسی نازک کی سنبھالیں کیون نہ دل مین نقش ہون
کھنچ گیا سینہ پہ نقشہ غیر کی تصویر سے

کب لگا ای کاسہ گر اوس لب سی جام اس خاک کا
کام ہو سکتا نہین پھر فایدہ تدبیر سے

کاٹتا ہون عوض سوزش مین بانکو دمبدم
میری دندان ندامت کم نہین گلگیر سے

ای جنون ابنی اسیری بعد مردن بھی رہے
حلقہ ہاتم مین آہی حلقہ زنجیر سے

کب ہمارے ساتھہ سوتی ہین کہ دیکھی گا کوئی
اونکو بیتابی ہی کیون اس خواب بی تعبیر سی

تم سی وہ کرتا ہی باتین رشک سے روتا ہون مین
سچ کہا جھڑتی ہین موتی غیر کی تقریر سی

نالہ ہای بوالہوس نی کھودیا آزار شوق
لو ہم اچھی ہوگئی درمان بی تاثیر سے

ساتھہ سونا غیر کی چھوڑا تبوای سیمین بدن
خاک میری ہوگئی نایاب تراکسیر سے

عشق اوس قاتل کا بعد قتل ہی ہمکو رہا
ہی یہہ کیسا جرم جو جاتا نہین تعذیر سی

سر ٹپکتا ہی قلق مین مومن خانہ خراب
مسجدین ہتی نہین کیا فائدہ تعمیر سی

مومن سی ہی ترک اوس بت کافر کا تو کہہ رہی
ہم سجدہ کدھر کرتی ہین اور کعبہ کدھر ہی

بیہوش ہی عاشق پہ یہہ مست سی کمتر
تم مجکو تو کہتی ہو کچہہ ابنی بھی خبر ہی

کہتا ہون محبت مین اس ادا سے مین گل
گویا شجر وادی ایمن کا ثمر ہے

حسرت سی مین دیکھون تو فلک کیونکہ نہو رام
اوس نرگس جادو کی نگہہ پیش نظر ہی

خط کی بھی قاصد کو ہی انعام کی خواہش
مین دستنگر خود ہون وہ کیا دستنگر ہی

ارمان نکلنی دی بس ای ہیم نزاکت
ہان ہاتہہ تصور مین مرا زیر کمر ہے

رندون پہ یہہ بیداد خدا سی نہین ڈرتا
ای محتسب اب تجھی کیا شاہ کا ڈر ہے

ایسی دم آرام اثر خفتہ کب اوٹھا
ہمکو عبث امید دعا ہای سحر ہے

ہم حال کہی جائینگے سنئی کہ نہ سنئی
اتنا ہی تو یہان صحبت ناصح کا اثر ہی

وہ ذبح کری اور یہان جان فدا ہو
ایسی سی نہی یون یہہ ہمارا ہی جگر ہے

اب بہی نہین جانی تری آجانیکی امید — گو پہر گئین انکہین پہ نگہ جانب در ہی

دل کہول کی مل لیجئی مومن صنم سی
اس سالمین گرسوئی حرم عزم سفر ہی

دلمین اوس شوخ کی جو راہ نکی — ہمنی بہی جان دی پر آہ نہ کی
پردہ پوشی ضرور تہی اے چرخ — کیون شب بوالہوس سیاہ نہ کی
تشنہ لب ایسی ہم گری می پر — کہ کبہی سیر عیدگاہ نہ کی
اوسکو دشمن سی کیا بچائی وہ چرخ — جسنے تدبیر خسف ماہ نہ کی
کون ایسا کہ اوس سی پوچہی کیون — پرسش حال دادخواہ نہ کی
تہا بہت شوق وصل تو نی تو — کمی اے حسن تا بگاہ نہ کے
عشق مین کام کچہہ نہین آتا — گر نہ کی حرص مال و جاہ نہ کے
تاب کمظرف کو کہان تمنی — دشمنی کی عدو سی چاہ نہ کی
مین بہی کچہ خوش نہین وفا کر کی — تمنی اچہا کیا نباہ نہ کے
محتسب یہہ ستم غریبون پر — کبہی تنبیہ بادشاہ نہ کی
گریہ و آہ بے اثر دو نو — کسنی کشتی مری تباہ نہ کی
تہا مقدر مین اوس سی کم ملنا — کیون ملاقات گاہ گاہ نہ کی
دیکہہ دشمن کو اوٹہہ گیا بیدید — میری احوال پر نگاہ نہ کے

مومن اس ذہن بیخطا پر حیف
فکر آمرزش گناہ نہ کے

بندہا خیال جہان بعد ترک یار مجہی — کیا ہی یاس نی کیا کیا امیدوار مجہی
نہ آسمان کا رخ پہیر دون جدہر جاہون — دیا ہی کیا طپش دل نی اختیار مجہی
وہ شام وعدہ جو آئی تو بیخود و سرمست — رہا وصال مین بہی وہ ہی انتظار مجہی

وہ رند خمکدہ کش ہون کہ زہر دیتی ہین
بتنگ اکی حریفان بادہ خوار مجھی

نہو وہ بات کہ جس سی وفا مین آئی خلل
کہین نہ کیجیو ناصح سی شرمسار مجھی

بقدر جوش تڑپنی کو تھا ولی ہی قتل
وہ بیقرار ہوئی آگیا قرار مجھی

امید مرگ پہ ہر فتنہ رحمت جان ہے
شب فراق مین کیا بیم روزگار مجھی

قران انجم سیارہ برج آبی مین
ڈبوی گی مری چشم ستارہ بار مجھی

اگر حساب وفا امتحان کے بعد ہو
قبول عذر ستمہای بی شمار مجھی

شب وصال مین سب قطرہ قطرہ می پی لی
رہا نہ وسوسہ چارۂ خمار مجھی

رقیب کہا ہی قسم تو وفا کا آئی یقین
تو میری جان ہی کیا تیرا اعتبار مجھی

نہ سیر گل نہ قدح نوشی اوسکی ساتھہ ہوئی
غم خزان ہی نہ کچھہ حسرت بہار مجھی

بس شکستن خم زجر محتسب معقول
گناہگار نی سمجھا گناہگار مجھی

لبون پہ جان ہی ایسی ہی کیا ہی بیدردی
نہ قرض دیتی ہو بوسہ نہ مستعار مجھی

نہ کام زور سی نکلا نہ عجز کام آیا
بس ابتو چین دی ای شوق ہرزہ کار مجھی

خدا کری ملک الموت اونسی پہلی آئی
بہت سی لینی ہین جانین بی شمار مجھی

کئی ہین طول امل نی تمام کام خراب
ہمیشہ نظم جہان کی ہین کاروبار مجھی

ہر آن آن وکر کا ہوا ہین عاشق زار
وہ سادہ ایسی کہ سمجھی وفا شعار مجھی

تو اب ترک صنم سچ سہی ولی مومن
یہہ کیا سبب کہ ستاتی ہو بار بار مجھی

دعا بلا تھی شب غم سکون جانکی لئے
سخن بہانہ ہوا مرگ ناگہان کی لئی

نہ پای یار کی بوسی نہ آستانکی لئی
عبث مین خاک ہوا میل آسمانکی لئی

خلاف وعدۂ فردا کی ہمکو تاب کہان
امید یکشبہ ہی تابن جاودانکی لئے

سنین نہ آپ تو ہم بوالہوس سی حال کہین
کہ سخت چاہئی دل اپنی رازدانکی لئی

حجاب چرخ بلا ہی ہوا کری بیتاب
فغان اثر کی لئی اور اثر فغان کی لئی

ہی اعتماد مری بخت خفتہ پر کیا کیا
وگرنہ خواب کہان چشم پاسبان کی لئی

مزا یہہ شکوہ مین آیا کہ بیمزہ ہوئے وہ
مین تلخکام رہا لذت زبان کی لئے

لیا ہی دلکی عوض جان دی قیب تو ون
مین اور اپکی سوداگری زیانکی لئے

وہ لعل روح فزادی کہا تلک بوسے
کہ جو ہی کم ہی یہان شوق جانفشان کی لئی

ملی رقیب سے وہ جب سما صال ہوا
دریغ جان گئی ایسی بدگمان کی لئی

کہان وہ عیش اسیری کہان وہ امن قفس
ہی ہم برق بلا روز آشیان کی لئے

جنون عشق ازلی کیون نہ خاک اوڑائین کہ ہم
جہانمین آئی ہین ویرانی جہان کی لئے

بہلا ہوا کہ وفا از ما ستم سی ہوئی
ہمین ہی دینی تہی جان اوسکی امتحانکی لئی

روان فزائی سحر حلال مومن سی
رہا نہ معجزہ باقی لب بتانکی لئے

اگر غفلت سی باز آیا جفا کے
تلافی کی بہی ظالم نی تو کیا کے

موئی آغاز الفت مین ہم افسوس
اوسی بہی رہ گئی حسرت جفا کے

کبہی انصاف ہی دیکہا نہ دیدار
قیامت اکثر اوس کومین رہا کی

فلک کی ہاتہ سی مین جا چہپون گر
خبر لا دی کوئی تحت الثرا کے

شب وصل عدو کیا کیا جلا ہون
حقیقت کہل گئی روز جزا کے

چمن مین کوئی اوس کو سی نہ آیا
گئی برباد سب محنت صبا کے

کشادہ دل پہ باندہی ہے کمر آج
نہین خیر آپ کے بند قبا کے

کیا جب التفات اوسنی ذرا سا
پڑی ہمکو حصول مدعا کے

کہا ہی غیر نے تمسی مرا حال
کہی دیتی ہی بیباکی ادا کے

تمہین شور و فغان سی میری کیا کام
خبر لو اپنی چشم سرمہ سا کے

دیا علم و ہنر حسرت کشتے کو
فلک نی مجھہ سی یہہ کیسی دغا کے

غم مقصد رسی تا نزع اور ہم
اب آئی موت بخت نارسا کے

مجھی ای دل تری جلدی نی مارا
نہین تقصیر اوس مہر آشنا کے

جفا سے تھک گئی تو بھی نہ پوچھا
کہ تو نی کس توقع پر وفا کے

کہا اوس بت سی مرتا ہون تو مومن
کہا مین کیا کرون مرضی خدا کے

نہ ربط اوس سے نہ یاری اسمان ہی
جفا بہر عدو لاؤن کہان سی

یہہ حالت ہی تو کیا حاصل بیان سی
کہون کچھہ اور کچھہ نکلے زبان سی

قیامت مرتی دم آئی فغان سے
جہان لیکر چلے مین ہم جہان سی

شب وصل انکا عذر نزاکت
بجا ہی پر نہ مجھسے نیم جان سے

برا ہی عشق کا انجام یارب
بچانا فتنۂ آخر زمان سے

رہی شب کی سی بیتابی تو ہر روز
چرائین گے ہم انکھین پاسبان سی

وہ آیا خاک پر تو بھی نہ اوٹھے
ہوئی ہم کیا سبک خواب گران سی

مرا بچنا برا ہی آپ نے کیون
عیادت کی لب معجز بیان سے

ملی دشمن سی کیونکر بیحجاب آپ
نہ شرم آئی مری شوق نہان سے

مری گھر آپ یون جاتی تھی کسدن
اوٹھانا مدعا ہی استان سے

وہ آئی ہین پشیمان لاش پر اب
تجھی ای زندگی لاؤن کہان سے

گرانی وہم ہی سی اوسنی پوچھا
مرا احوال میری رازدان سے

نہ بولونگا نہ بولون گا کہ مین ہون
زیادہ بدگمان اوس بدگمان سے

نہ نکلی ہای یون بھی حسرت دل
بہی سو بحر چشم خونفشان سے

نہ نکلے جلوہ فرما ہی نہ صیاد
نکل کر کیا کرین ہم اشیان سے

اونہی دیوار کیا جب خانۂ غیر
جہان سے تنگ تر جنت نہو جائی
برا انجام ہے آغاز بد کا

بنی میری غبار ناتوان سے
بہت حسرت بھرا جاتا ہون یہان سے
جفا کی ہو گئی خو امتحان سی

خدا کی بی نیازی ہای مومن
ہم ایمان لای تہی نازبتان سی

## فردیات

قلق نے شب یہہ گھبرایا نہ جب وہ ماہرو آیا
کہ جب اوچھلا زمین سی آسمان گردونکو چھو آیا

اوس ستم کیش نی یہہ اپنی نصیبون کا لکھا
خط بہی لکھا تو سلام اوسمین رقیبونکا لکھا

جوڑا کھلا تو زلف سیہ فام مین پھنسا
چھوٹا تہا دل قفس سی سو پھر دام مین پھنسا

سینۂ مجنون کی جانب دیکھکر رخ کیجیو
محمل لیلی کہین مت سنگ طفلان توڑنا

عطر ملتا تہا وہ عذر بد دماغی کی لئے
دور سی دیکھا عدو کو ہاتھہ ملکر رہ گیا

نکیونکر دیکھہ مجکو رنگ بدلی اور پریرو کا
پلٹنا اون نگاہونکا اولٹ جانا ہی جادو کا

بہارون مین مجھی جوش جنون لایا ہی دی آتی تہی
یہہ کیونکر چارۂ پند خردمندان ہوش آیا

وقت وداع یار عجب اپنا حال تہا
کیا کرتے ہمرہی کہ ٹہرنا محال تہا

جانباز مومن اوسنی دیا غیر کو خطاب
ہم جان پر بہی کہیلے پہ نام اور کا ہوا

رحم کرنیکا نہین مومن وہ کافر کیش پھر
فائدہ رونی سی سر چوکھٹ سی حاصل توڑنا

تہی ہمین مومن کی خودداری پہ کیا کیا اعتقاد
کیا خبر تہی یہہ کہ یون محو بتان ہوجائیگا

تمہین ملنا تہا دشمن سے تو ملتی
ولی کچھہ تو ترسایا تو ہوتا

بارے محشر مین بگڑنا تو ہمین بن آیا
کہ اوٹھی خاک سی جب وہ سر مدفن آیا

خیال نرگس میگون مین مر گئی ہین ہم
نہ کیونکہ لوگ کہین اپنی بزم غم مین شراب

جان گئی ور اس وفا پر امتحان باقی رہا
حشر کی فریاد کا اوسکو گمان باقی رہا

ہی زمین سب فتنہ خیز اوسکی خرام ناز سے
یہہ قیامت کیسی آئی آسمان باقی رہا

محروم ہوا مومن ناکام محبت
ای اہل محبت یہہ ہی انجام محبت

در بتخانہ پر کہڑا تہا آج
مومن دیندار کیا باعث

جس سی ہمین ہی کام اوسی خود کام کی عشق
ہمنام سی صحبت ہی تو کیون نام کی باعث

بہیج قاصد ای دلجو اور معتمد سا بہیج
تیری واسطی مینی دل سی کہان ہی منگوا بہیج

اوسی غیر کے پاس سنتی ہمین ہین
زیادہ ہمین ہوش سی ہہای ہی غش

مین تو دیوانہ ہون مومن کہ کہی اوس شخص کو
اسقدر وحشی مزاجی پر ہی اکعالم سے ربط

چکہتے ہین شور محبت کا مزا لذت نصیب
تجہسی ای ناصح کہی کیا کوی غم کہانیکا حظ

بیجا کدورتو نسی تیری دم ہی ناک مین
ملجاؤن کاش پر اوسی کوچی کی خاک ہو ن

مضمون بسمل اونکی کہون کیا عتاب مین
قاصد کی لاش آئی ہی خط کی جواب مین

دست جنونکی جای صدقی کہ چین سے
پہیلای پانو ہمنی گریبانکی چاک مین

ساقیا زہر دی مجہے ابین کہ بیہوش ہون غمین
کاسہ عمر ہو لبریز تو می نوش ہو ہمین

کیون اوٹہ جائین اس انجمنسی جب یہہ ہم دیکہین
لڑائی انکہہ تو غیرونسی بیٹہا اور ہم دیکہین

ہی لطف بناوٹ کا ہم خوب سمجہتی ہین
یہہ طور لگاوٹ کا ہم خوب سمجہتی ہین

مجکو کیا کام کہ آئینہ کی حیرت دیکہون
دیکہہ تو آئینہ اور مین تیری صورت دیکہون

جئی یا مر چکے یون نزع کب تک
ادہر ہو جاؤن یا رب یا ادہر مین

ہو تو بیٹہی بہای خراب ای مومن
لڑانہ اوس بت خانہ خراب سی انکہین

مری تربت پہ کیا ہی کام شمع و گل کا ای یارو
یہان پروانہ و بلبل کی ایک دو چار پر رکہو

خوش ای مجکو صبا کب گلونکی باغمین بو
بہری ہوئی ہی یہان ورد کو باغمین بو

بہائین کیا کہین اب دیدہ لعد لسی ہم آنسو
کہ بنکر بہ گئی ای شوق گریہ چشم نم آنسو

یار و کسی صورت سی تو احوال جتا دو

مجھے ہنستی ہوئیں پر دیکھنا رو دینگی رقیب

**مصرعہ**

مین تو بولا ہی نہین کسنی کیا ہی شکوہ

گریۂ شب نی بھگو یا ہی اب ای آہ سحر

یہہ حالت بن گئی مومن ذرا کچھہ منہہ سی تو بولو

ہو صورت خاک دل لگنی کی جنت مین ہلال مومن

سنگ مرقد سی میرے فیض ہی سبکو مومن

بجان و دل پیام یار کی تعظیم کی ہمنے

ای ماتم فراق اجل سے بچا بچا

اوسنی نامہ لکھا نصب بہری

جہان نے جون خاک ہمکو روندا تمسی ملتی آ رہتی تھے

بہا کب اشک اگر اوسکی چشم سرمگین مین ہے

یہ جہیڑ دیکھو جو سنا نالۂ موزون میرا

ستمگر پوچھتا ہی حال کیا بیمار کا اپنی

خدا کی واسطی اب تو جنون ہمو سلسلہ جنبان

چاک کر کہول دیا گرچہ یہہ سینہ تو نی

جنبش نہ دیجی ابروی خوش خم کو دیکھی

دیکھا ہی خوابمین یہہ کس آرام جانکو ہی

ہجر کی شب اور یاد زلف کی لوٹا مجھی

یہ لچھی ریشم کی نہ ہاتہون مین ہین

دروازی پہ اوسکی مری تصویر لگا دو

لب خندان کی قسم دیدۂ گریان کی قسم

مومن اوس بت نی دلای مجھی ایمان کی قسم

جھوٹ طوفان نہ اوٹھا خیر ہی برہم مت ہو

تیری گرمی سی جو بستر نجلی نہ تنک تو ہو

تمہین کیا ہو گیا یہہ دل پایالس تسوح کا کو

مری نظرون مین ہی شاہ جہان آباد کا نقشہ

ہون تہ خاک بہی طوطی پس آئینہ

سلام اوسکا کہا قاصد نی جان تسلیم کی تھے

رکہا تہا مینی جانکو کیا تیری واسطی

نامہ بر کیا پہرا نصیب پہر سے

ہوئی ہی مٹی خراب کیا کیا نہ تمسی ملتی آتی تھے

عصائی نو سی دست بیمار خرین مین ہی

غیر سے شوخ نی اشعار فغانی مانگی

کوئی دم کا گہر بکا لحظہ کا ساعت کا مہمان ہے

کوئی دیوانۂ وحشت زدہ تا دشت پاگہو ہے

تو بہی وکی نہ گرہ ناخن شمشیر سے کہلے

تیغ ستم کو دیکھی اور ہمکو دیکھنے

غش پہرون آپ جاتی رہتی ہین ہم پر

جی وہ اگر لی گئی اور دل یہہ اگر لیگئے

دیکھہ نازک ہی کلائی تمہر سے

باقی نہین رہا ہی کچھہ تن مین جان اپنی
ایک ایک مونی سر ہی سر کا وبال اپنی

جو بعد مرگ بہی الفت کا کچھہ اثر ہو جاے
ہماری خاک پہ ہو جای یار پر ہو جاے

یہان یہہ ٹہری ہی کہ اب تیری نہانی جانے
اونکو مقناطیس کی جو کہٹ لگانی جانے

کافر اوسی بنانا تہا یہہ کیا کیا بتو
مومن سی ال کی تم ہی مسلمان ہو گئی

دو ہی دن ہین شب و روز غم و شادی مومن
کچھہ ہمیشہ نرہی گا نہ رہا یاد رہی

## معما باسم مومن

کیفیت وصال بس اب کچھہ نہین رہے
کیونکر نہون ملول مین تب کچھہ نہین رہے

## ایضاً

ازل سی جی ہی لگا سینہ سپر حاصل ہے
نم سرشک سی شاداب گلشن دل ہی

## معما باسم غلام علیخان

قید بیحد ہی خانہ بے در ہی
تو ہی صاحب غلام سی ملئے

## معما باسم میر محبوب علی

مرجا رقیب رشک سی گو ہی وصال یار
ہی اوسکی چشم شوخ ادا میری واسطے

## معما باسم مہتاب رائی

بنی کیونکر کہ ہی سب کار اولٹا
ہم اولٹی بات اولٹی یار اولٹا

## معما باسم نواب مصطفی خان بہادر

نوا بلبل کی بی بس کر رہی ہے
بہار اک جام بیجا بھر رہی ہے

صدا بیدرد قمری کی بلا ہے
سر طاقت یہی جسکا نقش پا ہی

فلک کو کل نہین بی جور و بیداد
سرمی کیا ہو گو ہی فصل خورداد

کہ وہ سرو خرامان یہان نہین ہے
سرور اپنا تو اب امکان نہین ہے

بہار سبزپا کے پانون ٹوٹین
کہ درد بیحد حسرت سے چہوٹین

## مقطعات

جب کہا مینے کہ تم بیداد گر نا آشنا
بیمروت بیوفا بیگانہ احباب ہو

ہنسکے فرمایا کہ مین تو خیر جو کچھہ ہون سو ہون
تم بہی تو بیچین ہو بی صبر ہو بیتاب ہو

## ایضًا

صبا جو میرا حال مت پوچھو
بندۂ سخت بیوفا ہون مین

چھوڑ دلی کو سہسوان آیا
ہرزہ گردی مین مبتلا ہون مین

عذر بیجا ہی سرکشی کی لئی
شاکئی بی سبب جفا ہون مین

ایک خداوند شوخ کی غم مین
قابل رحم ہو گیا ہون مین

مجہی پہنچا دو میری صاحب تک
کہ غلام گریز پا ہون مین

## ایضًا

وہ نوجوان عابد و زاہد کہ سب جسی
کہتی تہی مومن اور بہت دیندار تہا

کل ایسی حال سی نظر آیا کہ کیا کہون
جو تہا سو اوسکو دیکھہ کی زار و نزار تہا

عبرت کی جا ہی اون صنمون نے کیا خراب
ملتی سی جنکی معتقد ننگ و عار تہا

بیمار کر دیا شب ہجر بتان سے آہ
کیا ہو گئے وہ روز کہ پرہیزگار تہا

یا تو مین ذراتی تہی خورشید حشر سی
یا اپنی سر پہ داغ جنون شعلہ بار تہا

اختر شماری شب غم نے بہلا دیا
جتنا خیال پرسش روز شمار تہا

ہر ایک کی طرف نگہ بیکسانہ تہی
کس کے نگاہ لطف کا امیدوار تہا

ہمت سی اور ناز اوٹہانیکی ارزو
باقی تہی گو کہ ضعف سی جینا ہی بار تہا

ہردم ہوای آہ سی اوڑتی تہی منہ پہ خاک
جتنی کہ عمر مین گرد تہی دلمین غبار تہا

زخمو نمین بسکہ مشک بہرا تہا مین کیا کہون
عالم بدن کا اوسکی عجب لالہ زار تہا

انکہونسی چند جدول خونابہ تہین روان
چہرہ جو ناخنون سی سراپا فگار تہا

نی رحت و فراغ نہ آسایش و شکیب
نی طاقت و توان نہ سکون و قرار تہا

بیہوش و بیحواس و بے آرام و بیقرار
بی صبر و بی تحمل و بے اختیار تہا

کیا کشمکش نے دونوکو بیحال کر دیا
نی زور ہاتہہ مین نہ گریبانمین تار تہا

جنبش بہی تہی محال تڑپنا تو یکطرف
کاہیدہ جسم ضعف سی کوہ وقار تہا

ہو خود ہی بیحواس تو احوال درد دل
کس سی کہی خبر ہی نہین کون یار تہا

گو ہاتہہ سی اشارہ تہا نی زبانسی بات
تو بہی تو حال دست و زبان اشکار تہا

ہو اسطی کہ خاک پر انگشت دست سے
رحمی بحال بندہ خدایا نگار تہا

اور اک یہہ شعر شعلہ فشان و زبانہ زن
تبخالہ زیر کام و زبان بار بار تہا

اغاز کار عشق مین انجام کار تہا
مین کیون فنای ہستی بی اعتبار تہا

## ایضاً

عم بزرگوار کہ ہین عیسی زمان
نسخہ کا جنکے معجزہ سی مشکل امتیاز

سقراط زہر جرعہ کا گر چارہ وہ کرین
عمر خضر سی ہو نفس واپسین دراز

وہ سب ہی جنکی فطرت عالی کی ہین مقر
وہ جسکی رای خیل طبیبانمین سرفراز

ہو آب آب قول قدیم و جدید سے
تمریخ قابضات کا اونسی ہنی جو راز

ہو ناف پیچ رشک سی بیتاب جو علے
قولنج مادی کے اگر وہ ہون چارہ ساز

حضرت کی خوان فضل سی وہ فضلہ چین نہین
قی مین نہ کیون محقق طوسی کی ہو براز

خاکستر اونکی نسخہ اکسیر اثر کی ہی
کحل الجواہر رمد چشم حرص و آز

بالفرض گر شراب مین ترکیب اونکی ہو
ہرگز رہی نہ گردن مینا مین پھر گراز

ازبسکہ زندگی کی توقع نہین ہی
وہ بہی مری علاج سی کرتی ہین احتراز

کیا نار عنصری کی اوڑا دا لیگی دہوین
دلگرمئی حرارت عشق جگر گداز

سوئی دماغ ابخرہ دلکا یون صعود
سجدیسی جیسی رکعت اول صف نماز

یہہ حال ہی کہ ضعف سی کہلتی نہین ہی آنکہہ
ہی یاد کسکے نرگس بیمار نیم باز

مین کیا کہ دم مین چلنی کی طاقت نہین رہے
بیٹہا ہی پاؤن توڑکی جب ایسا ہرزہ تاز

دوران سر کو دیکہہ کی چکر مین اگئی
وہ عقل جو کہ ہرزہ دوی سی ہی بی نیاز

گر نفس ناطقہ کو نہین لگ گئی ہی چپ
ورد زبان ہی کیون ہذیان حدیث راز

کسکے خیال مین یہہ پراگندگی ہوی
احساس کو ذرا نہین وسواس اختیاز

عصاب مجہے زلف شکن در شکن ہوے
کر دو نہین ہی تشنج اقدام سی گراز

مین کیا کہون حقیقت رنگ غذاے زرد
سمجہو تو صفرت یرقان اوس سی ہی مجاز

گر یہہ ہی زور ضعف قوی ہی عجب نہین
دشوار ہووی عمر روان کو بہی اجلواز

مونہہ کا مزہ یہہ تلخ کہ شیرین ہی اوس سی تو
بیوجہ سرکہ روئی زاہد حیلہ ساز

صندلسئی دودسر کو ہو کیا جب تلک جبین
مین اوسکی آستان پہ رگڑون بصد نیاز

یہان شوق سرکہ روئی ہندی صنم ہی خاک
صفر شکن ہو سرکہ انگوری حجاز

یہان بوسی چاہئین گرہ زلف یار کی
ممکن نہین کہ دانۂ آلو ہو چارہ ساز

لازم ہی میری سینہ پہ رخسار یا ہوش
کافور کی ہو قرص سی کیا چارہ حراز

جہوٹی شراب یار کی درکار ہی کہان
تسکین پذیر ہو عرق بید سی جواز

اسہال بوسۂ شکرین لب کا کام ہی
گلقند سی ہو کیونکہ طبیعت کو اہتزاز

باقی رہی ہی یخنی کی تدبیر کون سے
ای ناصح شفیق جگر سوز چارہ ساز

الاہی کہ پونہچون وان جسکی خاک در
کرتی ہی آج خاک شفا پر ہزار ناز

وہ مایۂ حیات وہ سرچشمۂ بقا
جسکا کہ ہی لعاب دہن آب جان نواز

صد سالہ مردہ زندہ ہو گر اپنی بات پر
آجائی اوس صنم کا لب معجزہ طراز

رحم آئی تو عجب نہین آخر غلام ہون
اور وہ غلام خاص کہ یوسف تہا یا ایاز

پونہچا دی کاش کوچی مین اوس سبز رنگ کے
مرتا ہون اپنی جان سی عمر خضر دراز

## ایضاً

موا جاتا ہون جب سی چھین ہی اوس مہرو کو لکہون
کہ مجکو تختۂ مشق اطبا کیون بنایا ہی

نہ یہہ سمجھین سبب نی کچھہ علامت سی مرض وین پایا
سڑی ہین آپ مالیخولیا مجکو بتایا ہی

کوئی کہتا ہی الو دو کہ صفرای کراتی ہی
سیہ رونی ہرا جو رنگ کو چہرے کی پایا ہی

کوئی کہتا ہی لیسیر غش حب بیخودی چہاکی
مجہی سو اس سرسام دروغین سچ ہی آیا ہے

کوئی کہتا ہی مین سمجہا یہہ سر جو اوٹہہ نہین سکتا
ہزال روح نفسانی نی یار و سر اوٹہایا ہے

کوئی کہتا ہی حاشا ہی یہہ گرمی غضب خالص کی
اسی جانسوز شعلہ نی دہوان دل کا اوڑایا ہے

کوئی کہتا ہی ترکیب اوسے غالب خلط بلغم ہی
رطوبت گر نہین تو کیون پسینی مین نہایا ہے

کسی کجی قشعریرہ سی عفونت کا جو دہیان آیا
تو آخر سونگہنی کو بول کا شیشہ منگایا ہی

کوئی کہتا ہی یہہ سکتا ہی نظرو نہین بحار ہی تو
کئی بار احمقون نی لا کی آئینہ دکہایا ہے

کوئی سمجھا جو تلخی ذایقہ کی سرکہ روی ہی
تو کہتا ہی کہ گاہی شہد خالص بہی چٹایا ہے

کوئی اطراف کی سردی سی گرم شور و غوغا یون
کہ سینکو چارہ بانصد مکرر آزمایا ہی

کوئی کہتا ہی دیکہو ممتلی ہی نبض مسہل دو
ولیکن پیشتر سی گر کوئی منضج بلایا ہی

کسیکو کم غذای سی گمان ہی ناتوانی کا
تو کہتا ہی کہ جلدی لاو گر کچہہ بہی پکایا ہے

کسینی شربت دردہ گرسی جو ٹہرا سے
تو کوئی سنکی مثل غنچۂ گل مسکراتا ہی

کوئی کہتا ہی اب تو ہو گیا اکیلوس ہی ناقص
کہ سالم ویسی ہی ہین گرچہ ہونٹونکو چبایا ہے

کوئی کہتا ہی یاؤں جو تشنج سی سکڑتی ہین
کہ قطرب ہی یہی قانون مین ہینی پڑہا ہی

کوئی کہتا ہی یہہ سوزش غریزی ہی کہ نسخہ
سبہی اجزا مین بارد بندہ تحفہ ساتہہ لایا ہی

کوئی کہتا ہی اس آتش کا اطفا سخت مشکل ہے
مگر دی و کوئی گر برف کا کوزہ جمایا ہی

کوئی کہتا ہی ہی بالخاصیت ہی برف مین گر
تمہین ہندی ہدا واکس تسمگر نی سکہایا ہے

کوئی کہتا ہی روغن دیجی بادام مقشر کا
یہہ نکتہ مرتی دم استاد نی مجکو بتایا ہی

مگر عم فلاطون منزلت میری یہہ کہتی ہین
مرض وہ ہی ہی لیکن شرم کی ماری چہپایا ہے

یہہ سودا عشق ہی تیرا یہہ تپ ہی زعفری وہ
کہ بیجا گرمی صحبت نی تیری جی جلایا ہے

یہہ تلخی ذوق کی وہ تلخکامی ہی کہ حسرت نے
لب شیرین کی بوسی کا مزا مجکو چکہایا ہے

یہہ خضرت لون کی پرتو ہی تیری سبز رنگی کا
زہی نیرنگ شوق محویت کیا رنگ لایا ہے

عرق وہ اشک ہی جو پاس سوائی ہستی کا تہا
ادہی کی جوش نی دریا کا دریا یون بہایا ہے

صداع صدر کا باعث ہی تیری بد دماغی ہے
اگرچہ بحث ناصح نی ہی سر تو پہرایا ہی

سبب ظاہر ہی اضمحلال ضعف و ناتوانی کا
قلق نی کاوشین کی ہین الم نی جی کہپایا ہے

نہ کیونکر کانپ اوٹہے ہون پانی کی ہوا بگڑی
فلک نی سرد مہری سی تیری کیسا ڈرایا ہے

سند جاتی ہین آنکہین کہ تشبہا جدا ہی ہین
سحر تک شام سی خوابیدہ طالع نی جگایا ہے

افاقہ غش سی کیا آتا کہ تیری کاکل مشکین
نسو تمہی گر سنگہایا ہی تو عطر خس سونگہایا ہے

نکیونکر امتلائی معدہ ہو محسوس اک مدت
غم فرقت تیری دوری مین بس کنش تہی کہایا ہے

غرض آچک کہ مین پیچ جاؤن اور مرجائی بنگے
مسیحا درد حسرت سی کہ کیا مردہ جلایا ہے

## تاریخ وفات جدۂ مومن سراپا غم
## دخلت اللہ فے جنت النعیم

جبکہ اس غم سرا سی کی رحلت
جدۂ مومن پریشان کے

| سال تاریخ حسب حال کہا | رضوان نے ۱۲۳۷ ہجری رحلت بالنعیم |
|---|---|

## تاریخ رحلت وحید زمان یکتای دوران

## ازین ایرمان سرای ویرانی بنیان

| انتخاب نسخہ دین مولوی عبد العزیز | بی عدیل و بی نظیر و بی مثال و بی مثل |
|---|---|
| جانب ملک عدم تشریف فرما کیون ہوی | اگیا تہا کیا کہین ہر دو نکی ایمان مین خلل |
| ہی ستم ای چرخ تو کسکو یہانسی لیگیا | کیا کیا یہہ ظلم تو نی بیکسون پر ای اجل |
| جب اوٹہای نعش ایک عالم تہ و بالا ہوا | لوٹتا تہا خاک پر ہر قدسی گردون محل |
| کیا کس و ناکس پہ تہا صدمہ کیا جسوقت دفن | ڈالتا تہا خاک سر پر ہر عزیز و متبذل |
| مجلس درد آفرین تعزیت مین یون ہی تہا | جب پڑہی تاریخ مومن نی آ کر بی بدل |
| دست بیداد اجل سی بی سرو پا ہو گئی | فقر و دین فضل و ہنر لطف و کرم علم و عمل |

۱۲۳۹

## ایمان تازہ کردن شہور و سنین بدست

## امیر المومنین ابن امیر المومنین

| چو سید احمد امام زمان و اہل زمان | گری ملاحدہ بیدین سی ارادۂ جنگ |
|---|---|
| تو کیون نہ صفحۂ عالم پہ لکہی سال مرغا | خروج مہدی کفار سوز کلک تفنگ ۱۲۴۲ ہجری |

## ایضاً

| گلاب ناب سی دہوتا ہون مغز اندیشہ | کہ فکر مدحت سبط قسیم کوثر ہے |
|---|---|
| وہ کون امام جہان و جہانیان احمد | کہ محض مقتدی سنت پیمبر ہی |
| زمین کو مہر فلک سے نہ کیون ہو دعوی نور | کہ اوسکا رایت اقبال سایہ گستر ہی |

عروج سنگ در قصر جاہ یہہ کہ جیسے
ہزار طعن حضیض اوج لامکان پر ہے

زبسکہ کام نہین ہی اوسی سوای جہاد
جو کوی اوس سی مقابل ہی وہ کافر ہی

شرف ہی مہر کو اوسکی زبانی سی دایم
زبسکہ روز و شب انصاف سی برابر ہی

وہ بادشاہ ملایک سپاہ کو کب دین
کہ نور شمس و قمر جسکی گرد لشکر ہی

وہ شعلہ خصلت الحاد سوز و کفر گداز
کہ جسکا نقش قدم مہر روز محشر ہے

وہ برق خرمن ارباب شرک و اہل ضلال
کہ شعلہ خوشہ حاصل تو وا نہ اخگر ہی

وہ قہرمان فلک توسن و نجوم حشم
کہ ترک چرخ غلام اوسکا مہر چاکر ہے

وہ شاہ مملکت ایمان کہ جسکا سال خروج
امام برحق مہدی نشان علی فر ہے

## تاریخ وفات مولوی محمد عمر صاحب خلف الصدق مولوی اسمٰعیل صاحب مرحوم

محمد عمر کا ہوا انتقال
بزرگ ایسی ہوتی ہین پیدا کہان

مجہی سال تاریخ کا تہا خیال
کہ سب نی کہا مرگ شیخ زمان

۱۲۶۸ ہجری

## تاریخ

مری یار میرن کو اس سال مین
ہوا کدخدائی ہی بارہی فراغ

اگر غنچہ نارسیدہ دلہن
تو دولہا نہایت ہی نازک دماغ

شگفتہ گل تازہ سال زفاف
ہم کہہ رہی ہین خوش الحان باغ

## تاریخ

ہوا کدخدا آج یعقوب بیگ
عروس اور داماد دونو پری

بغل مین ہی ہمخوابہ ماہوش
زہی اختر بخت کی یاوری

کہا مینی مومن سی تاریخ لو
کہ ہی ختم اوسپر سخن گستری

کہا مینی دیکہا اگر تو ہی دیکہہ
سما پر بہم زہرہ و مشتری

شور انگیزی قلم سینہ چاک

## اشک فشان در ماتم حکیم غلام نبی خان

جہان نکو ہی نکو ہی جہان — وحید زمان و الد مہربان

یہانتک اونہین شوق خلد برین — کہ ہر دم کو گنتے دم واپسین

نہ دلمین نہ اونکی زبان پر کبھو — رضائی الٰہی سوا آرزو

غرض آگیا وقت موعود جب — گئی تن سی وہ جان عشرت طلب

تاسف نی کیا کیا ستایا مجھی — قلق نی زمین پر لٹایا مجھے

غضب جانکو بیقراری ہوئی — بری حالت ایسی ہماری ہوئے

کہو کہا دل عشرت آلود مرگ — ہوئی زندگی اپنی محسود مرگ

جہانسی جب ایسا شفیق اوٹھ گیا — تو جینی کا سچ ہی مزا کیا رہا

کہوں کیا کسی سی کہ کیا غم ہوا — سزاوار اشفاق ماتم ہوا

ولی شعر کی جو ہوس ہی کمال — اوسی غم مین تاریخ کا تھا خیال

جہارہ اونہاہا و شتون نی آ — تو قد فاز فوزاً عظیما کہا

١٢٤١ ہجری

## عقد عبارت و معانی باظہار سال نکاح یار جانی

کہانتک تغافل بس اب بے خبر — خبر ہی ہی کچھ ساقی بی خبر

شراب تمنا پلا آج تو — ہو صہبا سے مردہ جلا آج تو

مے رشک آواز قم دی مجھی — سبو کی سبو خم کی خم دی مجھی

علاج دل سربسر جوش کر — مے وصل سی مجکو مدہوش کر

کہانتک سیہ مستی اشک خون — کبھی تو پیون بادۂ لالہ گون

کہانتک رہون تلخکام و خراب — مے عیش سے مین ہی ہون کامیاب

جہان ہی سراپا سرور و نشاط
زمانہ کو ہی دورۂ انبساط

عجب وقت آسایش و کام ہی
کہ گردون کو جنبش سے آرام ہی

نکلنے لگے خواہش و مدعا
یہہ جوف اب ہوا سی ہی سچ مچ بہرا

جہان مین کسیکو ذرا غم نہین
کہین مرگ حسرتکا ماتم نہین

نہین ہے زمانی مین رونیکا نام
صراحی ہی ہنسنی لگی مثل جام

جو شبنم کے تہی اشک دندان ہوئے
برنگ لب غنچہ خندان ہوئی

عجب گر کوئی یار سے ہو جدا
وہ اقبالمند اب ہوا کد خدا

ہی اقبال جسکا جہان پر محیط
سعادت زمین و زمان پر محیط

وہ خان فلک رتبہ عباس نام
خجل جسکے جلوی سی ماہ تمام

نہ کیونکر ہو مہ اوسکے جلوے سی داغ
ہی کس مہر تابان کا چشم و چراغ

وہ عبد العلے خان گردون مکان
جہکے جسکے آگے سر آسمان

خلیق و شفیق و سراپا وقار
زمانی کو ہی جس سے سو افتخار

طبیعت مین اوسکے کرم سا کرم
سراپا مروت سراپا کرم

محبت فزاے دل ریش ریش
کرم گستر مومن مہر کیش

عجب بزم عشرت کا سامان کیا
سلیقہ سے عالم کو حیران کیا

کیا کیا سرانجام اسباب سور
کہ صرف چراغان ہوئی چشم حور

سرانجام وہ ہو سکی کیا بیان
زبان سخن گو کو طاقت کہان

ہوا جشن کیا کیا نہ سامان سی
گئی لیکے کس شوکت و شان سے

بندھا عقد کیا محکم و استوار
کہلا عقدۂ خاطر روزگار

کیا مینے تاریخ کا جو خیال
یہہ شعر آسما نے پڑھا حسب حال

وصال دو مہ طالع و مہر اثر
قران دو نجم سعادت ہنر

## ترانہ ریزی ہزار در شمار سنہ اتمام گلشن بیخار

کیا تذکرہ شیفتہ نی لکہا
ہی شیفتہ جسکے جان معنی

یون نکتہ شناس ہین پر ایسا
کوئی نہین قدردان معنے

افکار بلند سے بنایا
نہ چرخ پہ آسمان معنے

ہر فقرہ نثر جان مضمون
ہر شعر روان روان معنی

کیا بات ہی منتخب کی تیری
ای منتخب جہان معنے

ہر نقطۂ انتخاب ترا
خال رخ دلبران معنی

تری جو سخن ہی ہے سرافراز
الفاظ کا پایہ شان معنی

معنی ہین تناطراز الفاظ
الفاظ ہین مدح خوان معنی

ہی تذکرہ یا ریاض فردوس
فردوس ہی یا جنان معنی

ای تازہ بہار باغ مضمون
ای گلشن بیخزان معنی

**مومن** نی جب اسمین دیر تک کے
سیر گل و ضمیران معنے

ایا ہی خیال سال اتمام
تہا وہ بہی تو باغبان معنی

غنچہ کی طرح سی سر فرو تہا
یکچند وہ ہمزبان معنے

جب نغمہ سرا ہو سکا وہ
دستان زن داستان معنے

ہاتف نی کہا ہی اسکی تاریخ
گلدستۂ گلستان معنی

## تاریخ جلوس محمد سعید خان بر مسند ریاست رامپور ١٢٥ ہجری

رام پور ایک زمان ممتنی
تیری مقدم کا تہا تمنائی

جب پذیرا ہوئی دعائی بار
ای سراپا قبول الالہی

یعنی اس ملک کے نصیب کہلے
تیری قدمون پہ کی جبین سائی

تیری خدام کی نصیب ہوے — حکم رانی و کارفرمائے
تجکو شایستہ کرسی عزت — تجکو زیبا سریر آرائے
مین ہوا گرم فکر سال جلوس — ناگہان غیب سی صدا آئی
کہ محمد سعید خان کو ملے — ورثۂ صدر کام آبائے
اس وسادہ پہ تجکو بہلاکر — بیتی تاریخ کی روش پائی

۱۳۵۱ھ

## تاریخ

جہانمین پی چارۂ تشنگی — نہین کوئی ہی اس سی بہتر سبیل
یہی سال ہین ای تفضل حسین — جو کہتی ہین سب تشنہ پرور سبیل

۱۲۰۵

## تاریخ

خلیفہ نور محمد وہ شمع بزم حضور — کہ جس سی زیر زمین تا بہ آسمان روشن
مکاشفات کا احوال کیا کہون اونکی — تمام حال جہان و جہانیان روشن
خیال سال وفات اونکا جب کیا مینی — ہوا درونہ مثال ستارگان روشن
نکالی سال ہین اس مصرع دل آراسی — روان نور محمد سی ہی جنان روشن

## تاریخ

ای وزیر بلند پایہ تجھے — التفات شہی مبارک ہو
قدر عالی و خصلت محمود — خان حامد علی مبارک ہو
رفعت پایہ روز افزون ہے — آسمان پایہ گی مبارک ہو
امرائی زمانہ سی ہی تجھے — ہر طرح برتری مبارک ہو
کارگاہ سپہر سی ہر روز — تجکو خلعت نئی مبارک ہو
ذات کرسی ترا مقام بلند — کیا کہون پالکی مبارک ہو
فیل گردون مطیع ہی تیرا — فیل تشریف ہی مبارک ہو

تیری دولت سے بکوبی شش و پنج — صد زر زدہ دہی مبارک ہو

مری تیغ زبان کی تیزی سے — تجکو اعدا کشتے مبارک ہو

مومن آیا ہی بزم مین تیری — صحبت آدمی مبارک ہو

تہنیت خوان کامیابی ہے — صلۂ دوستی مبارک ہو

بہر تاریخ یون کہا ہی فکر — خلعت آصفی مبارک ہو

۱۲۵۴ ہجری

## ایضاً

نواب کو بادشاہ نی بخشا — خلعت مین جو فیل چرخ تمثیل

مینی سے ہے زیادہ بہر تاریخ — تشریف وزیر پر کیا پیل

۱۲۵۵ ہجری

## ایضاً

گیا رنج نواب اصغر علیخان — مبارک سلامت سلامت مبارک

ہوئی محو اب سستی و ناتوانی — رجوع قوا عود طاقت مبارک

معالج ہوا فکر درمان سی فارغ — مجھی فکر تاریخ صحت مبارک

حساب اس سخن کا تو کر لین جو لب نے — کہا اعتدال طبیعت مبارک

۱۲۶۰

دخت روشن روان ہوئی پیدا — کیا ہی چمکا ہی اختر مومن

نال کٹنے کی ساتھ ہاتف نے — کہی تاریخ دختر مومن

۱۲۵۹ ہجری

## ایضاً

شحنۂ دہلی خلق آزار — بچۂ افغان رشوت خوار

خوار ہوا باری اس سال — لوگون کا تہا یار اقبال

نام بتاؤن کیا ای یار — ناہو زون ہونگی اشعار

ہان تو پوچھے گر تاریخ — اس سی کیا بہتر تاریخ

سب نے کہا جب چہوٹا کام ۔ اترا شحنہ مردک نام
۱۲۵۹ ہجری

## تاریخ

اس تذکرے کا جو ترجمہ بہا پایا ۔ مومن کو خیال سال تاریخ آیا
مضمون کا ہجوم دیکھ کر فرمایا ۔ کیا گلشن بےخار ہے پادل چھایا

## تاریخ

وہ تفضل حسین یار قدیم ۔ نیک خو نیک ذات نیک سیر
کرم سامان بزم سور ہوا ۔ بہر چشم چراغ اہل نظر
میر نواب بے نظیر جہان ۔ کیا خجستہ پدر سعید پسر
کہ خدا ہی کا کیا کہون سامان ۔ زیب کی دلہین کر لیا ہے گہر
مہر داماد و ماہ پارہ عروس ۔ ایک سے ایک عالم آرا تر
فکر تاریخ مین سنا مینے ۔ کہہ رہا تہا سروش نیک اختر
لکھ دے اے مومن ستارہ شناس ۔ سال عقد اجتماع شمس و قمر
۱۲۹۱ ہجری

## تاریخ وفات میان کالے صاحب

ہوئی جسدم وفات حضرت کی ۔ مجکو تاریخ کا خیال آیا
ہاتف غیب نے کہا ناگاہ ۔ کالے صاحب کو سرخرو پایا
۱۲۶۸ ہجری

## رباعیات

تہا ہمسے بہی ربط بیوفا یاکہ نہ تہا ۔ ایسے ہی تہی کچہ کبہی بہی گہر یاکہ نہ تہا
یارون مین تمہارے ہم بہی تہے یاکہ نہ تہے ۔ دیکہو تو ادہر کو کبہی کچہ تہا کہ نہ تہا

## ایضاً

ہو حق وفا ادا قضا نے چاہا ۔ کعبہ کا سفر بخت رسا نے چاہا

ہی ترک علاج ان تو بنکا مومن — دیکہو چاہین گی کر خدا نی چاہا

ایضاً

کیا گوشہ خفا مین انجمن مین ہی تو تہا — کیا دشت کہ تنگدل چمن مین ہی تو تہا

کچہہ اور نہین سفر مین ایذا لیکن — ایک درد ہی دلمین سو وطن مین ہی تو تہا

ایضاً

جب سی وہ گئی اودہر نہین یاد کیا — بہیجے نہین کچہہ خبر نہین یاد کیا

ہم یاد مین جسکے آہ سب کچہہ بہولی — اوسنی ہمین بہولکر نہین یاد کیا

ایضاً

گر جور و ستم پہ طبع آئی اچہا — ہی شوق محبت آزمائی اچہا

یہان روز جزا کی آس ہی روز فزون — کر لیجے جو ہو سکے برائی اچہا

ایضا

گر دل مین اثر نہ تیری غم کا ہو — کاہیکو یہہ لوٹنا تڑپنا ہوتا

کیسی آرام سی گذرتی اوقات — ای کاش کہ میرا دل بہی تجہسا ہوتا

ایضاً

محروم حصول مدعا نی چاہا — حسرت زدہ بخت نارسانی چاہا

مومن اوس بت نی گر نہ چاہا نہ سہی — ہم خوش ہین اوسمین جو خدا نی چاہا

ایضاً

کیون مدنظر ہی تمکو مرنا میرا — کیون بہائی ہی جانسی گذرنا میرا

ہی روز وصال یا کہ عید قربان — واجب گنتی ہو ذبح کرنا میرا

ایضاً

جام آپ نی دمبدم دئی ہین کیا کیا — خونابہ درد و غم پئے ہین کیا کیا

| | |
|---|---|
| کچہہ کشمکش صبر و جفا کی حد ہی | انصاف کرو ستم کئی ہین کیا کیا |

ایضا

| | |
|---|---|
| گہہ دین مین تہا لقب یگانا اپنا تہی بے جفا | گاہی صنمونکو ہمنی جانا اپنا اللہ رے خطا |
| سب دیر و حرم کی خاک چہانی سومن کیا خاک کہین | دیکہا تو کہین نہین ٹہکانا اپنا جی بیٹہ گیا |

ایضا

| | |
|---|---|
| جب پاس وفا اوسی ہمارا نرہا | ہمکو بہی خیال دوستی کا نرہا |
| قربان مین کس ادا سی کہتا ہی تمہین | اتنی ہی مین عاشقی کا دعوی نرہا |

ایضا

| | |
|---|---|
| کیا ظلم یہہ ای نالہ بیباک کیا | اوس شعلہ مزاج کو غضبناک کیا |
| افسوس وہ لعل لب نہین گرم سخن | اس آتش خاموش نی جی خاک کیا |

ایضا

| | |
|---|---|
| یون کا ہیکو یا ربی وفا جانا تہا | یون کا ہیکو دشمن آشنا جانا تہا |
| ایسا کہین آتا ہی دل ایسی پر بہی | کیا جانئی مینی تمکو کیا جانا تہا |

ایضا

| | |
|---|---|
| اندیشۂ پایان جفا کرنا تہا | نادان ذرا پاس وفا کرنا تہا |
| غیرونکی لئے اٹہہ سی کہو یا ہمکو | کیا تمنی کیا اور آہ کیا کرنا تہا |

ایضا

| | |
|---|---|
| ہنگامہ حشر جبکہ برپا ہوگا | یون روی سوال سوی اعدا ہوگا |
| اولاد نبی پہ ظلم کیا کیا نہ کئی | سمجہے نہ یہہ تم کہ ہمیہ کیا کیا ہوگا |

ایضا

| | |
|---|---|
| روشن ہی جو ہی آل عبا کا پایا | ہان مرتبہ تسلیم و رضا کا پایا |

| | |
|---|---|
| قندیل ہی عرش کی جو ہر جان شہیدا | کیا ہوئیگا شاہ شہدا کا پایا |

ایضًا

| | |
|---|---|
| ہی عہد شباب زندگانی کا مزا | پیری مین کہان وہ نوجوانی کا مزا |
| اب یہہ ہی کوئی دمین فسانہ ہوگا | باتو مین جو باقی ہی کہانی کا مزا |

ایضًا

| | |
|---|---|
| ہی طرفہ ستم انکی پہر کہر جانا | حسرت زدہ جینا ہی ہی گو مرجانا |
| پر مجکو سحر تلک نہ جینی دیگا | تیرا یہہ شب بخیر کہکر جانا |

ایضًا

| | |
|---|---|
| مومن کو رفیق گبر و ترسا دیکہا | پہر طایف کعبہ معلی دیکہا |
| ہندی صنم اب ہین جستجو مین بیتاب | اللہ کی قدرت کا تماشا دیکہا |

ایضًا

| | |
|---|---|
| لکہا نہ گیا اگرچہ دفتر لکہا | لکہا وہی بالکل کہ ہی لیر لکہا |
| حیران ہون کہ جو حال پریشان ہی مرا | یہ کاتب تقدیرنی کیونکر لکہا |

ایضًا

| | | | |
|---|---|---|---|
| مومن دل سا مکان جو برباد دیا | مانند حباب | ان سنگدلونکو دیکہی کیا خاک لیا | جز رنج و عذاب |
| یعنی وہ مکان کہ تہا خدا کا مسکن | گزند ربتان | برباد کیا اوسی یہہ کیا کام کیا | انکی خانہ خراب |

ایضًا

| | |
|---|---|
| کیا کہئے ہوا جو ضعف سی حال خراب | کیا ذکر طعام پی نہین سکتا آب |
| مونہہ خاک چلےہی لب کی جنبش سعدم | لون تاب و توان کا نام میری کیا تاب |

ایضًا

| | |
|---|---|
| ہی شرم گنہہ سی جان کیسی بیتاب | ایہہ ذکر جہان ہوا ہوا جی بیتاب |

یارب کہ موثر ہو یہہ کہنا میرا
یارب ہی ترا بندۂ عاصی بیتاب

ایضاً

ای حجہ خواجگان و خشم و عتاب
کیا تاب کہ دی سکے کوئی تجکو جواب
گر جرم کا میرے وزن کرنا ہی ترا
انصاف سی کر اپنی کرم کا ہی حساب

ایضاً

یہہ چند منافق سراپا بدعت
ہی کفر و ضلال و فسق جنکی طینت
بتلاتی ہین بدعتی امام حق کو
گویا کہ جہاد ہی خلاف سنت

ایضاً

رو رو کی کہا اوس سی ملاقات کی رات
رو رو کی کٹین ہجر کی راتین ہیہات
اب ذکر شب وصل ہی احباب سی اور
رونا وہی زار زار یہہ ہی کیا بات

ایضاً

ای حلقۂ زلف دام داری ہی عبث
ای ناز و ادا کمین ہماری ہی عبث
یہان دل سی قرار جا چکا ہی کبکا
ای شوخئی یار بیقراری ہی عبث

ایضاً

درمان مین میری طبیب کو غور ہی آج
معلوم ہوا مزاج بیطور ہی آج
اس حال مین کل تلک تو جینا معلوم
آج آو کہ زندگی مری اور ہی آج

ایضاً

پامال ہون مین اگر جفا سی ناصح
کیا کام تجھے تیری بلا سی ناصح
جس بت کو کہ پوجی خلق مین دل ہی ندون
کیا ظلم ہی ڈر ذرا خدا سی ناصح

ایضاً

جون ماہ مین عمر بہر پہرا ہون ای چرخ
ہر شہر مین دربدر پہرا ہون ای چرخ

اونسا کوئی مہروش تو دیکھا ہی نہین — مین تجھسی زیادہ تر پہرا ہون ای چرخ

**ایضاً**

مومن نی کیا نام محبت برباد — ہی طوف حرم مین اور کیا کیا دل شاد
آتا ہی یہہ جیمین پوچھی کیون حضرت — اب بہی وہ بتون کی گرد پہرنا ہی یاد

**ایضاً**

یہہ کچھہ رہ سنت نہ طریق توحید — پہر کیا ہی ضرور سب کی یکسان فہمید
ہم سمجھی ہین معنی حقیقی یعنے — حیوان ہین حقیقت مین یہ اہل تقلید

**ایضاً**

مومن نہین زہد بی ریا سی امید — کیا شیخ بنون کسی دعا سی امید
جب رحم محبت صنم مین نکیا — کیا عشق حقیقی مین خدا سی امید

**ایضاً**

کرتا ہی نگاہ مین وہ رشک مہ عید — بیوجہ نہین ہی جوش دریا کی امید
پانی لوسنی جو تجہپہ پہینکا مومن — تر دامنی وصال کی ہی یہ نوید

**ایضاً**

کیا سخت تہی ابن سعد اور ابن زیاد — اولاد نبی پہ ہی ستم یہہ بیداد
فریاد امام کی کسینی نسنے — اللہ سنی مقلدون کی فریاد

**ایضاً**

کیا ڈر ہی اگر نیند نہ آتی یک چند — بیخوابی ہر روزہ سی مین ہون خورسند
معلوم ہوا ہی خدا کو میری — منظور نہین کہ میری آنکھین ہون بند

**ایضاً**

تہمت تیری عشق کی لگا دی مجہپر — کردی میری جان حرام شادی مجہپر

| | |
|---|---|
| نہ دنکو قرار اور نہ ہی راتکو خواب | دل نی میری ای کیا بنادی مجھیر |

**ایضاً**

| | |
|---|---|
| امواج فرات دیکھہ روی شبیر | حسرت سی یہہ خونابہ فشان کی تقریر |
| ہین اپنی ہی اشتی لہو کی پیاسی | کیا تشنگی آل نبی کے تدبیر |

**ایضاً**

| | |
|---|---|
| مومن ہی اگرچہ سب اوسیکا یہ ظہور | توحید وجودی کا نہ کرنا مذکور |
| یعنی کہ بنا ہی ہین خدائی بندی | بندی کو خدا بنا ہی کسکا مقدور |

**ایضاً**

| | |
|---|---|
| ہی ضعف سی ہلنا ہاتھہ ہرنا دشوار | جب دم نہ رہا تو نام کرنا دشوار |
| اسپر یہ غضب کہ حسرتونکا ہی ہجوم | جینا دشوار مجکو مرنا دشوار |

**ایضاً**

| | |
|---|---|
| ہر چند نہین قیاس سی کچھ سروکار | پر تو ہہ سی از بسکہ ہوا ہین بیجار |
| می بہرودا مینی کو مفتی کی حضور | تقلید ابو حنیفہ کا ہی اقرار |

**ایضاً**

| | |
|---|---|
| خلوت مین تنہا کو ہی فقط مین نی رہا | سب صبحدم آئی ہین رفیق و غمخوار |
| جو لطف اوٹہا ہی ہین شب وصل آوے | وہ قصہ کہی کون کہ ہلی دل زار |

**ایضاً**

| | |
|---|---|
| ہی بسکہ محبت رسول مختار | مذہب کو مین سوچتا ہون لیکن ہر بار |
| آتا ہی قیاس مین حق اہل حدیث | ہر چند قیاس سی نہین ہی سروکار |

**ایضاً**

| | |
|---|---|
| کعبہ سی اوٹہا برہمن سو جہی دیر | پر ہنیز پہ میرا ہ روی دیکھو سیر |

واللہ بڑا ہی ابر رحمت کا ہجوم | توبہ کی نہین آج نظر آتے خیر

ایضاً

ہم بوالہوس اور یار ٹھہری جانبار | ہم غیر بنی عدو ہوئی محرم راز
گو بات بگڑ گئی پہ سب کچھ بنیای | گر ہوئی موافق یہہ سپہر ناساز

ایضاً

یہان شک کمال و ناتمامی ہی لذیذ | کیونکر نچلون وفا کی خامی ہی لذیذ
خونابۂ درد و تندی می مین ہی فرق | افسوس عدو کی تلخکامی ہی لذیذ

ایضاً

تشریف وہ یہان نہ لای افسوس افسوس | مرتی دم بہی نہ آئی افسوس افسوس
سب رہ گئین دلکی حسرتین دل ہی مین | افسوس افسوس ہای افسوس افسوس

ایضاً

کہتا ہون مین ایکبات بتعلیم سروش | کرلی جسی تسلیم ہر ایک صاحب ہوش
مدت سی کہی نہین جو تمنے اشعار | تب کا نہین یہہ گرمی مضمونکا ہی جوش

ایضاً

جلتی ہی تمام رات جسطرح سی شمع | روتی ہی ہماری ساتھہ کسطرح جسی شمع
پر شعلہ زبانی ہی یہان روز فزون | کیا بات کہی یہہ بات اسطرح سی شمع

ایضاً

پروانی کو کسلئی جلایا ای شمع | بیجرم کو خاک مین ملایا ای شمع
سرکشی سی بہی ذرا شرارت نہ گئی | تونی تو غضب ہی سر اوٹھایا ای شمع

ایضاً

ہر روز ہون مثل مہر سرتا پا داغ | ہر رات ہی سوز سینہ مانند چراغ

سیماب کی طرح جان مضطر کی سبب
مرکر بھی ہوا نہ مجکو جلنی سی فراغ

### ایضاً

کہہ دہیان ہی طالع بد اختر کیطرف
کہہ چشم امید لطف دلبر کیطرف
ہی خوف بلا و انتظار جانان
ایک انکہہ ہی سوی چرخ ایک در کیطرف

### ایضاً

تاثیر نہ کی عشق نے اپنی مطلق
چہیڑی ہی زیادہ شوخ ہنگام قلق
گلگونہ لالہ رنگ خونابہ کو دیکہہ
کہتی ہین وہ کیا ہی مونہہ پہ پہولی ہی شفق

### ایضاً

مومن شوق گناہگاری کب تک
ای تیرہ درون سیاہ کاری کب تک
مان اپنے خدا کو باز آ پہر خدا
ای دشمن دین بتونسی یاری کب تک

### ایضاً

خاطر مین یہہ کلفتین نہ لائین کب تک
صحرا صحرا یہہ خاک اوڑائین کب تک
ناچار جہانسی ہم اوٹہہ جاوینگے
جور و ستم فلک اوٹہائین کب تک

### ایضاً

ہر ایک پہ کہل رہا ہی سارا احوال
مشہور ہی خلق مین ہمارا احوال
افسوس یہہ پوچہنا کہ احوال ہی کیا
معلوم ہوا مجہی تمہارا احوال

### ایضاً

مومن تپ و تاب غم مین پونی سی حصول
پہل ہاے چکیے مفت جان کہونی سی حصول
یہہ تخم کہین ہوا ہی سرسبز ابتک
اس دانۂ سوختہ کی بونی سی حصول

### ایضاً

کیون زرد ہی رنگ سلئی انسو لال
اکسو اٹہی ہر گہڑی رہی ہی نڈہال

| | |
|---|---|
| کیا شکل یہہ بن گئی ہی تیری مومن | کیا ہو گیا تجکو کیون ہی تیرا یہہ حال |

ایضاً

| | |
|---|---|
| بدنام کیا تیرا برا ہوا ای دل<br>مومن کو بتونی کیا شکار بہلا | ناکام کیا تیرا برا ہوا ای دل<br>کیا کام کیا تیرا برا ہوا ای دل |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مین شمع نہین میری رولانی سی حصول دل<br>ہون خوردہ گل نہ آب باران بہار | تو بان نہین میری جلانی سی حصول<br>ظالم مری خاک مین ملانی سی حصول |

ایضاً

| | |
|---|---|
| معلوم ہی رنج کا جو سارا احوال<br>وان تن پہ ہی صدمہ اور یہان جان پہ ہی | ہی تمسی زیادہ تر ہمارا احوال<br>اپنا کہین یا سنین تمہارا احوال |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مصروف رو دای کار تہی ہر جا ہم<br>پر جسکی ہوئی نجانا اوسنی اپنا | کام آئی ہر ایک شخص کی کیا کیا ہم<br>دنیا مین مکان وقف تہی گویا ہم |

ایضاً

| | |
|---|---|
| کس واسطی متصل رولانا ظالم<br>ہوتی ہی ادا اگر قضا ہو بیداد | یون کیلئی دمبدم جلانا ظالم<br>ہی فرض مگر تیرا ستانا ظالم |

ایضاً

| | |
|---|---|
| ہی تمکو عداوت از نا معلوم<br>ہم جانسی جائین یا جہانسی لیکن | کیا زیست کہ گور پر بہی انا معلوم<br>ہو آپکے دلمین کچہ ہمکا نا معلوم |

ایضاً

| | |
|---|---|
| تا بند گئی عذار سی فرق امام | تہا جلوہ نما سنان پہ جون ماہ تمام |

یہہ حجت ساطع کراماتِ حسین
افزون ہوئی تیرہ روزی لشکر شام

ایضاً

خالص ہون محمدی ہی میرا دین اسلام
تقلید کی ٹہری تو بنونگا شیعہ
گو رای صواب ہو نہین مجکو کام
کس واسطہ چہوڑ دیجی افضل امام

ایضاً

مومن نہین کچہہ بہی ہی جو پاس ایمان
انصاف کرو خدا اسی رکہتی ہو عزیز
ہی معرکہ جہاد جل سے بچے وہان
وہ جان جسی کرتی تہی تمون پر قربان

ایضاً

اس طالع شور کا تو چارا ہی نہین
اغیار کو خوشجان می وصل کہ یہان
دنیا مین علاج ایک ہمارا ہی نہین
جز شربت مرگ کچہہ گوارا ہی نہین

ایضاً

مومن رہ عشق آہ کچہہ خوب نہین
آن کہان جا سوی بتخانہ
واللہ بتون کی چاہ کچہہ خوب نہین
کچہہ خوب نہین یہہ راہ کچہہ خوب نہین

ایضاً

اب ہم پہ جو ہر گہڑی وہ جہنجلاتی ہین
تہا یا تو وہ لطف یا یہہ نفرت اللہ
الطاف قدیم آہ یاد آتی ہین
لوگ ایسی ہی دنیا مین بدل جاتی ہین

ایضاً

پانی اوس بت نی جہہ پہ پہینکا مومن
ہی کشت امید سبز و خورم بارے
احسان مین سر بسر ڈبویا مومن
ابر رحمت کچہہ آج برسا مومن

ایضاً

اچہا ہی گر اوسکی دم مین ہین اون مین
چاہت کی سزا زیادہ تر پاؤن مین

اس دشمن جانکا پاس آنگ ہی ہے — کہتا ہون کہ دل ہلی تو ہل جاؤن مین

**ایضاً**

قاصد مین تیری سخن کا شایق ہی نہین
پیغام سی بن ہلی ہو کیونکر تسکین
کچھ ذکر ہو طبع کے موافق ہی نہین
باتون مین جو بہل جای عاشق ہی نہین

**ایضاً**

ہای یہہ سزا چاہ کی جی کہوتا ہون
اس جور پہ ابتلک نہین شرم ہمین
ہنسنے کی ہی کیا جای اگر روتا ہون
مین ذکر وفا کر کی خجل ہوتا ہون

**ایضاً**

آرام و سکون کہان ہی بیتابی مین
ایک آن بہی دل کو چین لینے نہ دیا
صد برق تپان نہان ہی بیتابی مین
تیری ہی سی شعلہ خیان ہین بیتابی مین

**ایضاً**

کیا خوب عذابمین گرفتار ہوئین
جیتی سی ہی مگر وہ دشمنی ہی غم تن ہی
جاندادہ لطف تا بک اغیار رہوئین
جانی ہی کہ زندگی سی بیزار رہوئین

**ایضاً**

تاثیر یہہ پند کی ہی مین ہی کیا ہون
ای حضرت **مومن** اب تمہاری صدقی
یہہ کہتی ہین آپ اور مین جلتا ہون
انشاء اللہ پہر بتون کو چاہون

**ایضاً**

اپنا عاشق پہ ظلم اتنی بیداد — ای آفت جان
صد حیف نجانی قدر اوسکی تونی — تہا ایک ہی وہ
یہہ لوگ جہانمین شوخ کافر جلاد — پیدا ہین کہان
افسوس کی بات ہی کہ یون ہو برباد — مومن سا جوان

**ایضاً**

روتا ہون حسین ابن علی کی غم مین — ہین عیش جہان کی آزار اس ماتم مین

حیف آل نبی مین کوئی باقی نہ رہا
لازم ہی کہ باقی نہ رہی کچھ ہم مین

**ایضاً**

ہر لحظہ جو نا امید تر ہوتا ہون
بیفایدہ رو رو کی عبث کھوتا ہون
قسمت مین شب و روز لکھا ہی رونا
قسمت کی لکھی کو راتدن روتا ہون

**ایضاً**

ارباب حدیث کا مین فرمانبر ہون
تقلید کی منکرونکا سر دفتر ہون
مقبول روایت ائمہ قیاس
یعنی کہ فقط مطیع پیغمبر ہون

**ایضاً**

یہہ حکم خدا کہ قطرہ مے کا نہ پیون
اور مرضی جانانہ کہ پیمانہ پیون
توبہ بہی عزیز خاطر ساقی بہی
حیران ہون کہ بہر بادہ پیون یا نہ پیون

**ایضاً**

تہا لایق سیر گرچہ گلزار جہان
جان بخش و طرب خیز و خوش و آبادان
پر ہمکو برنگ داغ لالہ کیا حظ
سودی مین گئی بہار حسرت مین خزان

**ایضاً**

کیا طول عمل سی جانکو شاد کرون
حسرت سے دل خراب آباد کرون
بیزار ہوا ہون اسقدر دنیا سی
اگر ہاتہہ لگی تو خوب برباد کرون

**ایضاً**

جنت مین ہی روز حشر جانا مومن
نادان نہ بن کہ تو ہی دانا مومن
ہر رات نہ مل روی صنم سی آخر
ایکدن ہی خدا کو مونہہ دکہانا مومن

**ایضاً**

ہی فکر خدا کو ہی نچاہی تجکو
ہو کچھہ ایسا کوئی نچاہی تجکو

| | |
|---|---|
| شکوہ کرکی کرونگا سب مین سوا | تا میری سوا کوئی نچاہی تجکو |

ایضاً

| | |
|---|---|
| گر ضعف ہی رہیگا موئی جان کو | ہو گی تکلیف رحمت یزدان کو |
| کیونکر پہنچی گے عالم بالا تک | دشوار ہو جب تن سی نکلنا جانکو |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مظلوم ہون پرداد خدا دی کسکو | اس بار گناہ سی بچا دی کسکو |
| جو مجہہ پہ بنی سو اپنی ہاتونسی بنی | گر رحم کری مجہہ پہ سزا دی کسکو |

ایضاً

| | |
|---|---|
| کیسی دی پیچ و تاب دل نی مجکو | دکہا دی ہیہ سب عذاب دل نی مجکو |
| وحشت زدہ کو بکو پڑا پہرتا ہون | کیا کیا نہ کیا خراب دل نی مجکو |

ایضاً

| | |
|---|---|
| نہ صبر و سکون کا گہر مین یارا مجکو | نی کوچہ یار مین گذارا مجکو |
| سیماب کی طرح ایکدم چین نہین | بیتابی دل نی آہ مارا مجکو |

ایضاً

| | |
|---|---|
| پہر کوئی صنم پسند آئی مجکو | کوئی بت مہر جلوہ بہائی مجکو |
| جسدن نی دکہائین یہہ اندہیری راتین | وہ دن اللہ پہر دکہائی مجکو |

ایضاً

| | |
|---|---|
| کیا خوار و زبون کیا وفا نی مجکو | کونی مین تہا دیا حیا نی مجکو |
| نظرونسی ہتونگی گرا تہا مومن | صد شکر اوٹہا لیا خدا نی مجکو |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مین کیا کہون اپنی مونہہ سی کیسی تم ہو | تم آپ ہی جانتی ہو جیسی تم ہو |

ہرجائی و ناقدر عدو کو نہ کہو     کہہ بیٹھی کوئی ہماوا ایسے تم ہو

ایضاً

مومن ہی امید وصل بیجا تجکو     کم فہمی شوق نی ڈبویا تجکو
پانی پہینکا تو گر مجو سے نہ سمجہ     نادان یہہ دیا ہی اوسنی جہینٹا تجکو

ایضاً

الفت مین ہی مجکو کہنہ دیتی جاتی ہو     مذکور بدبہت کا کئی جاتے ہو
کہتی ہو کہ اب غیر کا مین نام ملون     یون ہی تو وہی نام لئی جاتی ہو

ایضاً

بیفایدہ غیر ونسی جدا ہوتی ہو     کب مائل ارباب وفا ہوتی ہو
ایک ایک سے میری بیوفائیکا گلہ     کچہ خیر ہی غیرت سی خفا ہوتی ہو

ایضاً

کیا رحم نہ ائی بات باور تمکو     کیا لون جگر چاک دکہا کر تمکو
ہون کاغذ نامہ کی ہزارون پرزے     حال دل صد چاک لکہون گر تمکو

ایضاً

جو میری بخار کا سبب ہے نکہو     یہہ بات جگر سوز غضب ہی نکہو
معلوم نہین تمکو طبیبو احوال     جلتا ہون یہہ کہنی سی کہ تب ہی نکہو

ایضاً

درد شہدای کربلا تو دیکہو     خونریزی چشم ماجرا تو دیکہو
ایسو نسی ہو کیون نہ حقتعالی راضی     کیا صبر کیا اونکی رضا تو دیکہو

ایضاً

مومن یہہ اثر سیاہ مستی کا نہو     اندیشہ کبہی بلند و پستی کا نہو

توحید وجود مین جو ہی کیفیت
ڈرتا ہون کہ حیلہ خود پرستی کا ہو

ایضاً

گردش مین ہین خاص و عام کیا دور ہی یہ
صہبائی طرب حرام کیا دور ہی یہ
جو بزم نشاط ہی جہان مین سو خراب
یکجا نہین دور جام کیا دور ہی یہ

ایضاً

کب تک ربط بتان دلجو کی نباہ
کب تک فکر حصول حشمت اور جاہ
آتا ہی یہی جی مین چھوڑ سب کچھ مومن
ایک کونی مین بیٹھی کیجی اللہ اللہ

ایضاً

گر دیکھی ہی آئینہ نوازش خان گاہ
اور پڑتی ہی صورت مبارک پہ نگاہ
ابلیس کے شبہہ مین بہہ پڑھتی ہین آپ
لاحول و لا قوت الا باللہ

ایضاً

بی شاہد و بادہ صبر توبہ توبہ
اس عمر مین ولیہ جبر توبہ توبہ
ایام شباب اور دلجو ساقی
فصل گل و جوش ابر توبہ توبہ

ایضاً

آوارہ ہی خلق سب برا دور ہی یہ
پھرتی ہین دن کبھی نیا دور ہی یہ
چکر مین ہی چرخ اور تو ہی بدنام
ای گردش روزگار کیا دور ہی یہ

ایضاً

وہان تمکو سفر ہوا جو مجبوری سے
یہان ناکمیں دم ہی درد مہجوری سی
تم تو وہان پہنچی اور مین یہان پہنچا
مرنی کی قریب آپ کی دوری سی

ایضاً

راز غم عشق کو چھپایا ہمنے
اس ضبط سی جانکو کھپایا ہمنی

تہی دل میں بھری ہوئی ہوای جاناں
درد قولنج اوسی بتایا ہمنے

ایضاً

جو کہا ہی یہہ داغ شعلہ زا کیا خاک ہی
ہوتی جاتی ہین خاک اجزای وجود
جو زیست سی جلتا ہو بھلا خاک جئی
یکچند جو یون جئی تو کیا خاک جئی

ایضاً

دل درد کا مبتلا خرابی یہ ہی
مین جان دون تجپہ ہو نہ تجکو معلوم
تو یار سو بیوفا خرابی یہ ہے
ای خانہ خراب کیا خرابی یہ ہی

ایضاً

شوخی تہی یہہ بس مری ستانیکی لئی
دشمن پہ گناہ سرد مہری کی سبب
گرمی تہی یہہ اگ پر لٹانی کی لئے
تم اگ ہوئی مری جلانی کی لئے

ایضاً

افسوس شکایت نہانی نہ گئے
الطاف تہی بسکہ روبروی دشمن
دلبر سی فریب کی گرانی نہ گئے
اوس شوخ سی مجکو بدگمانی نہ گئے

ایضاً

مومن یون ہی کسی پہ مرتا ہی کوئی
خود کام کو کیا سمجہہ کی دل تونی دیا
اسطرح ہی جان سی گذرتا ہی کوئی
نادان ایسا ہی کام کرتا ہی کوئی

ایضاً

خاطر نہین تمکو گر ہماری نہ سہی
ملنا نہین تو پیام ہی ہو موقوف
گر اب نہین وہ جو دوستی تہی نہ سہی
جب وہ نہ رہا تو خیر یہ ہی نہ سہی

ایضاً

ہی اور ہی اگ سوزش پنہانی نے
یہہ بات طبیبون نی کہان پہچانی

سمجھو نہ عرق کہ دیکھکر دل کی جلن
تپ شرم سی ہو گئی ہی پانی پانے

## ایضاً

کی صرف کمال زندگانی ہمنے
دیکھی نہ جہان مین قدردانی ہمنے
افسوس کہ ایسی بی تمیز ونسی گلہ
قدر اپنی کچھ آپ ہی نجانی ہمنے

## ایضاً

دنیا کی طلب نہ روضہ رضوان کی
ہو کوئی خفا کہین کی ہم ایمان کی
چھوڑا کیا کچھ تیری لئی پر تجھکو
کافر ہوئی کچھ قدر نہ مومنخان کی

## ایضاً

آتش دل زار مین لگائی اوسنی
برسون جان حزین جلائی اوسنی
پھینکا مجھ پر کل اختلاط پانے
بھڑکی ہوئی آگ کیا بجھائی اوسنی

## ایضاً

احسان کیا اگر ستایا تونی
قصہ سی نباہ کی چھڑایا تونی
کرنی لگے پھر وہی سمجھ کی باتین
باری ہمین آدمی بنایا تونی

## ایضاً

عاشق ہوئی کیا کہ ایک مصیبت آئی
جون روز نشور شام فرقت آئی
گویا یہہ مکان تہا تنگنائی عالم
جسوقت کہ دل گیا قیامت آئی

## ایضاً

ویران ہوئی سو جائی سی یہ کہنہ سرائی
اسپر ہی میری سامنی تم ہنستی آئی
بس مجکو زیادہ نہ رولاؤ دیکھو
ایسا نہو کچھ اور خرابی آجائی

## ایضاً

ہر مست ہون خم کا خم پیا ہی ہمنی
جب شہ سی مقابلہ کیا ہی ہمنی

| | |
|---|---|
| مرتا نہین جو محتسب سی زہار | کیا آب حیات پی لیا ہی مینے |

ایضاً

| | |
|---|---|
| ہی بزم طرب مین اور ہی پامالی | ہستے نئی نئی خلش یہ دلمین ڈالے |
| حسرت سی فلک کو دیکھکر کہتا ہون | یارب یہہ سبو کیا ہی کسنی خالی |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مومن خلقت لباس پر مرتی ہے | سر پاؤن پہ دامن کیطرح دہرتی ہی |
| عمامہ ھی نے عصا نہ جبہہ حضرت | پیرون کی یہی وضع ہوا کرتی ہی |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مومن لازم ہی وضع مرغوب بنی | جو رنگ ہو آدمی خوش اسلوب بنی |
| کیا خرقہ و عمامہ ہی اللہ اللہ | جب شکل بگڑ گئی تو تم خوب بنی |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مومن کوئی کسنو سطی معیوب بنی | ہان سچ ھی یہی رہی جس اسلوب بنی |
| جب ہو نہ صنم ہی بدسلوکی پہ بگاڑ | اللہ سے گر بنی تو کیا خوب بنی |

ایضاً

| | |
|---|---|
| فرمائی رات ایکی کیونکر گذرے | ہر آن قیامت میری دم پر گذری |
| نہی بسکہ خبر جوش مرض کی مجہی رات | بیمار کی رات سی یہی بدتر گذری |

ایضاً

| | |
|---|---|
| مظہر سی بری ہی کبریائی اوسکے | آئینہ گداز خود نمائی اوسکی |
| وہ بندہ نفس جو انا اللہ کہے | زی بندہ اوسیکو ہی خدائی اوسکے |

ایضاً

| | |
|---|---|
| پہر چہری ہوئی سرخ سیہ کارانکے | نوروز ہی دن پہری گنہگارونکے |

بیوجہ نہین کہ ابر رحمت ہی سیاہ — دہوی ہین مگر گناہ میخوارون کی

ایضاً

مردک نی شہنشاہ سی بیعت چاہی — گمراہ نی کس راہ سی بیعت چاہی
مصداق ہوا معنی تبت کا یزید — فرزند یداللہ سی بیعت چاہی

ایضاً

وصلت مین کبہی مزا نہ پایا ہمنی — عشق ایک فریب تہا کہ کہایا ہمنی
ای کاش کہ جان وصل سی پہلی دیتی — جبکہ یہہ عبث عذاب اوٹہایا ہمنی

ایضاً

ہوتے نہ جدا اگرچہ برائی کرتے — ایجان اتنی ہی دل نوازی کرتے
جان پاس کہی ہی مرنی دم ایکاش — تم ہی ایسی ہی بیوفائی کرتے

## مثلث بر غزل مولانا عرفی شیرازی

لذت نواست در دل شبہا گریستن — خوش در خورست حسرت طوبی گریستن
پنہان ملول بودن و پیدا گریستن

مست بی حجاب رو تو نیون جہان کہ چار سو — ای دیدہ شرم دار کہ مقبول عشق کو
رسوا نگاہ کردن و رسوا گریستن

منظور ہی کچہ اور کہ اشک انکہہ سی چلی — من خود کیم کہ گریہ بحالم کنی ولی
می زیبدت بنرگس شہلا گریستن

ہین خون فشانیان عبث ای چشم اشکبار — گر کام دل بگریہ میسر شدی زیار
صد سال میتوان بتمنا گریستن

حیران ہون دیکہہ کر ابنا گل شبنم ای نگار — بیدردرا بصحبت ارباب دل چہ کار

خندیدن آشنا نبود با گریستن

بیصرفہ ہای روتی ہین کن مدتونسی خون
عمرم بگریہ ہای ہوس صرف شد کنون

عمری بتازہ بایدم و وا گریستن

ای شیخ سیر بندہ و خلد برین پرست
گاہی بیاد سرو قدی گریہ ہم خوش است

تا کی زشوق سدرہ و طوبی گریستن

لاکہون تباہ حال ہین ہین اشکبار ایک
ہر کس کہ ہست گریہ بجانش روا ست لیک

نتوان بعالمی تن تنہا گریستن

مومن یہ کہدی جا کی کہی گرچہ لیہ تشاق
عرفی زگریہ دست نداری کہ در فراق

در وقت نزول ہمی بروالا گریستن

## تخمیس غزل خواجہ حافظ علیہ الرحمۃ

دور ایام و گر شرم و حجابی دارد
فلک از ابر برخسار نقابی دارد
بخت سیراب نگاہان سرخوابی دارد
انکہ از سنبل او غالیہ تابی دارد

باز با دل شدگان ناز و عتابی دارد

جی گیا مفت ہین حاصل ہوی ہای مراد
کیون نہون نیش زن دل کلہ ہای جلاد
توخیان ہین قلق بسمل مضطر ہی زیاد
از سر کشتہ خود میگذرد ہمچون باد

چہ توان کرد کہ عمر ست و شتابی دارد

ہر بلای سر عشاق بر آوردہ زلف
ظلمت شب جسی کہتی ہین ہو پروردہ زلف
روز کس کس کی نہین آہ سیہ کردہ زلف
ماہ خورشید نمایش زپس پردہ زلف

آفتابی است کہ در پیش سحابی دارد

گرچہ ہر بوسہ پہ ہم کرتی ہین سو جان نثار
ہر ہمین زندگی تازہ ملے ہی ہر بار

جان لیجاوی اجل تو بهی ہی مرا دشوار
آب حیوان اگر اینست که دارد لب یار
روشنست این که خضر نیز سرابی دارد

جستجو مین تیری ہر سو ہوئی ان سیل سرشک
تو جہان جای ہی پہونچی ہی وہان سیل سرشک
دیکھتی ہی تیری پانونکی نشان سیل سرشک
چشم من کرد بہر گوشه روان سیل سرشک
تا ہمی سرو ترا تازه بآبی دارد

زندگانی سی ہون بیزار جدای مین اسعد
ہون تو بیجرم یہ تعذیر سی خوش ہون بیحد
شاد ہوتا ہون جب احوال نظر آتی ہی بد
غمزهٔ شوخ تو خونم بخطا مے ریزد
فرصتش باد که خوش فکر صوابی دارد

سینه آتش کده ہی اُسسی جہرتی ہین شرر
ابتک اس خام کو ہی حسرت صد داغ دگر
اس تب و تاب مین آتا ہی دل افسرده نظر
چشم خونریز تو دارد ز دلم قصد جگر
ترک مست است مگر میل کبابی دارد

لب ہلانیکا ہی باقی نرہا ضعف سی حال
دلکی دل ہی مین رہی عرض تمنا ہی محال
کیا کہون سینه مین کیسا ہی بہرا شوق وصال
جان بیمار مرا نیست ز تو روی سوال
ای خوش آن خسته که از دوست جوابی دارد

ایک دشمن ہی یہ دشمن کو خدا دفع کری
اوسی کہتا ہی که خاموش ہو یا آه بہری
سخت بدخواه عزیزان ہی کہین جلد مری
کی کند سوی دل خسته حافظ نظری
چشم مستت که بہر گوشه خرابی دارد

## ایضا تخمیس

عنادلی گل روی تو گلعذار انند
غبار راه وفائی تو شه سوار انند
اسیر دام بلائی تو دل شکار انند
غلام نرگس مست تو تاجدار انند

خراب بادهٔ لال تو ہوشیار انند

ہماری مد نظر تہی بہت نشیب و فراز
پہ کیا کرین کہ یہی اقتضای راز و نیاز
نہ کوئی واقف اسرار تہا نہ محرم راز
ترا حیا و مرا آب دیدہ شد غماز

وگرنہ عاشق و معشوق رازدار انند

خرام ناز سی پامال ہی جہان یکسر
ولی ہین تجہی احوال پر کسیکی نظر
ہی عاشقون کا تری ساتہہ ساتہہ ایک لشکر
ز زیر زلف دوتا چون نگہ کنی بنگر

کہ در یمین و یسارت چہ بیقرار انند

ہماری جلنی سی کیا تجکو کیون لگی ہی تو
یہان نہین کوئی دیوانہ جو کری تگ و دو
سنین نہ ایک تری تو ہنسای باتین سو
نصیب ماست بہشت ای خداشناس برو

کہ مستحق کرامت گناہگار انند

کبہی ہی پیر مغان دیکہنا یہ تنگ سخن
بکی ہی تیرہ درون واعظ اسکی بات نہ سن
ہی تازہ توبہ اہی یاد کر شراب کہن
بیا بہ میکدہ و چہرہ ارغوانی کن

مرو بصومعہ کانجا سیاہ کار انند

وہ کون ہی کہ نہین پای بند دام ہوس
پڑا ہی شور زمانی مین ای نسیم نفس
ہوئی ہین زمزمہ سنج وفا کس و ناکس
نہ من بران گل عارض غزل سرایم و بس

کہ عندلیب تو از ہر طرف ہزار انند

سیاہ پوش ہی ایک خلق اکجہان غمگین
ہماری کہنی کا تجکو اگر نہ آئی یقین
وہ کون ہی کہ پریشان و خستہ حال نہین
گذار کن چو صبا بر بنفشہ زار ببین

کہ از تطاول زلفت چہ سوگوار انند

مین اور چند ہوسناک عاشقی دشمن
ہین خار یہان تہ پا وہان ہین پیران توسن
ہوئی ہین راہرو جلوہ گاہ رشک چمن
تو دستگیر شو ای خضر پی خجستہ کہ من

پیادہ میروم و ہمرہان سوارانند

ہمین امید رہائی نہ آرزوی خلاص — نہ چہوٹنی کی تاک و نہ جستجوی خلاص
ہی ناگوار بلا جی کو گفتگوی خلاص — زدام زلف تو دل را مباد روی خلاص

کہ بستگان کمند تو رستگارانند

ہی سر پہ خاک کلہ گرد ہی لباس بدن — کدورت دل غمگین عبیر پیراہن
غبار فرق سی آئینہ جبین روشن — زنقش چہرۂ حافظ ہمی توان دیدن

کہ ساکنان در دوست خاکسارانند

کسی بغمکدہ تا کی بصد محن باشد — زداغ رشک عدو گرم سوختن باشد
بگوشۂ جگر افشان و نالہ زن باشد — خوش ست خلوت اگر یار یار من باشد

نہ من بسوزم و او شمع انجمن باشد

بتنگ آئی ہین اب تجکو چہوڑ دینگی ہم — ہمین پسند نہین بیوفا یہ لطف و کرم
کہ غیر سی بہی ملاقات ہی اگرچہ ہی کم — من آن نگین سلیمان بہیچ نستانم

کہ گاہ گاہ برو دست اہرمن باشد

کہانتلک ہی خاطر مین حزن و رنج و ملال — کہانتلک ستم رشک سی ہو جان پامال
بس اوسکی محفل دلچسپ سی عدو کو نکال — روا مدار خدایا کہ در حریم وصال

رقیب محرم و حرمان نصیب من باشد

عدو کی بات بہلی اور بری مری اشعار — پسند نالۂ زاغ اور رد نوای ہزار
کہان ہی جلد پہنچ ہدہد صبا رفتار — ہمای گو مفکن سایۂ شرف زنہار

در آن دیار کہ طوطی کم از زغن باشد

وفور وحشت و جوش قلق ہی روز فزون — نہین ہی صبر و شکیب و قرار و تاب و سکون

اگرچہ خوار و زبون دشت دشت پہرتا ہون
ہوائی کوئی تو از سر نمیرود بیرون

غریب را دل آوارہ با وطن باشد

مین کیون وہ بات کرون جس سی ہو وہ شوخ خجل
ہر ایک حرف ہی یہان دل شگاف و تاب گسل
وفور ولولہ کی التماس سی حاصل
بیان شوق چہ حاجت کہ شرح آتش دل

توان شناخت ز سوزی کہ در سخن باشد

ہی عمن آگی تیری کیا ہی تم بخود حافظ
تو رہنمای سخن اور نا بلد حافظ
مجال ہی جو کری تجہسی جد و کد حافظ
بسان سوسن اگر دہ زبان شود حافظ

چو غنچہ پیش تواش مہر بر دہن باشد

## تضمین مصرع خواجہ حافظ بطریق تخمیس

خندہ زن چاک گریبان تو بی خبری نیست
بی نمک خندۂ پنہان تو بیخبری نیست
بی شکن زلف پریشان تو بی خبری نیست
می حریف لب و دندان تو بیخبری نیست

خواب این نرگس فتان تو بی خبری نیست

کسکے گہر رات تو ای غیرت مہتاب رہا
بستر خواب نہ تہا جای کہ بیخواب رہا
کونسا بیہدہ سر کام ہوس یاب رہا
نیند آئی نہ نزاکت سی جو بیتاب رہا

خواب این نرگس فتان تو بیخبری نیست

شب کسی رند قدح خوار نی سونی نہ دیا
آرزومند ہوس کار نی سونی نہ دیا
بادۂ عیش سی سرشار نی سونی نہ دیا
حسرت آلودہ طلبگار نی سونی نہ دیا

خواب این نرگس فتان تو بیخبری نیست

تو یہ سمجہا ہی کہ مین محرم اسرار نہین
مین کہین اور رہا رات کو تو ہا تہین
کسی کہتا ہی کہ غیرون سی سروکار نہین
جب کہ بیداری شب قابل اظہار نہین

خواب این نرگس فتان تو بیچیزی نیست

شب کسینی تجھی مہمان بلایا ہوگا | بیٹھہ کر پاس عجب لطف اوٹھایا ہوگا
ہوس آلودہ نی کیا کیا نہ ستایا ہوگا | بخت بیدار نی دشمن کی جگایا ہوگا

خواب این نرگس فتان تو بیچیزی نیست

غیر نی گرمی صحبت مین جلایا ہی تجھی | میرا افسانہ جانسوز سنایا ہی تجھی
طعنے دی دیکی یہ بدگونی رولایا ہی تجھی | شام سی صبح تلک خوب جگایا ہی تجھی

خواب این نرگس فتان تو بیچیزی نیست

بی مزا پای ہی ہیلا ہوش کو کہوتا ہی کوئی | دامن آلودہ نہو می سی تو دہوتا ہی کوئی
بی ہم آغوش گلبدن ہی ہوتا ہی کوئی | تو ہی کہہ صبحکو بن جاگی ہی سوتا ہی کوئی

خواب این نرگس فتان تو بیچیزی نیست

یہہ تو کیا موہہ ہی کہ ہم بستر اغیار کہون | دشمن ننگ و حیا پردہ در عار کہون
ہان کنایت سی مگر دولت بیدار کہون | گرہو آزردہ تو اسیر ہی تو ای یار کہون

خواب این نرگس فتان تو بیچیزی نیست

یا تو پہر شب کو رہا آج تو ہم بزم رقیب | گہر مین آیا ہی ابہی صبح نخستین کی قریب
یا یہا نسی ہی اوٹہانی کی ہماری تقریب | کچہ نکچہ تو ہی کہ ای مایۂ آرام و شکیب

خواب این نرگس فتان تو بیچیزی نیست

کیا شب ہجر عذاب دل مضطر نہ سہا | ایک دریا تہا کہ بس دیدۂ حافظ سی بہا
صبح دیکہا اوسی مخمور تو حسرت سی کہا | ای بت افسوس تو مومن سی ہم آغوش رہا

خواب این نرگس فتان تو بیچیزی نیست

## تخمیس غزل رئیس المتغزلین مولانا نظیری نیشاپوری

خانہ زاد غمستم و اندوہ ہمزاد من است
یاس محرومی سرشت طبع ناشاد من است
از جفای طالع من داد و بیداد من است
انکہ رحم از دل برد تاثیر فریاد من است
وانکہ نسیان آورد خاصیت یاد من است

ہم کبھی تھی می پرست اور گاہ تھی شاہد پرست
گہہ حزین و مضطرب گہہ بیخود و بیہوش و مست
عاشق بت تھی کبھی گہہ محو معشوق الست
نیست در عالم تمنای کہ از قیدم نجست
ہر کجا بینی ہوائی صید آزاد من است

انکھہ پہرکی ہی کہ آتا ہی وہ زیب انجمن
شوق کہتا ہی کرو آرایش بیت الحزن
جب نہین آتا تو کیا جلتا ہی جی کو یہ سخن
ساختن ممنون دیدار و بحسرت سوختن
از تصرفہای حرمان خداداد من است

دیکھہ لی ہمسایہ دیکھا ہوگا الفت پرست
ہین خموش اس جور پر ای کہ چشم نیم مست
جی کبھی ایسا ہی پہر آیا تو کامین پست و نیست
حرف عاشق بی زبان شکوہ دل عاجز است
انچہ پہر کر آشنا با لب نشد داد من است

ایک مشت استخوان ہی بلکہ کچہ اتنی ہی کم
جو کہین مین اپنی ہو سچ تو یہ ہی اوسکا کرم
قتل گہہ مین سرنگون خجلت زدہ بیٹہی ہین ہم
آن شکارم من کہ لایق ہم بکشتن نیستم
شرم می آید مرا زانکس کہ جلاد من است

جو ہو خود ہر کام مین واماندہ و صلاح جو
اوس سے مطلب نکلی کیا واہ اپنی آپ آرزو
جای نیکی ہی مومن سادگی تو دیکھہ تو
کار دشوار نظیری گریہ می آرد کہ او
شاد از تدبیرہای سست بنیاد من است

## تضمین مصرعی از واسوخت وحشی یزدی بطریق تخمیس

من ز پیش آمد اغیار چو رفتم رفتم
مرو از راہ کہ بیزار چو رفتم رفتم

باچنین رنجش و آزار چو رفتم رفتم
از جفای تو من زار چو رفتم رفتم

لطف کن لطف که این بار چو رفتم رفتم

جب که جی بیٹھہ گیا ناز اوٹھانا معلوم
آبنی جان پہ جو دم تو بچانا معلوم
اوٹھہ گیا دل تو سماجت سی منانا معلوم
پھر گئی تجھسی طبیعت تو پھر آنا معلوم

لطف کن لطف که این بار چو رفتم رفتم

اور ہین جو کہی آتی ہیں کبھی جاتی ہین
جور بے صرفہ کسی سی نہ سہی جاتی ہین
ہم نہین آنیکی ہر بار کہی جاتی ہین
ابکی پھر خاطر الفت سی کہی جاتی ہین

لطف کن لطف که این بار چو رفتم رفتم

کسلئی کوئی حریف غم و حرمان ہوگا
تختۂ مشق جفا ہای نمایان ہوگا
پائمال ستم رشک رقیبان ہوگا
چھوڑدی جور نہین دیکھہ پشیمان ہوگا

لطف کن لطف که این بار چو رفتم رفتم

کیا ہی دیوانہ سمجھہ کا تری ای یار نہین
غیر کو عیش ہو اور زیست سی بیزار ہون مین
قابل لطف عدو لایق آزار ہون مین
ہاتہہ سی مجکو نکھو دیکھہ وفادار ہون مین

لطف کن لطف که این بار چو رفتم رفتم

صبر آئی جو عدو کو بہی ستائی تو کبھی
چین ہی جاؤن ہان اب کہ آئی تو کبھی
نہ لگی آگ جو اوسکو بہی جلائی تو کبھی
گم کرون آپ کو ایسا کہ نہ پائی تو کبھی

لطف کن لطف که این بار چو رفتم رفتم

رحم ہرگز نہین آتا تجھی ہم پر ظالم
تیری محفل سی چلی سخت مکدر ظالم
دل ٹہرتا نہین ٹہری کوئی کیونکر ظالم
ای دل آزار جفا کیش ستمگر ظالم

لطف کن لطف که این بار چو رفتم رفتم

ایسی دکھہ دیکھہ کی پھر شکل دکھائیگا کوے
یاد کیا کر کی یہہ غم دلسی بھلائیگا کوے

کونسی بات ہی جس بات پہ جائیگا کوے ‏ سر پھرا ہی کہ تیری پاس پھر آئیگا کوئی

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کیون نہ آزردہ ہون کچہ جانسی نہیں آزار ہمین ‏ مجھین تاب ستم غیرت اغیار نہین

جس سی ملجاتی تہی لو پہر کی وہ آزار نہین ‏ ابکی ہو ترک وفا ہمسی تو دشوار نہین

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

کیا تری عشقمین پائی ہی بسر بسر رنجش ‏ یعنی موجود تہی ملنی کی برابر رنجش

بسکہ ہوتی گئی ہر بار فزونتر رنجش ‏ ابکی بیحد و نہایت ہی ستمگر رنجش

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

لاعلاج آہ جب آزار کو اپنے پایا ‏ عدم آباد کو ناچار سفر ٹہر آیا

تو سمجہہ یا نسمجہہ مینی تجہی سمجہایا ‏ یہہ نہ ہو پہر کہ گیا اور سے مجھے لی آیا

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

ای صنم رشک سی کب تک کوئی ناشاد رہے ‏ مثل ناقوس سدا ہمدم فریاد رہی

دیر ویران سہی کعبہ مرا آباد رہی ‏ یعنی مومن ہون چلا جاؤنگا مین یاد رہے

لطف کن لطف کہ این بار چو رفتم رفتم

## مخمس بر غزل مرزا قلی میلی

چون شکوہ ام بدشمنم آن دلشکن کند ‏ او در جواب کار دل خویشتن کند

غیرت چہا بجان من خستہ تن کند ‏ کو بخت آنکہ یار شکایت زمن کند

چندانکہ مدعی نتواند سخن کند

یون ہی تری وفا سی دل زار نا امید ‏ جیسی کہ جینی سی کوئی بیمار نا امید

ایسا یہہ نا امید ہی ای یار نا امید ‏ گردد ہزار بارہ گرفتار نا امید

گر شکوهٔ دلم ز تو پیمان شکن کند

یارانہ بتان پہ بھلا اعتماد کیا
یا اسقدر وہ شکل سی بیزار ہو گیا
یا تو کسیکو دخل تھا وہان مری سوا
اگر بیم سرگرانی او نیست غیر را
منعم چرا ز ہمرہی خویشتن کند

غیرت نی ہای قتل کیا مجکو یا نصیب
مین دور بیٹھون اور عدو یار کی قریب
دکھلائی پھر خدا نی یہ بزم اجل فریب
آن طالعم کجاست کہ از پہلوی رقیب
قتل مرا بہانہ برخاستن کند

مدت سی اوسکی ہم سخنی کی تہی آرزو
ای جوش گریہ بس ہی تیری ہاتہہ آبرو
اب عین وصل ہی تو نہین تاب گفتگو
او میکند سوال و مرا در جواب او
از اضطراب دل نتواند سخن کند

تہی چند جمع میکش خون دل اکجا
مومن بہی کیا ہی شوخ ہی کس طرح سی کہا
جا ہی کباب غیرت عاشق کا ذکر تہا
میلی ہزار حیف کہ آن می پرست را
ذوق شراب ساقی ہر انجمن کند

## ایضاً مخمس

کیست تا پیشش پیام شوق کام من برد
گر برد پیک خیال فتنہ کام من برد
کیست تا غمنامۂ خونین کلام من برد
بسکہ قاصد را بیازارد چو نام من برد
رحم نگذارد کہ بگذارم پیام من برد

یہہ کہان قسمت کہ کانون سی سنون وہ گفتگو
ہای ناکامی رہی دل ہی کی دلمین آرزو
ہان مگر قاصد ہو پیدا بعد بیجا جستجو
برنگردد قاصد از شرم جواب تلخ او
چون پیام من بر شیرین کلام من برد

میری ہی قسمت مین تہا یارب عذاب جاودان
جیتی جی تو تہی اٹہائی فراوان وقف جان
بعد مردن بہی ہون پامال غم و حرمان کہ ہان
رشک دارم بر قبول آنکہ پیش از دیگران
مژدہ مرگم بسرو خوشخرام من برد

اس اسیری مین گرفتار کمند مشکبو
دل سی بہر صید صیاد اپنی ہی جستجو
ای تغافل لا پہنسا اوسکو کہ ہی دام نکو
مرغ دل بستم پی صیدش بدام آرزو
آہ اگر آن مرغ وحشی پی بدام من برد

ہجر شیرین لب مین ہو نہین تلخ عیش و تلخ کو
کیون مری ماتم مین جلنا کیون تشویہ غم فروز
فی الحقیقت گرچہ ای ارباب شور و اہل سوز
تلخ باشد زہر مرگ اما بشیرینی ہنوز
میتواند تلخی ہجران بکام من برد

گو دلا با تو نہین آ کہلنا تہا یون ایکبار
شکوہ اوسکا غیر سی کرنا تہا بی اختیار
لیک اب کیون ہی پشیمان کس لئی ہی بیقرار
خاطرم جمع ست از بدگوئی دشمن کہ یار
گوش بر حرفش نمیداز دچو نام من برد

کل بلا مومن اگرچہ تہی وحشت تہی ہی
پر ہوا ہی عاشق اب ہی اور ہی دیوانگی
بہاگتا تہا دور دور اور دلبر یہ سمجہی
رام شد وحشی دل میلی باواز سر گشتی
ہر زمان آرام از آہوی رام من برد

## ایضاً تخمیس

در بزم یار ہمرہ دشمن گذر کنم
سویم چو بنگرد سوئی دیگر نظر کنم
گر گریہ سر دہد گلہ درد سر کنم
ترسم گر از محبت خویشش خبر کنم
باخویش سرگرانی او بیشتر کنم

کیا کیا امید تہی تری ہاتہون سی قتل کی
تہا جی مین کچہ کہون کہ ملی آرزو مری

پر کیا کرون نزاکت دل یاد آگئی ترسم زبیوفایی خود منفعل شوی
گر از امیدواری خویشت خبر کنم

دیکھا جو میری حال ہستی یہ مین شیخ و شاب کہا ہی تسم پھر آئینکی ایجوش اضطراب
پردہ نشین ھی آئی نہ کسطرح سی حجاب وقت وداع او من دیوانہ خراب
باہر کہ روبروی شوم گریہ سر کنم

کیسا طلوع صبح کہان ہی شب و روز ہی گھر مین جلوہ گر اہی وہ ماہ دلفروز
کہا کیجی ہمنشین گلہ جوش تاب سوز بی طاقتی شوق ببین کز برم ہنوز
نگذشتہ یار و روی براہ دگر کنم

ناصح ذلیل گنی لگی مجکو شیخ و شاب ملنی سی میری کرنی لگی خلق اجتناب
ابتو خوشی ہوئی تری ای خانمان خراب رسوائیم رسید بجای کہ از حجاب
دیگر بہ پیش او نتوانم گذر کنم

زر اجرت پیام بر انسی تہا زیاد زور آیا کام دشمن پر کینہ و عناد
زاری رہی سوا و سپہ نہ کیا کیا ہی اعتماد اکنون کہ ہیچ داد دلم گریہ ہم نداد
در کوی او نشینم و خاکی بسر کنم

مومن کیطرح جو شمین پہرتا ہون کو بکو شوق نظارہ سی ہوئی برباد آبرو
افسوس کامیاب نہ مین ہو سکا کبھو میلی زشرم عشق بجانم کہ سوی او
با شوق اینچنین نتوانم نظر کنم

# تخمیس غزل ابوطالب ہمدانی کلیم تخلص

طبع سنبل کدہ گاہست پریشان از من گہہ کدورت بدل دشت و بیابان از من
چہ کسم من کہ نہ صحرا نہ گلستان از من نہ ہمین می رمدان نوگل خندان از من

می کشد خار درین بادیه دامان از من

لطف ہی پر ستم آلودہ کرم مین آزار
ایکدم بہی تو نہین شوخئی بیجا سی قرار
دل کہین اور ہی بیٹہا ہی بغلمین ناچار
بامن آمیزش او الفت موج ست و کنار
روز و شب با من و پیوستہ گریزان از من

کسکو ڈہونڈون مین کہان جاؤن کہ باقی نہین دم
وقت رحم و دم الطاف ہی ہنگام کرم
کیا کرون او نہہ نہین سکتا تیری کو جیسی قدم
قمری ریختہ بالم بہ پناہ کہ روم
تا بکی سرکشی ای سرو خرامان از من

اتنک صدمہ الفت سی نہین ہون آگاہ
کوئی دلدار ہو اور کوئی ادائی دلخواہ
کچہہ ہی دشوار نہین میری گرفتاری آہ
بہ تکلم بہ خموشی بہ تبسم بہ نگاہ
میتوان برد بہر شیوہ دل آسان از من

کرتی ہین رند قدح کش مری صحبت سی حذر
جل رہا ہون مجہی کیا آتش دوزخ سی خطر
ایسی ناکام کی جینی سی تو مرنا بہتر
نیست پرہیز من از زہد کہ خاکم بر سر
ترسم آلودہ شود دامن عصیان از من

کف کشادہ ہی پر افسوس نہین دست کرم
گر کوہی لی تو ہین جان و ہی تا ملک حاضر ہم
ہین گدا لیک شہنشاہ اقالیم ہمہ
گرچہ مورم ولی آن حوصلہ با خود دارم
کہ بہ بخشم بود ار ملک سلیمان از من

قابل چارہ نہین ہی مرا احوال سقیم
تجکو مومن کی ہی الفت ہی تو بیسا حکیم
رو گئی سر پہ مری ساری اطبا ی فہیم
اشک بیہودہ مریز اینہمہ از دیدہ کلیم
گرد غم را نتوان شست بطوفان از من

تخمیس غزل نواب محمد مصطفی خان بہادر شیفتہ تخلص

کہتی ہین سب کہ تم نہین بچنی کی تب تلک
نادان ہین یار انہین کوئی سمجہائی کب تلک
دشوار ہی وصال ہین ناکام جب تلک
رہجای کیون نہ ہجر مین جان اکی لب تلک
ہی آرزوی بوسہ بہ پیغام اب تلک

ہرچند عمر بہر ستم ناسزا سہا
پر اوس جفا شعار سی شرمندہ ہی رہا
بیداد نوسی اب ہی یہ دریای خون بہا
کہتی ہین بیوفا مجہی مینی جو یہہ کہا
مرتی رہین گے تم ہی یہ جیتی ہین جب تلک

کب بزم مین ہین کام ہوس یاب ہوسکا
کب مجہسی کچہہ مخالف آداب ہوسکا
مین کیا کہ غیر ہی نہین ہمخواب ہوسکا
تمکین حسن ہی کہ نہ بیتاب ہوسکا
خلوت مین ہی کوئی قلق بی ادب تلک

بس نہ ہر دمی ہی مضطرب ای چارہ گر نہو
گذرا مین ایسی جینی سی تکلیف تو نہو
جز نیم جان کچہہ نہین باقی ہی سو نہو
آجای کاش موت ہی تسکین ہو نہو
ہر وقت بیقرار رہی کوئی کب تلک

بس اوسکی مست کرای دل بیہوش ہر طرف
کیا جانی تو کہ ہی نگہہ لطف کسطرف
مونہہ پہیر لی ہی بزم مین بیٹہو نہین جسطرف
وہ چشم التفات کہان اب جو اسطرف
دیکہی کبہی دریغ نگاہ غضب تلک

نقد روان اشک کا ہی صرف روز و شب
یاقوت لخت دل کا یہان خرچ ہی غضب
وہ دربی بہا جسی کہین عزیز سب
ایسی کریم ہم ہین کہ دیتی ہین بی طلب
پہنچا دو یہہ پیام اجل جان طلب تلک

اچہا نہین ہی عہد وفا دشمنو نسی یار
کہو ہاتہہ سی نہ مجہسی ستم کش کو زینہار
ہونا پڑیگا نازسر شتونسی شرمسار
مایوس لطف سی نکرای دشمنی شعار
امید سی اوٹہاتی ہین ہم جور ابتلک

وہ جو یہہ کہتی ہین کہ کسی سی نہ مل فریب — ہم اونکی رشک سی جو ہین اتنی خجل قریب
دونو طرف سی ہوتی ہین اب متصل فریب — یہان عجز بی ریا ہی وہان ناز دلفریب

شکر بجا رہا گلہ بی سبب تلک

مومن کو دیکھہ چشم مین آیا لہو اوتر — یہہ حال تہا کہ مضطر و حیران تہی چارہ گر
کہتا تہا ایک رفیق کو ہر بار دیکھکر — ایسی ہی بیقرار رہی متصل اگر

ای شیفتہ ہم آج نہین بچتی شب تلک

## تضمین شعر خواجہ میر درد قدس اللہ سرہ بطریق تسدیس

جای عبرت ہی مرا حال پریشان یارو — آس توڑی ہی یہہ مایوسی حرمان یارو
دل لگا کر مین ہوا سخت پشیمان یارو — ہای افسوس نہ نکلا کوئی ارمان یارو

جیکی جی ہی مین رہی بات نہوئی ہای
ایک بہی اوس سی ملاقات نہوئی ہای

دل نہ دیتی اگر اوسکو تو نہوتی بدنام — کیا خبر تہی کہ اس آغاز کا یہ ہی انجام
رنج ہی ہوتی ہین الفت مین پہ بعد آرام — کہین دنیا مین نہوگا کوئی ہمسا ناکام

جیکی جی ہی مین رہی بات نہوئی ہای
ایک بہی اوس سی ملاقات نہوئی ہای

جذبۂ شوق اوسی کہینچ کی لایا نہ کبہی — اثر اس نالۂ دلکش مین ہی پایا نہ کبہی
ماجرائی الم و درد سنایا نہ کبہی — سخن شوق غرض لب تلک آیا نہ کبہی

جی کی جی ہی مین رہی بات نہوئی ہای
ایک بہی اوس سی ملاقات نہوئی ہای

ایکدم صحبت دلدار میسر نہوئی — نظر لطف و عنایت کبہی ہم پر نہوئی

عشرت و عیش سی فرصت اوسی دم بہر نہوئے
اپنی ملنی کو کوئی جا ہی مقرر نہوئی

جی کی جی ہی مین رھی بات نہونی پائی
ایک بہی اوس سی ملاقات نہونی پائی

ایکدم صحبت اعدا سی کنارا نہوا
ہمکو عرض قلق و رنج کا یارا نہوا
یہہ مقرب ہوئی کچہ پاس ہمارا نہوا
ہائی اوس بزم تک اکبار گذارا نہوا

جی کی جی ہی مین رھی بات نہونی پائی
ایک بہی اوس سی ملاقات نہونی پائی

کیا سیہ روز ہین یارب مری آرام و شکیب
میری گہر انیکی ہرگز ہی نہ پائی تقریب
کہ رہی جلوہ گہہ یار سدا بزم رقیب
ایکدن ہی نہوئی ہائی شب وصل نصیب

جی کی جی ہی مین رہی بات نہونی پائی
ایک بہی اوس سی ملاقات نہونی پائی

تیرہ روزی کی رہی جلوہ فزائی ہی ہی
کیا کہون اپنی نصیبونکی برائی ہی ہی
نہوئی صبح کبہی شام جدائی ہی ہی
طالع بد کی یہہ خوبی نظر آئی ہی ہی

جی کی جی ہی مین رہی بات نہونی پائی
ایک بہی اوس سی ملاقات نہونی پائی

کہو دیا مفت مین دل ہنی کہ دکہہ ہی پایا
پروہ پرفن نہ ملا یون ہی سدا ترسایا
قلق ہجر نی کیا کیا نہ مجھے گہبرایا
نہ وہان مجکو بلایا نہ یہان آپ آیا

جی کی جی ہی مین رہی بات نہونی پائی
ایک بہی اوس سی ملاقات نہونی پائی

یہان وہ آیا نہ عیادت کو ہی ایکبار افسوس
کرسکا ولولۂ شوق نہ اظہار افسوس
مرتی مرتی نہ گئی حسرت دیدار افسوس
ہوئی نزع تلک وا لب گفتار افسوس

جی کی جی ہی مین رہی بات نہونی پائی
ایک بہی اوس سی ملاقات نہونی پائی

نہو عشق مین اوس شوخ کی آرام کبھی
نہ دئی دست نگارین سی مجھی جام کبھی
لب شیرین سی سنا ایک دشنام کبھی
نہ ملی لذت عرض ہوس کام کبھی

جی کی جی ھی مین رھی بات نہونی پائی
ایک بہی اوس سی ملاقات نہونی پائی

مین بہی حاضر تھا ہوی جب طرف کعبہ روان
حضرت مومن تقوی روش و شیخ زبان
بی ادب ہنستی تھی کیا لوگ مین تھی بدگمان
پڑھ کی یہ درد کا مطلع جو ہوی اشک فشان

جی کی جی ہی مین ھی بات نہونی پائی
ایک بہی اوس سی ملاقات نہونی پائی

## تضمین شعر طوطی شکرستان ہند

کیا کہون کچھ نپوچھہ ہای رات کا حال ہمنفس
بعد زمانہ وصل پر آج ہوا جو دسترس
کچھ تو بر آئی آرزو رہ گئی دلمین کچھ ہوس
یعنی وفور عشرت و جوش نشاط تھا کہ بس

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار باین بہانہ رفت

ہای نظر مین پھرتی ہین شب کی سیاہ مستیان
بادہ سرخ رنگ کے فرش پہ ہین کئی نشان
تاب کسل خمار ھی نشۂ وصل اب کہان
سیل سرشک لالہ گون چشم سی کیون نہو روان

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روئی سحر سیہ کنید یار باین بہانہ رفت

آئی جو شب کو وہ یہان چارۂ رنج و غم ہوا
دشت قضا الم کدہ رشک دہ ارم ہوا

گو کہ حصول مدعا ہو تو گیا پہ کم ہوا | عین سرور و لطف میں قہر ہوا ستم ہوا

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار بایں بہانہ رفت

ساقی ماہرو نہیں پہنچی کسطرح شراب | سینہ و دلکو کر دیا آتش ہجر نے کباب
اختر بخت جل گئی دیکھہ شعاع آفتاب | رات کی صحبت اب کہاں پھر وہی ہم وہی عذاب

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار بایں بہانہ رفت

گرچہ گئی برس کی بعد رات ہو او وصال کی | ہمدم و ہمنشین رہی ہم نفس اور ہمکنار
لیک نہ دلکو چین تھا اور نہ جانکو قرار | جس سے کہ ڈر رہی تھی ہم وہی ہوا مآل کار

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار بایں بہانہ رفت

آنی سے اونکی رات یہاں رنج تھے تھامیں سو گئے | وصل سے کامیاب گر کام سے ہاے کھو گئے
شام سے تا دم سحر عیش نصیب ہو گئے | جاگتی جاگتی غرض بخت ہماری سو گئی

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار بایں بہانہ رفت

کیا ہی مزی اوٹھائی شب چھپکے جو آگئی وہ جان | لذت وصل دوستو تمسی میں کیا کروں بیان
لیتی تھی لب کی بوسہ ہم دیتی تھی ہم نہ تھیں نشان | ہای تھی کامیاب عیش دونو بہم کہ ناگہان

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار بایں بہانہ رفت

دورۂ چرخ نے مجھے جاگمیں بس ملا دیا | چاندنی رات کو مری روز سیہ بنا دیا
یاد شب وصال نے پھر وہی دن دکھا دیا | جلوۂ آفتاب نے سینہ مرا جلا دیا

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار باین بہانہ رفت

جلوہ بزم عشرت و رونق خانہ ہای ہای
ساقی و مطرب و می و وصل شبانہ ہای ہای
زمزمہ و ترنم و رقص و ترانہ ہای ہای
گردش چرخ حیف حیف دور زمانہ ہا ہای

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار باین بہانہ رفت

مومن یا وہ گو حریف تو نہین اپنی راز کا
وقت اذان تلک رہا زمزمہ عیش و ناز کا
رات کو یہان گذر ہوا اوس بت دلنواز کا
کس سی ادا ہوا صلوٰۃ ہوش کہان نماز کا

صبح دمید و شب گذشت ماہ شبینہ خانہ رفت
روی سحر سیہ کنید یار باین بہانہ رفت

## تخمیس غزل قدسی در نعت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم

ہون تو عاشق مگر اطلاق یہ ہی بی ادبی
یا نبی یک نگہہ لطف بہ امی و سبی
مین غلام اور وہ صاحب ہی ین ست وہ نبی
مرحبا سید مکی مدنی العربی

دل و جان باد فدایت کہ عجب خوش لقبی

مظہر نور خدا شکل ہی محسود صنم
کیا ہی عالم ہی کہ تصویر ہی کا سا عالم
محو تیری ملک و حور و پری و آدم
من بیدل بجمال تو عجب حیرانم

اللہ اللہ چہ جمال است بدین بو العجبی

دشت عالم مین سراسیمہ گذاری اوقات
مدد ای خضر کرامت کہ نہین پای ثبات
اج تک منزل مقصود نپای ہیہات
با ہمہ تشنہ لبانیم و توئی آبحیات

لطف فرما کہ زحد میگذرد تشنہ لبی

خود کہا ابن ذبیحین تو ظاہر مین کہا
سر سی لی پاؤن تلک نور خدا نام خدا

جوہر پاک کی خوبی ہی فرشتونسی سوا
نسبتی نیست بذات تو بنی آدم را

برتر از عالم و آدم تو چہ عالی نسبی

صاحب خانہ سی ہوتا ہی مکانکا اکرام
آب ہر چشمہ کری کوثر و تسنیم کا کام

وہی جنت ہی جہانمین ہو جہان تیرا مقام
نخل بستان مدینہ ز تو سرسبز مدام

زان شدہ شہرۂ آفاق بشیرین رطبی

ہوئی انجیل کہان ناسخ توریت و زبور
ہی رعایت تری ہر بات کی کتنی منظور

تری خاطر سی خدانی یہہ نکالا دستور
ذات پاک تو درین ملک عرب کردہ ظہور

زان سبب آمدہ قرآن بزبان عربی

کر سکے پایہ عالی کو تری کون ادراک
گرچہ کافی تہی فضیلت کو حدیث لولاک

تیری درجہ کو نہ عیوق ہی پہنچی نہ سماک
شب معراج عروج تو گذشت از افلاک

بمقامی کہ رسیدی نرسد ہیچ نبی

جوشمین شوق کی کچہ یاد رہی مدح نہ ذم
خود ستا سی ہی زبس رسم فصیحان عجم

یہہ نہ سمجھے کہ یہہ کیا جائی ہی اور کیا ہین ہم
نسبت خود بسگت کردم و بس منفعلم

زان کہ نسبت بسگ کوی تو شد بی ادبی

مومن زار کی صحت کا تہا گچہ اسلوب
پر ترا لطف ہی اعجاز مسیحا سی ہی خوب

نہ دوا اور نہ پرہیز مرض حرص و ذنوب
یا طبیب الفقراء انت شفاء القلوب

زان سبب آمدہ قدسی پی درمان طلبی

## تضمین شعر منشی فضل عظیم

یہہ رنگ زرد جو ہی اور اشک آتی ہین لال

یہہ سب وہان غرض جسکی لگنی کا ہی وبال

بیان کرتی ہوی جی کتی ہی یہ احوال
خدا کی واسطی یارو نپوچھو دلکا حال

دل فریفتۂ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

تڑپتی گذری ہی ہر روز جاگتی ہر شب
کسیسی کہہ ہی تو سکتا نہین یہ کیا ہی غضب
یہہ کیسی بن گئی مجھپر یہہ کیا ہوا یارب
کہ سب عذاب یہہ دلکی سبب ہین دلکی سبب

دل فریفتۂ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

نہ شکوہ فلک و بخت نارسا ہی مجھی
غرض کسیسی نہ شکوہ نہ کچہ گلا ہی مجھی
نکچہ شکایت دلدار بیوفا ہی مجھی
اگر گلہ ہی ہی تو اپنی دل ہی کا ہی مجھی

دل فریفتۂ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

خدا کیواسطی ای یارو کیون جلاتی ہو
بتنگ کرتی ہو بک بک کے جان کھاتی ہو
یہہ پوچھہ پوچھہ کی احوال جی کھپاتی ہو
جو ماجرا ہی سو سن لو کیون ستاتی ہو

دل فریفتۂ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

کہانتلک نفس سرد و آہ گرم بھرون
کہانتلک قلق و اضطراب سی مین مرون
کہانتلک پی تسکین جگر یہ سیت دہرون
نہین ہی بس مین ذرا ایسی دلکو صدقی کرون

دل فریفتۂ روی قاتلی دارم
ز دست دل بعذابم عجب دلی دارم

کہا جو مینی کہ مت پوچھو سرگذشت مری
کہ دل ہو میرا سا اور چاہ بہی ہو میری سی
جب آپ جانی کہ ہوتی ہی کیسی دلکی لگی
تو مجھسی کہتی ہین کیا مسکرا کی وہ مین بہی

جلوہ ہی بدل بدل جائے
زلف خوشنما کا بل نکل جائے

پہر مر بطرح ناز اوٹہائی کون
ہی فسون لیکدم مین آئی کون

پاس اپنی تجہی بٹہائی کون
لب شیرین کو مونہہ لگای کون

طعنہ زن ہو اور انگبین لب پر
پہیان ہنکین شکرین لب پر

ہو عرق جبکہ ابرو نر ہے
دلربا یا نہ گفتگو نر ہے

تندی و نازکی کی خو نر ہے
یہہ قیامت کہ اب ہی تو نر ہی

بوالہوس بات بات پر بگڑی
کچہ نہ بن آئی اسقدر بگڑے

چہوٹنے کے مری ندامت ہو
بیٹہتی اوٹہتی ایک قیامت ہو

ایکو و مبدم ملامت ہو
پہر ملی تجہسی کسکے شامت ہو

یون غضب مین رہی بلا میری
یہہ مصیبت سہی بلا میرے

فکر انجام سی ہوا انجان
اس زمانی کو ظالم آیا جان

مجہسی ملجا تو میرا کہنا مان
دلمین اپنی ذرا سمجہہ نادان

کب تلک کوئی نامراد رہی
ہو لجاؤ نگاہین ہی یاد رہی

کوئی ہی اسطرح جلاتا ہے
کوئی ہی اتنا ہو لجاتا ہی

کوئی ہی اسقدر ستاتا ہی
ہی رہ رہ کی جیمین آتا ہی

مین ہی پروا تری ذرا نکرون

ہون تو عاشق ولی وفا نگرون

وہ جو ہمدم ہی تیری مہ پارہ — شوخ جیسی نجوم سیارہ
وہ بہی ہوتی چلی ہی آوارہ — تازہ تازہ ہی شوق نظارہ

مژہ سی شوخیان ٹپکتی ہین
انکہین زہرہ نمط جہپکتی ہین

پردی کو دمبدم اوٹہا دینا — روی تابندہ کو دکہا دینا
گاہ آواز خوش سنا دینا — جون سحرگاہ مسکرا دینا

جلوی خورشید کی سی ہوتی ہین
نغمہ ناہید کی سے ہوتی ہین

بسکہ ہی ولولہ جوانے کا — لطف ڈہونڈی ہی زندگانیکا
قصہ سن میری جانفشانیکا — شیوہ سیکہا ہی مہربانیکا

گم شدہ دلکی جستجو ہی بہت
مجہی عاشق کی ارزو ہی بہت

ڈہب پر اپنی اوسی لگالونگا — حسرت وآرزو نکالون گا
تجہی بیباک تر بنالون گا — ناز و انداز سب سکہالونگا

چاہئی آفت زمانہ بنے
غیر نا آشنا یگانہ بنے

بزم مین جب وہ جلوہ زا ہو — کوہ تمکین سے نالہ پیدا ہو
تیری واماندگی تماشا ہو — رشک پر بہی قیامت اوٹہنا ہو

تجہی تسکین زمین ہلا کب جائے
اوسکی شان شکوہ مین دب جائے

سر پہ مانند گل تہاؤن اوسے
تیری اگی گلی لگاؤن اوسی

ہاتہہ وہ گل سی جب ملاون اوسے
گلی کا ہار بس بناؤن اوسی

دست رنگین جو یون حمایل ہو
تو گلا کاٹنے پہ مایل ہو

اوسکی جانب ہی نظر ہر دم
تہام لون بس دل و جگر ہر دم

کہینچون مین آہ پر شرر ہر دم
نرم ہین اوسکو دیکہکر ہر دم

مسکراؤن تیری رولانی کو
داغ کہاؤن تیری جلانی کو

سب یہہ پاس و لحاظ اوٹہا دے وہ
رشک سے جی ترا اوٹہادی وہ

جور و بیداد کی سزا دی وہ
کیا تماشا غرض دکہادی وہ

کیسی کیسی بہم نظارے ہون
تیری دکہلانیکو اشارے ہون

لعل لب سی جو در فشانی ہو
جلوہ جون مہر آسمانی ہو

مثل شبنم تو پانی پانی ہو
زرد رو رنگ ارغوانی ہو

تیری گلبرگ خندہ زن پہ ہنسی
مثل گل غنچہ دہن پہ ہنسی

کہی وہ ہین یہہ کیا بلا زلفین
خم سی کتنی ہین کج ادا زلفین

دور کر ایسی بد نما زلفین
رو سیاہی ہی چہوڑ نا زلفین

یون جو وہ متصل کری چوٹین
تیری چہاتی پہ سانپ سی لوٹین

بس جلایا کری تہ حرارت سی
پانی پانی ہو تو حرارت سی

دیکھی تو دیدہ حقارت سی
جی ہلادی ترا اشارت سی

طعنی ہر دم ہون تیغ ابرو پر
چشمکین تیری چشم جادو پر

دم ترا شوخیونسی ناکمین لای
دست گلگونسی اپنی عطر لگای
سونگ کر بوکو تیری ناک چڑھای
بگڑی جتنا تو اور تجھکو بنای

بس ترا اوسکی ہاتھہ سی نکلی
حسر تونسی تو اپنی ہاتھہ ملی

خوئی بد ناز خوش ادا کو کہی
پھر بہاروی دلربا کو کہی
نقش پا چشم سرمہ سا کو کہی
بند غم کاکل دوتا کو کہی

طعن و تشنیع ہی سی کام رکھی
جای جای کو تیری نام رکھی

شوخیونسی سدا ستای تجھی
حال ابتر سرا دکھای تجھی
گرمجوشی مین بھی جلای تجھی
قصۂ درد و غم سنای تجھی

کہی اب بھی یہ تمکو چاہتی ہین
ایسی صورت پہ یون نباہتی ہین

مت برامان عرض بیجا کا
کر علاج آہ تاب فرسا کا
کیا گلہ حرف اہل سودا کا
ابتلک وقت ہی مدارا کا

گر مکافات ہجر دل جو ہو
پھر وہی مین ہون اور وہی تو ہو

جوش اندوہ کی سبب آیا
ورنہ بن تیری چین کب آیا
جب گلہ دلسی تا بلب آیا
مین گیا ہانسی تو غضب آیا

گور دروازی پر بناؤن مین
موئی پر بہی یہ پہانسی جاؤن مین

پر کرون کیا کہ اختیار نہین — دل بیتاب کو قرار نہین
کچہ محبت کا اعتبار نہین — یعنی اچہا مال کار نہین

تمکو جو ہو گئی تغافل کی
یہان نہین حد رہی تحمل کی

کب تلک یہہ جفا سہونگا مین — اس ستم پر نکچہ کہونگا مین
یہہ نہین ہی تو بس نہونگا مین — جو کہا ہی سو کر رہونگا مین

جلی کیون **مومن** آتش غم مین
جای ایسی وفا جہنم مین

## ایضاً واسوخت پنہان قالب مسدس

دوستو عشق نہفتہ نی ستایا ہی مجہی — آتش شوق نہانی نی جلایا ہی مجہی
کیا کہون کیا غم پنہان نی کہایا ہی مجہی — ضبط وحشت نی یہہ دیوانہ بنایا ہی مجہی

چہرۂ راز سی پردہ نہ اوٹہاؤن کب تک
گو غم پردہ نشین ہی یہ چہپاؤن کب تک

تاب پر خاش ستمہای نہانی کی حد ہی — قوت کشمکش آہ و فغان کی حد ہی
کچہ فریب دل بیتاب و توانی کی حد ہی — ضبط سوزان نفس شعلہ فشانی کی حد ہی

کیونکہ خالی نہ کرون جی کہ بہرا آتا ہی
پیش چلتی جو نہین غصہ چلا آتا ہی

کب تلک گو ہی نہ سر گرم حکایت ہووی — کب تلک لب نہ شرر ریز شکایت ہووے

ہو تحمل جو تحمل کی نہایت ہووی
کیجئی صبر اگر صبر کی غایت ہووے

کچہ زبان ہی تو نہین زور کہ چل ہی نسکے
غم کچہ ارمان نہین ہی کہ نکل ہی نسکی

جب سے عاشق ہوئی ہم رنج نیا ہی کیا کیا
کیا کہین آہ کہ خاطر مین لای کیا کیا
لب پر آئی نہ کلی جھین گرانی کیا کیا
جب تلک تاب رہی ناز اوٹہای کیا کیا

پر نہین حوصلہ نیم ستم ہی اب تو
بیوفا ہی ہوئی جاتی ہین ہم ہی اب تو

دل مری کہنی مین ہووے تو کچہ اب ہی کہون
اسکو ہی چاہیئی طاقت کہ مین چپ بیٹہہ رہون
پر بگڑ ہی گئی جب بات تو کیون بات سہون
کچہ بن آتی ہی نہین ہای عجب رنج مین ہون

دل پہ کیا تہا وہ ہر ان اتہہ ہی قابو مین نہین
سر ہی کسپہ کہ حالت مری زانو مین نہین

دل ہی یا دشمن جانی کہ ستاتا ہی مجہی
جوش ہی یا شب وعدہ کہ بہراتا ہی مجہی
داغ ہی یا تب غیرت کہ جلاتا ہی مجہی
شکوہ ہی یا خبر وصل کہ بہاتا ہی مجہے

غش مگر اوسکا تصور ہی کہ آجاتا ہی
جی ہی معشوق ہی گویا کہ چلا جاتا ہی

ہم پہ جو گذری قلق اوسکی بلا سی گذرے
ہی وفا سی ہی حاصل تو وفا سی گذری
جان سی جائین ولی وہ نہ جفا سی گذرے
کب تلک کچہ نہ کہین ایسی حیا سی گذری

پاس ناموس ہین کیون ہو جب انکو ہی نہین
جس نظر سی کہ لحاظ آتی تہا اب وہ ہی نہین

ملک الموت ہی آتا نہین ہان کیا کیجی
نہین کہنی مین زبان منع زبان کیا کیجے
کچہ توقع نہین لجوئی جان کیا کیجی
دم ہی باقی نہ رہا ضبط فغان کیا کیجے

نالہ گرم و دم سرد کی طغیانی ہی

کوئی دن اور جو دنیا کی ہوا کہانی ہی

دل کو اوس دشمن جانسی لگانا ہی نہ تہا
باتون پر اوس لب دمباز کی آنا ہی تہا
دم مین اوس چشم سخن ساز کی آنا ہی تہا
جور کم سہنی تہی یہہ قصہ ٹرہانا ہی نہ تہا

اب بہی اک کاش کچہ ایسا ہو کہ جہگڑا جای
رحم آجای اوسی یا مجہی صبر آجای

خوب کرتی ہین کہ وہ ظلم کئی جاتی ہین
رنج دینی کو دل اورونکی لئی جاتی ہین
داد بیرحمی و بیداد دئی جاتی ہین
ہم بہی ایک اتنی توقع پہ جئی جاتی ہین

کہ جو ہو اُنکی ملاقات تو بدلا لی لین
جتنی وہ خوب لئی جاتی ہین وہ طعنی دی لین

چشم فتان نگہ شوخ وہ شرما جائے
عرق شرم کی طوفان مین ڈوبا جای
جی پہ کچہ ایسی بنی رخ پہ تغیر آجای
بگڑی یہہ چہرہ کہ مجسی بہی نہ دیکہا جای

ہو وہی یہہ رنگ کہ پہر مونہہ وہ کہان سکے
سر کو زانو سی میری طرح اوٹہا نہ سکے

اُنکی ہو گرمی صحبت تو جلاون واللہ
کیا ستایا ہی مجہی جو مین ستاون واللہ
روئی تو اور بہی ہنس ہنس کی رولاون واللہ
رنگ اوڑجای پہ آئینہ دکہاون واللہ

بس وہ حیران ہی رہجای یہہ حیران کرون
اوسکی تصویر نکال اپنی پہ قربان کرون

جہیڑنیکو کہون ہی ہی وہ زمانہ کیا تہا
کہ شب و روز کوئی اُنکی گہر رہتا تہا
دیکہنا میری ہی صورت کا کوئی شیدا تہا
نام مومن ہی کسی چاہنی والی کا تہا

یا کہین سبکو رقیبون کی سوا بہول گئی
مجکو پہچانتی ہو کون ہون یا بہول گئی

اب بہی کچہ یاد ہین وہ روز ہجران تمکو　　جن دنو نمین تہی شب وصل کی ارمان تمکو
ایینہ دیکھنی دیتی نہ نگہبان تمکو　　اقربا کیسا گیا کرتے تہی حیران تمکو

گہر مین ہی پہر نہین سکتی تہی ستا قید مین کیا
اب یوسف تہی غرض حسن مین کیا قید مین کیا

ہمنشین ایک ذرا سر نہ اوٹہانی دیتی　　سر دیوار سی جلوہ نہ دکہانی دیتی
جہانکنی کی لئی در تک بہی نانی دیتی　　کہین شادی ہو ولی تمکو نہ آنی دیتی

اوس پہ پیدا کئی یون چاہنی والی تمنی
گہر مین بیٹہی ہوئی یہہ پاون نکالی تمنی

اپنی ہی حال مین تہی زلف گرفتار سدا　　کہاتی ہر ہیر سی غم نرگس بیمار سدا
غمزی کو نوک مژہ سی خلش خار سدا　　نازہ آزار مین ہر عشوہ بیکار سدا

آرزو چشم کو وحشی نظری کی کتنی
دست مژگانکو ہوس پردہ دری کی کتنی

قیدئی سلسلۂ زلف دو تا ایک نہ تہا　　بی سبب کشتۂ شمشیر جفا ایک نہ تہا
پایمال روش فتنہ فزا ایک نہ تہا　　نام رسوا کن انداز حیا ایک نہ تہا

حیرت حسن کی چرچی سی خجل ہوتی تہی
کیسی افسوس سی دیکہہ آئینہ کو روتی تہی

شوخی وحشی انحال کہان تہی ایسی　　خلق رفتار سی پامال کہان تہی ایسی
بانگ شور افگن خلخال کہان تہی ایسی　　یہہ چلن کا ہیکو تہا چال کہان تہی ایسی

آنچلون سی کہو مقیش کہان جہڑتا تہا
کب دوپٹہ یہہ مری طرح گرا پڑتا تہا

گرم تہا یون ملک الموت کا بازار کہان　　زندگانی سی تہی کم حوصلہ بیزار کہان

گونگہ تہی یہ فغانہای غمازبار کہان
ہر اشاری پہ چلا کرتی تہی تلوار کہان

پہر یون خونکی کس روز بہا کرتی تہی
یہ وہی کوہی جہان خاک اوڑا کرتی تہی

تمکو یہ طور یہ انداز کہان آتی تہی
ستم حادثہ پرداز کہان آتی تہی
ایسی دہہای فسون ساز کہان آتی تہی
اسقدر مہر فزا ناز کہان آتی تہی

یون الگ رہنی مین عاشق سی لگاوٹ کب تہی
روز بیوجہ بگڑنی مین بناوٹ کب تہی

زلف تہی ہم اثر شام غریبان کسدن
صبح محشر تہا بہلا چاک گریبان کسدن
برق خرمن تہا کہو خندۂ پنہان کسدن
سرمہ تہا رشک بلای شب ہجران کسدن

خوبی طرز تغافل کی خبر کا ہیکو تہی
شوخی جنبش مژگان پہ نظر کا ہیکو تہی

حلقۂ دام نہ تہا حلقۂ گیسو ہرگز
موج شمشیر نہ تہی جنبش ابرو ہرگز
درپئی قتل نہ تہی طبع جفاجو ہرگز
فتنہ پرداز یونکی کچہ بہی تہی خو ہرگز

چشم فتان کو خیال نگہ ناز نہ تہا
غمزہ مانند مری اشک کی غماز نہ تہا

مجہسی جب آنکہہ لڑی یہ سر پیکار نہ تہی
لیگئی جب مری دلکو تو دل آزار نہ تہی
مجکو جب کام پڑا ہی تو جفاکار نہ تہی
ایسی بیدرد و ستم پیشہ و خونخوار نہ تہی

طرز عشاق کشی آپکو معلوم نہ تہی
شہر مین الحذر و ولولہ کی دہوم نہ تہی

جان سی لگئی تہی طبع کی آجانی سی
کیا ہی خوش ہوتی تہی ملنی سی مرے غم کہانی
شوخی روز فزون تہی مری گہبرانی سی
ہاتہہ سی جاتی تہی دلکی مری ہاتہہ آنی سی

ہی دم بھرتی تھی جو دم مرا بھرتا ہی کوئی
ایسے مرتی تھی کہ اب ہم پہ مرتا ہی کوئی

دمبدم کیا مری دلجوئی و دلداری تھی
وصل مین صبح تلک شام سی بیداری تھی
دوستی تازہ نیا شوق نئی یاری تھی
ہمکناری و سیہ مستی و میخواری تھی

عیش مری بیخودی نشہ سی ہونی لگتی
دیکھکر یہ مستی کو بھی وہ نی لگتے

بیمروت تھی اون انکھون مین مروت کتنی
بدگمان تھی نگہ چشم محبت سے کتنی
راتدن مد نظر تھی مری الفت کتنی
دور مین تھی نظر لطف و عنایت کتنی

بیمروت نظر آتی ہو کہا کرتی تھی
دیکھتی ہی مری چتونکو رہا کرتی تھی

اب تو بیرحمی بیدردی و بیباکی ہے
لطف مین سستی و ازار مین چالاکی ہی
بی سبب رنجش و بیوجہہ غضبناکی ہی
کھو دیا آپکو کیا وضع یہہ پیدا کی ہے

جانتی جاتی ہین ہم او نہین پروا ہی نہین
ہوگئی ایسی کہ گویا کبھی کچھ تھا ہی نہین

ایک مصیبت ہی نہ کہتا ہون نہ سہتا ہون
یاد ایام ملاقات مین جی کھوتا ہون
ہی غذا خون جگر ضعف سی غش ہوتا ہون
راتدن کلبۂ احزان مین پڑا روتا ہون

خندہ زن زخم جگر دیکھہ کی ہردم اپنی
یاد آتی ہین وہ گلخندہ بیہم اپنے

گو سوا شربت دیدار مرا چارہ نہین
پھر وہان آن پہرون ایسا بھی آوارہ نہین
جز نظر بار دو فوئی دل صدپارہ نہین
کیا کرون صبر نہین طاقت نظارہ نہین

کیونکہ بدلی ہوئی تیوریہ تمہاری دیکھون

کیونکہ ان آنکھونسی غیرونکی اشاری دیکھون

چھوڑ دینا تھا تمہین جھوٹ قسم کو بہی مجھی
ولسی کھونا تھا اس انداز ستم کو نہ مجھے
بہولجانا تھا جفائی پی ہم کو نہ بہی مجھی
نیست کر دینا تھا اندوہ و الم کو بہی مجھی

قابل ترک تہی خوبی ستم ارانہ کہ مین
لایق ہو تہی یہہ رنجش بیجانہ کہ مین

غیر ہین ہیرہ تو وصل گوارا کیون ہو
وہ جواب اونکو تو پھر عرض کا یارا کیون ہو
سب گذری تو کسیکا بہی گذارا کیون ہو
گر پڑی چشم سی جو اونسی اشارا کیون ہو

کہلی شعلہ نظر بازی بیباک رہے
پردہ کیون میری گریبان کیطرح چاک رہی

ہائی یکبار وہ لطف پی ہم چھوڑ دیا
انس و اخلاص و دلاسا و کرم چھوڑ دیا
چارۂ رنجش و درمان الم چھوڑ دیا
مینی بہی آپکو اس سرکی قسم چھوڑ دیا

اب اگر وہ بہی تو داد دل ناکام نہ لون
گو کہ بدنام ہوا ہون پہ کبہی نام نہ لون

جب نہو چاہ تو کسواسطی چاہون مین تجہی
بیوفا نکلی تو کاہیکو نباہون مین بہی
تم ہو گر فتنۂ دوران تو بلا ہون مین تجہی
خوب ہی جان رکھو یہ کہ برا ہون مین تجہی

پہر اودہر مونہہ نکرون تنگدل کہانا تو کہان
اوسطرف سی نجلون کو چین انا تو کہان

ولسی ہی عہد کہ ملنی کی قسم کہاؤنگا
آن بیٹہو گی کہین پاس تو اوٹہہ جاؤنگا
گہر مین بہی آئی تو صحرا کو نکل جاؤنگا
کیونکہ کہو دون کہ مین پہر جان کہان پاؤنگا

دم ہی آنکہون مین یہہ صدمہ مری جی پر گذرا
گذری دنیا سی بلا تم ہی ہی مین ور گذرا

دیکھہ لونگا مین بس اب مہر لقا اور کوئی
آتش خرمن آزار و جفا اور کوئی
برق وش شعلہ روش گرم ادا اور کوئی
شمع کاشانہ فروزان وفا اور کوئی
تو ہی آتش غیرت سی جلاؤن تمکو
تم تو کہتی ہو مین سیچ اگ لگاؤن تمکو

وہ پریزاد کہ دیوانہ ہو عالم اوسکا
چشم جادو و فسون عشوۂ بہم اوسکا
طاق محراب بلا طرۂ خوش خم اوسکا
تیر تیز ایسی نظر دشنہ بھری دم اوسکا
تیغ ابرو کی یہہ جنبش ہو کہ بس تو کٹجائی
دست مژگان کی اشاری سی کلیجا پہٹجائی

نکلی ہر بار نئی طرز ملاقات مین بات
کس ادا سی کری ایما و اشارات مین بات
بذلہ آمیز بیان حرف و حکایات مین بات
ہر سخن مین سخن نغز ہو ہر بات مین بات
چپ ہی لگجائی تجہی جب وہ فسونگر بولی
ہر جگہہ بند کری جب وہ زبان کو کہولی

راتدن نغمہ سرا زمزمہ پرداز رہے
طعن و تشنیع مین بہی چاشنی ناز رہے
اپنی شوریدۂ ناکام سی مسناز رہے
سخن تلخ سی لذت دہ انداز رہے
گالیان جب لب شیرین سی سنائی تجکو
دانت کہٹی ہون تری بات نہ آئی تجکو

دعوی یکروئی اوس سی تیری شامت ہووے
روش ایک فتنۂ محشر کی علامت ہووے
جون تری سامنی ہو تجکو ندامت ہووے
جب تری پاس سی نکلی تو قیامت ہووے
لگ چلی ہی تو اگر اوس بت مغرور کی ساتہہ
یونہی مرنیکی قریب ایک ہی چل دور کی ساتہہ

ہی جی بیٹہہ گیا بسکہ اوٹہای ہین ستم
دل کہنچی کیون نہ بہت کہینچ چکا رنج و الم

صدمۂ عشق نے بیطور کیا ناک مین دم
ایسا بیزار ہوا ہون کہ خدا ہی کی قسم

اوسنے ہی کام نہ رکھا تو نہ رکھونگا کام
پھر یہ سمجھونگا کہ مومن کو تو نسے کیا کام

# مثمن روضۂ گلستان دلفروز بگلفشانی مضامین واسوز

ای چارہ گر آ چک کہ دم چارہ گری ہے
کیون پہلے ہی درمانسے یقین بے اثری ہے
ہو جاؤن مین جان بر تو تری نا موری ہے
مین جانسے مرتا ہون تجھے بیخبری سے
اپنی ہی تو کر دیکھ عبث نسخہ دری ہے
یون دعوی بیصرفہ تو بیہودہ سری ہے

گر ہمسے مریضونکی دوا ہووے تو جانین
بیمار محبت کو شفا ہووے تو جانین

ہر چند کہ درمان ہی نہین عشق بتان کا
مرنا قلق ہجر مین بچنا ہی یہان کا
وہ حال نہین ہی دل بیتاب و توان کا
زخم دل مجروح پہ لگتا نہین ٹانکا
پر شکر ہوا سہل علاج اپنی تو جان کا
تہتا نظر آتا ہی لہو زخم نہان کا

تاثیر دوا اب تری کرجائی تو کرجائی
ہر چند کہ ناسور ہی بہرجائی تو بہرجائے

یعنی کہ دل اوس دشمن جانی سے پہر اب
بیطاقتی جان نہین آزار فزا اب
وہ عشق کی خاطر ہی نہ وہ پاس وفا اب
گو تہا مرض الموت پہ ممکن ہی شفا اب
سینے سے مری ہاتھ جدا ہونے لگا اب
وہ فتنہ کی الفت ہی نہ وہ شوق بلا اب

کچھ کام نہین پیچ وخم زلف دوتا سے
کہا یا کرے بل سیکڑون اب میری بلا سے

یک عمر تلک زیست سے بیزار رہا مین
سرمشق غم و وقف صد آزار رہا مین

معشوق کی پرہیز سی بیمار رہا مین
بہ جرم جفاؤنکی سزاوار رہا مین
کیا کیا نہ مصیبت مین گرفتار رہا مین
افسردہ دل گرمئی اغیار رہا مین

آخر تپش اس آتش خاموش مین آئی
جان گرمئی غیرت سی غضب جوش مین آئی

کل گھر مین وہ بیٹھی تہی سراسیمہ و حیران
اس حال کی دیکھی سی ہوا حال پریشان
غصہ کی سبب چپ نسکی رنجش نہان
سمجھا مین کہ یون ہی تو ہی مایوسی و حرمان
انصاف کرو صبر کری کب تلک انسان
ناچار کہا طعن سی بیٹھی کہ مری جان

کس سوچ مین بیٹھی ہو ذرا سر تو اوٹہاؤ
گو دل نہین ملتا ہی پر انکھین تو ملاؤ

دیکھو تو ادہر کو کہ کبھی یار تہی ہم بہی
غیرونکی طرح محرم اسرار تہی ہم بہی
سرمست مئی حیرت دیدار تہی ہم بہی
آئینہ نمط پشت بدیوار تہی ہم بہی
منظور نظر صورت اغیار تہی ہم بہی
اس چشم عنایت کی سزاوار تہی ہم بہی

یون شربت دیدار سم آمیز نہین تہا
کچہ نرگس بیمار کو پرہیز نہین تہا

کہتی تو یہہ کیا بات ہی قربان تمہاری
کچہ طور نظر آتی ہین بدلی ہوئی سارے
ہی ناز نہ ایما نہ ادائین نہ اشارے
اب کسلئی رہتی نہین تم گھر مین ہمارے
آتی کبھی برسون مین تو آتی ہی سہارے
بیٹھی ہی اگر یان تو چپ شرم کی مارے

پہر کسلئی گھونگٹ رخ روشن پہ لیا ہی
پہر کیون نئی سر سی وہی پہلی سی حیا ہے

وہ ہی تم ہو نہین ہمدم و دمساز تمہارا
مد نظر چشم نظر باز تمہارا
وہ جسکی ہوا صرف سب انداز تمہارا
ایک عمر تلک جسپہ رہا ناز تمہارا

وہ محرم ہر غمزۂ غماز تمہارا
پوشیدہ نہ تہا جس سی کوئی راز تمہارا

حسن آئینہ دیدۂ دیدار طلب تہا
سر حلقۂ عشاق وفادار لقب تہا

وہ مہر وہ الفت وہ محبت ہی نہین ہے
بیہودہ سدا ابروی خمدار مین چین ہے
آتی ہی یہان بس چلی جانیکی کہین ہے
یا طبع مین الطاف تہی یا بر سر کین ہے
بیوجہہ شب و روز شکن زیب جبین ہے
اب ہوش کہان آپ کہین و ہیان کہین ہے

فرق آہ پڑا طرز ملاقات مین کیسا
غصہ ہی چلا آتا ہی ہر بات مین کیسا

وہ پیچ و خم طرۂ طرار کہان ہے
وہ ناز کئی نرگس بیمار کہان ہے
وہ بوئی تن رشک سمن زار کہان ہے
وہ کشمکش کاکل خمدار کہان ہے
وہ تازگئی و رونق رخسار کہان ہے
وہ رنگ رخ غیرت گلنار کہان ہے

گلگونہ سی چہری پہ کدورت ہی نہین اب
بدلی گئی کچہ تم تو وہ صورت ہی نہین اب

ہی طبع مین ہر روز فزون رنج فزائی
یہہ تندئی خو تو نہین کچہ گرم ادائی
ہر ایک سی ہر بات پہ ہوتی ہی لڑائی
اپنی مین سماتی نہین کیا دلمین سمائی
اس شعلہ مزاجی نی مری جان جلائی
کیون خصلت مذموم پسند آپکو آئی

کس واسطی بیوجہہ غضبناک ہوئی ہو
کچہ شرم مین تہا عیب کہ بیباک ہوئی ہو

تم گہر مین کہان آئی کہ گویا غضب آیا
کچہ خیر تو ہی ایسا کہان کا غضب آیا
سمجہو تو ذرا بات کہ بیجا غضب آیا
کوئی ہو جہان سامنی آیا غضب آیا
پہر لڑکی چلی جاتی ہو یہہ کیا غضب آیا
گہر والی کہان جائین یہہ کیسا غضب آیا

بیوجہہ عداوت کا سزاوار تو مین ہون
اورون پہ ہی کیون ظلم گنہگار تو مین ہون

ہر ایک سی بگڑ کر مری دم پر نہ بناؤ
کیون ہاتہہ سی جاتی ہو تم اتنا بہی آؤ
دل سرد ہوا تم سی مرا جی نہ جلاؤ

ذرات جہان ہتی ہوا بہی ہین جاؤ
جو تمکو ستایا کرین تم اون کو ستاؤ
اس گرمیٔ الفت کو بس اب اگ لگاؤ

کب تک جلے کوئی یہہ تپش خاک مین تجہائی
ٹہنڈا ہو کلیجا جو کہین سوزش دل جائی

افسوس مری غم نی نکی تجہ مین سرایت
آئی ہی ورپیش جو بہی عشق کی غایت
بہولی سی جو ملجاتی ہو یہ بہی ہی عنایت

بیفایدہ سی آئی نظر حرف وحکایت
بیجا ہین گلی سب مری بیہودہ شکایت
یعنی ہون سبب پوچہہ کی شرمندہ نہایت

ہی رنج بجا بات یہ بہائی مری جیکو
سچ کہتی ہو دل مینی دیا اور کسیکو

مین ہی تو رہا ہون کہین شب کو خوش وخورم
میری ہی نظر سی ہی عیان نیند کا عالم
انگڑائیان لیتا ہون یہہ مین ہی تو دیہم

مینی ہی تو کی بادہ کشی غیر سی باہم
آتی ہی جمائی پہ جمائی مجہے ہر دم
میری ہی تو گردن مین پڑا جای ہی کچہ خم

میری ہی تو انکہو مین غضب نیند بہری ہے
میری ہی جبین ہی یہ جو کہتنی پہ دہری ہے

مین ہی تو کہین رات کو بیدار رہا ہون
مین ہی تو مئی وصل سی سرشار رہا ہون
ملک ہوس تازہ خریدار رہا ہون

مین ہی تو ہم آغوش طلبگار رہا ہون
مین ہی تو کف غیر سی میخوار رہا ہون
لذت دہ او باش ہوسگار رہا ہون

بدمستیان میری ہی تو انکہو نسی عیان ہین

میری ہی تو ہونٹون پہ یہہ دانتونکی نشان ہین

کوئی نہ کہی یہہ کہ سکہایا ہی کسی نی
بیجرم پہ طوفان اوٹہایا ہی کسی نی
یہ جھوٹ نہین سچ ہی جتایا ہی کسی نی

تجکو مری جانب سی لگایا ہی کسی نی
ایسا مجہی دیوانہ بنایا ہی کسی نی
کیا کیا نہین انکہونسی دکہایا ہی کسی نی

یون ہان لی ایسا کوئی نادان نہین ہی
تم غیر سی ملتی ہو یہ طوفان نہین ہی

کیون لوگ لگی آپ پہ بہتان لگانی
مینی تمہین جانا کوئی جانی کہ نجانی
کچہہ خیر ہی مجسی ہی لگی باتین بنانے

یہہ بات تم اوس سی کہو جو بات کو مانی
سب عذر ہین بیفایدہ بیہودہ بہانی
معلوم ہین ساری مجہی جتنی ہین نہکانی

گر کہئی تو ایک ایک کا مین نام بتادون
یہ پردۂ ناموس کہی چاک اوٹہادون

یہ بات تو ہی آپ کی گفتار سی ظاہر
اقرار ہی صاف آپکی انکار سی ظاہر
عالم ہی خزانکا گل رخسار سی ظاہر

یہ چال ہوئی آپ کی رفتار سی ظاہر
ہی مستی شب نرگس میخوار سی ظاہر
بدطوری دوشینہ ہی اطوار سی ظاہر

کیا شکل بگاڑی ہی بس اب مونہہ نہ بناؤ
آئینہ دکہا دیجی تو صورت نہ دکہاؤ

کیا قہر ہی کیونکر نہ اوٹہی درد جگر مین
ایک ان ہی مجسی نہ ملو آٹہہ پہر مین
سنتا ہون شب و روز تمہین بزم دگر مین

میری تو بغل خالی اور آپ اورکی بر مین
گہر چہوڑکی اغیار ہو یون اونکی گہر مین
کیونکر نہو تاریک جہان میری نظر مین

ہر روز تو ای مہر درخشان ہی کہین اور
ہر رات تو ای شمع شبستان ہی کہین اور

ہی وقت اگر دلمین سمجہہ جاؤ تو بہتر
بیباکی بیصرفہ سی شرماؤ تو بہتر
اغیار سی ملنی کی قسم کہاؤ تو بہتر

اندیشۂ انجام سی پچتاؤ تو بہتر
جو دلمین ٹہرتی نہین ٹہراؤ تو بہتر
اب بہی جوان اطوار سے باز اؤ تو بہتر

پہر ورنہ ہر طرح سی پچتاؤ گے دیکہو
اپنی کئی کی تم ہی سزا پاؤ گے دیکہو

کچہہ تم ہی تو دلبر نہین ای یار جہان مین
باقی ہین ابہی دل کی طلبگار جہان مین
نکلین گے بہت آپکی اغیار جہان مین

تمسی ہی زیادہ ہین طرحدار جہان مین
اس جنس کی ہی گرمئی بازار جہان مین
میری ہی ہزارون ہین خریدار جہان مین

معشوق مجہی گر نہین عشاق بہت ہین
یہہ یاد رہی میری ہی مشتاق بہت ہین

کیا ایسی ہی مجہہ کہ پامال جفا ہون
تم چہوڑ دو یون اور مین پابند وفا ہون
یہہ چاہتی مجکو ہی کہ اب اور کو چاہون

تم اتنی بگڑ جاؤ مین اوسپر ہی بنا ہون
تم سی نہون آزردہ مین گو جیسی خفا ہون
ایسی کسی معشوقۂ دلجو پہ فدا ہون

ہر دم جو سوہی عاشق مضطر نگران ہو
فکر ستم اوسکی دل نازک پہ گران ہو

یون دلشکن عاشق جانباز نہووی
ہر ناکس و کس محرم و ہمراز نہووی
یار فلک تفرقہ انداز نہووے

ان بوالہوسونسی کبہی دمساز نہووی
جون دور زمان حادثہ پرداز نہووی
بیصرفہ ادا اوس سی کوئی ناز نہووے

کیا ذکر ہنسی بولی وہ بیطور کسی سے
کچہہ بات ہی وہ بات کری اور کسی سے

لازم ہی کہ ضد سی تری ہمبزم مین جاؤن
دیکہی کہ نہ دیکہی کوئی احوال مین کہاؤن

ہر ایک کو افسانۂ دلچسپ سناؤن
یہ تیری جفا اوسکی وفا سبکو جتاؤن
اس شعلہ زبانی سی مین کیا کیا نہ جلاؤن
شاعر ہی تو ہون شکوہ و شکایت پہ جو آؤن

مشہور اوسی اور تجھی بدنام کرون مین
ناکام تجھی اور اوسی خود کام کرون مین

غیرون کو ملاقات سی تیری جدا رائے
ہر کوئی بہانی سی مرا قصہ سنائے
یون غیر کی بنیائی تو کیا کیا نہ بنائی
طعنی تجھی دیدیکی جو دم ناکمین لائی
تو بیٹھہ رہی شرم سی اور وہ نہ بلائی
پر وانکی کچھ بہی تو جائی کہ نہ جائی

ہرگز سبب ترک ملاقات نہ پوچھی
لگجائی تجھی چپ یہ کوئی بات نہ پوچھی

یہہ نالہ ہو لب پر کہ خداوند دو عالم
ہم ہی کبھی رہتی تھی جہانمین خوش و خورم
کس جرم کی تعذیر مین یون خوار ہوئی ہم
جتنی کہ ہوئی تھی خوشی اوتنا ہی ہوا غم
وہ عیش جو یاد آئین تو کیا کیا نہو ماتم
دلمین کبھی سو حسرت و افسوس ہی ہر دم

جلتا ہو نہین تو انجمن افروز کہان ہی
دل داغ ہی تو ای مری دلسوز کہان ہے

ہوان حرکا تو نسی ندامت تجھی کیا کیا
رہ رہ کی خیال آتی کہ یہہ مینی کیا کیا
قسمت ہی بری ہو تو کری کوئی بہلا کیا
الزام دون کیونکر اوسی مین اوسکی خطا کیا
ہر وقت ہو افسوس کہ ہی یہ ہوا کیا
عاشق نہ رہا کوئی تو معشوق رہا کیا

ہر اک سی کہی کچھ مجھی تدبیر بتادو
اوس وحشی رمخوردہ کی تسخیر سکھادو

ہر ایک بہانی سی مجھی جلوہ دکھا جائی
ہر آن نئی آن سی بس روبرو آجائی
ہر لحظہ مری سامنی سی ہنس کی چلا جائی
ہر وقت شرارت سی نئی اگ لگا جائی

ہر شوخ اشارت سی مری دلکو لٹا جاے
یہہ شعر سدا میری سنانی کو پڑا جاے

کیا کیجی ہمین ناز اوٹہانا نہین آتا
روٹہی کو مناتی یہ منانا نہین آتا

پہر دل نہ ٹلی بات سی گو بات کو ٹالون
ناچار ہو پہر آپ سی مین تجکو منالون
پہر دلکی نئی سر سی سب ارمان نکالون
پہر جان نہ سنبہلے مری ہرچند سنبہالو
بیتاب ہو بس دوڑکی چہاتی سی لگالون
تجکو بہی مین اپنا سا وفادار بنالون

ہی نام جو پہر تابع فرمان کرون مین
مومن ہون تو تجکو بہی مسلمان کرون مین

## ترجیع بند

ساقی مئی سرخ رایگان ہے
لبریز ہوا ہی کاسۂ عمر
جام مئی عشق سی چہکا ہون
یکبارگی اگئے خموش تہے
اوٹہی بہی نہی کہ کر بری ہم
کس پردہ نشین نی تیز دیکہا
یون غور سی پند گو کے باتین
یعنی وہی جانگر کرون مین
چپ لگنی کا ماجرا نپوچہہ آہ
ای ہمدم جان نواز تجہ سی
خم پہر بی کہ چشم خونفشان ہے
کیا دور بلائی ناگہان ہے
یہہ زہر کشندہ نوشجان ہے
بدمستئ شوق سرگران ہے
کیا لغزش پا زبان زمان ہے
اس جوش پہ راز دل نہان ہے
سننی کا مری سبب عیان ہے
جس بات مین جانکا زیان ہے
کب حرف یہ لایق بیان ہے
کیا دلکی کہون نہین دل کہان ہے

انشوخ جہان ربود از من

گوئی کہ دلم نبود از من

تو چھوڑ کے مجھے چلا گیا دل — ہی اوس سی زیادہ بیوفا دل
دلدار کی کھینچنے پڑی ناز — افسوس کہ میری پاس تھا دل
یہہ دشمن جان تمہین مبارک — یعنی نہین میری کام کا دل
کیون دعوی دلربائی اتنا — مائل اودھر آپ ہی ہوا دل
دیتا ہون دم ایسی فتنہ گرپر — انصاف سی دیکھنا میرا دل
اوس چشم نی کردیا خراب آہ — تہا ورنہ بہت ہی پارسا دل
کیسی مری جان پر بنائی — اللہ بگڑ گیا ہی کیا دل
گھونٹی ہی کوئی گلی کو ہردم — کیا بات کرون کہ ہی خفا دل
ای محرم راز کیا کہون مین — کس آفت جان سی لگا دل
ای مونس غمگسار ہردم — کیا پوچھی ہی کیونکہ لیگیا دل

آنشوخ عنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

پردی مین ہی آتشک ماہ میرا — کیونکر نہو دن سیاہ میرا
کیا مرنیکی بعد پاؤن پہیلائی — ہی مقبرہ خواب گاہ میرا
اس سد سکندری کو توڑو — آئینہ ہی سنگ راہ میرا
پس آپ مین آؤ تم کہ شاید — ہو دلمین گذارگاہ میرا
مین کشتہ شہید بی دیت ہون — ہی شوق ستم گواہ میرا
دیکھا تو نی کہ رنگ بدلا — ایشوخ فسون نگاہ میرا
مرنا نہین اختیار کی بات — خود جرم ہی عذرخواہ میرا
ای دوستو ہاتھہ سی چلا مین — قابو مین نہین دلی آہ میرا

ای چارہ گر اب تو پہینک تبرید
ہی حال بہت تباہ میرا

ناصح انصاف تو ہی کر یار
دل دینی مین کیا گناہ میرا

انشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

چلونسی ہی حسن کیا نمودار
یون چہپاتی ہین صفای رخسار

یہان بخت وہان ہین جوابین پاتی
یہان چشم وہان نصیب بیدار

آئینہ حجاب سی نہ دیکہا
کیا جانی وہ کیون ہی صبر دشوار

مین مرگ وصال سی ہی خوش ہون
دل جانسی کسقدر ہے بیزار

خود کام ہی وہ مبارک ایدل
ناکامئی شو تہای اغیار

دیوانہ نہین کہ خاک اوڑاون
عاشق کو ہی سر سی کیا سروکار

خون ٹپکی ہی اوسکی تیغ سی کیون
کیا تیری مژہ ہی چشم خونبار

غم کہانی مین کیا مزا اوٹہایا
کہتا ہی وہ شوخ مجکو غمخوار

ای حسرت پابوس قاتل
یہان کام مین ہی زبان نہ نہار

دل لیگئی اوسکی چیرہ دستی
مونہہ دیکہہ کی رہگیا مین ناچار

انشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

درد طلب وغم جدائے
دل جاتی ہی کیا مصیبت آئے

دیکہا نہ گئے نہ دلکی ہمراہ
ظاہر ہوئی جانکی بیوفائی

دی چرخ نی کسطرحسی ہمکو
آسودگئی شکستہ پائی

پروانہ فدائی گل ہی شاید
دیکہا ترا پنجۂ حنائی

ای آہ ذرا ہلا دی سینہ
ہی چرخ مین سخت کج ادائی

ای پردہ نشین وہی ہی سودا — پھر شکل اگر نظر نہ آئے
تو رشک پری تیری بلا دی — آسیب زدونکو بھی دکھائی
ہون خاک در اوسکا جب فلک نے — گردن میرے سامنی جھکائے
ای یاس وصال مشکل ہی — بیفایدہ زور آزمائے
امید نہین رہی کہ دل کے — ایسی ہی ہو کسطرح رہائی

آنشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

اوس در پہ جو مین غبار ہوتا — تسکین دم شعلہ بار ہوتا
اوس زود گسل سی خود بگڑتی — گر عمر کا اعتبار ہوتا
بیکار نہون یہ ڈر ہی ایکاش — ناکام مآل کار ہوتا
دن پھرتی کبھی اگر مری بھی — کیا گردش روزگار ہوتا
کہتا ہی کہ چھوڑ اوسکو جسپر — دشمن سا ہی جان نثار ہوتا
یہہ بات زبان سی کب نکلتی — ناصح جو تو دوستدار ہوتا
جنت پہ مری ہی زاہد ایکاش — اوس کو مین کبھی گذار ہوتا
اوس غیرت حور کو بلاؤ — واعظ نہین شرمسار ہوتا
ای پند شعار ہوش مین آ — کوئی بھی ہی آپ خوار ہوتا
ہم کاہیکو دل کو جانی دیتی — اپنا اگر اختیار ہوتا

آنشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

طالع مین نہین طرب ہی بہجی — منحوس ہی زہرہ مشتری بھی
ای مہر لقا ہی جلوہ لازم — آسان نہین ذرہ پروری بھی

بیوجہ نہین ہی مجسی چہپنا
عاشق تری حور ہی پری ہی

بیداد گری و سر نگو نے
کیا فتنہ ہی چرخ چنبری ہی

یہہ آئینہ کی ہی مہربانے
اب محو ہوئی ستمگری ہی

کیا مشک بہرا ہی زخم دلمین
غش ہو گئی زلف عنبری ہی

توچہوڑ دی تو بہی ہین پہنسونوں
صیاد ہی دام بی پری ہی

یہان کیون نہ کفن ہو پارہ پارہ
وہان نازسی ہی قبا دری ہی

دن رات اگر یہی ہی رونا
بہ جائیگا آب عنصری ہی

ہم آج تلک نہ جانتی تہی
ہی ایک ستم یہ دلبری ہی

انشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

کب تک سیون پارہ پارہ دلکو
رخصت ہی شکیب جان گسل کو

اوس تنگ دہن نی کیا کہا کیون
چپ لگ گئی ناصح خجل کو

تہا ضعف ہی طاقت آزار
توڑا گئی جان مضمحل کو

مارا تری ناز دمبدم نی
کیا روکئی جوش متصل کو

گلرو سی وہ لالہ رو بنا ہی
تشبیہ ہی داغ سی جو تل کو

کیا پاس مجھے نہ موہنہ دکہایا
رحمت ہی امید منفعل کو

آئی ہین سرشک کلفت آلود
تعمیر مکان کی آب و گل کو

ہی خواب عدم گران کیا ہے
مالش بکراوسکی در کی سل کو

ہی جوش ہوس ہت نکالون
گر آپ کہین تو اس مخل کو

اے ہمدم جان نواز دلجو
بیدل ہون کسطرح کہ دل کو

انشوخ چنان ربود از من

گوئی کہ دلم نبود از من

اللہ ری دلکی ہرزہ تازی — مین اور محبت مجازی
ہندی صنم آفت جہان ہین — سوگند بپیمبر حجازی
پھر سینی مین آنی مہرۂ دل — دیکھین تو فلک کی حقہ بازی
ہی رشتۂ جان پہ زخمہ نشتر — ای نغمۂ یاس دلنوازی
جولان سی ہی اوسکو قصد پامال — ای خاک نوید سرفرازی
اوس چشم کا محو ہون شب و روز — دیکھو تو مری زمانہ سازی
امید وصال ہی نہین یہان — ہی تمسی زیادہ بی نیازی
طول امل وصال کیا ہو — کم ہی شب ہجر کی درازی
سینی مین اک آگ لگ رہی ہی — بھائی کسی میری جانگدازی
مجبور وہ ہائی دل کا جانا — اللہ ری اوسکی ترکتازی

انشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

پوچھی ہی خبر مریض غم کے — کیا بات ہی اوس مسیح دم کی
بجلی تری شوخیون کی آگے — ای آہ شررفشان نہ چمکے
مین جان شکنی کا غم نہ کہایا — یاد آگئی ہی تری قسم کے
جسوقت وہ پھانسی گھر سدھارے — جان نی وہین راہ لی عدم کی
ای اہل عزا وہ سر پہ ڈالو — جو خاک ہی یار کی قدم کے
نالہ فلک نہم سے گذرا — کچہ حد نرہی مری الم کے
وہ کوچہ ہی اشک خونسی گلزار — رونق ہی یہ ساری اپنی دم کے
لون کیون نہ بلائین آہ پیچان — تصویر ہی زلف خم بخم کے

دامن پہ تمہاری جم رہی ہے | ہو خاک نہ میری چشم نم کی
ہی روز جزا کی آنی مین دیر | اب کون دی داد اس ستم کے

آنشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

ایک لحظہ نہین قرار جسکو | موت آئی بس ایسی زندگی کو
اوس آفت جان کو دل دیا ہائے | جو عیب گنی ہی دلدہی کو
پردی نی تری تو مار ڈالا | اس مضطر تنگ عاشقی کو
ای رشک پری حجاب کبتک | ہی شرم ضرور آدمی کو
مین ناز کہانتلک اوٹہاؤن | انصاف ہی لازم آپ ہی کو
پھرتی ہی نظر مین چشم میگون | تسخیر کیا ہی کس پری کو
تڑپا کئی جب تلک جئی ہم | آرام نہین یہان کسی کو
وہ ہی چاہی ہی کم ستاؤن | پر کیا کری ناز فطرتی کو
آتا نہین صبر دل گئے پر | سمجھاؤن کہانتک آہ جی کو
کوئی نرہا کہ پونچھے آنسو | کیا روؤن مین اپنی بیکسی کو

آنشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

پہل پایا فلک نی کیا ستاکر | خاک آہ نی کردیا جلاکر
مدت مین ہوئی دعا کی تاثیر | اوس بت سی ملی خدا خدا کر
کچہ کام نہین کسی سے ہمکو | کیا چہوٹ گئی ہین دل پہنساکر
غیرون سی ملیگا بعد میری | ای عمر اوسی ہی بیوفا کر
کاتون کیونکر نہ وہ گئی ہین | دامن مری ہاتہہ سی چہڑاکر

| | |
|---|---|
| کونی مین بٹھادیا صد افسوس | اوس بزم سی رشک نی اوٹھاکر |
| کیا سرمہ ہی اوسکی پاؤنکی خاک | روتا ہون مین انکھہ سی لگاکر |
| ہردم جو نظر مین ہی وہ صورت | گو چھپ گئی وہ جھلک دکھاکر |
| کہتا ہون کمال رشک سے مین | ای پردہ نشین ذرا چھپاکر |
| پھر انکھون مین کر گیا وہ بیدید | دل چھین لیا نظر ملاکر |

انشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

| | |
|---|---|
| ہی مجھپہ نگاہ لطف منظور | کیا خوب نظر ہی چشم بد دور |
| خوش کیون نہون بات بات پر آج | ہی اوسکی زبان پہ میر اندکور |
| کیا آتش دلسی دم رکی ھی | اف کرنیکا بھی نہین ہی مقدور |
| میری دم گرم کے مقابل | بس شمع کی مونہہ کا اوڑگیا نور |
| بھولی سی بہی اور کو نہ کہون | جو تمکو وہی ہی مجکو منظور |
| لیکن نہین حسرت اختیاری | نظارہ چرخ سی ہون مجبور |
| کیا عشق مین ہو خلاف ناصح | دیوانہ بہی یہان نہین ہی معذور |
| ای ہم نفس اب کہان وہ ایام | ہی دور زمان کا یہ ہی دستور |
| تہی اپنی یہ اعتماد کیا کیا | دعوی میری ہین جہانمین مشہور |
| کہتا تھا مین دل کبھی نہ دونگا | ہر چند کوئی پری ہو یا حور |

انشوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

| | |
|---|---|
| بدعہد ونسی بات بن نہ آئی | تہی موت بہی ولشکن نہ آئی |
| کیا بخت عدو فسانہ خوان تہے | کیون نیند شب محن نہ آئی |

کیا جانتی تہی جان بی تشکایت
کیون موت دم سخن نہ آئی
یون داغ عدو کا شکر اید ل
بی شرم تجہی جلن نہ آئے
قصہ ہی خموشیون کا لب پر
کیون آہ زبانہ زن نہ آئی
بہیجی ہی وہ التماس بوسہ
جو بات کہ تا دہن نہ آئی
اوس کو مین جو خاک مین ہو آپہر
بلبل طرف چمن نہ آئی
کب ٹوٹ کی نازخصلتون پر
یہہ طبع نیاز فن نہ آئے
اس رشتہ کی ناز کی تو دیکہو
آواز گسیختن نہ آئی
جسوقت بگڑ کی لیگیا دل
مومن مجہی کچہہ ہی بن نہ آئے

آن شوخ چنان ربود از من
گوئی کہ دلم نبود از من

## ترکیب بند بمضمون مرثیہ معشوقہ خوطلعت پاک شیم جعلنی وصالہا فی جنت النعیم

خمیازہ عیش کا مرا دل کہینچتا ہی آج
آغوش رشک حلقہ اہل عزا ہی آج
برباد شور رعد ہو آب اشک ابر
کیا وفور شیون جوش بکا ہی آج
جیتی رہی تو لال طمانچون سی مونہہ کیا
تغیر رنگ شرم وخجالت فزا ہی آج
پانی کی بدلی مونہہ مین بہر آتی ہی لہو
لب کاٹتی مین ہای کہان وہ مزا ہی آج
مجکو نہ اپنی ساتہہ عدم مین لئی گیا
ہردم شکایت نفس نارسا ہی آج
آواز ہای ہای کی آتی ہی متصل
گردون طلسم گنبد ماتم سرا ہی آج
اتنی کہان حواس کہ تدبیر مرگ ہو
اپنی خبر نہین مجہی کیا جانی کیا ہی آج
ایدل خبر بی نغمۂ شادی کو کیا ہوا
لب پر ہماری نالہ واحسرتا ہی آج

پیٹی مجھی جو روٹھی وہ کہتی تہی بارہا | کیا روٹی اوسیکا ہمین پیٹنا ہی آج
اوترین گلی سی گہونٹ نہ آبحیات کے | دل آہ زندگانی سی کتنا خفا ہی آج

مرنا یہ کسکا جان سی بیزار کر گیا
ماتم مین مر رہا ہون مین یہ کون مر گیا

دلکی طرح سی یہہ ہی جلی جان کو کیا ہوا | دم مین نہین ہی دم مری جانانکو کیا ہوا
سر پیٹتا ہی شانہ پڑا دونو ہاتھہ سی | کیا جانی اوسکی زلف پریشانکو کیا ہوا
پیتی ہی اپنا خون دل افسوس سی حنا | اوس دست رشک پنجہ مرجان کو کیا ہوا
شبنم کو پہر ہی جانب خورشید التفات | شرمندہ ساز مہر درخشان کو کیا ہوا
دلمین شکن ہی زلف مسلسل کدہر گئی | برہم ہی حال کاکل پیچان کو کیا ہوا
لذت فزا ہمین الم اوس لب پہ کیا بنی | کچہ زخم بیمزا ہین نمکدان کو کیا ہوا
بوی قبای یوسف گل ہی نسیم مین | اوسکی شمیم عطر گریبان کو کیا ہوا
گردش پہ اپنی ناز ہی پہر روزگار کو | اوس چشم رشک فتنۂ دوران کو کیا ہوا
دعوی ہی شوخیونکا غزالان دشت کو | اوس خوش نظر کی جنبش مژگانکو کیا ہوا
کتان ہی سینہ چاک رخ ماہ دیکہکر | اوس روی غیرت مہ تابانکو کیا ہوا

عیب و حجاب شمع رخان جہان گیا
وہ مہر آسمان نکوئی کہان گیا

یہہ گلستان سرای تماشا نہین رہا | وہ نو بہار گلشن دنیا نہین رہا
افسوس کوئی پردہ نشین پردہ در نہین | وہ حسن جس سی عشق ہو رسوا نہین رہا
حیف اپنی تلخکامی و شوریدہ طالعی | جس سی کہ زندگی کا مزا تہا نہین رہا
ایچرخ چاہنی سے رہی روزگار کو | کیا چاہین روزگار تمنا نہین رہا
اپنی خرابیونکو کہان جاکی روئی | وہ شمع روی انجمن آرا نہین رہا

دلمین جگہہ نہو نیکا کس سی گلہ کرون — وہ قدرداں شکوہ بیجا نہین رہا

کسکو گلی لگائی ای شوق ہمکنار — وہ خوش گلوئی سینہ مصفا نہین رہا

کس سی نباہی کہ سوائی دفات کی — دنیا مین ہائی نام وفا کا نہین رہا

اب کسکو دیکہی کہ کسیکو نہ دیکہی — وہ پردہ سوز چشم تماشا نہین رہا

اوس نور چشم حسن کو کیونکر نہ روئی — آنکہون مین رہوی اب کوئی ایسا نہین رہا

ہردم جبین آئینہ آلودہ نم سی تہی
یہہ آب و تاب حسن اوسی کی دم سی تہی

کیا ماجرا لکہون مین کہ تاب رقم نہین — ہین نالہ ہائی صور صریر قلم نہین

اوٹہی ہی نعش خوش قد محشر خرام کے — یہہ حادثہ نزول قیامت سی کم نہین

ایسا گیا کہ یہانتلک آنا محال ھے — کہتی تہی ہم کہ اوسکی طبیعت مین رم نہین

جاکر رہینگی عرش پہ ارباب تعزیہ — اس جوف مین سمائی یہ ایسا الم نہین

وحشت مری نگاہ سی ہو کیون نہ جلوہ گر — آتا نظر وہ سلسلۂ خم بخم نہین

پونہچا دیا ہی بیخودیون نی قریب مرگ — ای چارہ گر اب آپ مین آئی تو ہم نہین

یہہ زندگانی اہل ہوس کو نصیب ہو — مین ناتوان سزائی جفا و ستم نہین

بیداد یکہ تازی ترک فلک نپوچہہ — کوئی نہین جہان مین کہ پامال غم نہین

اہل زمانہ دیدۂ بادام کی طرح — وہ آنکہہ پہوڑ ڈالتی ہین جسمین نم نہین

ازبسکہ ہی جہان سی اوٹہہ جانیکا خطر — اب حضرت مسیح کی بہی دم مین دم نہین

افسوس یون وہ جان جہان جای اوٹہہ گیے
دیتا تہا غسل خضر کو آب حیات سی

اوس جو روش سی ای کیا ہی جدا ہمین — اس زندگی کی ہاتہہ سی مرنا پڑا ہمین

دلجو نہ جان کہا تو بہلا خاک کہائے — غم ہی دیا فلک نی تو کیا بیمرا ہمین

شیرین نهین وه خون که پیتی هین جای لب — شکوه هی اپنی طالع شوریده کا همین

چهلنی تو پاؤن هوگئی اس جستجو مین های — بیجا هی خاک چهانتی وه کب ملا همین

اوس تک پهنچنی کی کوی تدبیر هی نهین — ایکاش خضر آنکی هو رهنما همین

اوس گهر کو دیکهی کاش شهدا وسی مثال — گرتی هین در په تاکه اوٹهالی خدا همین

جنبش نهین که زخم کوی کار گر لگی — تیغ مژه کا لاکهه تصور بندها همین

بجلی نه ایکبار گری همپه یا نصیب — دنرات کو خیال تبسم رها همین

دامن پکڑ کی روئین نه کیون ایک ایک کا — جب چهوڑ جای بیکس و تنها قضا همین

یهه جوش رشک خاکمین ملجای ایخدا — هی اوس سی ایسی مهر و وفا پر گلا همین

کیا کیا کدورتین هین دل ناصبور مین
کیون نیند آگئی اوسی آغوش گور مین

مین مر رها هون اوسکی بلا کو خبر نهین — ناصح کی بات کون سنی نوحه گر نهین

مجه پر یهی هی عذاب شب اولین گور — ای موت آکه تاب قلق تا سحر نهین

ایسا که اوس سی عرض کری جاکی یه پیام — ملتا جهان مین کوئی پیغامبر نهین

یهان جوش غم مین موت سی بدتر هی زندگی — آپ آکی دیکهه جائی باور اگر نهین

میرا لهو پئی جو گلا کاٹ نی ندے — همدم خیال تیغ مژه مین اثر نهین

ای همنشین تڑپنی ندی خاک پر ذرا — ایسا تو آسمان بهی بیداد گر نهین

پتهر په سر ٹپکنی دی ای مهربان که آج — بازوی نرم نرم وه بالین سر نهین

چهوڑ آستین که جامهٔ هستی قبا کرون — غمخوار دهیان آیا که مین جامه در نهین

بیچاره بیقرار هی دربان کے فکر مین — آگاه میری درد سی مشفق مگر نهین

بیفایده نهین هین مری خاک بیزیان — اسکے حصول کی تجهی همدم خبر نهین

اوس سیمتن کو هی ملایا هی خاکمین

گردون نی گنج حسن چھپایا ہی خاکمین

ویران ہی خانہ جلوۂ حیرت طراز کا
آئینہ دیکھتا ہی موہنہ آئینہ ساز کا

ہاتھون سی اپنی مہرۂ تریاک کھو دیا
بگڑا ہی کھیل کیا فلک حقہ باز کا

پہلے ہی اذن عام کہا نعش یار پر
غیرت سی انتظار نہ دیکھا نماز کا

سر پیٹتی ہین حلقۂ ماتم مین قمریان
نخل عزا ہی آہ یہہ کس سرو ناز کا

کب پہنچی باغ خلد مین ہمسی گناہگار
ہی تنگ قافیہ ہوس ہرزہ تاز کا

زندہ ہی دفن کردو مجھی دوستو کہ اب
محتاج کون ہو اجل بی نیاز کا

ہی کفر مت کہ اب اوسی کس سی وصال ھے
ای محرم آہ فائدہ افشای راز کا

گستاخ نالی فتنۂ محشر جگائین گے
خواب عدم مین چین ہی گر خواب ناز کا

گر گلشن خلیل جلادی تو کیا عجب
شعلہ ہماری سوز سمندر گداز کا

نادان دلکو مرگ کا ابتک یقین نہین
اللہ کیا گمان تہا عمر دراز کا

خود کام ہی عجب مجھی مرجانیکا تری
کام آئی تیری کیون نہ لب جانفزا تری

کھوئی خزان نی رونق گلزار ہائی ہائی
پژمردہ ہو گئی گل رخسار ہائی ہائی

پھرتی نہ تھی جو پردہ نشین گھر مین بیحجاب
نعش اوسکی جای ہی سر بازار ہای ہے

سرو فتادہ قامت محشر خرام ہی
کیا ہو گئی وہ شوخئی رفتار ہای ہے

ہم خواب مہ جبین کی مری آنکھہ مند گئی
کیا سو گئی ہین طالع بیدار ہای ہے

وہ شمع مہر پرتو مہ جلوہ بجھہ گئی
دن رات ہی فروغ شب تار ہای ہے

ہی کچہ خبر بھی گھر مرا ویران ہو گیا
سر پھوڑو اپنا ای در و دیوار ہای ہے

اب پوچھی مجھسی عاشق بیکس کی بات کون
اوسمین نہین ہی طاقت گفتار ہای ہے

روتا ہون جانکو ملک الموت کی ذرا
کہہ سری ساتھہ تو بھی تو غمخوار ہای ہے

ای چرخ یار کش تجہی پاس وفا ہہین
اوس مہروش کی مرگ نی خفاش کر دیا

ہین اور رنج محنت و آزار ہای ہای
ہی اضطراب مانع دیدار ہای ہای

نظارہ ہی محرک ماتم ہزار حیف
ابرو ہوا ہلال محرم ہزار حیف

دفن ہی زمین چمن وامصیبتا
جس نازنین صنم پہ گران تہا حریر چین
دی منکر و نکیر کو ناچار وہ جواب
جسکو شکستن دل عاشق عذاب ہو
جو عرض صبح تازہ مہ سی ہو سرنگون
تشبیہ آئینہ سی جو ہوتا تہا آب آب
دیتی تہی حوروش ہی جس آرام دلپہ جان
جہومر دہر یسی ٹوٹتی تہی جسکی ہانہہ پاون
بہولونکو جسکی بونی ملایا تہا خاکمین
وہ خانہ باغ عیش محل جسکا نام تہا

معدوم ہو وہ غنچہ دہن وامصیبتا
اوسکا غلاف کعبہ کفن وامصیبتا
جو حور سی کری نہ سخن وامصیبتا
وہ اور جانکنی کی محن وامصیبتا
اوس پر جفای چرخ کہن وامصیبتا
ملجائی خاکمین وہ بدن وامصیبتا
اوسکا غم ہلاک شدن وامصیبتا
وہ زیر بار تاب شکن وامصیبتا
ہی اوسکی خاک وقف سمن وامصیبتا
کہتی ہین اوسکو بیت حزن وامصیبتا

کیا اعتبار دہر کا عبرت کی جا ہی یہ
عشرت سرا کبہی کبہی ماتم سرا ہی یہ

کیا میرا سد راہ ہی سنگ مزار حیف
یارب زمین پہٹی کہ سما جاؤن ورنہ کیا
ہون غرق آب شرم کہ ڈوبا نہین ہنوز
ایمرگ چشم لطف کہ حسرت سی مرتی دم
کہتی تہی اونکو جان قیامت ہی خاکسی

جہاتی کا تہر اونکی ہوا انتظار حیف
لیلی کو مونہہ دکہائیگا وہ مہ عذار حیف
بی آبروئی قطرۂ اشکبار حیف
دیکہا کئی وہ میری طرف بار بار حیف
کس مونہہ سی سر اوٹہائیگی ہم شرمسار حیف

دم کی لگی نہ آتش یاقوت کو ہوا | کیا خاک ہو گیا گہر آبدار حیف
جو گل خونکی قبر پہ جاتا تہا سب کہے | چڑہتی ہین اوسکی گور پراب گل ہزار حیف
ہردم زمین کو زلزلہ میری طپش سی ہی | وہ شوخ خاکمین بہی رہا بیقرار حیف
اللہ مرگ کی بہی بر آئی نہ آرزو | مایوس ہو گیا دل امیدوار حیف
زندہ رہون مین اور وہ مرجای ہمنفس | کیا اعتبار ہستئی بی اعتبار حیف

یہہ نیم جان بہی کاش اجل کی پسند ہو
شیون کا غلغلہ مری گہر سی بلند ہو

وہ مہر جلوہ زیر زمین ایفلک دریغ | گردون نشین ہو خاک نشین ایفلک دریغ
ایسی مہ دو ہفتہ کو رنج خسوف ہو | دوران کا اعتبار نہین ایفلک دریغ
ہرگز سوائی روز قیامت نہو صعود | اتنا ہبوط زہرہ جبین ایفلک دریغ
یوسف لقا و گرگ اجل ای زمانہ آہ | عیسی نفس ہو مرگ گزین ایفلک دریغ
ظالم تری کدورت بیجا کو کیا کہون | نایاب ہو وہ در ثمین ایفلک دریغ
کیون لیگیا بہشت مین اوس رشک حور کو | پیدا کہان ہین ایسی حسین ایفلک دریغ
سوچا نہ کچہ اعادہ معدوم ہی محال | نسیان جوہر دہین ایفلک دریغ
سوز غضب سی ہی کرہ نار سینہ مین | ایک مشت خاک اور یہہ کین ایفلک دریغ
اوسکو کہ جسکا نقش قدم رشک مہر ہو | کرتی ہین خاک مال کہین ایفلک دریغ
یہ نالہای شعلہ فشان وزبانہ زن | ہو کین گی تا بعرش برین ایفلک دریغ

ہم پایمال مرگ ہی اب سر اوٹہائین گے
جیتی رہی تو حشر کو مہمان بلائین گے

ایجوش نالہ کاوش ہردم کہانتلک | یون موت سی شکایت پیہم کہانتلک
اوس مہروش کو روز کی رونی سی کیا حصول | ای اشک بیقراری شبنم کہانتلک

گردن جھکی ہوئی ہی وہی بار دوش ہے
ای دل خیال ابروی خوش خم کہانتلک

جل جل کی میری دل کیطرح خاک ہوگیا
ای آہ سینہ سوز نی ہمدم کہانتلک

مین صحن اوسکی گہر کا سمجھتا ہون گور کو
اللہ مجہسی تنگ ہی عالم کہانتلک

سینی کی ساری آبلہ ناسور ہوگئی
ای دست عیش وصل کا ماتم کہانتلک

ہی جستجوی یار مین سعی رہ عدم
ای شوق دیکھیی کہ رہی دم کہانتلک

تاثیر کو ہی اگئی موت اوسکی ساتہہ ہاے
کہا یا کرون امید اثر ہم کہانتلک

اس زندگی سی میرا دم آیا ہی ناکمین
آخر تحمل قلق و غم کہانتلک

اللہ سینہ کوبیونسی ہاتہہ تہک گئے
بیٹھین گی اپنی جان کو یون ہم کہانتلک

ایمرگ اس عذاب سی اکر چھٹا مجھے
مومن ہون قید خانہ ہی دار الفنا مجھے

## نامۂ مومن جانباز بجانب محبوبۂ دلنواز

ای چارہ گر مریض بیتاب
ای نور فزای چشم بیخواب

مرہم نہ زخمہای عاشق
درد عاشق دوای عاشق

ای نبض شناس جان مضطر
ناسور زدای دیدۂ تر

ای مایۂ لطف زندگانی
جان بخش وفای جاودانی

ای جان وفا شعار مومن
درمان دل فگار مومن

دہیان آپکا اندنون کدہر ہے
کچہ حال کی میری بہی خبر ہی

بیمار ہون اور قریب مردن
ہر دم ہی عذاب جان بیرون

ہی کرم ادای دلفریبی
جان سوز حرارت غریبی

ایک اگ سی لگ رہی ہی تنمین
شعلے سی بھڑکتی ہین بدنمین

بستر کئی بار سب جلایا
اس آگ نی خاک مین ملایا

گریون ہی جلا کیا مین ناکام
تو فرش زمین ہی اور آرام

کیا عضو گداز یان کہون مین
انگشت تمام شمع ہو مین

بیتاب طبیب دور سی ہین
ہمسایون کی گہر تنور سی ہین

سرکش ہین زبانہ ہای پیہم
کوچہ ہی تمام دخمہ جم

کتنی ہی مجوس جل گئی ہین
کتنون ہی کی پاؤن تل گئی ہین

گبر آئی تو دور دور سی ہین
پر پاس تو ناصبور سی ہین

گرمی یہی گر ہی کوئی دن یہان
ہو جائین گی برہمن مسلمان

پروانہ ہی گرچہ دلسی مجہپر
پر جلتی ہین یہان طبیب کی پر

پاس آنی کی تاب کاہیکو ہی
جلجانی کی تاب کاہیکو ہی

سب جوش عرق سی گہلگیا جسم
ہر عضو مین کیا رہا بجز اسم

بحر ظلمات موج زن ہے
دریای فرات موج زن ہے

ہی شرم سی نیل پانی پانی
موج عمان نی جبین مانی

سب پاس کی گہر گسستہ پیوند
طوفان زدہ کشتیون کی مانند

جوش خفقانسی دلکا یہ حال
ہر شعلۂ سینہ برق تمثال

برہم زدہ صدر تا بر و دوش
تا مغز عظام ہین منقوش

اعصاب رہین سر بسر پیچ
جیسی تیری زلف پیچ در پیچ

یون اوردہ بخون طپیدہ
جیسی رگ گردن بریدہ

کیا کیجی صداع کی شکایت
کس دکہہ مین ہی اسقدر سرایت

از بسکہ ضماد کردیا ہے
صندل کو ہی دردسر دیا ہے

کیا چارہ گرون کو غیرتین ہین
تشخیص مرض مین حیرتین ہین

اپنی سی تو سوچتی ہین سب کچھ
آتا نہین و ہیا نمین سبب کچھ
خود ہوگئی اس الم مین بیمار
بی علم ہو کیا علاج و تیمار
علت مجہی یا ہی ہمکو معلوم
جو کچہ کہ ہوا ہی ہمکو معلوم
یعنی از بس محرم آیا
ہنگام و فور ماتم آیا
تہا غم تیرا دل کو ناگوارا
اس فکر نی مجکو جان مارا
ہر چند غم امام ہووی
پر تجکو نہ غم سے کام ہووی
ہر شب تجہی یا عشرت دل افروز
ہر روز ہو تیری گہر مین نوروز
ہر شام طرب سعید تجکو
ہر صبح ہو صبح عید تجکو
ہونمین ہی شریک محفل سور
تو مجسی رہی مین تجسی مسرور

## نامہ باسوز و گداز بسمت معشوق طناز

ای گل گلستان رعنائی
نو بہار ریاض زیبائی
ای مہ آسمان حسن و جمال
بی نظیر جہان و ہم خیال
ای در شاہوار ناسفتہ
گوہر آبدار ناسفتہ
ای گل تا بہر نیامدہ
ای نہال ببر نیامدہ
غنچہ با صبا نجوشیدہ
رنج گلچین ہنوز نادیدہ
ای بت رو بہر نہادہ
در کف کافری نیفتادہ
ای دل و دین بیک نگہ بردہ
خون بیچارہ مومنی خوردہ
ای تغافل شعار بی پروا
حال معلوم کیا تجہے میرا
تجکو وہان لاف کبریائی ہی
یہان بلا دین و دل پہ آئی ہے
تجکو دعوی ہی بی نیازی کا
حوصلہ کسکو پاک بازی کا

ہی تجھی پاکدامنی کا خیال ‏ ماری ڈالی ہی مجکو شوق وصال

کیون یہ دعوای لن ترانی ھی ‏ آخر ایکدن قیامت آنی ھی

مومن ناتوان پہ ناز نکر ‏ ھی خدا ہی تو احتراز نکر

کسلئی تجکو مجسی کام نہین ‏ خون کرنا مگر حرام نہین

شرط دین ھی جو پاکدامانی ‏ تو ستم بہی ہی نامسلمانی

دیکہہ ایک بیگناہ مرتا ھی ‏ جان تجہ پر نثار کرتا ھے

مجسی عاشق کی یون دل آزاری ‏ ہووی فی النار ایسی دینداری

شعلہ کیطرح ہاتہہ ملتا ہون ‏ بیم دوزخ سی تیری جلتا ہون

تجکو ڈر سوزش الیم سی کیا ‏ حور کو آتش جحیم سی کیا

عذر بیہودہ دلپسند نہین ‏ باب توبہ ہنوز بند نہین

ایسی نازک کو کون دی ہی سزا ‏ نوجوانی کا تم اوٹہاؤ مزا

ہی بفتوای اہل ذوق حرام ‏ تجسی شیرین دہن کو تلخی کام

ہین یہ دن لطف زندگانی کی ‏ پہر کہان ولولی جوانی کے

بی مزا کرنہ عاقبت بینی ‏ نرہی کی لبون مین شیرینی

جب کجونکو نہ سخت پاؤگی ‏ سخت جانی سی تنگ آؤگے

پہر یہ موسم جو یاد آئیگا ‏ شوق کچہ اور گل کہلائیگا

ان دنون کی جو آئیگی حسرت ‏ کیجیئگا گناہ بی لذت

فائدہ پہر ہوس سی کیا تمکو ‏ مجسا مشتاق ملچکا تمکو

میری باتین نہین تمہین معلوم ‏ ورنہ کاہیکو یون ہون محروم

مین وفادار ہون وفا کی قسم ‏ تیری حسرت فزا جفا کی قسم

بیوفا بندۂ خدا گر ہون ‏ لیک تجسی بہرون تو کافر ہون

| | |
|---|---|
| تو جو ہی ہاشمی نسب ای جان | ہی محبت تری مرا ایمان |

# مثنویات

| | |
|---|---|
| **این نالہ شکایت ستم نام** | **با من خود گفت سال اتمام** |

۱۲۳۱ھ

| | |
|---|---|
| ساقیا دی چمک آب آتش رنگ | گرم و سرد زمانہ سی ہون تنگ |
| نالۂ آتشین ہی تف پرورد | کرۂ زمہریر ہی دم سرد |
| جوش صیف و شتا سی جان ہین | اس ہوا مین کہ اعتدال نہین |
| می طبیب روان محزون ہی | خم بادہ خم فلاطون ہی |
| یہ اگر التفات فرما ہو | باد صرصر دم مسیحا ہو |
| گرم تدبیر گر دی ہو جای | تپ غم نار عنصری ہو جای |
| چارہ سازی کری جو بعد ہلاک | ہی خاک شفا مزار کی خاک |
| گر عرق ریز فکر درمان ہو | گریۂ ماتم آب حیوان ہو |
| اسی ممکن علاج عاشق ہی | گرم و تر ہم مزاج عاشق ہی |
| کہو دی یہ رشک شربت اعجاز | نزلۂ اشک چشم اہل نیاز |
| کیا کہون اسکی چارہ فرمائی | ہی یہ تریاک زہر تنہائی |
| مین بہی محتاج چارہ سازی ہون | خستۂ ناز بی نیازی ہون |
| ہی حواسون مین انتشار بہت | خم کی خم لا کہ ہی خمار بہت |
| جوش الفت ہو اسقدر می دے | نہ صراحی سبو پیالی دی |
| پاس ناموس و ننگ اوڑ جائی | ہوش مانند رنگ اوڑ جائی |
| مثل قلقل خروش مین آون | صورت بادہ جوش مین آون |

دامن تر طلسم باران ہو
رعد شور سیاہ کاران ہو

خم کی خم متصل کرون خالی
جی بہری یہ کہ دل کرون خالی

مطلب آیا ہو شور مستانہ
کہ دون بیہوشیون مین افسانہ

جوش دلکو جو یک بیک آوی
راز پنہان زبانتلک آوی

گلۂ یار و شکوۂ گردون
چپ لگی جس سی وہ بیان کردون

یعنی طفلی سی ہو نہین پیر مغان
بلد راہ گمرہان جہان

تہی برس ہم شمارۂ افلاک
کہ ہوا پایمال صورت خاک

کہو دیا چین ایک مہ رونی
شب سیہ کی ہلال ابرونی

خنجر غمزہ نی ہلاک کیا
نرگس سرمہ سانی خاک کیا

اور اوسکا بہی مجہپہ دل آیا
کہوکی دل مینے جان کو پایا

دشنہ تہی زخم بار دونو کی
ہوئی سینی فگار دونو کی

صبر و آرامش و ثبات چلی
آپ سی دو تو سات سات چلے

ہوئی آرام و صبر ہر دو روان
لی اجازت گئی سکون و توان

اپنا ہوش اوسکی رنگ کا پیرو
اوسکا صبر اپنی رنگ کا پیرو

دونو ایک تازہ کار افتادہ
دونو دلدار دونو دلدادہ

ہوئی نظرون مین گفتگو باہم
عرض کی دلکی گفتگو باہم

ہمکو چشم لحاظ و پاس وفا
اونکو منظور التماس وفا

ترس جور فراق زیب بیان
سخن اشتیاق ورد زبان

نکلی ارمان خیال کی کیا کیا
ہوئی وعدی وصال کی کیا کیا

ہی بچپن مین دل کا آجانا
کچہ سمجہتی نہ تہی یہ کیا جانا

شوق آیا تو دل نیازی کا
کہیل کہیلے تو عشقبازی کا

شغل طفلانہ دلکی پاس گئے — ہوش کی آتی ہی حواس گئے

عمر تکلیف کی نہ آئی تھے — ینی تکلیف جب اوٹھائی تھے

پوہنچی سن وقوف کو بہی ہم — کہ ہوئی واقف رموز الم

آہ ورد زبان تہی لولہ سے تھے — نیم بسمل ہوی یہ بسملہ سے تھے

کچھ نہ سیکھا ہو سکھا دیا دل نے — سبق اولٹا پڑھا دیا دل نے

لذت آئی جو لفظ الفت سے — پڑہتی دایم الف کی آگی تے

بسکہ تھا دلمین شکوۂ بیداد — سبق الحمد کا نہ رہتا یاد

زلف ولب سرخط دل غمگین — نام لکھتی تو لیلی و شیرین

جور اوستاد کی خوشی ہوتی — عذر فریاد کی خوشی ہوتے

رونیکو اک بہانا ہو جاتا — حیلۂ آہ و نالہ ہاتھہ آتا

بسکہ یاد نگارمین روتے — تختۂ مشق اشک سے دہوتی

داو پڑہتی تو ہونٹ کاٹتی ہم — لام آتا تو لب کو چاٹتی ہم

بی کہی سی جو ہونٹ ملجاتی — بوسۂ لب کی لطف یاد آتی

حفظ قرآن و یاد مصحف رو — فرصت اکدم نہ روز و شب مین کبہو

دنکو ورد زبان سبق ناچار — رات بہر درس شوق کی تکرار

ہوس راحت آہ کیا کیا تہی — لی گئی بخت خواب میرا بہی

گہر سی عیش و طرب کے جتن گئے — میری نیند اقربا کی ہوش گئی

ہوئی سرگرم چارۂ و تدبیر — گئی کیا کیا علاج بی تاثیر

دستہ ہای گل و ہجوم سمن — بستر خواب رشک صحن چمن

چشم بد کی لئی فسون سازی — تازہ ہر شب فسانہ پردازی

اوڑ گیا اور بہی میرا آرام — حال تغیر مقتضائی مقام

ذکر ہجر انسی قتین آئین — وصل کی جای حسرتین آئین

شہرۂ عاشقانہ ہونی لگا — حال میرا فسانہ ہونی لگا

گہ کہی جو وصال ہوتا تہا — وہ بہی جی کا وبال ہوتا تہا

دیکہہ وہ غمزۂ ہراس آلود — نگہہ آرزو تہی یاس آلود

شبنم و نرگس اوسکی آنکہین — جی بہر آئی دیکہہ کر آنکہین

کان رکہون جو آہ پیہم پر — صدمہ نو بنو رہی دم پر

آفت جان و دل فراق وصال — الغرض یونہی کٹ گئی دو سال

جب پڑی دونو کی قلق کی دہوم — اوتنی ملنی سی بہی ہوئی محروم

اوسنی ناچار پہر چہپایا موںہہ — اس وفا پر نہ پہر دکہایا موںہہ

لاکہہ عاشق کی چشم بہرآتی — زندگی تہی وہ کیا نظر آتی

جوش خمیازہ ریزش انظار — چشم آغوش حسرت دیدار

بحر اشک آبیار گلشن ابر — نگہہ یاس برق خرمن صبر

شوق پامال حسرت و حرمان — کف افسوس پنجۂ مژگان

سرمہ سا چشم آبناک ہوئی — آرزوی نظارہ خاک ہوئی

خاک مین جی ملادیا غم نی — خاک اوڑای کدورت دم نی

دل پہ جب یہہ غبار پہیلایا — چرخ سی فتنہ گر کو رحم آیا

راہ پہ آسمان کو لایا کچہہ — طالع خفتہ کو جگایا کچہہ

ہوئی شادی ہماری ہان یکبار — آئی مہمان وہ دولت بیدار

شرکت محفل سراپا زیب — اوسکی آنی کی ہوگئی تقریب

ایک خالی مکان مین اکر — مل گئی چپکے چپکے ڈہب پاکر

کیا ملاقات رشک تنہائی — دمبدم تازہ حسرت افزائی

دونو جانب سی نالہ و فریاد — شکوۂ جور و طعنۂ بیداد
گرد لسی اوڑین مین کی ہوش — نالہ آسمان فگن کا جوش
صور کا نفخ اولین افغان — فتنۂ محشر آخرین افغان
اشک انکھون سی متصل جاری — خون دل تا بہ لخت دل جاری
ارزو پایمال یاس وصال — لحظہ لحظہ خراب تر احوال
آہ پہر آیا زمانۂ رخصت — دور ایام نی نہ دی فرصت
آگیا دو ہی دن مین روز نشور — منتشر ہوگئی وہ بزم سرور
آئی رنج و غم و تعب میہمان — گہر گئی اپنی اپنی سب میہمان
شعلہ زن آہ سینہ سوز وداع — مہر حشر آفتاب روز وداع
لائۂ صور دوش افغان پر — ایک قیامت بنی دل و جان پر
وہ ملاقات آخری ہی ہی — کیسی دلداریان میری ہی ہی
وہ نگاہ ہراس آلودہ — حرف امید یاس آلودہ
آرزوی وصال کی باتین — ممکن و احتمال کی باتین
سخن اتفاق سی تسکین — اثر اشتیاق سی تسکین
ہی اوسکی دم فسون پرداز — چلتی چلتی سنا گئی آواز
لیک تسکین دل کہان مجکو — بیقراری زبان زبان مجکو
نکلے مونہہ سی کرون کوی بات آہ — آہ نومیدئ ملاقات آہ
لگی بیٹھی تہی دونو ہم وہ جہان — روتی روتی نہاد یا وہ مکان
ہی نی کعبہ نی کنشت پرست — بن گئی لیک سنگ و خشت پرست
سجدہ ہای نشان پاہون وہان — در و دیوار پر فدا ہون وہان
جای جای کی وہانکی لیوین بلائین — گہی ہر تسکین کہہ گلی سی لگائین

خواہشیں حسرتیں سدا خون ہون — کاہشیں لحظہ لحظہ افزون ہون

اونکا احوال کچہ پریشان تر — چشم خوناب حسرت افشان تر

طبع نازک کو اونکی تاب کہان — طاقت ضبط اضطراب کہان

دل تپان شوق ہمکناری سی — خفقان ضبط بیقراری سے

اک قیامت دل حزین پہ رہے — تہلکہ جان لمذمین پہ رہے

ایک دن جی زیادہ گہبرایا — جان بیتاب کو نہ صبر آیا

ایک جان اور غم کا وہ انبوہ — ایسی نازک پہ شدت اندوہ

تنگی وہ وحشت افزا تہی — تپش دل قیامت آرا تہی

پہر تسکین شدت خفقان — پہری گلگشت روضۂ رضوان

گئی جنت مین بسکہ ایسی حور — ہوئی بیتاب کیسی کیسی حور

رشک سی خضر پامال ہوا — ملک الموت سی وصال ہوا

کیون نہو گرم منت یزدان — دہن گور کو ملے یہ زبان

اثر حسن سے بنی یکبار — رشک خورشید ذرہ ہای غبار

مجکو جسوقت یہہ خبر آئی — بہشتی مرگ کی خبر لائی

پاس بدنامی اک ذرا نرہا — ہوش ناموس ننگ کا نرہا

خار خار غم آشکارہ ہوا — مثل دل جامہ پارہ پارہ ہوا

ہوگئی بسکہ لوٹی خاک مین ہم — جلد ہمرنگ کسوت ماتم

کیا نظر زخم اندرون آیا — چشم سی روتی روتی خون آیا

نہ لیا پہر قرار نے آرام — کہو دیا اضطرار نے آرام

سینہ کوبی سے دل فگار ہوا — تیر حسرت جگر کے پار ہوا

دم اٹکتی اٹکتی ٹوٹ گیا — سر پٹکتی پٹکتے پہوٹ گیا

[illegible]

آہ نی دل سی کیا اوٹھا دھوئین
سر اوٹھایا خروش پنہان نی
شور محشر خروش واویلا
جی کو رشک زمین نی خاک کیا
موت پر نکلے آرزو کا دم
نالہ آخر فسون ہوا دل کو
چارہ سازونسی نفرتین کیا کیا
پاس ربط وفاسی بہاگین ہم
ذکر درمان سی اور درد بڑہی
خصمی و کینہ غمگساروں سے
جان اسیر عداوت احباب
سختی چشم بد نگہبانی
خفقان الفتون سی ہمدم کی
شعلہ داغ جنون دفق تنور
ابر رحمت تپ عذاب الیم
قطرہ قطرہ سرشک خال غمین
ان بلاؤنسی چہوٹنا معلوم
غم کو وحشت فزائیان مشکل
بیقراری کو جوش کا افسوس
ایک مدت تلک یہ حال رہا
حسرت مرگ دادرس کیا کیا

چاہ بابل کی بس اوڑائی دھوئین
ایک قیامت کی آہ وافغان نے
نفخہ صور جوش واویلا
خواہش مرگ نی ہلاک کیا
یہ بنی دم پہ پر نہ بگڑا دم
رکتی رکتی جنون ہوا دل کو
حرف تسکین سی وحشتین کیا کیا
دور دور اقرباسی بہاگین ہم
نام تبرید سی بخار چڑہی
دشمنی سخت دوستداروں سے
بند غم دام الفت احباب
خانہ زندان کدہ مین رندانے
طوق گردن کنار اب و غم کی
دست شفقت کہ آفتاب نشور
سایۂ مادر احتراق جحیم
دانہ ہای سلاسل سجین
اس سلاسل کا ٹوٹنا معلوم
رم کو زور آزمائیان مشکل
خود نمای سی وحشتین مانوس
ملک الموت کا خیال رہا
خاک مین ملنی کی ہوس کیا کیا

خلش خار خار صد آزار　　آرزوئی ہلاک مین بیمار
دردمندی و بی دوائی حیف　　زہر و خنجر کی نارسائی حیف
دوربینی ستم قریبون کی　　چارہ سازی ہم ان طبیبون کے
جب یہہ دیکھا نہین بن آتی کچہ　　نہین پیش انکی اگی جاتی کچہ
دلسی کی مشورت کہ کیا کیجے　　کیونکر اس درد کی دوا کیجے
اس بلاسی نجات ہو کیونکر　　رفع قید حیات ہو کیونکر
کسطرحسی یہ سلسلے ٹوٹین　　حلقۂ اقرباسے ہم چھوٹین
یون کہا دل نی ای زبون تقدیر　　نہین اسکی سوائی کچہ تدبیر
کہ ذرا جان کو سنبہالو تم　　بات جب ہی کہ بات ٹالو تم
چارہ سازون کو ہو نہ حیرانی　　نکرین اسقدر نگہبانی
جان کا ہو علاج فرصت مین　　کہا سکو زہر کنج خلوتمین
بات دلکی مجہی پسند آئی　　ضبط بیطاقتی کی ٹہرائے
نفس تیز تیز کو روکا　　نالۂ شعلہ ریز کو روکا
ظاہر آزار کچہہ غرض نہ رہا　　لاغری کی سوا مرض نہ رہا
فرق جوش و خروش مین آیا　　مین بصد زور ہوش مین آیا
صبر یہان بہر حیلہ و تزویر　　اور اطبا کو دعوی تدبیر
کیا کہون اس فسونکا افسانہ　　عاقلون کو بنایا دیوانہ
ہل نہ سکنی پہ تشکر تاب کرین　　غش بہی ہو تو خیال خواب کرین

## بار دویم گرفتاری دام بلا و نغمہ سنجی بعد فریاد و واویلا

ایکدن مجکو جوش بیہوشی　　خواب ناز جہان فراموشی

ضعف سی طاقت آزما غفلت
ہوش روپوش و خودنما غفلت

اسمین ایک بوی جانفزا آئی
جان پر غش کی کیا بلا آئی

کردیا رشک صحن باغ مشام
واہ بوئی تن سمن اندام

بیخودی کو حواس یکبار آئی
ہوش تو آئی لیک ناچار آئی

غش سے مجکو افاقہ ندرت ھے
تجلی بس خدا کی قدرت ھے

کہل گئی کیا در فرا بستہ
ہوگئی باز چشم وابستہ

دیکہتا کیا ہون ایک زہرہ جبین
جلوہ افروز ہی سر بالین

سال عمر اب تہی ہم شمار بروج
کہ ہوا اختر بلا کا عروج

چرخ نی داغ نو دیا مجکو
والہ اوس ماہ کا کیا مجکو

صدمۂ جان گسل دوبارہ ہوا
جون کتان سینہ پارہ پارہ ہوا

دیکہہ زانو پر اوسکی سر اپنا
تہا داغ آسمان پر اپنا

جان سی اگئی کہ تہا سرشار
ابجیوان سی جام زانوی یار

کیا کہون پرسش نگاہ کرم
چشم سی غمزہ دادخواہ ستم

ذکر امید خاطر محروم
سخن دلدہی کا جوش و ہجوم

حرف مونہہ سی جو اوسکی نکلی پڑین
ایک غنچہ سی لاکہہ پہول جہڑین

دیکہہ اوس لب کی گوہر افشانی
ہوگیا اب ابر نیسانی

حال پوچہا جو ناتوانی کا
بڑہ گیا زور سخت جانی کا

لب جان بخش چارہ جو کیا کیا
الفت آلودہ گفتگو کیا کیا

واہ اوس لب کی چارہ فرمائی
بات مین آگئی توانائی

شادیان دلکو ہمکناری کے
ہای باتین وہ دوستداری کے

پوچہنا اب مزاج کیسا ھی
غش یہہ پہر تمکو آج کیسا ھی

دیکھو کس کس کا ہی برا احوال
یہہ بنایا ہی تمنی کیا احوال

جان سی یون گذر نہین جاے
موہی کی پیچھی مر نہین جاے

حظ اوٹھاو ذرا جوانی کی
کچھ مزی دیکھو زندگانی کے

عمر رفتہ کی جستجو کب تک
اپنی مرنیکی آرزو کب تک

آخر اک روز جان جانی ہے
یہی دو دن کی زندگانی ہے

جا کی خلد برین مین مل لینا
داد امید ہای دل لینا

پھر نہو گا کبھی فراق نہین
ہی گر ایسا ہی اشتیاق نہین

وہان کسی سی نہ بات کیجو تم
حور کا بہی نہ نام لیجو تم

یہان تو ممکن نہین وصال اوسکا
خواب آشفتہ ہی خیال اوسکا

گریۂ چشم تر سی کیا حاصل
نالۂ بی اثر سی کیا حاصل

ایک ذرا آپ کو سنبہالو بس
مثل غم حسرتین نکالو بس

اگئی جان کو قرار و ثبات
واہ اوسکی کلام کی کیا بات

نفس جانفزا تکلم تہا
کیا کلام اسمین کیا تکلم تہا

چارۂ درد و غم کیا مینے
بس گلی سے لگا لیا سینے

ابر اشک طرب کا باعث واہ
بنگئی ہاتہہ میرے ہالۂ ماہ

صبر آنی لگا مجھے کم کم
شوق جتنا بڑہا ہوا غم کم

متصل کی جو اوسنی دلداری
نہ رہی زندگی سی بیزاری

ہوس مرگ و وصل کی خواہش
مبتلائی فزایش و کاہش

ہمدم و ہم مزاج لیل و نہار
حسرت خفتہ دولت بیدار

آخر آرام آگیا جے کو
چھوڑ کر غم چلا گیا جے کو

روز گلہای انبساط کا جوش
ہر سحر خندۂ نشاط کا جوش

کیسی دونو طرف سی یک روئے — دونو جانباز محو دلجوئے
چشم الطاف چارہ جو باہم — کیا نگہہ ہای آرزو باہم
دمبدم تازہ محفل آرائی — دلدہی دلبری دل آرائی
کسقدر تشنہ کام آب وصال — کاسۂ چرخ جام آب وصال
دائما ساغر و سبو بیکار — مستی اشتیاق بوس و کنار
ربط جذب دل و اثر کیا کیا — دونو مشتاق یکدگر کیا کیا
کوئی آیا تو ہٹ گئی ناچار — ورنہ ہر لحظہ شغل بوس و کنار
ایک برس تک یہی رہا عالم — زندگی کی مزی اوٹھای باہم
بعد یکسال خصم دیرینہ — چرخ بیداد گر زمین کینہ
آگیا اپنے کج خرامی پر — غش ہوا اوز گونہ کامی پر
کیسی جلدی سی آگئی شب تار — دن پھری تھی سو پھر گئی یکبار
ہوگئی نجم سعد سرگشتہ — ہای بیداد بخت برگشتہ
کیا پامال سیر اختر نی — پاؤں پھیلای نحس اکبر نی
راہ پر اپنے آسمان نرہا — زہرہ برجیس کا قران نرہا
پھر وہی شوق دشت و جوش جنون — اپنی وادی پر آگیا گردون
اس مصیبت کی ابتدا یہہ ہی — ظلم دوران کا ماجرا یہہ ہی
ایک دن ہم موافق معمول — تھی نشاط و سرور مین مشغول
بادۂ شوق وصل سی مدہوش — محو لذات بوسہ و آغوش
بیخود اشتیاق کیا کیا ہم — لگی لینی پڑی ہوئی باہم
نیند دونو کو آگئے ناگاہ — بخت بھی اپنی ساتھ سوگئی آہ
حائل ایک پردۂ حجاب تھا — ہوش جاتی رہی تھی خواب تھا

ایک چھالہ وہان چلی آئی — اپنی سر پر بلا نئی لائے
دونو کو حسب مدعا دیکھا — چشم بددور اوسنی کیا دیکھا
انکو سب مین کر دیا بدنام — اوس تبہ کارنی کیا کیا کام
خوش بیانون کو بات آئی ہات — بدزبانونکی ہونہہ پڑی یہ بات
بذلہ سنجونکو اک بہانہ ہوا — بڑہتی بڑہتی سخن فسانہ ہوا
بات عصمت مین بی سخن آئی — حرف گیرونکی بات بن آئی
بی خبر کیسی چونک اوٹہی یکبار — فتنۂ خفتہ ہو گیا بیدار
ہم بہی سوتی اوٹہی جو بعدآل — ہو گئی خواب آرزوی وصال
دیکہتی کیا ہین ایک قیامت ہی — شور محشر دم ملامت ہی
گہر مین ہی سب کو اضطراب نشور — دہن یاوہ گو ہی روزن صور
نفس ہم ہی صرف طنازی — عیب جوئی و جوش غمازی
آنکہہ کچہ سب کی سب چرانی لگی — بیمروت نگاہ آنی لگی
لب پہ ہر ایک کی حرف ناگفتہ — گل نوا غنچہ ہای نشگفتہ
کیا جگرسوز حرف بی ادبی — برق گل خندہای زیرلبی
یاس و محرومی اہان وتشفیع — تیرباران طعنہ و تشنیع
کوئی کہتا تہا کیا کہی کوئی — کس سی یہ ماجرا کہی کوئی
کوئی کہتا تہا آپ کی کیا بات — اتنی سی عمر اور یہ حرکات
دیکہنا عشق کی فسونسازی — کہیل بچونکا ہوئی جانبازی
اور ہم دونو رہین حیرانے — کہ کہلا کیونکہ راز پنہانے
دو گہڑی کی ہی بات کچہ بہی نتہا — کوئی واقف نتہا کہ بات ہی کیا
اتنی مین ہوگئی خبر کیونکر — ہوئی بدنام اسقدر کیونکر

کیون نہ ہوا بگڑی اپنی عالم مین
فکر تدبیر و چارہ تہی باہم
اتنی مین ایک نی کہا آکر
آپ کی سب کو یادگاری ہے
کہہ دیا ہی جو ہرج کار نہو
تو ذرا ایک دم کو آجاؤ
وہ صدا تہی سموم جان آزار
وہان سی ناچار آئی ہم گہر مین
ڈر سی ہر کام لغزش پا تہی
آستانہ پہ جون قدم رکہا
دیکہتا کیا ہون سارا گہر ہی غمگین
دیدۂ یار چشم مردم سے
اقربا سے نگاہ قہر آلود
نغمہ دیپک کا تہی صدای قدم
دیکہتی ہی دل اور بہر آیا
موہنہ مین آیا سو ناصحون نے کہا
نہ کی اوس جوش جانگداز مین
گہر سی اوٹہی صدا ملامت کے
بدزبانون نی اکی موہنہ پہ کہا
دور بس یہان ہین ہی تیرا کام
ہمکو بدنام کر دیا تو نے

گل کہلایا یہہ گسنی اکدم مین
مشوری کر رہی تہی کیا کیا ہم
گہر مین ہو آئی ذرا جاکر
ہو گئی دیر بیقراری ہے
دیکہنا ہمکو ناگوار نہو
اپنی صورت ہمین دکہا جاؤ
میری اوسان اوڑ گئی یکبار
پاؤن رکہتی وہان اژدر مین
ایسی مستی خمار مین کیا تہی
سر تہ بار سنگ غم رکہا
جو نظر آئی ہی سو چین بجبین
مژہ ہر ایک نیش کژدم ہی
دست دشمن مین تیغ زہر آلود
ہو ئی اگ آتی ہی صدای قدم
چشم نم مین لہو اوتر آیا
پاس کیا ہو کہ ننگ ہی نرہا
کو تہی کچہ زبان دراز مین
ایک ایک نے جدا قیامت کے
جاکہ تو اپنی کام کا نرہا
گہر سے خانہ خراب کو کیا کام
ای زبون کار کیا کیا تو نی

کہین کس مونہہ سی جائینگی اب ہم — ہای کیا مونہہ لیکہ جائینگی اب ہم

تجہسے بی نام و ننگ کو کیا عیب — دل لگا کر ہمین لگایا عیب

کیون نہ انکہین لڑاتی ای حیا — تیری انکہون سی یہہ لحاظ گیا

ہم سمجہتی تہی ابتلک معصوم — یہہ سیہ کاریان تہین معلوم

جانتی تہی کہ ہی ابہی بیہوش — کیا خبر تہی کہ یہان ہین ایسی ہوش

لاغری کی جو یون حکایت تہی — جور استاد کی شکایت تہی

ہووی واقف نہ حرف مطلب سی — بیٹہنا وہان تہا اوٹہی مکتب سی

سر مفہوم کا دماغ کہان — جب مرادی زبانکو سیم دہان

نام کو خاک مین ملایا حیف — تو نی جون کاف سر اوٹہایا حیف

تو سہی ہم بہی ناکمین دم لائین — بہیجین مکتب مین پہر بروز پڑہائین

کب تلک ورگذر بہلا ہووی — کہا کیا یہہ تیرا برا ہووی

ہم سمجہتی تہی گہر کی آبادی — تو نی کی ہی خانہ بربادی

نہ ڈرا یہہ کہ کہل نجای کہین — کوئی آخر مری ہی ہی کہ نہین

آرزو تہی کہ نکلین گی ارمان — کد خدای کی کرتی تہی سامان

نسبتون کی کلام ہی کیا کیا — جا بجا سی پیام تہی کیا کیا

اس توقع سی اب ہوی مایوس — اگیا حرف بات مین افسوس

سنکی ایسی صفات نامعقول — نکریگا کوی جہان مین قبول

نہ ہوا تجکو پاس اپنا کچہہ — دور سمجہا تو آپ کو کیا کچہہ

دل شکن حرف نادرست درست — طرز عبرت فزا درست درست

رای سالم بلا بلا انگیز — سخن لطف بہی جفا آمیز

طعنہ حرف نصیحت آلودہ — طرز تفہیم وحشت آلودہ

کہ سنا اب ہی چھوڑدی یہ خیال | خواب ہو جاتی تا پریشان حال
عزت و شان خاندان کو دیکھہ | جاہ ہم اوج آسمان کو دیکھہ
جو نہ مین بس ذلیل و خوار نہو | دل احباب کا غبار نہو
جون فلک کجروی سی باز آ تو | پہر نہ ہمراہ ماہ سیما تو
کیون روش تیری ہیچ آبا ہی | یہہ چلن سب خلاف آیا ہی
کسنی یون سعی عشقبازی کے | کسنی اسطرح ہرزہ تازی کی
کون تہا محو آئینہ رو کا | تشنہ لب آب تیغ ابرو کا
کسکے انکہین تہین فرش رہ ہرگام | کون تہا پایمال طرز خرام
کسکو تہا اشتیاق چشم سیہ | کون تہا تختہ مشق کلک مژہ
کسکو تہا شوق مصرع گیسو | منتخب کسکی تہی بیاض گلو
غش ہوا کون عنبرین مو پر | دم دیا کسنی تیغ ابرو پر
کسکو تہا ان خرابیونسی کام | کون تیری سوا ہوا بدنام ۳۰
باعث عبرت جہان تو ہوا | ہای کیا ننگ خانمان تو ہوا
تیری جینی سی جیسی دل تہا شاد | اب خوشی موت کی ہی ای ناشاد
سنکے مینی کہا عتاب کے ساتہ | کریہ آیا مجہی جواب کی ساتہ
بات کہنی مین رو دیا مینی | جو جواب آیا سو دیا مینی
عرض کی وجہ افترا کیا ہے | روئی دیتی ہو ماجرا کیا ہی
خیر ہی کیون خیال مفسدہ ہے | کس شر انگیز کا یہہ شعبدہ ہی
کسطرح جہوٹی باور آئی بات | کیون بگڑتی ہو ہی بنائی بات
مجہسا نادان عشق کیا جانی | شوق زلف سیہ بلا جانی
آپ کو مین ہلاک کرتا ہون | لئی مرتی ہو کسپہ مرتا ہون

بیگنہ انتقام لیتے ہو — دل نہ دینی کی طعنی دیتی ہو
جھوٹی ایک آدہ جب قسم کھائے — سمجھی سچ ہی یہ بیکس و شیدائی
صاف طوفان اوسکو جان گئے — دشمن جان اوسکو جان گئی
کی وہان جانی کی مگر بندی — مجا دل بند اور نظر بندی
دام تار نگاہ مین مین اسیر — حلقۂ چشم حلقۂ زنجیر
ہای کس نور چشم پر تاکید — لگی آنکھون مین کہنی بس بہید
اب کہان وہ وصال تنہائی — غم غربت ملال تنہائی
سعی آرام و ناصبوری ہائی — خوگر وصل و رنج دوری ہائی
تپش دل کی حدتین کیسے — مجھ سی نازک پہ شدتین کیسی
صید محرومی آرزوی وصال — سعی پرواز و شوق بی پر و بال
حسرت آمادۂ طلبگاری — غرت افتادۂ رہ خواری
محشر آباد یاس و حرمان دل — خانہ زاد جنون نہان دل
خار غم تیز سینہ کاوی مین — مژہ سرگرم خون تراوی مین
نالۂ قیس جوش واویلا — روز غم ہم سے تجلے لیلا
جائی اختر گنون ستیزہ شعار — شب ہجران جواب روز شمار
چین ہیم بلا نہونے دی — چشم چپ کی پہر کہ نہ سونے دے
شوق نظارہ سے نگہہ بیتاب — نجم سیارہ دیدۂ بیخواب
جان مصیبت کش خمار مدام — خواب و خور صورت شراب حرام
گرم بازار گریہ ہم جوش — دیدۂ نم دکان شیشہ فروش
دل تنگ و ہجوم درد و محن — زخم نو ہمنشین داغ کہن
نفس گرم و شعلہ افشانی — سوز تقریر دوزخ ثانی

جهری ہولونکی بدلی مونہہ سی شرار — رشک گلریز آہ آتش بار
شعلۂ آہ سی فلک بیتاب — جوت ہم داغ ماہی بی آب
بیخودی مین نہ بات کا سر پاون — اوڑ گئی ہوش رکہہ کی سر پر پاون
چاک دل کشت زعفران دیدہ — رخ گلگون گل خزان دیدہ
مرتی مرتی ندیکہا پہیرا مونہہ — رنگ رفتہ نی ایسا پہیرا مونہہ
جون ہوا چاک وہین سلوایا — کیا گریبان جنون کی ہاتہہ آیا
متصل خیر باد لب پر آئی — پر نہ یہہ بیحیا مصیبت جائی
زخم پنہان سی دل ہوا گلزار — گل کہلا تہا سو اوسکی دیکہی بہار
دہیان سی جلد ہوش جانی لگا — یاد سی پیشتر غش آنی لگا
مہر و مہ دونو دشمن کین توز — داغ دین گیا نئی نئی شب و روز
دم شماری مین گذری ساری رات — نفس واپسین مین سب اوقات
خواب کیسا کرون تصور بہی — چشم وا بند ہو سکی نہ کبہی
غم نگہبان دیدۂ بیدار — آنکہین دکہلای حسرت دیدار
وہم دربان دل کری ہر شب — تنگ بستر سی شوری ہر شب
شعلہ رو کا خیال جان جلای — شمع بالین کو دیکہہ رونا آی
دہیان مہتاب پر کبہی جو جای — لوٹتی لوٹتی سحر ہو جای
جیرہ دستی کری جنون بیبک — صبح کی ساتہہ ہو گریبان چاک
سامنی جو وہ مہروش آئی — مجکو جون تاب مہر غش آئی
گر پڑون صحن خانہ مین ناچار — صورت سایۂ در و دیوار
شوق دیدن کو بسکہ جوش آئی — بیقراری سی مجکو ہوش آئی
دیکہکر اوسکی جلوہ فرمائی — مضطرب دیدۂ تماشائی

خواہشین دلکو ہوین شدت سی
بیٹھا دیکھون نگاہ حسرت سی

آرزو لذتین اوٹھانے کی
پہلوئی شوق مین بٹھانے کی

گلی لگنے کو بسکہ جی ترسے
مستعد دل کہ گر پڑی بر سی

جان کو ٹھیرنی کی تاب کہان
چین لینی دی اضطراب کہان

مضطرب سامنی پھرون ناچار
ورد لب اپنی حسب حال اشعار

برق بیتاب شرمساری ہی
بیقراری سی بیقراری ہی

وصل کی آرزو نی قتل کیا
غم فرقت نی انتقام لیا

دست برد الم سی ہون پامال
تیری سر کی قسم نہین ہی حال

تیری بن بیت کسکو بھاتی ہی
نام مردن سی لذت آتی ہی

بی ملی چین کیونکہ دم بھر آسے
جان جاتی ہی صبر کیونکر آئی

کیسی قسمت ہماری پھوٹ گئی
تیری ملنی کی آس ٹوٹ گئی

بیخبر تہی کہ چین آیا تہا
طالع خفتہ نی سلایا تہا

سجدۂ شکر نی نہ کی تاثیر
کیسی اپنی اولٹ گئی تقدیر

سیر اختر سی ہون مین سرگشتہ
نہ پھری ہای بخت برگشتہ

ہو گئی رجعت آہ گردون کو
عکس تہا مجتمع بخت وارونکو

ماہ نی خاک پر لٹایا ہے
گردش مہر نی جلایا ہے

کیا فروغ آتش فراق مین ہین
مشتری زہرہ احتراق مین ہین

جان پامال راس ہی جون خاک
سیر مریخ نی کیا ہی ہلاک

ہی عطارد کو اندنوںین وبال
خط تقدیر مٹ سکی یہ محال

ہندوی چرخ نی تباہ کیا
روز روشن میرا سیاہ کیا

دور لیل و نہار نی مارا
ستم روزگار نے مارا

بگڑھی ایام کسقدر افسوس
بنگئی کیسی جان پر افسوس

درد دل ہر طرح ستاتی ہم
بیحواسی سدا جتاتی ہم

کچہ نکچہ کر گئے اثر طعنے
کہ ہوا مہربان فلک یعنی

کئی دن بعد ایک شب تنہا
اتفاقاً ملے وہ مہ سیما

بس مجہی دیکہتی ہی رونی لگے
سلک گوہر نثار ہونی لگے

گریہ رہ رہ کے بار بار آیا
جہوم جہوم ابر نوبہار آیا

لب پہ ہر دم وہ نالۂ غم کش
رعد جسکا نہو سکے دم کش

نفس گرم کا قلق دمساز
غیرت برق شعلۂ آواز

چاہی وہ چپ ہون پر رہ نہ سکے
جیمین دلکی کہون یہ کہہ نہ سکی

جو شمین درد دل کہا کب جائے
یونہی برباد حرف مطلب جائے

آخر اوس لولہ سی صبر کیا
جی پہ بی اختیار جبر کیا

دلکو لب کیطرف رجوع کیا
قصہ درد و غم شروع کیا

کہ تیری واسطی مین خوار ہوئی
بی حجابی سی شرمسار ہوئی

کیسی رسوائیان ہوئین ہی ہی
محشر آرائیان ہوئین ہی ہی

مضطرب ساز جان بدامت ھے
صبراب ہی نہین شامت ہی

تیری الفت تہی دشمنی اپنی
کیا کہون تجہسی مین بنی اپنی

تیری پیچہی غضب ہوا کیا کچہ
پیش آئین بلائین کیا کیا کچہ

کاوش اقربا کی دل شکنی
طعنہ دشمنان کی نیش زنی

خلش خار خار رنج و ملال
ضطراب فراق و شوق وصال

یہہ خزان اور بلا جنونکا جوش
دمبدم اشک لالہ گونکا جوش

جس جگہہ کرتی تہی بہم آرام
وحشت آتی ہی دیکہکر وہ مقام

سگ گزیدہ کیطرح ہون مضطر　　کاٹ کھانیکو دوڑتا ہی گھر
چین نی مضطرب کیا مجکو　　تیری ملنی نی کھو دیا مجکو
یاد آتی ہین وصل کے آرام　　ہون مین بیتاب گردش ایام
اگلی باتین تمام بھول گئے　　شوخی آلا کلام بھول گئے
مین کہان اور کہان فسانۂ عیش　　ہو گیا خواب ساز زمانۂ عیش
مین کہان اور وہ فکر آرایش　　سادگی بھی ہی رنگ آسایش
مین کہان اور کہان وہ ناز و غرور　　بات کرنیکا بھی نہین مقدور
مین کہان اور کہان خود آرائے　　بیخودی ہو گئی تماشائی
نہ رہا رنگ شوق آئینہ کیا　　روی حیران کا معائنہ کیا
ہی نظر مین مری سیہ عالم　　سرمہ آلودہ کیا ہو دیدۂ نم
چشم خود بینی آنکھہ وہ کہلائی　　بن تیری دیکھی کیا نظر آئی
چشم میگون ہی خوناب فشان　　رگ حلق بریدہ ہی مژگان
ہر شب غم ہیہ جوش ماتم ہے　　کہ شب عشرۂ محرم سے ہے
نیند آتی نہین کسی ڈھب سی　　آنکھین ملتی ہین لیک کوکب سی
شام سی چشم باز صبح تلک　　ہجر مین کیا لگی پلک سے پلک
سبزۂ خفتہ سنبل شاداب　　خار بستر ہی خواب بستر خواب
لذتین شور شون مین آتی ہین　　حسرتین جان کھای جاتی ہین
مونہہ مین پڑتی نہین ہی کہیل اور گر　　زندگانی ہی غصہ کھانی پر
بھوک ہی گر لگی تو غم کھاؤن　　تشنگی ہو تو اشک پی جاؤن
زندگی ناگوار ہے تجہ بن　　پانی اور تری گلی سی کیا ممکن
تلخ کامی ہی شہد ناب کی گھونٹ　　زہر کی گھونٹ ہین شراب کی گھونٹ

۴۰۰

کوفت پر کچھ یہہ تاب لاتی ہے　　کوئی سندان میری چھاتی ہی

ایسی صدمی اوٹھاتی ہین شکل　　مجکو کہنا بجا ہی سنگین دل

جھڑتی ہین جذبہ قلق سی شرار　　ہی جگر سنگ و سنگ آتش بار

تپ غم شعلہ زن ہی سینی مین　　بوی خون آتی ہی پسینی مین

نالہ کی ساتھہ دلمین اوٹھی ہی درد　　آہ کیطرح دست و پاہون سرد

خونفشان دیدۂ پر آب رہی　　حال گھر کیطرح خراب رہی

اگر امید بر نہین آتے　　جان رہتی نظر نہین آتی

ابتدا مین تہی کیسی کیسی سرور　　سچ ہی پر کہی کیونکر اب سی دور

آخر کار دیکہیے کیا ہو　　وہ ہی کچھ ہو تو کیا تماشا ہو

آپ کی چاہیے کوئی تدبیر　　آگی جو ہووی خواہش تقدیر

وہ سب اونہین کے خیال مین آیا　　سوچتی سوچتی یہہ فرمایا

نیند آخر تو ساری رات نہین　　پہر شوق سی نجات نہین

جبکہ ایک ایک گہر مین سو جاوی　　بیخود اپنی طرح سی ہو جاوی

آؤ تم یہان پہ ہوشیاری سی　　پختگی سی نہ خام کاری سے

رہین بہ دست و پائیان ہر گام　　ہین گران دلکو پہ سبک ہو خرام

خاک بہی جو نشان پا نہ اوٹھی　　پاؤن اوٹھی وہی صدا نہ اوٹھی

بانگ پا چشم بستہ کے ہو نظر　　خاک زیر قدوم سرمہ اثر

خاک سے بیخبر رہین غماز　　نکلی حسرت نہ پاؤن کی آواز

اب کی یہہ بات گرہوی مشہور　　پہر ملون تمسی اسکا کیا مذکور

آگی یہان بہی نہ پاؤن پہیلانا　　اب نہوویگا شب کا رہ جانا

ہی بس ایک دو گہڑی ٹہیری　　نہ کہ دل بہر لی بلکہ جی ٹہیری

یون ہی جتنی اگر رہی اوقات
راہ پر آئی چرخ بد حرکات

دور ایام کچھ ستم نکرے
شب عشرت کو روز غم نکرے

دولت بزوال جانین ہم
شب و روز وصال جانین ہم

کیا کہون مین کہ سنتی ہی یہ نوید
ہو گئی کیسی اپنی گھر مین عید

سر کو پاؤن پہ وہر دیا مینے
سجدۂ شکر یون کیا مینے

صدقی کیا کیا نہ مین ہوا اوسکے
گلی کس کس طرح لگا اوسکی

ہو گیا پھر فسانہ شکوۂ غم
قسمت بخت خفتہ خواب عدم

کم کم امید باری بر آئے
رات اسمین زیادہ تر آئی

اوسنی رخصت کیا بجبر ری
پھر وہی ہم وہی غم دوری

آئی گھر مین تب الم کی ساتھہ
شعلی دلسی اوٹھی قدم کی ساتھہ

گھر مین آتی ہی وانکا وہیان آیا
چلدیا صبر جون مکان آیا

تاسحر جان پر عذاب رہا
ناہ کیطرح اضطراب رہا

صبحدم پھر وہی نظر بازی
چشم ناز اور ناوک اندازی

درد ایما حکایت مطلب
نظرون مین توقع وعدۂ شب

انتظار سواد روز گذار
سرمۂ چشم آرزو شب تار

نگہہ دیدۂ فروغ سواد
طرف مہر مہروش ہی زیاد

دودۂ شام نقش صفحۂ میل
شوق تفسیر سورۂ واللیل

دن ملاقات کا خوشی سی کٹا
دل بڑہا جسقدر کہ روز گہٹا

تہی ہی حالت آدہی رات تلک
دمبدم چشم شوق سوی فلک

غور تثلیث چشم کوکب مین
آرزو وصل کی دل شب مین

نیم شب جب ہوئی عنان کش دل
جانب منزل نہ کامل

تہا ستم فکر خواب ناز کا وہم
نگہہ چشم نیم باز کا وہم

ہوئی انکہو سی ڈرتی ڈرتی روان
لغزش پا تہی جنبش مژگان

تیرہ بختی نی کیا ڈرایا تہا
سایہ اپنا پری کا سایہ تہا

فکر رفت و نشست و کشت ستم
باری یونہی چلی پہر آئی ہم

اور کسیکو ذرا خبر نہوئے
انجم نحس کی نظر نہوئی

لطف چرخ بلند پیشانے
دیدۂ مہ نی کی نگہبانے

نہوی چشم عیب بینا باز
نہ ذرا سر اوٹہا سکے غماز

خواب سرخوش نی سر دبائے رکہا
بخت بیدار نے سلائے رکہا

رہی پوشیدہ گرمجوشی شب
کہل سکئے ہمہ پردہ پوشی شب

دوسری رات ہی وصال ہوا
روز فرقت کا انتقال ہوا

نہوا باری پہر کوئے آگاہ
بیچو اسون کی ہوشیاری واہ

جب ہوئی خاطر پریشان جمع
پہر تو ہر شب بسان شعلہ و شمع

گئین عجب گرم جوشیان دل نی
لگی اوس برق جلوہ سی ملنی

قصہ کوتاہ ایک زمان دراز
نہوا گھر مین کوئی محرم راز

ایک شب جوش انبساط سرور
ساغر مہ لبالب مئی نور

ظلمت شب بیاض روز سپید
قمر و کاسہ لیسئی خورشید

ہر ہر اختر جواب ماہ وشان
خرمن برق خط کاہکشان

شرم اوس شب سی شمع طور کری
لیلۃ القدر اخذ نور کری

جلوۂ ماہتاب نورفشان
پردۂ سایہ ہم قماش کتان

ذرہ ذرہ غبار نورانے
صبح محشر کیسی درخشانے

جون دل صاف کاشف اسرار
ہم فروغ ضمیر شب بیدار

روشنی سی نظر کو پای نظر  نگہہ چشم مور آئے نظر
عالم آئینہ تجلے ذات  جنبش عرش گردش اوقات
زیر خاک آسمان دکہائی دے  بی نشان کا نشان دکہائی دے
مجکو یہہ رنگ دیکہکر وسواس  کثرت اشتیاق پہ یہہ ہراس
کہ کوی محو ماہتاب نہو  چشم وا پای بند خواب نہو
دیکہہ لیوی وہ آتی جاتی مباد  اوٹہہ کہڑی ہون کچہ اور فتنی فساد
آج جانا وہان کا خوب نہین  بات بنکر بگڑ نجای کہین
پر دل بیقرار رہ نہ سکا  صدمۂ اشتیاق سہ نہ سکا
دیکہتی ہی مجہی وہ گہبرائی  پاس گم کردہ ہوش و صبر آئی
لگی کہنے غضب کیا تونے  مجکو رسوا ہی اب کیا تونے
چہوڑ دی ہاتہہ کیا پکڑتا ہی  جا ابہی کوئی آ پکڑتا ہے
دور تجکو نہین ہی پاس حیا  شرم آتی نہین یہہ ننگ کیا
مینی منت سی التماس کیا  کہ محبت نی بیحواس کیا
کیا کرون دل پہ اختیار نہین  جان کو تیری بن قرار نہین
تہم گئی باری اضطراب کو دیکہہ  تہری یک لحظہ پیچ و تاب کو دیکہہ
دل ہوئی وصل سی خراب ہوا  پہیر یہہ ناکام کامیاب ہوا
اوٹہہ گئی لیک جلد وہ خودکام  مین ہوس کا رہ گیا دل تہام
گہر مین آیا وہی مین خود رفتہ  شعلہ بیتابی دل تفتہ
تپش دل سی درد پہلو مین  جان بیطاقتی کی قابو مین
نہ تہما جی تو اوٹہہ کی پہرنی لگا  ہر طرف سایہ وار گرنی لگا
جب کسی طرح سی نہ صبر آیا  سادگی نی یہہ نقش بہلایا

که جو وہان پہر چلو تو ڈر کس کا    ہوش رکہتی ہین بیخبر کس کا

لیچلا کہینچ اضطراب مجہے    کہ نہ تہی کشمکش کی تاب مجہی

لیک ہر گام مجکو وہم آجائی    اپنی کہٹکو نسی آپ سہما جائی

صحن مین تہا کہ بولی اک زن پیر    ہین یہہ دو نوجوان کیسی شریر

ہم تو بیخوابیون سی مرتی ہین    آپ ہر رات چین کرتی ہین

تو سہی صبح دہوم اوٹہاؤنگی مین    فتنہ خفتہ کو جگاؤن مین

اوٹہتی ہی یہہ صدا کہڑی ہوی کان    اوڑ گیا وہ نسی بس ہین جون اوسان

گہر مین آیا یہ خوف سی جی جائی    فتنہ اوٹہتی ہی جان بیٹہی جائی

کیا خیال و گمان کی تیر نجات    تہی بہت سانگ اور تہوڑی رات

صبح کا دم بہی ڈر سی کیا نکلا    مہر نکلا تو کانپتا نکلا

اوڑ گیا رنگ روی برنگ شفق    ہوگیا جون سحر مرا مونہہ فق

منتظر اب قیامت آتی ہی    تیرہ روزونکی شامت آتی ہی

راز شب آشکارا ہوتا ہے    شور محشر دوبارہ ہوتا ہی

ساری دن دمبدم ہی وسواس    رشک روز نشور ہوش و حواس

لیک راز نہان نہان ہی رہا    باری اوسکی کہی سی کچہ نکہا

بسکہ یہہ بہی خیال تہا کہ مباد    متردد ہو اوسکی خاطر شاد

زنگ اندیشہ آئینہ پر ہو    مجہسی وہ صاف دل مکدر ہو

تہا مین اس گہات مین کہ گرا کر آن    ملی تہا وہ رحمت دل و جان

عذر تحریک اضطراب کرون    شکوۂ جوش پیچ و تاب کرون

سو سر شام اودہر ہوا جو گذار    ملی تہا وہ شمع شعلہ عذار

چشم نم سی پڑی نظر مجکو    ہوگئی آگ دیکہکر مجکو

لگی کہنی کہ چل ہوا کہا بس — جی بہر آئی ہی چلا جا بس
پاس اپنی بٹھانی سی تیری — کہڑی ہوتی ہین رونگٹی میری
چاہئی دلگی بدلی لاگ لگے — جل گئی جان تجکو آگ لگے
واہ کیا خوب آشنائی کی — سخت بیگانگی برائی کی
مورد طعن شیخ و شاب کیا — ساتہہ اپنی مجہے خراب کیا
تجسی اب دل لگائی وہ ناکام — جسکو ہونا ہو خلق مین بدنام
کیون نہ دل مین مری کدورت آئی — کیا کیا یہہ تو خاک مین ملجائی
ڈہونڈلی اور کوئی مہرواب — ہاتہہ اوٹہا میری ملنی سی تو اب
کیون زیادہ ہی مجلس آرائی — ابہی کچہ کم ہوئی ہی رسوائی
مینی کی جتنی معذرت نہ سنی — شوق دلگی مبادرت نہ سنی
رحم آیا نہ خستہ حالی پر — ضد رہی اپنی لاؤ بالی پر
خواہش گردش زمانہ ہوئی — مہربان وہ قمر لقا نہ ہوئی
بات بگڑی زیادہ افغان سی — مونہہ بنا کر وہ اوٹہہ گئی ہان سے
مین بہی ناچار ہو چلا آیا — وقعہ بر عکس مدعا آیا
نجم طالع کو پہر زوال ہوا — اپنا گہر خانہ وبال ہوا
قلق و جوش منفعل کیا کیا — مجہسی بیتابیان خجل کیا کیا
اس عداوت پہ ربط زاری سی — باری اس کین پہ بیقراری سی
گہہ غم ہجر و گاہ یاس وصال — جون زمان دمبدم تغیر احوال
کبہی جون سایہ خاک پر گرنا — کبہی بیتاب دوڑتے پہرنا
کبہی جوشش سرشک طوفان بار — کبہی آہو نکا باندہ دینا تار
تار دم چلہ عرش پہ باندہی — کیا ہوا آہ بے اثر باندہی

دم افسون نالہ بے تاثیر　جادو اولٹی ہمیشہ جون تقدیر

اشک برباد دیدۂ نم مین　خاک اثر آتش تپ غم مین

دور گردون سی مدعا پامال　دست حسرت کف دعای وصال

التجا داد خواہ دور قضا　عاجزی نا کُنی جفای رضا

روز افزون تباہی احوال　الغرض یون ہی کٹ گئی دو سال

اپنی کوٹہی پہ ایکدن تنہا　بہر رہی تہی وہ آفتاب لقا

اوسی دم مین بہی ناگہان پونہچا　داد کو میری آسمان پونہچا

دوڑ کر لگ گیا گلی سی بس　زور کرتی ہین جسطرح بی بس

وہ بہت آپکو چہوڑا یا کے　تہی مرے جان تلملایا کے

صید آخر ہوی وہ نازک دوش　حلقۂ دام تہا نہ تہی آغوش

کر گئی باری دل مین تاثیر آہ　تہی مجرب فسون تسخیر آہ

گیا کہون اشک چشم نم کا جوش　ہو گئی آتش غضب خاموش

ہو گئی دل سی دور کین و عناد　مل گئی باری جو تہی اپنی مراد

بہر گئی وصل سی ہوئی بیہوش　بن گیا گہر دکان بادہ فروش

اوسکی دلبستگی کی ہی مزی　خوب دل کہو لکر اوٹہائی مزی

تلخکامی کو تلخ کام کیا　درد ہجران سی انتقام لیا

کاہش یاس کا جگر خون تہا　دونو کا شوق روز افزون تہا

دونو جانب سی دلدہی ہر دم　محو ذرات اس خیالمین ہم

سختی اوس طبع نازنین پہ نہو　سو نہہ تکی وہ کہ چین جبین پہ نہو

ہر طرح جان و دلکو صبر و شکیب　بیم گردون ہانہ ترس رقیب

اب پریشانیونمین خاطر جمع　رات دن تاب مہر و شعلہ شمع

یون ہی یکچند ارتباط رہا — دورہ عشرت و نشاط رہا

ہی نیرنگ چرخ بوقلمون — پہر نئی رنگ سی کیا دلخون

یعنی اک پیر زال شعبدہ باز — چرخ کی طرح تفرقہ انداز

بی سبب میری دشمن جانی — ہوی سرگرم خانہ ویرانی

اوس سراپا وفا کی یار بنی — کیا حریفانہ دوستدار بنی

خیر خواہی جتای رنگارنگ — لای اوس سادہ رو کی کیا کیا رنگ

جب یقین ہوگیا کہ یار ہی یہ — محرم راز و رازدار ہے یہ

لگی ہونی ہر ایک طرحکی کلام — ہوئی آخر ذریعہ پیغام

جب بلائی وہ اکی لیجائی — مین جہان ہون بلاکی لیجائی

ایکدن جو بلانی آئے وہ — دن تہا تہی نہ شب جدای وہ

ڈہونڈہ کر پہر ٹہکانی مین ظالم — پونہچی دیوانخانی مین ظالم

بند دروازہ وہان کا تہا ناگاہ — در کشای سخن دل آگاہ

شوق کو مشق نالہ موزون — باندہتا تہا مین دلکشا مضمون

ائی بولی کہ کوئی ہی تو بول — آج کیا بند و بست ہی کہول

مینی بیتاب ہو کہا کیا ہی — لگی کہنی تمہین بلایا ہی

کہا مینی کہ رہ کی آؤن گا — ایک دو شعر کہکی آؤن گا

لئی بگڑی ہوئی وہ مایہ کین — مونہہ بنای ہوی جبین پر چین

جاکی اوس سی کہا کہ ای نادان — بیخبر کسطرف ہی تیرا دہیان

تو ہی اونکی لئی حزین و ملول — وہ ہین عیش و نشاط مین مشغول

اب وہ کہیل کہیلی کب ہین تجہ بند — دیکہکر مجکو کرلیا در بند

رخنہ درسی مینی جب جہانکا — اور عالم نظر پڑا دہانکا

ایک پریوش تہی جسی غیرت حور ۔ پاس بیٹھی تہی اونکی اب سی دور
میری آواز سن کے آئی نکل ۔ وہین سی بولی آؤنگا تو چل
جو مین یہہ حرف تا بلب آیا ۔ گئی وہ ہاتہہ سی غضب آیا
بات کہنی مین اوسنی کام کیا ۔ قصۂ دوستی تمام کیا
مین جو آیا تو التفات نہین ۔ وہ نظر وہ سخن وہ بات نہین
اشک جاری ہین دیدۂ نم سی ۔ بات ظاہر ہی حال برہم سی
پوچہتا ہون ہزار باعث کین ۔ جز خموشی وہان جواب نہین
چین ہا برو ہوئی سماجت سے ۔ سرگرانی بڑہی لجاجت سی
پہر کوئی ملنے کیطرح نہوئی ۔ صلح اب کی کسیطرح نہوئی
آج تک ہی وہ بات ذہن نشین ۔ وہم طوفان اوٹہانیکا ہی یہین
ہی وہی خشم بی سبب ابتک ۔ وہی غصہ ہی غضب ابتک
رشک جب باعث کدورت ہو ۔ پہر صفائی کی خاک صورت ہو
اوسکو پروا نہین مین مرتا ہون ۔ چندی اور انتظار کرتا ہون
بن ملی انتقام لونگا مین ۔ سچ کسی اور سی ملونگا مین
لطف پیر فلک نے کیون نہ کئی ۔ ستم کیا تہی کہ ایسی داغ دئی
کیسی کیسی سیہ شبین آئین ۔ ایسی ایسی بلائین دکہلائین
دیکہین آگی دکہائی کیا کیا دن ۔ ہی الہی سترہ برس کا سن
مومن آ تو بہی اپنی نام پہ جا ۔ نام کو ان بتون کی آگ لگا
چہوڑ بس الفت مجازی کو ۔ کر سلام ایسی عشقبازی کو
کب تلک حسرت وصال اناث ۔ کیا نہین جانتا تو حال اناث
رنج و اندوہ بی نہایت کیون ۔ حیلہ اندیش کی شکایت کیون

٦٠٠

| | |
|---|---|
| کسی نبی کی ہی یا نہین تعلیم | آیت ان کیدکن عظیم |

# مثنوی دوم



| | |
|---|---|
| نام این چند نالہ پیہم | ہمچو تاریخ گشت قصہ غم |
| کچھ دارو مریز کب تلک یون | بس جام مین بھر شراب گلگون |
| پھر لب سی ہری اوسی لگا دی | ساغر کی متصل پلا دی |
| ساقی ہین یہہ روز ہای گلگشت | ہی غیرت باغ ہر بر و دشت |
| اب دور فلک سی دل ہوا شاد | ہی نام حمل کا شہر آباد |
| ہین جلوۂ نو بہار کے دن | بد مستی بادہ خوار کی دن |
| تزئین چمن کے ہین یہہ ایام | گلگشت چمن کی ہین یہہ ایام |
| کیا رنگ چمن بہار پر ہے | عالم گل و لالہ زار پر ہے |
| آیا ہی نظر جو سروبستان | شمشاد کھڑا ہی سخت حیران |
| اور دیکھہ کی جلوہ ہای شمشاد | پابند طرب ہی سرو آزاد |
| ہی وجد فزا نوای بلبل | قربان ترانہ ہای بلبل |
| دلکش ہی غضب صدای قمری | کیا چیز ہی ہای ہای قمری |
| باد ہی ہی ہوا نسیم کتنے | ہی روح فزا نسیم کتنے |
| کیا کیا ہی مچا رہا ہی دھوم ابر | آتا ہی مدام جھوم جھوم ابر |
| چل سوی چمن بہار دیکھین | سیر گل و لالہ زار دیکھین |
| بیٹھین لب آبجو پہ یکدم | پیجائین سبو سبو پہ یکدم |
| شاید اسی طرح چین آئی | جی ٹھہری کچھ اضطراب جائی |

پائی دل بیقرار تسکین
مسرور ذرا ہو جان غمگین

ہو چارہ پذیر درد الفت
اوڑ جائی جہانسی فکر و کلفت

پامال کری ہی یون غم عشق
جینی دی عذاب ہر دم عشق

اس رنج و عذاب سی چھٹین ہم
اس حال خراب سی چھٹین ہم

خوناب کہان تلک پئی دل
تڑپی ہی شراب کی لئی دل

گہر آتی ہین جب سیاہ بادل
اوڑتی ہین بس نگاہ بادل

اٹہی ہی وہین سحاب گریہ
پونہچی ہی فلک تک آب گریہ

چلتی ہی جو باد نوبہاری
دم بھرتی ہی جی کا بیقراری

جب دیکھی ہی سبزہ لہلہاتا
کیا کیا ہی یہہ جی ہی تلملاتا

لالہ کا خیال آئی ہی گر
پڑ جاتی ہین تازہ داغ دل پر

گلبرگ کہین جو دیکہنہ پایا
خوناب دل انکہہ نی بہایا

یاد آ گئی ایک عذار گلرنگ
دل غنچی سی بیشتر ہوا تنگ

رنگینی بزم کا بندہا دہیان
جون بوئی گل اوڑ گئی بس اوسان

وہ کوچہ طلسم رشک گلزار
پہر جاتی ہی پیش چشم یکبار

دیکہین تو یہہ فصل کیا دکہاتی
کیا کیا یہہ بہار گل کہلاتی

آگاہ مآل کار سی ہو
واقف مری حال زار سی ہو

ہی یہہ ہی تو وقت دستگاری
ہی یہہ ہی زمان غمگساری

اگلی سی ہی یعنی پہر ملالت
پہر ہوتی چلی ہی وہ ہی حالت

اب عشق ہوا ہی مہربان پہر
بیتاب ہی جان ناتوان پہر

پہر دلکو طپش سی ہو رہی ہی
سینی مین خلش سی ہو رہی ہی

پہر پونہچی ہی اب پیام الم کا
پہر آنی لگا سلام غم کا

پہر داغ کہن ہی تازہ وتر — پہر زخم جگر ہنسی ہی گل پر

پہر چشم ہی خونفشان وخونبار — پہر چہرہ بنا ہی زعفران زار

پہر دیدۂ تر ہی وقف دامان — پہر ہاتہہ ہی مائل گریبان

پھر آتی ہین وہ ہی غش پیہم — پھر آئی وہی بیخودی کا عالم

پھر ناوک درد دل شکن ہے — پہر سینہ کا زخم خندہ زن ہے

پہر داغ جنون سی سر پہ ہی گل — پہر نالہ ہی ہم نوائی بلبل

پہر ہی وہی پیچ وتاب دل کو — پہر آئی وہی اضطراب دل کو

پہر ہی وہی سنگ اور وہی سر — پہر ہی وہی سر وہی ہی پتہر

پہر ہمدم وہم نفس ہوئی آہ — دمساز ہی نالۂ سحرگاہ

گستاخ ہی آہ خونچکان پھر — مونہہ لگنی لگا ہی کچہ فغان بہی

غم کرنے لگا ہی غمگساری — دیتی ہی قرار بیقراری

پہر ہی سر سیر دشت سر مین — پہر خار سی چبہتی ہین جگر مین

پہر کوچۂ یار کے ہوس ہی — پہر گھر مری واسطی قفس ہے

پھر آنکہون سی خون دل بہی ہے — پہر سینہ ہی گرم ساز سی ہے

پہر دلمین مری لگی ہی آتش — نالی سی کہ بجہ رہی ہی آتش

پہر جہڑتی شرار ہین سخن سے — پھر اوٹہتی ہین شعلہ سی دہن سے

ڈرتا ہون کہ دل کہین نہ لگجائی — پھر اور نہ سر پہ کچہ بلا آئی

ایسی نہ پڑین کہیں پالے — جو درد حسد سی مار ڈالی

ایسا نہو ابا بی وفا ہو — جو رحم کو عیب جانتا ہو

مین چاہون اوسی پہ وہ نچاہے — مین اوس سی وہ اور سی نباہے

مین اوسپہ مرون مری نہ پروہ — مین جان دون اوسکو پہ اور پروہ

اوس سی مجہی عشق بی نہایت — مجہسی اوسی ناز کی شکایت

ہجران کا مجہی ملال ہردم — غیرونسی اوسی وصال ہردم

یہان چشم مین سرمہ خاک درسی — جہانکی وہ عدو کو چاک درسی

یہان دل مین بہری امید دیدار — وہان دل ہو رقیب کی وہ رخسار

یہان چشم کو خواہش نظارہ — وہان غیر سی دمبدم اشارہ

اورونسی وصال کی حکایات — اور میری نہ پوچہی بہول کر بات

وہان بزم مین راگ ہو رہا ہو — یہان نالونکا تار بندہ گیا ہو

وہ غیر کی ساتہہ شب گذاری — یہان نیند نہ اپنی غم کی ماری

وہان وسعت خوابگاہ گلزار — یہان اپنی نصیب بستر خار

وہان زانوی غیر تکیہ سر — یہان نیچی دہرا ہو سر کی پتہر

وہان سوی رقیب عشوہ باری — یہان جانکی ساتہہ دلفگاری

وہان بوالہوسونسی وہ ہم آغوش — یہان ہمدم نیشتر بردوش

بوسونکی عدو مزی اوٹہائین — ہم جان سی تلخکام جائین

وہان موہنہ مین زبان دشمن افسوس — یہان حسرت لب گزیدن افسوس

وہان وہ تو ہم طعام کہائین — ہم مفت کا غم مدام کہائین

وہ می کی سبو پیا کرین وہان — ہم دل کا لہو پیا کرین یہان

اونکو ہو سرور ہمکو ہو غم — ہو عید اونہین ہمین محرم

وہ چین سی کاٹی اپنی اوقات — یہان دلکو ہو اضطراب دن رات

لگتا ہی ڈر ان ستمگرون سی — اولی حذر ان ستمگرون سی

معشوق ہین جتنی بی وفا ہین — یہہ ایک ہین کسکی آشنا ہین

ہین اپنی یہہ عاشقونسی بدظن — ہین اپنی ہی دوستونکی دشمن

عاشق کو جو پیچ وتاب پائین | آرام سی زلف کو بنائین
بیدرد نہ دیکھین حال اوسکا | توبھی نہ بڑی وبال اوسکا
عشاق تو کھینچین آہ پردود | یہہ کرتی ہین چشم سرمہ آلود
دو چار قلق کی ماری نالے | عاشق کبھی لب سی گر نکالی
ہرگز نہ اودہر کو کان رکھین | یہہ گانی مین اپنا دھیان رکھین
ہنس دین جو ہو آشکار کوئی | راحت کہ ہی بیقرار کوئی
دشمن کو یہہ دوستدار سمجھین | بیگانہ وشون کو یار سمجھین
جو انکو نچاہی اوسکو چاہین | ایسون سے یہہ بیوفا نباہین
جو کوئی کری علاج انکا | اوس سی رہی خوش مزاج انکا
غمخوار کی اپنی جان کہالین | جو جان دی اوسکو مار ڈالین
جو کہولی نہ دل دل اوس سی کہولین | جو ان سی نبولی اوس سی بولین
جو بات کری تو اوس سی خاموش | جو یاد رکھی وہ ہو فراموش
جو انکو بہلاے یاد رکھین | ناشاد رکھی تو شاد رکھین
جو انکی وصال سی ہو مسرور | اوس سی کہین دمبدم کہ چل دور
جسکو نہو حسرت ملاقات | انکھون ہی مین رکھین اوسکو دنرات
جو کوئی کہ مائل وفا ہو | بیچارہ رہین صد جفا ہو
اور جسکو نہو غم جدائے | اوس سے نکرین یہہ بیوفائے
ہون کشتن خون گرفتہ سی شاد | معشوق نہین ہین ہین یہ جلاد
جو کوئی کہ اسکے پیچھے مر جائے | ان پر سی نثار جان کر جائی
وہ عشق مین انکی جان دیدی | دوزخ کا عذاب سر پہ لی لے
ہنگام پسین نہ آپھرین پاس | کیا عذر بجا ہی جائی سو اس

یہہ مرنی سی اوسکی دلخوش و شاد | فریاد یہہ کیا ستم ہی فریاد

حسرت سی نہ ہاتھہ کو ملین یہ | تابوت کی ساتھہ نی چلین یہہ

تاحسرت دل نہ کچھہ کہی وہ | محروم اوسیطرح رہی وہ

دو اشک نہ انکھہ سی بہائین | چہلم مین سیوم مین یہ نہ ائین

بیٹھین نہ اوسی یہہ کھولکر بال | روئین نہ یہہ مونہہ پہ دہر کی رومال

ہووین نہ شریک محفل غم | دیکھین نہ بہار نخل ماتم

کچھہ غم نکرین یہ لوگ اوسکا | دو دن بہی رکھین نہ سوگ اوسکا

لب وقف مسی ہو پان کہائین | آج آپکو اور بہی بنائین

آلودہ حنا سی دست و پا ہون | اغیار نہ دل مین تا خفا ہون

خاطر ہو عدو کی ہی منظور | ہر روز سی ہون زیادہ مسرور

اور اوسکا نہو خیال ہرگز | محزون نکری ملال ہرگز

افسوس وہ نامراد ناشاد | ایک روز نہ آئی بہول کر یاد

سچ ہی کہ یہہ ایک بیوفا ہین | ہین جتنی حسین بری بلا ہین

مین حال کو انکی جانتا ہون | افعال کو انکے جانتا ہون

اللہ مجھی بچای ان سی | ہرگز نہ خدا ملای ان سے

لی شوق سی جان گر ہو درکار | پر مجکو نہ دی یہ رنج و آزار

ہر آن ہی مرگ ناگہانے | قربان اجل پہ زندگانے

دوزخکی عذاب سب قبول آہ | لیکن نہین تاب سوز جانکاہ

یہہ شعلہ وہ ہی جو سر اوٹھائی | اجزای جحیم بہی جلائی

یہہ داغ وہ آتش جہان سوز | اک جسکا شرار آسمان سوز

یہہ عشق ہی رنج جاودانی | ممکن ہی نہین نجات پانی

گو آپ کہین نہین دیا دل — پر دیکھین ہین عاشقان کامل

گر سنئے تو کچہ بیان کرونین — ایک راز نہان عیان کرونین

ہین چند فغان عاشقانہ — آلودہ درد ہے فسانہ

ہی قصۂ دوستان صادق — ناز صنم و نیاز عاشق

کیا حال عجیب و دلنشین ھے — افسانہ درد آفرین ہی

## آغاز داستان

اس شہر مین ایک نوجوان تھا — عشاق مین شہرۂ جہان تھا

تہا نام تو مومن اور دین کفر — جان محو بتان و دلنشین کفر

رسوای زمان و تیرہ ایام — آوارہ و ہرزہ گرد و بد نام

دل بستہ دام تار زنار — جاروب کش دکان خمار

ہر لحظہ سیاہ مست کافر — تہا ایک ہی بت پرست کافر

ربط اوسکو بتان نازنین سی — دنیا سی نہ کام کچہ نہ دین سی

آشفتہ کاکل پریشان — انداز پرست کفر کیشان

خونابہ فشان کبھو نہ دیکھا — ہر سو نگران کبھو نہ دیکھا

وقف غم و درد کہہ نہ پایا — گرم دم سرد کہہ نہ پایا

مدہوش شراب نوجوانی — سرشار نشاط و شادمانی

آرام و طرب مین صرف اوقات — مشغول سرور و عیش و نرات

ہردم اوسی شاد شاد دیکھا — سرمست مئی مراد دیکھا

وہ طبع کبھی غمین نہ دیکھی — بھولی سی جبین پہ چین نہ دیکھی

جون غنچہ سدا کھلی ہی جاتا — ہر وقت ہران مسکراتا

جون شیشہ سیر قلقل مے | صد خندہ و قہقہہ پیا پے
دیوانون سی شوق بی نہایت | اشعار کا ذوق بی نہایت
تصحیح سخن پہ طبع مائل | علم شعرا مین فرد کامل
بی بذلہ سنی نہ بات کوئی | ختم اوسپہ ہوئی لطیفہ گوئی
مل جلنی کی ہر کسو سی تھی خو | تھا یار غرض جہان مین تھا جو
ہر پیر و جوان سی آشنائی | ساری ہی جہان سی آشنائی
اور مجہسی تو اختلاط بیحد | یارانہ و ارتباط بیحد
ہمدم وہ مرا مین اوسکا دمساز | وہ میرا مین اوسکا محرم راز
دو یکدل و یک زبان گویا | دو قالب و ایک جان گویا
پیمان نباہ کی بہم تھی | سو عہد وفا کے دمبدم تھی
تھی لحمک لحمی حد سی افزون | اللہ ری جوش گرمی خون
دور انکھہ سی اک ذرا نہوتا | بہولی سی کبھی جدا نہوتا
جون ناز و نیاز دونو باہم | جون معنی و لفظ دونو توام
ناگاہ کسی سے دل لگایا | ایک رشک پری سی دل لگایا
انکھہ آفت جان سی لڑائی | ایک ترچھی نگہہ کی برچھی کھائی
ایک بت کا ہوا وہ آستان بوس | مومن سی بنا برہمن افسوس
کی دوستی ایسی بیوفا سے | بیگانہ رہی جو آشنا سے
یار اپنی ہی گون کی ایک عیار | چہالہ و دلفریب و مکار
باتونسی تو تہکی کیا محبت | اور دل مین نہو ذرا محبت
دیکہی جو ادہر سی یون لگاوٹ | سمجھا نہ کہ سب یہہ ہی بناوٹ
الفت ہی کہان کہان ہی یاری | باتین یہہ فریب کی ہین ساری

ہین سب یہہ فریب دینی کی ڈھنگ ہین دام مین اپنی لینی کی ڈھنگ
ہی اتنی جو گرسے مئے ملاقات ہی اول عشق کے مدارات
آخر ہی وہی غم جدائی وہ ہی گلہ ہائے بیوفائی
آغاز مین پائی جو یہہ آرام سوچا نہ کہ کیا ہی اسکا انجام
سمجھا کہ سدا نبھی گی یون ہین یہہ مہر و وفا نبھی گی یون ہین
اب رنج محال مرنی مرتے ہی عیش وصال مرتی مرتے
سننے کی نہین کبھی یہ دلسوز افسانہ طراز سے بد آموز
یہان غیر نہ آسکیگا زنہار ہر ایک سی اسکو کیا سروکار
کیتا ہی گی یون ہی زندگانی اب مجکو ہی عیش جاودانی
یہہ مشغلہ ہر زمان رہی گا ایسا ہی بس آسمان رہیگا
چند ایسی خیال خام مین وہ آتی ہی بس آیا دام مین وہ
رہنی لگا بیجو اس اکثر جانی لگا اوسکی پاس اکثر
دیکھی جو ادہر سی طور الفت سمجھا ہی اسی میری محبت
جب ہوگیا مرتبہ یقین کا بس پھر تو یہہ ہور ہا دین کا
پایا جو ذرا دہان ٹھکانا سب جائیگا چھوڑ آنا جانا
ہمسی ہی رہی نہ پھر تو وہ بات یکمرتبہ ترک کے ملاقات
کی ہمنی بہت تلاش اوسکی پر پائی نہ بود و باش اوسکی
دیکھا نہ کہین نشان اوسکا ہرگز نہ ملا مکان اوسکا
ہر چند تلاش کو بکو کے ہر عیش کدہ مین جستجو کی
لیکن کہین کچہ اثر نپایا پی دید کہین نظر نہ آیا
اوس سی نہ ملی کئی برس ہم ملنی کو گئی ترس ترس ہم

ایک روز ہوای روح افزا — دم جسکا ہری دم مسیحا
جنبش دہ دست و پای تصویر — تن پرور و جانفزای تصویر
تکلیف کن سیاہ مستے — مفتی طریق می پرستے
بر باد دہ نشان توبہ — رخنہ گر خانمان توبہ
زاہد کی جو وہ ہوا ہو قسمت — کاہی کو رہی ہوائی جنت
اور پاو سپہ وفور ابر و باران — ہنگامۂ عید بادہ خواران
ابر و گل و سبزہ سب طرب ریز — افلاک و زمین سرور انگیز
بس دیکھہ کی اوس گھڑیکا عالم — اپنی نہ تہی اختیار مین ہم
کھینچا ہی ہوا نے دامن دل — بھڑکی تپ شوق گلخن دل
جی چاہا کہ سیر دشت کیجے — ہی ابر شراب ناب پیجے
دلمین ہوئی اپنی جای صحرا — زنجیر بنی ہوا ے صحرا
آخر ہوی مضطرب شتابان — لی ہی گئی الفت بیابان
دیکھین تو کچہ اور ہی ہی عالم — صحرا بہی نہین بہشت سی کم
رخسار زمین پہ سبزہ ہر سو — ریحان خط عذار گلرو
از بسکہ ہی سبزہ جلوہ آرا — ہی خاک طلسم چرخ خضرا
یون سبز گیاہ جانفزا ہی — گو یا خط یار دل ربا ہی.
کیا یون جو ہی جوش سبزہ بیحد — ہر جای ہی معدن زمرد
خودرو گل دشت کیسی کیسی — شاید کہ بہشت مین ہون ایسی
ہر رنگ کی گل جو ہین نمودار — صحرا کی زمین ہی صحن گلزار
ہی سرخ تو رشک لالہ و گل — ہم رنگ سرشک خون بلبل
جام می لالہ گون سے فایق — داغ آتش جلوۂ شقایق

۲۰۰

ہی کوئی اگر سیاہی مائل
سو دیدۂ اہل حسن کا تل

ہی زرد تو نور چشم گلزار
یا جلوۂ حسن عاشق زار

اور ہی جو سپید تو وہ دلخواہ
جیسی شب ہجر کی سحرگاہ

ہم جلوۂ دلبر سمن فام
جانسوز نجوم آب اندام

ان پھولون سی ہی زمین جو رنگین
صحرا ہی نگار خانۂ چین

شرما کی ہی بید سی نگون سر
فوارۂ آب حوض کوثر

گردشت نہین ہی غیرت باغ
ہی لالہ کی دلمین کیسی داغ

سنبل کو یہہ پیچ و تاب کیون ہے
احوال چمن خراب کیون ہے

ہنگامۂ سیر کس قدر گرم
گلگشت مین شیخ شہر سرگرم

اوسوقت کہ لطف آسمان تھا
ہم پر یہہ سپہر مہربان تھا

ہین محو تجلی تماشا
ہر سمت روانہ بی تحاشا

تھی مائل عیش شادمانے
دم دیتی تھی ہم پہ زندگانی

قسمت نی وہان بھی غم دیا ہے
یہہ بخت زبون نی کیا کیا ہے

ایک اور ہی تازہ گل کھلایا
یعنی وہ جوان یاد آیا

تھا آب جو زیر کاہ پنہان
غم عین سرور مین ہوا وہان

تھی سیر کہان کی کیا تماشا
کچھ اور ہی پھر تو تھا تماشا

وہ سبزہ کہ باعث طرب تھا
وہ گل کہ انشاط کا سبب تھا

وہ ہی میری حق مین سم ہوا اب پھر
وہ ہی سبب الم ہوا پھر

تھی برق جو موجب تبسم
اور موجۂ ابر کا تلاطم

ہی ہی پھر اوسی نی جی جلایا
ہی ہی پھر اوسی نی خون رولایا

طغیان سرشک چشم گریان
غارتگر خانمان طوفان

نالیدن رعد آہ و زاری
آتش وہ برق بیقراری

تہی ہم جو گئے پی تماشا
سو آپ ہی بن گئی تماشا

القصہ بتنگ آگیا دل
ہرگز نہ کسیطرح لگا دل

روتی ہوئی ہم چلی وہانسی
دو چار قدم چلی وہانسی

بیطرح قلق نصیب جان تھا
گھر آنیکا ہوش پھر کہان تھا

بیتاب ہو بیخبر چلے آہ
لی جوش جنونین اوریہی راہ

گمراہی ہر ایک گام پر تہی
گمراہی تہی کا ہیکو خضر تہی

دیکھو تو یہہ بخت کی رسائی
گمراہی نی کی ہی رہنمائی

یعنی اوسی حالت قلق مین
وارد ہوئی دشت لق و دق مین

کیا دشت کہ رشک دشت مجنون
جس سی کہ ہو کربلا کا دل خون

لبریز بہار صد جنون تہعا
ہر سنگ وہانکا بی ستون تہا

ہر نخل بحال صاحب دق
ہر موجۂ باد آہ عاشق

ہر نغمۂ طائران صحرا
جون نالۂ قیس وحشت افزا

ہر برگ درخت چہرۂ زرد
ہر چشمہ طلسم چشم پر درد

ایک شخص بہت خراب وخستہ
چہرہ پہ غبار غم نشستہ

بیٹہا تہا وہ جانشین مجنون
حیران و ملول و خوار محزون

کیا تن تہ خاک اللہ اللہ
کیا صورت پاک اللہ اللہ

یہہ جلوۂ حسن ناتوانی
زیبا اوسی لاف لن ترانی

تشریح کا صفحہ وہ تن زار
ہر ہر رگ وپی غرض نمودار

کیا جبہہ سی نور عشق تابان
مسجود سر آمد خرامان

لٹکی ہوئی سر سی بال اوسکی
تہی ضعف سی کیا وبال اوسکی

کرتی تہی بیان وہ خم بخم بال | سب جان کی پیچ و تاب کا حال

وہ موی سیہ شب جدائی | ہان ہجر کی رات سر پر آئی

وہ بال کہ زیب بخش سر تہی | آلودۂ خاک اسقدر تہی

بس یک سر مو کو جہاڑی گر | پیدا ہوویں زمین دیگر

سر پر گل داغ یون نمودار | جون لالہ ہو زیب بخش دستار

سب حال جبین کی چین سی ظاہر | قسمت کا لکہا جبین سی ظاہر

حیران سا چہرہ آئینہ وار | مونہہ زرد برنگ زعفران زار

دو دو دل و متہم بہ گیسو | ناخن کی خراشِ نام ابرو

انکہین سبب سرشک گلگون | جون جام سر شہید پر خون

مژگان موئی سر شہیدان | یا خار کہ دل مین تہی وہ پنہان

اب انکہو نمین اشک جو بہر آئی | وہ گریہ کی ساتہہ باہر آئی

ظاہر رخ مردمک سی ہی غم | ہی انکو مگر کسیکا ماتم

ہین ورنہ سیاہ پیرہن کیون | ہین دست مژہ سی سینہ زن کیون

پر غم ہی تو انکو کسکا ہی غم | ماتم ہی تو کسکا ہی یہ ماتم

جاری ہی جو متصل سدا خون | شاید دل زار کا ہوا خون

پوچہ کہان یہ ماجرا ہی | یون ہی یہ قلق کہین ہوا ہی

ہی کچہ تو کہ ہی کچہ اور ہی طور | کچہ تو ہی کہ ہی نظر ہی کچہ اور

اللہ ری نگاہ حسرت آلود | دل خون کن آہ حسرت آلود

انداز نگاہ چشم حیران | جون طرۂ خم بخم پریشان

وہ کان کہ دو جلاجل غم | وہ کان کہ برگ نخل ماتم

لخت دل چاک گوشوارہ | صد برگ عذار پارہ پارہ

بینی تھی کہ شمع بزم ماتم — لب یا مہ غرہ محرم
سبزہ سر پشت لب نمایان — جون سبزہ تربت شہیدان
ایک داغ سیاہ خال سا تھا — یہہ لطف فغان شعلہ زا تھا
آہو نسی جو ٹپکی متصل خون — لب ہو رہی لالہ رنگ و گلگون
سرگرم فغان وہان کہان تھا — سوراخ نی گلو وہان تھا
دندان تھی وہ وقف لب بصد یاس — یا زخم مین ریزہای الماس
خنجر تھا الہی یا زبان تھی — خنجر سی زیادہ تر روان تھی
تھی یا کوی تیغ آتشین دم — یا شعلہ آتش جہنم
تھا سیب ذقن تو سیب تھا وہ — جو سو کہہ کی زرد ہو گیا ہو
گردن کہ تھی الم کا مینا — تھی جسمین لہو کی گہونٹ صہبا
کیا دست خفا گلو سی چسپان — عریانی کی جامہ کا گریبان
امید بغل وصال جانان — آغوش کشادہ چشم حیران
داغ اوسکی زبس مثال گل تھی — تھی ہاتھ کہان نہال گل تھی
پوہنچی تھی جو اشک چشم پر خون — چون دست نگار پنجہ گلگون
اوس سوختہ دل کا تھا وہ پنجہ — یا نخل چنار کا وہ پنجہ
کیا دولت سوزش درون گرم — ہان پنجہ مہر سی فزون گرم
زخمونسی جو خون دل ہے جاری — تھمتا نہین متصل ہی جاری
ہر زخم سی کیا بہار خون ہے — سینہ نہین آبشار خون ہے
سینے مین زبس نہان ہی آتش — یہہ بال نہین دہوان ہی سرکش
کاہش سی یہہ حالت تن زار — پہلو کی سب استخوان نمودار
ہی فرق جو استخوانمین باہم — تشبیہ بتائین اسکی کیا ہم

ہی قید مین مرغ جان غمناک
پہلو ہی قفس یہ اوسکی ہین چاک

تہی پشت خمیدہ یا کمان تہی
تہا تیر کہ آہ خونچکان تہی

دل سینی مین تہا زبسکہ مضطر
رعشہ کا سا تہا خلل بدن پر

اس دلکو کہون مین کیونکہ سیماب
سیماب کہان ہی ایسا بیتاب

ہان کہئی تو مرغ نیم بسمل
پر اوسکا کہان یہ مضطرب دل

وہ جوشش قلق یہ اپنی گر آئی
دو چار گز آپ شاید اوڑ جائی

اسکی تپش ایک جہان ہلادی
ہر زلزلہ آسمان ہلادی

لاغر تہا یہہ جسم کس ادا سی
پڑتی ہی کمر مین بل ہوا سی

پیشانی جبین نما کمر تہی
تہی زلف کسیکی یا کمر تہی

وہ ناف کہ بحر غم کا گرداب
وہ ناف کہ چشم جان بیتاب

یون دیدۂ جان سدا جو وا ہی
کیا راہ اجل کی دیکہتا ہی

کہتا ہی حجاب چپ ہی رہنا
یہہ حرف نہ گفتنی نہ کہنا

۴۰۰

پہرتی ہین کام مین زبان کچہ
ہی مہر دہن حجاب جان کچہ

چپ چاپ خموشی کی یہہ جا ہی موہن
انگشت بلب چپا ہی موہن

سر بازیونکا جو دلمین ہی دہیان
ہی زانو فرق گوی چوگان

یہہ ساق کا حال ضعف سی ہی
ہی سلسلۂ گران رگ و پی

صحرا کی چہی جو پاون مین خار
اور پشت سی پہر ہوئی نمودار

یہہ حال یہ رنگ پشت پا کا
جیسی کہ ہو خار پشت صحرا

پاونکی جو ہوتی خام چہالی
اور اوس سی بہی لہوکی نالی

اور اس سی جو پاون تر ہوئی ہی
عالم عجب ایک بہار کا ہی

جیسی کہ حنائی یار کا پاون
خوش رنگ کسی نگار کا پاون

یہہ حالت قامت خمیدہ — جیسی شجر خزان رسیدہ
وہ قامت خم الم فزایون — جون بید سر مزار مجنون
دیکھا جو نگاہ غور سی خوب — واللہ وہی جوان مطلوب
پر اور ہی طور ہو گیا کچہ — تہا اور کچہ اور ہو گیا کچہ
نی ہوش نہ آشنا شناسی — نسیان جنون سی بیحواسی
جون خشک شجر ستم کشیدہ — جون نکہت گل ز خود رمیدہ
جون ابر نہایت اشکباری — جون رعد بشدت آہ وزاری
ہر آہ کہ لب پہ ہی شرر ریز — دیپک کا ہی نغمہ جنون خیز
جو نالہ کہ زینت زبان ہی — جون نوحۂ مرگ نوجوان ہے
القصہ سنا جو کان دہر کی — سمجہے جو بہت خیال کر کی
نالہ نہیں حرف درد و غم ہی — افسانۂ الفت صنم ہی
ایام گذشتہ کا بیان ہی — مذکور محبت بتان ہی
ہی ورد زبان غم نہانی — ہی حالت دلکی قصہ خوانی
یعنی ہی ز بس تصور یار — ہی یار سی یون وہ گرم گفتار
ای جلوۂ برق خانمان سوز — ای شعلۂ آتش جہان سوز
ای طعنہ زن فسون نگاہان — ای موجد قتل بیگناہان
ای غارت جان و جان مومن — ای آفت خانمان مومن
ای دلبر دلربائے دلدار — ای کافر بیوفائی عیار
ای محرم و محرم تمنا — ای ہمدم و ہمدم مسیحا
ای مہر عروج کج ادائی — ای ماہ بروج بیوفائے
ای نقش و نگار مسکن حسن — ای تازہ بہار گلشن حسن

ای نورس بوستان خوبی — تجه پر سی نثار جان خوبی

ای جادوی پرفن وفسون ساز — بازی ده عاشقان جانباز

ای باعث قطع دست موسا — ای غیرت دلبر زلیخا

ای داروی درد بیقراران — ای مرہم زخم دلفکاران

ای موجب آه وزاری دل — ای باعث بیقراری دل

ای حوصله سوز چاره سازان — آتش زن آرزو گدازان

کب تک یهه ستم کی طور ظالم — کب تک یهه جفا وجور ظالم

کب تک یه ستم گریکا شیوه — کچه عیب هی دلبریکا شیوه

کیون بهاتی هین اتنی جور تجکو — آتا نهین کیا کچه اور تجبکو

کیون رنج پسند غم کشون کا — کیا یه هی هنر هی مهوشون کا

یا هی تیری زعم مین وفا عیب — هی هی تو سنین هی یهین کیا عیب

کیا تو هی جهانمین مه جبین هے — آخر کوئی اور بهی حسین هی

هین اور بهی لوگ واقف ناز — اورون مین بهی هین تیر یسی انداز

رکهتی هین جهانمین اور بهی آن — اورون په بهی لوگ دیتی هین جان

مرتی نهین تم په کچه سبهی تو — عشاق هین آخر اونکی بهی تو

تم سا نهین کوئی شوخ جلاد — کرتا نهین کوئی ایسی بیداد

یهه تمنی نئی طرح نکالے — معشوقی هی آپ کی نرالی

هر ناز وادا استمگری هے — عاشق کشی آه دلبری هی

جو جو که ستم کئی هین تمنی — جو داغ مجهی دئی هین تمنی

جو تمنی بنای میری جی پر — یهه ظلم کوئی کری کسی پر

درپیش بهی جا هو گر سبهی کو — چاهی کوئی کاهیکو کسیکو

دیکھو تو نگاہ غور سی خوب ۔ لیلی ہی تو تہی کسیکی محبوب
مجنون سی تہی کیا سلوک اوسکے ۔ ایسی ہی تہی یا سلوک اوسکی
شیرین کہو وہ موجب جفا ہے ۔ مشہور جہا مین بیوفا ہے
وہ ہی تو نہ تہی ستمگر ایسی ۔ یونہی سر کو ہکن پہ کیسے
شیون کئی بعد مرگ کیا کیا ۔ پر کیا کری چارۂ قضا کا
سب کرتی ہین پاس یار صادق ۔ ہوتا ہی سبہی کو درد عاشق
ہوتی ہی جو گرم نالہ بلبل ۔ کروالی ہی چاک پیرہن گل
ہی سرو کی دل مین جائے قمری ۔ سر رکہی ہی زیر پائے قمری
پروانہ جو دی ہی شمع پر جان ۔ ہوتا ہی نثار شمع ہر آن
وہ ہی تو نہین وفا مین کچہ کم ۔ بنجاتی ہی آپ نخل ماتم
جل جاتی ہی سر سی تا قدم تک ۔ روتی ہی رہی ہی مرتی دم تک
کتان کا ہی چاک پیرہن گر ۔ ہی داغ کلف دل قمر پر
ایک تم ہو کہ ہی یہ حال میرا ۔ اور تمکو نہین خیال میرا
پرتم ہی تو ہو گئی اب ایسی ۔ تہی پہلے تو لطف کیسی کیسی
یہہ ظلم تہی کب کہان ستم تہا ۔ کہتا کہا میری حال پر کرم تہی
تہی حد سی زیادہ مہربانی ۔ اظہار محبت نہانی
مجہ بن نہ کبہو طعام کہانا ۔ ہمراہ ہی بس مدام کہانا
ہر رات کو میری ساتہ سونا ۔ ایک لحظہ کبہی جدا نہونا
سم تہا تمہین می کا جام مجہ بن ۔ می جانتی تہی حرام مجہ بن
تہی لطف و کرم یہی ہمیشہ ۔ والہ اری و دلدہی ہمیشہ
بس دیکہہ کی مسکرا ہی دینا ۔ الفت کو جتا کی جی ہی لینا

دز دیدہ کبھی نگاہ کرتی ‏ ‏ دلمین اسیطرح راہ کرتے

وہ بن مری بیقرار ہونا ‏ ‏ وہ بن مری زار زار رونا

وہ میری بغیر اوداس رہنا ‏ ‏ وہ بیخود و بیحواس رہنا

غم چین جبین سی آشکارا ‏ ‏ ایکدم بہی فراق ناگوارا

گر کوی گھڑی کی لگ گئی دیر ‏ ‏ یہہ فکر کہ کسلئی ہوئی دیر

بیفایدہ بیقرار رہنا ‏ ‏ وسواس سی دل ہی دلمین کہنا

کیا دیر کا یا خدا سبب ہے ‏ ‏ کیون آئی نہین وہ کیا سبب ہے

گھر کو نہ میرے تباہ کرنا ‏ ‏ بیکس کیطرف نگاہ کرنا

جو تیری رضا ہو خیر الٰہی ‏ ‏ مین جی چکی اوس بغیر الٰہی

وہ دیدہ منتظر سوئی در ‏ ‏ یا حلقہ در وہ دیدہ تر

بیتاب وہ گشت صحن خانہ ‏ ‏ ساری حرکات وحشیانہ

بیطاقتیون کا زور جان پر ‏ ‏ یا قادر و یا قوی زبان پر

مین آیا جو تن مین جان آئی ‏ ‏ دیکھا تو نظر مین آن آئے

کس لطف سی موںہہ کو دیکھہ رہنا ‏ ‏ کس ناز سی غصہ ہو کی کہنا

کیون دیر لگی ہمین کہان تہے ‏ ‏ جاؤ وہین ابتلک جہان تہے

تشریف شریف جلد لائی ‏ ‏ یہان کاہیکو اب بہی آپ آئی

اب اور طرف ہی دل تمہارا ‏ ‏ آنا ہی یہانکا ناگوارا

لگتا نہین اب یہان ذرا جی ‏ ‏ بیزار یہان سے ہو گیا جی

اب میری نہین ہی راہ دلمین ‏ ‏ ہی اور کسیکی چاہ دلمین

اب کاہیکو ہی وہ اگلی سی بات ‏ ‏ یار ہتی تہی میری پاس دن رات

یا آنی لگی کبھی کبھی تم ‏ ‏ ویسی نہین مجہسی ا رہی تم

ہی یاد وہ رات دنکی صحبت — آپس کی وہ الفت و محبت

پہرون ہی گلی سی لپٹی رہنا — یہ رنج نزاکتون پہ سہنا

وہ سینی پہ لیٹ کی ستانا — مطلب کی سخن پہ روٹہہ جانا

وہ صلح ادہر ادہر لڑائی — وہ ہین خفگی وہین صفائی

وہ موںہہ مین زبانکی لذتین ہای — ظاہر حرکت سی رغبتین ہای

اپنا جو ہوا کچہہ اور ارادہ — جی چاہا کچہہ اس سی ہی زیادہ

پہر کیا ہی اداسی کج ادای — کس ناز سی کرتی تہہ ہای ہای

وہ ہاتہہ کو روکہہ کی جوش انکا — واکرنی نہ دینا بند شلوار

وہ ہاتہہ کو دمبدم جہٹکنا — وہ تکیہ پہ سر کو دی پٹکنا

آہستہ لگانی آہ لاتین — حیلہ کی وہ کیسی کیسی باتین

وہ ہاتہہ کو زور سی چہڑانا — وہ ہو کی بتنگ کاٹ کہانا

ہر جای کی چٹکیان وہ لینی — آزردہ ہو گالیان وہ دینی

وہ نیچی پڑی ہوے تلملانا — قابو سی تڑپ کی نکلے جانا

وہ جی سی بتنگ ہونی لگنا — کچہہ بس نچلا تو رونی لگنا

وہ چین بجبین ہو کی کہنا — کن بیکیون سی رو کی کہنا

ہی تمکو تو یہ ہی شغل دن رات — اچہی نہین لگتی مجکو یہہ بات

بہرتا ہی نہین ہی تیرا جی بس — کرتا ہی نہین ہی تو کبہی بس

اتنا تو نچاہیے ستانا — ہر شام سی صبح تک جگانا

اس ظلم کا کچہہ ٹہکانا بہی ہی — آخر کسی اور کی بہی جی ہی

یہہ ظلم اوٹہای کوی کہان تک — آپہونچی ہی اب تو جان لب تک

کیا جان ہی لینی کی ہی چین — ہی فایدہ کچہہ تمہین اسی مین

ہی یاد وہ رات دن کی صحبت — اُس کی وہ الفت و محبت

پہروں ہی گلی سی لپٹی رہنا — یہہ رنج نزاکتوں پہ سہنا

لب سی میری لب ملای رکہنا — بازو سی وہ سر اوٹہای رکہنا

وہ سینی پہ لیٹ کی ستانا — مطلب کے سخن پہ روٹہہ جانا

وہ صلح ادہر ادہر لڑائی — وہین خفگے وہین صفائے

وہ مونہہ مین زباں کی لذتین ہائے — ظاہر حرکت سی غبطتین ہائے

اپنا جو ہوا کچہ اور ارادہ — جی چاہا کچہ اس سی ہی زیادہ

پہر کیا ہی ادا سی کج ادائی — کس ناز سی کرتی ہاتہہ پائی

وہ ہاتہہ کو رکہہ کی جوش انکار — واکرنی نہ دیتا بند شلوار

وہ ہاتہہ کو دمبدم جہٹکنا — وہ تکیہ پہ سر کو دی پٹکنا

آہستہ لگانی آہ لاتین — حیلہ کی وہ کیسی کیسی باتین

وہ ہاتہہ کو زور سی چہڑانا — وہ ہو کی تنگ کاٹ کہانا

ہر جای کی چٹکیان وہ لینی — آزردہ ہو گالیان وہ دینی

وہ نیچی پڑی سے تلملانا — قابو سی تڑپہہ کی نکلی جانا

وہ جی سی تنگ ہونی لگنا — کچہ بس نچلا تو رونی لگنا

وہ چین بجبین ہو کی کہنا — کن ہیکیون سی روکی کہنا

ہی تمکو تو یہہ ہی شغل دن رات — اچہی نہین لگتی مجکو یہہ بات

پہرتا ہی نہین ہی جی تیرا ابس — کرتا ہی نہین ہی تو کبہی بس

اتنا تو نچا ہی ستانا — ہر شام سی صبح تک جگانا

اس ظلم کا کچہ ٹہکانا ہی ہی — آخر کسی اور کی بہی جی ہی

یہہ ظلم اوٹہای کوئی کہان تک — آپہونچی ہی ابتو جان لب تک

کیا جان ہی لینی کی ہی ٹہمین — ہی فایدہ کچہ تمہین اسے مین
منظور یہی ہی گر تو کہہ دو — گر جان ہی لینی ہی تو لی لو
ہان ہان تیری بات اب سمجہی — ہی بات یہی قسم خدا کی
چاہی ہی تو یہہ کہ اسکو موت آیے — مر جای یہہ اور میری بلا جای
پہر اور کسی سی دل لگاؤن — انکہہ اور ہی شوخ سی لڑاؤن
ہین کیا ہی سلوک عاشقانہ — یہہ رہ گئی الفت زمانہ
بیرحم تو اب تو مجکو دی چہوڑ — بس چہوڑ خدا کیواسطی چہوڑ
اتنا نہ ستا کہ جی ہی جانی — فرصت دی کہ جانمین جان آنی
بیزاری مین اسکا لطف کیا ہے — آ سو رہین وقت خواب کا ہی
ہی یاد وہ دوستی کا عالم — وہ شوخی و دلبری کا عالم
کس لطف سی چہیڑتی ستاتی — گدگدیون سی خوب ہنساتی
ہو جاتا مین ہنستی ہنستی بیدم — آتی مجہی ہچکیان پی ہم
کہتی کسی نی تمہین کیا یاد — آتی نہین ہچکیان سوا یاد
ہان کسنی کیا ہی یاد بولو — ہی کون تم اوسکا نام تو لو
لاتا گل و عطر مین کبہی گر — فرماتی یہ مجہسی مسکرا کر
یہہ گل تو عمل کیا ہوا ہی — یہہ عطر فسون پڑہا ہوا ہی
یہہ سونگہون نہ مین یہہ لگاؤن — ممکن نہین تیری دم مین آؤن
گہہ دیکہتی تہی مجہی غمین گر — باقی تہی کبہی جو چین جبین پر
کہتی تہی کہ آج خیر تو ہے — کیسا ہی مزاج خیر تو ہے
کس واسطہ کچہ اوداس سی ہو — کس سوچ مین بجواس سی ہو
کیا کس سے ہوا خلاف مرضی — کچہ مینی کیا خلاف مرضی

کیا مجہ سی خفا ہو سچ کہو تم
کس واسطہ یون اوداس ہو تم

اچھا نہین بند غم مین رہنا
جانی ہی دو فکر با تو کہنا

ہنس بول کی قید غمسی چہوٹو
کیا بات ہی کچہ تو مونہہ سی پہوٹو

کہتا مین کہ بات کچہ نہین ہی
کچہ آپ ہی آپ دل غمین ہی

کہتی تہی کہ مجسی ہی چہپاؤ
کچہ بات نہین قسم تو کہاؤ

کہتا مین قسم تمہاری جانکی
تمسی کوئی بات کب نہانکی

گر کچہ ہو تو ماجرا کہون مین
کچہ بات نہو تو کیا کہون مین

کہتی کہ قسم دروغ کہانی
تمنی میری جان کی سہل جانی

ایسی میری جان ہی کہانکی
کیون کہاؤ قسم نہ اپنی جانکی

ہین یاد وصال کی وہ راتین
ہین یاد وہ شوخ شوخ باتین

آئینہ کو رکہتی آگے لاکر
اور کہتی یہہ مونہہ سی مونہہ ملاکر

لو دیکہو ذرا کرو خود انصاف
ہم دونو مین کسکا رنگ ہی صاف

ہی دونو مین کون خوبصورت
ہی دونو مین کون ماہ طلعت

پہر اپنی غرور مین جو آتی
خاطر مین کسیکو ہی نہ لاتی

خود بینی سی ہوش مین نہ رہتی
آئینہ کو پہینک مجسی کہتی

دیکہو تو بغور چشم بد دور
یوسف کہ وہ ہی جہانمین مشہور

کیا اوسکی ہی صورت ایسی تہی
کیا اوسکی ہی طلعت ایسی ہی تہی

کیا اوسکی ہی ایسی ہی تہی گیسو
خمدار و سیاہ و عنبرین مو

کیا ایسا ہی حسن تہا نہ ہوگا
یہہ حسن کبہی ہوا نہ ہوگا

مانا ہی کہ یہہ ہی رنگ رو تہا
ایسا ہی وہ چہرہ نکو تہا

اور ایسی ہی موی مشکبو تہی
ایسی ہی خمیدہ مو بمو تہے

پر اوسمین یہہ بات تو نہو گی — کیون میرسی گات تو نہو گی

یہہ چشم سیاہ تو نہو گی — یہہ شوخ نگاہ تو نہو گے

یہہ خوش سخنی کبہو نہو گی — یہہ گرمئی گفتگو نہو گے

پامال روش جہان نہو گا — ایسا تو خرام ھان نہو گا

یہہ فتنہ فزا چلن نہو گا — ہر بات مین بانکپن نہو گا

ایسی تو نہو گی عشوہ باری — ایسی تو نہو گی طرحداری

ایسی تو نہو گی جامہ زیبی — ایسی تو نہو گی دلفریبی

ایسی تو شرارتین نہو نگے — یہہ گرم اشارتین نہون گے

یہہ غمزہ فتنہ گر نہون گے — یہہ ناز نہو نگی پر نہون گے

گر فندق پا یہہ رنگ آیا — ایسا کہ بس اپنی جی کو بہایا

کس رنگ سی اور رنگ لانا — کس ناز سی مجکو بہی دکہانا

ٹہکرا میری سینی کو کہا یون — رنگین ہی باندہ تو یہہ مضمون

ہی یاد وہ عالم ملاقات — ہی یاد وہ شوخئی اشارات

میلان جو ہوا معاشرت کا — دہیان آہی گیا مباشرت کا

بس خواہش دلسی رہ نہ سکتا — اور پاس حیا سی کہہ نہ سکتا

پہر کیا ہی شرارتون سی کہنا — پردہ مین اشارتون سی کہنا

انگڑائی کبہی تو ہنس کی لینی — چلون کبہی اوٹہہ کی چہوڑ دینی

ہین وعدی ہوئی تہی جو ہم یاد — ہی کچہہ بہی وہ قول اور قسم یاد

کہتی تہی مجہی قسم خدا کے — سوگند حبیب کبریا کے

کر دیتی ہون اسمین دم مین تجکو — ہو تیغ علی کی مار مجکو

اب دل ہین میرا میری بس مین — جو تجکو یقین ہون وہ قسمین

ہی مصحف رو کی اپنی سوگند
اس روی نکو کی اپنی سوگند

اپنی مجھی ناز کی قسم ہی
تیری ہی نیاز کی قسم ہی

وہ رخ کہ ہی رشک لالہ باغ
وہ سینہ کہ میری عشق سی ہی داغ

وہ طرۂ عنبرین کسیکا
وہ وود دل حزین کسی کا

وہ رحم کسیکا یعنے میرا
وہ درد کسیکا یعنے تیرا

وہ دل کہ کسیکا مبتلا ہی
وہ جان کہ مجہہ سی فدا ہی

وہ آہ جسی نہین ہی تاثیر
وہ جرم ہی کہ جسکی قتل تعذیر

وہ حال کہ جسپہ رحم آوی
وہ درد کہ جس سی جی ہی جاوی

وہ دیدہ کہ خونفشان سدا ہی
وہ نالہ کہ پایہ عرش کا ہی

وہ دن کہ ہی رشک روز محشر
وہ شب میری زلف سی سیہ تر

شام غربا ہی سر بسر غم
صبح دہم مہ محرم

لب تشنگی حسین و عباس
امواج فرات و شرم الیاس

بیداد ستمگران بدکیش
فریاد ستمکشان دلریش

تاب و تب آتشین فسانہ
سوز دم سرد بیکسانہ

ان سب کی مجھی ہزار سوگند
سوگند ہزار بار سوگند

ہی تجسی مجھی دلی محبت
گو تجکو نہو مری محبت

اور جیسا کہ تجکو چاہتی ہون
تو دیکھیو کیا نباہتی ہون

مجکو تیری جان کی قسم ہی
جس وقت تلک کہ دم مین دم ہی

ایسی ہی رہی گی آشنائی
آتی نہین مجکو بیوفائی

اسمین نہین فرق یکسر مو
یہہ بات یقین جانیو تو

جہوٹی نہین مین کہ راستگو ہون
گر اسمین مین کچہ بہی جہوٹہ بولون

سب قہر خدا کسی پہ ٹوٹین — انکھین میری سامنی کی پھوٹین
سچ جان کہ ویسی ہی تیری چاہ — و اللہ باللہ تم تاللہ
کہتا ہین اگرکہ جھوٹ ہی سب — تم لوگ کسی کی ہوتی ہو کب
معشوقون نی کس سی کی وفا ہے — ان قسمون کا اعتبار کیا ہے
تم لاکھہ کہو پہ مین نمانون — ہرگز تمہین باوفا نجانون
باتین یہہ بنانی کی ہین ساری — دو روز کی چاہ ہی تمہاری
باتین لگے مجسی ہی بنانی — اوس سے کہو تمکو جو نجانی
جس روز کہ بگڑی میرجان تم — بس خیر کہا نہین اور کہان تم
پھر پوچھنی کی ہین میری بات — سنی کی نہین کہین مری بات
ہوگا یہہ کرم نصیب دیگر — اور ظلم وجفا و جور مجہ پر
کیا کیا نکروگی پھر جفا تم — دیتی یہہ جواب ہو خفا تم
ای واہ ری تیری بدگمانی — اللہ ری تیری بدگمانی
تو آپ زبسکہ بیوفا ہے — اپنا ہی سا سبکو جانتا ہے
تھی جیسے کہ وہ کرم تمہارے — ہین ویسی ہی اب ستم تمہارے
تھی جیسی کہ پہلی مہربانے — ہین ویسی ہی اب جفائین جانے
پر اسکا مجھی بہت عجب ہے — اس ظلم و ستم کا کیا سبب ہے
آخر وہی تم ہو اور وہی ہم — پر کیا ہی کہ اب نہین وہ عالم
ہو کسلئی برخلاف کہدو — کیا بات ہی مونھہ پہ صاف کہدو
بیوجہ غضب اور آہ ایسا — کیا مجہ سی ہوا گناہ ایسا
کچھہ بات تو کہنی گو ہو بہتان — کیون ہوگئی میری دشمن جان
کیا جرم ہوا معاف کیجے — دل میرطرف سی صاف کیجی

پہر پہر خدا تمہاری قربان
ہوجاہی ویسی ہی مری جان

پہر خلوت خاص مین بلالو
دلکی میری حسرتین نکالو

پہر ملکی شراب ناب پیجے
پہر وصل سی کامیاب کیجی

اب مجہمین نہین ہی تاب فرقت
کب تک مین سہون عذاب فرقت

بیتابی دل سی لب پہ ہی جان
ہون کوئی گہڑیکا دم کا مہمان

اب مرنیمین میری کیا ہی باقی
فانی ہین سبہی خدا ہی باقی

اسطرح غرض بہک رہا تہا
کچہ جوش جنون مین بک رہا تہا

اس جوش مین اور جوش آیا
بیہوش کو طرفہ ہوش آیا

پہرورد زبان انا الصنم ہی
منصور سی مرتبہ نہ کم تہا

بس مومن دلگداز خاموش
اب طاق ہوئی ہی طاقت جوش

باقی نہین اب تو ہم مین حالت
ہی اور ہی دردوغم مین حالت

جاری ہی ہر ایک چشم سی خون
تہی شعر کہ نالہ ہای موزون

اس قصہ غم نی جی کہپایا
اس سوز نہان نی دل جلایا

کرڈالا کباب سامعین کو
آگی نہین تاب سامعین کو

ہرحرف تیراشرر فشان ہے
ہی آگ کا شعلہ یا زبان ہے

زین بیش ز سوز سینہ مخروش
جون شمع خموش باش خاموش

۵۵

## مثنوی سوم

تازہ فغانی کہ کشیدم ز دل
وان سخن غم کہ شنیدم ز دل

| قول غمین آمدہ سالش چونام | ہست خوش افسانۂ شیرین کلام |
|---|---|

ساقیا زہر پلادی مجکو
ان سیہ مستی ہجران پہ نگاہ
تلخی یاس عیادت کب تک
کیا ذراسودۂ الماس نہین
گر یہان ہی تو او نہا لا جلدی
کیا خمار خفقان ہی ظالم
بہر دی اک جام کہ مرجاون ابہی
کاسۂ عمر کا بہرنا اچہا
کاش مرجاؤن کہ چین ابہی کہین
کب تلک نزع کی حالتمین رہون
کب تلک نا کمین دم آہ رہی
کب تلک چشم سی خون ہو جاری
عمر برباد نجای ای کاش
ہای یہہ ظلم سہا کیونکر جای
ہو وصال اب نہ جدای مجکو
جو کسی پہ نہین مرتا ہرگز
بس وہ دنیا مین نہرتا ہی نہین
تلک الموت ہی کیا ہی بی درد
تہامون ہون دلکو سدا بہر کر آہ

شربت مرگ چکہادی مجکو
دی وہ می یعنی کف مار سیاہ
حسرت ذوق شہادت کب تک
سم ہلاہل تیری کچہ پاس نہین
اور نہین پاس تو جا لا جلدی
بس چلا جی تو کہان ہی ظالم
بہول کر آپ مین آؤن نہ کبہی
ایسی جینی سی تو مرنا اچہا
بدماغی سی سر زیست نہین
کب تلک یون ستم مرگ سہون
ورد لب نعرۂ اللہ رہی
کب تلک دردکری دلداری
دلکی ائی مجہی آتی ای کاش
مین جیون اور مرا دل مرجای
ای دشمن کی بہی آتی مجکو
جینے سی اچہی نہین بہرتا ہرگز
مین جو مرتا ہون سو مرتا ہی نہین
آہ سچ ہی کہ برا ہی بی درد
کیسی یہہ آن بنی دلبر آہ

جان ہمہ رنج وسراپا غم ہی — رنج سا رنج ہی غم سا غم ہی
دیکھتا ہون عجب احوال اپنا — کیا کہون کس سی کہون حال اپنا
درد ہجران سی سبہی کو ہی فراغ — بات پوچہی کوئی یہہ کسکو دماغ
سب ہین بیدرد انہین کسکا غم ہی — غمزدون کا کسیکو کیا غم ہی
کون پوچہی ہی کسیکا احوال — جانتی ہم ہین سبہی کا احوال
کون سنتا ہی فغان درویش — پہر درویش بجان درویش
کوئی ناشاد ہو یا ہو ناکام — اپنی سب خوش ہین کسیکو کیا کام
کوئی ہمدم ہی نہ دمساز مرا — کوئی محرم ہی نہ ہمراز مرا
کوئی اتنا نہین جو حال سنی — متوجہ ہو کچہ احوال سنی
کوئی اتنا نہین جو چارہ کری — چارۂ مومن آوارہ کری
چارہ گر ہونکی فکر تو ہو — وصل جانان نہ سہی ذکر تو ہو
ماجرا سنکی میرا رونی لگی — روتی دیکہی تو ذرا رونی لگی
سینۂ چاک کا گر ہو نہ رفو — ٹانکی دی چاک گریبان تو کبہو
چشم خونریز سی خون پاک کری — پیراہن ساتہہ میری چاک کری
دل ہو مضطر تو نہ آرام لی وہ — مین جو تڑپون تو ذرا تہام لی
نرم سا کچہ نہ یہ پہلو رکہہ دی — سر کو دی ٹیکون تو زانو رکہہ دی
کچہ کری بات ذرا بہلائی — جی کسی ڈہب سی میرا بہلائی
ہی یہ مین ڈہونڈ کی لاؤن کسکو — ماجرا اپنا سناؤن کسکو
کون میرا اگر اپنا مین ہون — عاشق بیکس و تنہا مین ہون
یہہ ہی مشکل کہ ہی خاموش رہون — ہان مگر خود ہی سنون خود ہی کہون
سو یہہ کیونکر ہو کہ مین ہون بیہوش — نی حواس اور نہ سمجہہ ہی نی ہوش

جو کسیکی نہ ذرا بات سنی | مجھسی دیوانہ کی کیا بات سنی
اور کہنا ہی ضروری مجکو | کہ نہین ضبط و صبوری مجکو
سو یہہ ٹھہری نہ سنو گو کوئی | کیجئی آپ پریشان گوئی
اس تکلم سی یہہ مطلب ہی میرا | جو سنی وہ ہی مخاطب ہی میرا
گو کہین ہو وہ کسی جا ہووی | دلمین پر درد ذرا سا ہووی
ہو پہ مجسا وہ نہو دیوانہ | تا سنے سمجھے مرا افسانہ
اوسکو پونہچا ہو جدائیکا درد | تا وہ جانی کہ ہی اسمین کیا درد
ماجرای غم حرمان سمجھی | سرگذشت شب ہجران سمجھی
بات کچہ میری زبانی سن لی | عمدسی ساری کہانی سن لی
سب مضامین و معانی سوچی | مطلب راز نہانی سوچی
نہ کہانی نہ یہہ ہی افسانہ | داد و بیداد ہی مظلومانہ
نہین اشعار یہہ ہین نالی کئی | سوزش دلکی ہین تبخالی کئی
منظہر حسرت و حرمان ہی یہ | باعث عبرت یاران ہی یہ
یعنی ایک شوخ پہ ہم مرتی تہی | صدقی دل جان فدا کرتی تہی
اور وہ سر دفتر ارباب جفا | جس مین الفت نہ مروت نہ وفا
حرف بدگو کو بہلا جانی وہ | بی ادای کو ادا جانی وہ
بیگنہ مجکو ستایا اوسنی | اف نکی تو بہی جلایا اوسنی
ہر طرح دل کو میری داغ دیا | خاک کی مجسی کہ جی خاک کیا
دیکہی کیا کیا نہ تباہی مینی | مدتون تو بہی نباہی مینی
پہر تو یکبارگی صحبت بگڑی | ہم مین اور اومین وہی بہت بگڑی
ایسی بگڑی کہ صفائی نہوئی | نہوئی ترک ذرا سی ہوئی

خفگی پھر کسی صورت نہ گئی — نہ گئی دل سے کدورت نہ گئی
کب منایا کہ کہین وہ نہ منی — بن بگاڑی نہ بنی پر نہ بنی
چندی اس غم مین برا حال رہا — کیا کہون آہ کہ کیا حال رہا
کچھ غم و غصہ لڑائی کی سبب — اوس ستمگر کی جدای کی سبب
کچھ پشیمان کہ کیون کی تہی چاہ — اسکا انجام نہ کیون سمجھی آہ
اور جو چاہا تہا چھپایا ہوتا — عشق اتنا نہ جتایا ہوتا
جو رصد ہا نہ اوٹھای ہوتی — ناز بیجا نہ اوٹھای ہوتی
یون نہ سہنی تہی جفای پیہم — یون نہ کردینا تہا خوگر ستم
اور کیا تہا تو یہ لڑنا کیا تہا — خو بگاڑی تو بگڑنا کیا تہا
گاہ یہہ جی مین کہ اب پھر ملئی — بی سبب قصہ ہی سب پھر ملئی
وہم سی دلپہ قیامت ناحق — کچھ ندامت سی ندامت ناحق
سخت ناکردہ خطا کی خجلت — بدگمانی بجا کی خجلت
الفت و مہر نماندہ پہ نگاہ — ان خیالات سی احوال تباہ
پر ذرا جینی کا کچھ طور بہی تہا — ان خیالون مین خیال اور بہی تہا
دہیان مین جور بہی آجاتی تہی — ستم کردہ بہی یاد آتی تہی
صبر بہی شکل دکہا جاتا تہا — دل نہ ملنی پہ بہی آجاتا تہا
اشک بہی آنکھون سی کم بہتی تہی — جان و آرام بہی بل ہتی تہی
خار و پہلو مین بگڑ جاتی تہے — دست و زانو مین بگڑ جاتی تہی
دشنہ گردن سی خفا ہوتا تہا — سنگ بہی سر سی جدا ہوتا تہا
شاد و خورم بہی ذرا ہوتی تہی — ہنسنی لگتی بہی تہی گو رو دیتی تہے
دلپہ گہہ ہاتھ بہی دہر دیتی تہی — کسی نئی بات بہی کر لیتی تہی

کئی دن مین ہوا غم اور بہی کم ۔ پہر ذرا اور بہی کم اور بہی کم

پہر تو وہ خبط وہ سودا ہی گیا ۔ دل بیمار بحال آ ہی گیا

رنگ رفتہ نی جہلک دکہلائے ۔ مونہہ پر ایک سرخی کی سی آئے

اتش شوق کی حدت نرہی ۔ ناتوانی کی وہ شدت نرہی

زخم کاری ہوئی آخر ناکام ۔ آگیا جوشش طپش کو آرام

سخت جانی کا گلہ دل پر شاق ۔ حسرت وصل نہ اندوہ فراق

نہ سبک سر مین گرانجانی سی ۔ گر پشیمان تو پشیمانی سے

نالہ و آہ و فغان کچہ نرہا ۔ رنج کا نام و نشان کچہ نرہا

اب شب و روز مسرت کا خروش ۔ انبساط و طرب و عیش کا جوش

یارو نمین ہنسی کا غل اٹہہ پہر ۔ وقف لب خندہ گل اٹہہ پہر

زمزمہ ساز برنگ بلبل ۔ نغمہ پرداز برنگ بلبل

نغمہ سنجی و خوش الحانی و بس ۔ شعر گوئی و غزلخوانی و بس

رات دن ہنسنی ہنسانی کی بات ۔ یارو نسی ملنی مین صرف اوقات

آشناؤنمین سدا گہر مین کہان ۔ گہہ وہان گاہ وہان گاہ وہان

## مشاہدۂ خوش حرکاتی پس چلون و رسیدن بعشرتکدۂ رشک چمن

ایک دن جاتی تہی ایک یار کی پاس ۔ یار غمخوار و وفادار کی پاس

راہ مین طرفہ تماشا دیکہا ۔ غرفہ و بام دل آرا دیکہا

آگی اوس غرفہ کی چلون ہی پڑے ۔ پس چلون کوئی عورت ہی کہڑی

محو نظارۂ رنگ بازار ۔ ناگہان ہوگئی وہ مجہسی دو چار

کہ وہ چلون کا ذرا اٹہا پردہ ۔ گرچہ تہا پردہ پہ کیا تہا پردہ

ہوئی آپسمین نظاری کیا کیا ‌ ‌ کئی ابرو سی اشاری کیا کیا

ترجمان چشم و نظر مطلب سی ‌ ‌ کچہ تبسم بہی نمایان لب سی

اور مین حیران و سراپا حیرت ‌ ‌ کیا کہون مین کہ مجہی کیا حیرت

کہ الہی یہ تماشا کیا ہی ‌ ‌ گر سر خود ہی تو ور کسکا ہی

کیون نہین چلون اوٹہا دیتی یہ ‌ ‌ کیون نہین گہر مین بلا لیتی یہ

اور جو مانع ہی تو کیون باک نہین ‌ ‌ کیا سبب ہے کہ خطرناک نہین

جیمین آیا کہ تجسس کیجے ‌ ‌ کسی ڈہب بہید یہانکا لیجی

پہر ڈرا مین کہ کچہ آفت تو نہ آئے ‌ ‌ دلکی ہمراہ کہین جان نجای

جی خم زلف دوتا مین پہنسی ‌ ‌ پہر ستم دیدہ بلا مین پہنسی

مفت مین اور بلا نازل ہو ‌ ‌ قلق و رنج نصیب دل ہو

فکر و اندیشہ و انجام و مآل ‌ ‌ وہم ناکارہ و بیصرفہ خیال

خوب سوچا کہ برا حال ہو ‌ ‌ بدتر آگی سی بہی احوال ہو

پہر کہین اور نکچہ کر گذرو ‌ ‌ ان خیالون ہی سی بس درگذرو

گر نہ جانا کہ یہہ ہی کون تو کیا ‌ ‌ اسمین فرمائی کیا بگڑی گا

اور جانا تو ہوا کیا حاصل ‌ ‌ اس تجسس سی بہلا کیا حاصل

جیمین پہر آئی کہ یہہ بات ہی کیا ‌ ‌ دل کا لگنا نہ ہوا کہیل ہوا

دل کسی سی کوئی اب لگتا ہے ‌ ‌ کار افتادہ ہی کب لگتا ہی

جس طرح سی بنی یہان راہ کرو ‌ ‌ دلکو اس راز سی آگاہ کرو

اگلی طبع تو پہر ست آنا ‌ ‌ کر کی معلوم الگ ہو جانا

اور جو یہہ راز نہانی نہ کہلا ‌ ‌ جیتی جی جی مین یہ ارمان رہا

کہ نجانا کہ وہان کیا کچہ تہا ‌ ‌ کیسی وہ لوگ تہی کیسا کچہ تہا

محو تدبیر صد افکار ہوی — گیا حماقت مین گرفتار ہوی

سو فریبونسی وہان تک پونہچی — پونہچی ہم اور کہانتک پونہچی

وہ مکان تنگ قصور افلاک — جلوہ عالم بالا تہ خاک

ہمنشین ہمدم وغمخوار ہوی — ہم بہی ایک محرم اسرار ہوی

گرچہ تہا اور طرحکانہ مزاج — لیک شدت سی ظریفانہ مزاج

زیب لب مضحکہ ایجاد کلام — رات دن ہنسنی ہنسانی سی کام

رنج وافکار سی بی غم رہنا — شاد وخندان خوش وخرم رہنا

دیکہی یہ گرمی صحبت جو وہان — دل افسردہ لگا بہلنی ہان

طبع آخر کو ذرا آہی گئی — صحبت زندہ دلان بہا ہی گئی

ہنسی آنی کو غنیمت جانا — وہان کی جانی کو غنیمت جانا

لطف اسطرح کی جب پانی لگی — پہر تو ہر روز وہان جانی لگی

ایک چندی ہی اوقات رہی — روز پہر ون کی ملاقات رہی

وہان ہر ایک طرح بہلتا تہا دل — کہ ہوئی اسمین بلا ایک نازل

کہین باہر سی کوئی وہان آیا — میری بیٹہی ہی وہ میہمان آیا

سنتی ہی اوسکی مین آنیکی خبر — پردیکی واسطی آیا باہر

ایک ذرا آنکی باہر ٹہرا — دم کی دم جانکی باہر ٹہرا

مدعا یہہ کہ وہ پہر گہر مین بلای — کچہ ہنسی ہوئی ذرا جی بہلای

اتنی مین دل جو میرا گہبرایا — جی مین کچہ سوچ کی مین گہر آیا

دوسری دن جو ہوا گہر سی روان — جانب کوچہ رشک بستان

ایک دیوانہ حقایق آگاہ — تازہ مضمون سی غزلخوان بہر راہ

پھر محبت مین مزا آتا ہی
کیون نکہا مین ہمین غم بہاتا ہی

پھر کہجا ہی ہی ہتیلی دیکہون
سیم تن کونسا ہاتہ آتا ہی

مددا ہی کشمکش شوق کہ پھر
دل کہین کہینچے لیی جاتا ہے

دل سی مطبوع مکانمین ہر دم
جی پھر اب صبر کا گہبراتا ہی

عشق کی زمزمہ سنجی ہی ہی
ولولہ نالمین دم لاتا ہی

کسکے چشمک سے ہی اختر شمری
فلک انکہین مجہی دکہلاتا ہے

ہی غم پردہ نشین جو ناصح
پھر زبان کہولتی شرماتا ہی

کس سے پھر وعدہ وصلت ہی کہ دل
میری ملنی کی قسم کہاتا ہی

پھر ہون دیوانہ بیخود کسکا
خار تلوی میری سہلاتا ہی

پھر دل ایک بت کو دیا مومن نی
کب وہ ان باتونسی باز آتا ہی

گرچہ اوسنی مجہی آگاہ کیا
پر دل سادہ نی گمراہ کیا

بیخبر تہا مجہی کچہ دہیان نہ تہا
الفت تازہ کا ارمان نہ تہا

کہ سمجہتا یہ شگون غم ہی
مژدہ ولولہ ماتم ہے

ہین یہ مجذوب کی لب پر جو کلام
وحشت تازہ کا دیتی ہین پیام

دل کا لگ جانا جتاتی ہین مجہے
خبر غیب سناتی ہین مجہی

جان دینی کی اشارت ہی صاف
مرگ نو کی یہہ بشارت ہی صاف

کچہ نسمجہا مری نادانی ہی
عقل و ہم صرفہ پریشانی ہے

کیا کرون وسوسہ و وہم نہ تہا
ورنہ ایسا ہی تو نافہم نہ تہا

الغرض جب مین وہان جا پہنچا
تازہ پیغام اجل آ پہنچا

دم لیا ہی نہ کہ دم دینی لگی
تلخکامی کی مزی لینی لگی

دام الفت مین گرفتار ہوئی ۔ پائی بند ستم یار ہوئی
نہ کچہ آشفتہ سری نی مارا ۔ کہ مجھی چارہ گری نی مارا
کی یہہ تشخیص نی مری تدبیر ۔ کہ ہوا دمبدم احوال تغیر
ہوگیا نبض شناسی سی جنون ۔ سنو حال دل دیوانہ کہون
صاحب خانہ نی بعد اکرام ۔ بیقرارانہ کیا مجہ سی کلام
کہ یہان عید و محرم ہی بہم ۔ کل سی کیا کیا طرب و غم ہی بہم
یعنی وارد ہی وہ مہمان عزیز ۔ جسکی قربان میری جان عزیز
لیک بیمار و پریشان احوال ۔ نہ وہ جلوہ نہ وہ رونق جمال
بی بدل شعشعہ نایاب ہوا ۔ رنگ رو ماہ سی مہتاب ہوا
ہی رگ خواب سی غفلت محسوس ۔ ہوگئی طرز تجاہل کا بوس
یہہ نزاکت توگران ہی جی پر ۔ لی گیا تاب و توان رنج سفر
آپ کچہ چارہ گری کیجی غرض ۔ نبض دیکہو کہ ہو تشخیص مرض
یعنی اوس نبض پہ جو ہاتہہ دہرا ۔ ہاتہہ سی میری میرا دل ہی چلا
صاف صندلسی زیادہ وہ ہاتہہ ۔ نرم مخمل سی زیادہ وہ ہاتہہ
پنجہ مہر کا سا شعشعہ نور ۔ دست گلدستہ رہی جسکی حضور
اوسکو جون ہاتہہ لگایا مینی ۔ دلسی بس ہاتہہ اوٹہایا مینی
دہر دیا تہام جگر ہاتہہ مین دل ۔ لئی بیٹہا تہا مگر ہاتہہ مین دل
آفت تازہ جو جان پر آئی ۔ یہہ غزل اپنی زبان پر آئی

## غزل

کیا لگا دست دل آرام سی ہاتہہ ۔ دل گیا ہاتہہ سی اور کام سی ہاتہہ
کسکی ہاتہون سی لگا تہا کہ جدا ۔ نہین ہوتا دل ناکام سی ہاتہہ

پختہ مغزان جنون سی ہو نہین
کیون او نہاؤن طمع خام سی ہاتھ

ہاتھ دیتی تو ہو اب ہاتھ مین پر
کان پر رکھنی گا پھر نام سی ہاتھ

دھوئی شبنم سی ہوگا بیم رنگ
مہر کا دست گل اندام سی ہاتھ

ہای پوہچی نہین اوس پاؤن تلک
ایک شب گردش ایام سی ہاتھ

کیا کہون آہ بقول **مومن**
دل گیا ہاتھ سی اور کام سی ہاتھ

## اگاہ شدن معشوقہ از افغان شرر ریز و گلفشانی سخنہای نازمیز

اس غزل نی اوسی آگاہ کیا
ہاتھ کو ہاتھ جھٹک کھینچ لیا

ہنسکے یون صاحب خانہ سی کہا
کہ یہہ دربان مرض جانی کیا

ہی یہہ بیچارہ تو آہی بیمار
زردی رخ سی عیان ہی آزار

کوئی نادان ہی کہی اسکو طبیب
درد مین خود ہی گرفتار غریب

ان خلل جوش جنونکا ہی اسی
شرط ہم بدتی ہین سودا ہی اسے

کیا تماشا ہی کہ ہم جانین مرض
یہہ طبیب اور نہ پہچانین مرض

یہہ ہمارا نہ خلل تبلائین
ہم مریض انکا مرض پاجائین

پہلے وہ آپ ہنسی یہہ کہکر
پھر تو سب لوٹ گئی قہقہہ کر

سنکے یہہ مینی جگر تھام لیا
خوش بیانی نی غرض کام کیا

طبع نی کچھ بہی سوجھایا نہ جواب
بات ایسی تہی کہ آیا نہ جواب

مونہہ کسیطرح سی کھولا نہ گیا
چاہا ہر چند پہ بولا نہ گیا

جب یہہ حالت ہوئی سبکو معلوم
پھر تو ہنسنی کی مچی اور بہی دھوم

کوئی کہنی لگی رنجیدہ مین آج
بیمزہ ہین نہین گل کا سا مزاج

کوئی بولی کہ لڑائی ہین کہین
کچھ کسی سی بگڑ آئی ہین کہین

۳۰۰

آپ نی اتنی مین ہنسکر یہہ کہا
کہین می پی تہی کہ انشہ چڑہا

یا کسیکی انہین یاد آئی ہی
بیخودی بیخبری چہائی ہی

بیحواسی سی نہین نام کو ہوش
کچہ نکچہ تو ہی کہ بیٹہی ہین خموش

کوئی پوچہو تو ہوا کیا انکو
آئی ور پیش بلا کیا انکو

کیا سبب کہلئی یہہ بیہوشی ہی
کچہ تو ہی بات کہ خاموشی ہی

انہین کچہ تاب بیان ہی کہ نہین
انکی بہی مونہہ مین زبان ہی کہ نہین

انہین کچہ بات بہی کراتی ہے
کہین کچہ بات اگر آتی ہے

کیا ہوا بیٹہی ہین کیون بیدم سے
کچہ خفا تو یہہ نہین ہین ہم سے

گر ہین آزردہ تو کیون آئی ہین یہ
آج تشریف عبث لائی ہین یہ

اور جو آئی ہین تو کچہ بات کہین
یہہ بہی کچہ بات ہی جب بیٹہہ رہین

یا سدہارین کہ ہی انکی بہی تو گہر
بیٹہین کاہیکو جہکائی ہوئی سر

جائین ناکام موئین گر ہین ناکام
مردہ کا زندہ دلونمین کیا کام

مجکو ہر چند نہ تہی طاقت و تاب
پر دیا آپ کو تہام اتنا جواب

کہ مین اچہا تہا یہان جب آیا
پر ہوا یہان ہی پری کا سایا

بس یہہ کہتی ہی تو سب جان گئی
بات جو دلکی تہی پہچان گئی

پہر تو ناوک فکنی ہونی لگی
بیدہڑک طعنہ زنی ہونی لگی

ایک ایک اور یہہ کہکر بولا
ایک نی صاف زبانکو کہولا

ایک نی اپنی یہہ کہکر ڈالی
ایک نی پردی مین جہٹ دی گالی

ایک نی تعریف دلیری کی کی
دلمین جنگلی سی کسینی لی لی

ہم بہی دیتی رہی پر سبکو جواب
گو نہ تہی ہوش نہ تہی بات کی تاب

طور پر اپنی لگایا سبکو
نہ ہنسی خود یہ ہنسایا سبکو

ساری دن تو رہی ہمصحبت یار
جی تو اونہی کو نگرتا تہا ولے
اوسکی کوچی سی نہ اوٹہتا تہا قدم
وہانسی اٹہنیکی کہان طاقت تہی
دلمین جب ہوک اوٹہی بیٹہہ گیا
عجب احوال سی گہر تک پونہچا
گہر مین آیا تو ولی ہوش کہان
شوق فرماے کہ ہان پہر چلئے
دل بیتاب کو پر تہام لیا
نہ گئی وہان کہ نہ وہ ہو بدنام
پر بری طرح گذاری وہ رات
صبح تک شام سی بیتابی تہی
یاد جون آئی وہ دن کی تقریر
دہیان اوس ہاتہہ کا جون آن بندہا
قلزم اشک نی طغیانی کے
بن گئی جان پہ دست دل سی
صبحدم جوش زیادہ آیا
یعنی بیتابی دل اور بڑہی
شوق نی سلسلہ جنبانی کی
ایکدم گہر مین ٹہرنی نہ دیا
صبحکو دیکہتی ہی لی ہی گئی

جب ہوئی شام تو اونہی ناچار
پاس سوائی سی ہم اونہکی چلئے
بیٹہی جاتی تہی ہر ایک کام پہ ہم
کیا کہون آہ عجب حالت تہی
پاؤن اوٹہا ہی تو جی بیٹہہ گیا
خون دل دیدہ تر تک پونہچا
دل وہان جان وہان ہیان دامن
جی مین یہہ آئی کہ وہان پہر چلئی
بیقراری ہی مین آرام لیا
بیحواسی سی لیا عقل کا کام
جاگتی ہی کٹی ساری وہ رات
بستر خواب پہ بیخوابی تہی
لگ گئی جیب پہ نی رشک تصویر
آپ ہی ہاتہہ سی اپنی مین جلا
دست مژگان نی درفشانی کی
ہوئی تو صبح پہ کس مشکل سی
جلوۂ روز جزا دکہلایا
خواہش صبر گسل اور بڑہی
بیقراری نی یہہ طغیانی کی
نہ لیا چین ذرا پر نہ لیا
نہ سنی کچہ نہ کہی لی ہی گئی

ناگہان تہی وہ کہین کوٹہی پر | میری آنیکی نہ تہی اوسکو خبر
بی خبر سامنی آگئی یکبار | بی دہڑک ہوگئی مجہسی وہ دوچار
دیکہتی ہی مجہی غش آنی لگا | ہوش بہی صبر سمیت جانی لگا
پر ذرا آپکو تہاما ناچار | پہر جو دیکہا تو نہ دیکہا زنہار
پوچہو مت کیا کہون مین کیا دیکہا | جو نہ دیکہا نہ سنا تہا دیکہا
اوس سراپا کا مین کرتا تو بیان | پر سراپا ہی یہان لال زبان
جاکی اون لوگونمین جسدم بیٹہی | بلی معمول سی باہم بیٹہے
پہر وہ شکر شکنی ہونی لگی | پہر وہ شیرین سخنی ہونی لگی
ایک نی ہم نفسونمین سی کہا | آج بیوقت یہہ آنا کیسا تہا
مفت مین اکی ستایا سب کو | پڑی سوتی تہی جگایا سب کو
صبح کے ہوتی ہی دوڑی آئے | راہ بہولے ہوئے کچہ گہبرائی
سو گئی طالع بیدار کہین | رات کو نیند بہی آئی کہ نہین
کیا ہوا خیر تو ہی فرماؤ | اپنی باتون سی نہ تم شرماؤ
پہر تو مینی بہی زبانکو کہولا | سوزش طعنہ سی جل کر بولا
نیند آتی تو نہ آتا ہرگز | یون نہ سوتون کو جگاتا ہرگز
عیش و آرام مین ہوتا گہر مین | دیر تک چین سی سوتا گہر مین
کب مین اسوقت بہلا آتا تہا | کبہی یہ پہلے بہی چلا آتا تہا
یہہ سمجہکر کہ یہہ ہوویگی خفا | صاحب خانہ نی یون اون سی کہا
لاتی ہین پاس یہہ میری تشریف | انکی آنی سی تجہی کیا تکلیف
چاہا جب آئی یہہ اپنا گہر ہی | بی تکلف یہہ انہین کا گہر ہی
ہان مگر تیرا ارادہ ہی کچہ اور | کہ لگاوٹ کی یہہ ہونی لگی طور

سمجھی ہین ناز کی یہ باتین ہین | اور انداز کی یہ باتین ہین

سنکے وہ بولی کہ ہان کیا صاحب | کیا کہا آپ نی اچھا صاحب

پھر جو انکا ہی یہہ تو یہہ ہی ہین | ہم چلی جاتی ہین لو یہہ ہی ہین

سنکے آواز یہہ ہم رہ نہ سکی | آہ کی اور تو کچہ کہہ نہ سکی

پھر سخن ایسی ہی کچہ ہونی لگے | وہ تو ہنسنی لگی ہم رونی لگی

وہانسی وہ طعنہ سناتی ہی رہے | ہم ادہر حال جتاتی ہی رہی

رنج و اندوہ سی جی کہوتی رہے | جب تلک بیٹھی ہی روتی ہی رہی

پھر جو کچہ اور ہی سجے پھر آیا | ہو کی ناچار اوٹھا گھر آیا

گھر مین آیا تو زبون تر احوال | زار کل سی بہی فزون تر احوال

جی کو دم لینی نہ دی جوش فغان | سختی جان نقاہت سی گران

بیقراری نہ ٹھہرنی دی کہین | صبر اب کیا ہو کہ طاقت ہی نہین

بی سبب گاہ توقع کہہ یاس | ہوش جینی کی نہ مرنیکی حواس

آرزوہای نہانی کیا کیا | حسرت و دل نگرانی کیا کیا

بیخودی سی دل و جان بی آرام | نہ کہ اسمین بی تعطیر مشام

بوی گل لای صبا بستان سی | یعنی ایک نامہ بر آیا وہان سی

لب کچہ آمادۂ الفاظ نوید | خندہ زن جیسی گل باغ امید

کیا بہ تمکین و بہ انداز خرام | شوکت و دبدبہ افزا ہر گام

طرز رفتار سی عالم پامال | بل بی شوکت کہ باین جاہ و جلال

ہو سواری تو سلیمان کی ہو | آمد آمد کسی ذیشان کی ہو

آکی ایک نامۂ دلدار دیا | خط مشکین رقم یار دیا

نامہ تہا کاہیکو حرز جان تہا | یا وہان بند دم افغان تہا

وا کیا جون وہ طلسم افسون — ہاتہہ آیا ہی گنج مضمون

کہ تمہاری ہی عجب ہین حرکات — ایسی نادان کہ سمجھتی ہین بات

کیا مناسب تہے یہ بیباک سخن — نامناسب تہی یہ بیباک سخن

حرکت یہ اچھی نہین بدنامی کی — یہی باتین توہین ناکامی کی

پاس رسوائیکا گر اپنی نہو — دیکھو تم مجسکو تو رسوا نکرو

بسکہ ہوتا ہی محبت مین اثر — مجکو سب درد کی تیری ہی خبر

دل مشتاق تپان ہی یہان ہے — زینت لب یہ فغان ہی یہان ہے

## غزل

کاکل آشفتہ و پیچان کیون ہے — زلف کا حال پریشان کیون ہے

کسکے نالی نی بنا دی دم بر — زمزمہ ہمدم افغان کیون ہے

رنگ اوڑا دی گئین کسکی آہین — چہرہ جون مہر درخشان کیون ہے

کسکے وحشت کا خدا صبر پڑا — شوخی چشم غزالان کیون ہے

غمزہ نی کسکو رولایا بیباک — خار دامن سر مژگان کیون ہے

خندہ زن کسکا ہوا زخم درون — شدت گریہ پنہان کیون ہے

کسکے ہہ متصل آنسو پونچھے — ہاتہہ ہم پنجہ مرجان کیون ہے

کون تلخی سی ہوا شیرین کام — بیمزہ شور نمکدان کیون ہے

کسکا دل لیکی گنہکار ہوئی — خوار تر خشکی دامان کیون ہے

دل مومن سی ہوئی کیا صحبت
ہندوی زلف پریشان کیون ہے

مینی آنکہونسی لگایا اوسکو — جی کا تعویذ بنایا اوسکو

پڑہ کی وہ نامۂ لبریز عتاب — مختصر سا یہ لکہا مینی جواب

۳۰

کہ تیری صدقی مری جان مومن — جان مومن تیری قربان مومن

اسطرح روجو دیا زار و نزار — دلکی بہر آنی سی مین تہا ناچار

دل میری قابو مین ایجان نتہا — ورنہ ایسا ہی تو نادان نہ تہا

کہ کچہ آتا نہ خیال انجام — جا نکر مین تجہی کرتا بدنام

اس جگہہ تو ہی بہت ضبط ضرور — پر کرون کیا کہ ہون الفت سی مجبور

کیا کہون کس سی کہون حال دل آہ — درد سی میری کوئی کیا آگاہ

چین ہی دنکو نہ شب کو آرام — بیقراری سی شب و روز ہی کام

ہر زمان آہ ہی ہر دم رونا — ہر گہڑی جان حزین کا کہونا

ہی روان چشم سی جیحون و فرات — لب پہ ہہ نالہ موزون ہر رات

## غزل

جلوہ اوس بت نی دکہایا مجکو — کب قیامت مین غش آیا مجکو

سرمۂ دیدۂ خورشید ہوا مین — خاکمین کسنی ملایا مجکو

شعلہ رو ابتو اوٹہادی جلوان — سوز پنہان نی جلایا مجکو

ناصح اوس مہ کو کہی ہی لیلی — تو نی دیوانہ بنایا مجکو

ہی کس شوخ پہ جی لوٹی ہی — تپش دل نی ستایا مجکو

دیکہون اوس دولت بیدار کو مین — خواب کیسا نظر آیا مجکو

محو دیدار بت کافر ہون — کیا ہوا ہای خدایا مجکو

نکل بستر کی سی بخت اپنی کہان — اوسنی کب ساتہہ سلایا مجکو

ہر کو رنج شب ہجر نصیب — وصل کا دن نہ دکہایا مجکو

موہہ کو مومن سی چہپانا کافر — یہہ تمقیہ تو نہ بہایا مجکو

اب گیا وہان تو تکلم بر لب — دشنہ در جان تبسم در لب

پر وہی اگلی سی شیرین سخنی — دلمین سو زخم ولی خندہ زنی

اور ونسی حرف دلاویزانہ — آشنا سی سخن بیگانہ

آخر اس طور سی باہر تہا مین — کچہ نہو پہر بہی تو شاعر تہا مین

کہو دیا دل سی سبہی کی وہ گمان — وہم کا کچہ نرہا نام و نشان

جان بیتاب کو بہی سمجہایا — پہر تو معمول یہی ٹہرایا

روز یکبار مقر جانا — دو پہر تین پہر بیٹہہ آنا

لیک کچہ دن ہین احوال تباہ — آج تک کل سی کہین حال تباہ

مونہہ کی ہلی سی بجالی نرہی — رنگ مین نام کو لالی نرہی

آنکہون مین اشک بہی آہی جاے — خون دل رنگ دکہا ہی جاے

رہی ہونٹون پہ فغان خونبار — دمبدم دیدۂ تر جیحون بار

تہامون کو آپ کو پر تہم نسکون — تہمون تہمتی نہی اگر درد درون

بر سی کچہ چشم سی حیرانی سی — ٹکی نظرون سی پریشانی سی

مجہی اس حال کو جب پوہنچایا — رحم تہوڑا سا اونہین بہی آیا

سامنی چپکی سی آجانی لگی — چہپ کی وہ شکل دکہا جانی لگی

حرف تسکین و مواسا اکثر — دلدہی اور دلاسا اکثر

عذر ہر لحظہ مین مہجوری کا — ذکر ناچاری و مجبوری کا

حالت اپنی جو ہوی اور تغیر — ہوہی اوسکو بہی زیادہ تاثیر

چہا گئی چشم مین ایک بیخوابی — دلکو بہی رہنی لگی بیتابی

دیکہہ غمگین وہ مجہی غم کہاتی — سنکے حسرت مری سن ہو جاتی

کسی سی روتی اگر سن لیتی — چپکے سی کونی مین جا رو دیتی

صبح تک شب کو نہ سویا کرتی ‌ ‌ یاد کر غم مرا رویا کرتے

ایک شب ایک جگہہ فرصت پا ‌ ‌ مجکو وہان چپکی سی بلوا بھیجا

مین چلا کیسی تجمل سی اودہر ‌ ‌ پاؤن رکھتا فلک ہفتم پر

جب کہ دروازہ پہ پونہچا تو کہا ‌ ‌ یفتح اللہ لنا الباب عسے

پاؤن رکھا جو ہین گہر کے اندر ‌ ‌ لگی اک آگ جگر کے اندر

یعنی وہ شعلہ رخ و شعلہ عذار ‌ ‌ بی حجابانہ ہوئی مجسی دوچار

بڑہ گئی تاب جگر سوز مری ‌ ‌ خرمن صبر پہ بجلی سی گرے

کہا کچہ بات کہون کہہ نہ سکا ‌ ‌ چاہا خاموش رہون رہ نہ سکا

چشم و دل دونو پریشانی مین ‌ ‌ جنگ بیتابی و حیرانی مین

وہ کہی جب کہ ادب کی جا ہی ‌ ‌ وہ کہی کہلے جو کچہ کہنا ہی

ہاتہہ کب آتی ہی ایسی صحبت ‌ ‌ مفت مین جاتی ہی ایسی صحبت

ناگہان ملتی ہی یہہ تنہائی ‌ ‌ پہر کہان ملتی ہی یہہ تنہای

سو دم چند تو خاموش رہا ‌ ‌ نشہ حیرت کا تہا بیہوش رہا

محو نظارہ تماشای حسن ‌ ‌ سخت حیران خود آرائی حسن

جوش جب دہوم مچانی آیا ‌ ‌ رفتہ ہوش اپنی ٹہکانی آیا

پہر تو ہم غم کی بیان پر آئے ‌ ‌ دلنشین نالی زبان پر آئی

اپنا احوال سنایا اوسکو ‌ ‌ درد دل خوب جتایا اوسکو

سنکے فرماتی ہین وہ کیا سب جہوٹ ‌ ‌ عشق صادق کا ہی دعوی سب جہوٹ

یہہ تو مانا ہی نہ مانون گی مین ‌ ‌ تمکو بیتاب نجانون گی مین

سنکے یہہ مینی کہا ای بیدرد ‌ ‌ سچ تو یہہ ہی کہ توہی ہی بیدرد

ورنہ پوچہا ہو ہمین مرنیکی قریب ‌ ‌ یہہ مرض اور نہ درمان طبیب

غور سی سن طپش جان کو میری
دیکھہ چشم جگر افشان کو میری

ہنسکی بولا عشاق سی پوچھہ
شوق دل والہ مشتاق سی پوچھہ

تو غم و درد کو کیا جانی ہی
شب غم تیری بلا جانی ہی

کیا کہون آہ یہہ قسمت اپنی
جسکے پیچھی ہو یہہ حالت اپنی

اوسکو پرواہی نہو کچہ زنہار
فکر درمان نہ خیال ازار

کچہ نہ واقف غم جانسی ہو میری
بیخبر درد نہان سی ہو میری

جی سدا جسکے لئی بہر آوی
درد دل اوسکو نہ باور آوی

کہکی یہہ بات جو مین رونی لگا
اور ہی حال میرا ہونی لگا

پہر تو اشک انکہون مین وہ بہر لائی
یہہ سخن روکی زبان پر لائی

کہدو ان مین ہی اگر اپنا احوال
پہر کہو آپ کا ہو کیا احوال

میری حالت کوئی کیا جانی ہی
کیا کہون خیر خدا جانی ہی

کہکی یہہ سنکی ہی مین وہ روئی
روئی اور خوب ہی دونو روئی

اگئی پہر وہ جدائی کی گہڑی
بات کہتی ہین گئی رات بڑی

وہ ادہر گہر مین مکدر پہنچی
ہم ادہر روتی ہوئی گہر پہنچی

شب جو باقی تہی سو غم مین گذری
اوسی اندوہ و الم مین گذری

شب کا کیا حال کہین طول سی ہم
صبحدم پھر گئی معمول سی ہم

وہ ہی صحبت رہی وہ ہی عالم
وہ ہی ہنسنا وہی رونا باہم

یون ہی باعشرت و عیش و آرام
جب کہ گذری ہین کچہ اور ایام

بعد چندی ہی فلک ناہنجار
بد چلن بد روش اور کج رفتار

جمع احباب پریشان گردان
گردش افزائی بیابان گردان

دیکہہ وہان روز کا جانا میرا
بیٹہنا ہنسنا ہنسانا میرا

راہ بیداد کی لی ظالم نے — چھوڑ دی رسم روی ظالم نی

سر پہ ایک آفت تازہ لایا — بدسلوکی سی پھیری پیش آیا

اور ہی نقشہ دکھایا ہی ہی — اور ہی فتنہ اوٹھایا ہی ہی

اور ہی کچھ ستم ایجاد کئی — جو کئی ظلم سو بیداد سے گئے

کیا کیا ہای کیا آوارہ — بیٹھی بٹھلای کیا آوارہ

یعنی وہان کوچ کی اونکی ٹھہری — ناگہان کوچ کی اونکی ٹھہری

جس گھڑی ہم تلک آئی یہ خبر — چھا گئی بیخبری سے دل پر

ایک غلو ہوش پہ بیہوشی کا — عالم ایک اپنی فراموشی کا

خود فراموشی و غفلت کوشی — بیخودی بیخبری بیہوشی

اسمین پیغامبر آیا وہان سے — ترجمان لعل لب جانان سے

کہ سنا تمنی سفر ٹھہر گیا — اپنا جانا بس اودھر ٹھہر گیا

ملنی کی دھیان رہی جی ہی مین — جی کی ارمان رہی جی ہی مین

سوچتی رہتی تھی تدبیر وصال — تھی ملاقات کی کیا کیا نہ خیال

یون جدای کی خبر کاہیکو تھی — دور گردون پہ نظر کاہیکو تھی

جو کچھ اس وقت بلا نی چاہا — وہ فلک نی نہ خدا نی چاہا

کہین کیا آہ جو کچھ سمجھی تھے — نہوا آہ جو کچھ سمجھی تھے

خیر وہ تو نہ ہوا پر نہ ہوا — چاہا تھا جو نہوا پر نہ ہوا

لیکن اسوقت ذرا فرصت ہے — ہی مکان اور کا او خلوت ہے

جیمین آجائی تو آجاؤ یہان — آنکر شکل دکھا جاؤ یہان

اور اسوقت بھی گر آپ نہ آئی — ہم کہان اور کہان تم پھر ہای

سنکی یہہ بات مین با حال تباہ — بیخود انہ ہوا اوسکے ہمراہ

پایۂ شوق کہانتک پوہنچا — وہ تہی جسجای وہانتک پوہنچا

کہانئی ڈہب سی ملاقات ہوئے — کہ نکچہ بولی نہ کچہ بات ہوئی

ملکے حیرت زدگان بیکس — دور بیٹھی ہوئی روتی رہی بس

خونفشان لب پہ وہ آہین باہم — حسرت آلودہ نگاہین باہم

گرچہ ہرگز ہی نہ تہی تاب کلام — پر یہہ بولی وہ دراجی کو تہام

کہ یہہ کیا حال ہی کیون روتی ہو — مفت کسواسطہ جی کہوتی ہو

اب تم اور رونسی لگا لیجو جی — نہوئی ہم تو کوئی اور سہی

ہان نگر فکر ہو تو ہمکو ہو — رنج و اندوہ ہو جو ہمکو ہو

کہ بری آہ ہماری خو ہے — ہم مین ایک مہر وفاکی بو ہے

خیر رہنا ہوا ابتک اپنا — اب وطن تمکو مبارک اپنا

تم رہو خوش کسی جانانکی ساتہ — ہم چلی حسرت و حرمان کی ساتہ

کام دل رنج و بلاکو سونپا — تمکو لو ہمنے خداکو سونپا

کہکے یہہ اونہہ گئی جی کہوتی ہوئے — ہچکیان لیتی ہوئی روتی ہوئے

ہم بہی روتی ہوئی اپنی گہر آئی — بادل مضطرب و مضطر آئی

کیا کہون کیونکہ گذاری وہ رات — گذری کس حال مین سارہ وہ رات

کس سی یہہ صدمہ سہا جاتاہی — کس سے وہ حال کہا جاتاہی

جو ہو دل دادہ سمجہہ لی آپہی — کار افتادہ سمجہہ لی آپہی

## سفر معشوقۂ دلنواز و قلق و آوارگی عاشق جانباز

جب سفر قافلۂ شب نی کیا — کوچ ہر اختر و کوکب نی کیا

بار انداز ہوا روز سپید — نکلی وہ گہر سی کہ نکلا خورشید

وہان چلی وہ تو یہان جان چلے | ہان چلی جان کہ ہان جان چلے
ہمنی بہی چاہا کہ ہم راہی ہون | ہمدم باد سحر گاہی ہون
پاس رسوائی سی پر جا نہ سکی | ہمرہ اہل سفر جا نہ سکے
گو نکی مرحلہ گردی ہمنے | لیک کی دشت نوردی ہمنی
پاس کا کوئی نچہوڑا صحرا | سیر کرتے رہی صحرا صحرا
دہوم سودے مین مچای کیسی | دشت کی خاک اوڑائی کیسی
ابتلک بہی تو ہی وہی احوال | ابتلک ہی اوسی سودیکا خیال
ابتلک بہی تو ہی غم ویسا ہی | ابتلک تو ہی الم ویسا ہی
ابتلک بادیہ گردی ہی وہی | ابتلک دشت نوردی ہی وہی
ابتلک تو ہی وہی بیہوشی | ابتلک تو ہی وہی خاموشی
آہ وزاری ہی وہی ابتک تو | بیقراری ہی وہی ابتک تو
وہی حسرت ہی وہی درمان ہے | وہی اندوہ و غم ہجران ہے
وہی ونرات تصور ہی بندہا | شکل ہوتی نہین انکہونسی جدا
ہر گہری دہیان وہی ہی وہی خیال | وہی اندوہ وہی رنج وملال
وہ ہی دیوانونکی باتین سارے | وحشیونکی حرکاتین ساری
دل بیتاب کو ہی دلولہ یہان | اور وہ ہوینگی تنعم مین وہان
ذکر ہی یہانکا نہ بہاتا ہوگا | دہیان ہی اپنا نہ آتا ہوگا
دن مسرت مین گذرتی ہونگی | یاد بہی ہمکو نہ کرتی ہونگے
رات کو اور ہی عشرت ہوگی | غیر سی گرمی صحبت ہوگے
ہی محبت مین اثر کہتی ہین | سنتے لوگونسی یہ ہم رہتی ہین
گر یہہ سچ ہی تو وہ ہونگی بیتاب | بیچین ہونی کا نہین جون سیماب

روز و شب یاد ہماری ہوگی — جب نہ تب یاد ہماری ہوگی

ہر گھڑی ہوگا تصور وصال — ہر زمان ہوئیگا اپنا ہی خیال

چند یہہ لفظ جو آئی لب پر — صدق انکا ہین ظاہر سب پر

جو کہ عاشق ہین سو جانینگے اسی — منکر عشق نمانینگی اسے

کوئی اسبات کو کیا مانی ہی — اسکو لوگون کی بلا جانی ہی

عشق سی سب تو خبردار نہین — ہر کوئی محرم اسرار نہین

عشق کی کیا کوئی جانی ہی رنگ — عشق کی پوچھی ہمسی نیرنگ

عشق کی دیکھی ہین ہمنی عالم — عشق جانی ہمین اور عشق کو ہم

مرتی دیکھی ہین بہت دیوانی — سیکڑون ایسی سنی افسانی

ایک اونہین سی حکایت یہہ ہے — کسی مجنون سی روایت یہہ ہے

## حکایت تمثیل اثر عشق دل آزار و ذکر جان دادن معشوق و عاشق جان نثار

ایک جوان تہا بالم خو کردہ — شور وحشت کا نمک پروردہ

حکم بی ربط دہ ملک جنون — افسر داغ بسر چون مجنون

کیا کہا گر یہہ کہا کچہ نہ کہا — نہ رہا مرتبہ اوسکا نہ رہا

قیس کو اوسی بہلا کیا نسبت — ایک شاہ ایک گدا کیا نسبت

ذرہ کو مہر سی کیا رتبہ ہی — کچہ بہی ذری کا بہلا رتبہ ہی

قیس ایک طفل دبستان جنون — اور وہ استاد زبان دان جنون

اوس سی جب بزم غم آرائی ہو — عشق کو مرتبہ افزائی ہو

غم مین ایک جہان اوسیکی باعث — درد کوہستان اوسیکی باعث

فخر الفت کو اوسیکی دم سی — ناز وحشت کو اوسیکی دم سے

جگر و سرزنش نشتر غم — سینہ وقف خلش خار الم

سر سی لی پاؤن تلک غم تہا وہ — ہان مگر عشق مجسم تہا وہ

ہوا اوس حسن تبسم سی بہم جاری — سیل خون سخت و مادم جاری

دل لگانیکی تمنا اوسکو — جیکے جانی کی تمنا اوسکو

چاہ کرنی کا سدا آمادہ — یعنی مرنیکا سدا آمادہ

دلمین بس انکھہ لڑانیکی ہوس — زخم تیر مژہ کہانی کی ہوس

دیکہا گر کوئی دل آرا نقشہ — پہر تو بس اور ہی کچہ تہا نقشہ

صورت اچہی جو نظر آجاتی — کیا بری شکل وہین بن جاتی

زلف کی بو جو صبا لانی لگی — جی بکہرنی لگی غش آنی لگی

گر سنی کہی لیلی کی بات — نیند پہر اوسکو کہان سارے رات

نام شیرین کا جو آجاتا کہین — مونہہ مین پانی سا بہر آتا وہین

ذکر اندوہ سی جی کہونی لگی — عشق کا نام لیے رونی لگے

ایکدن جمع کئی محرم راز — ہر طرح ہر کوئی افسانہ طراز

کوئی مشغول حکایات کہن — ذکر شیرین سی شکر ریز سخن

حال فرہاد سی سرگرم بیان — خونچکان حرف و شکر ریز زبان

وحشت قیس سی آشفتہ کلام — لفظ غم ریز و جنون خیز تمام

حرف زن طرفہ روایت سی کوئی — قصہ خوان اپنی حکایت سی کوئی

ایک بیان قصہ مشہور کری — ایک دیکہا ہوا مذکور کری

ایک نی باتمین کچہ پا کی محل — پڑہ دی یہہ حضرت مومن کی غزل

## غزل

بو کچہ آتی ہی صبا تیرے — نا کمین دم ہی جفا سی تیری

بس لگائی مجھی چھاتی سی کئی اب | تنگ تر ہو نہین قبا سی تیری
غیر کو ہی ہی عذاب شب غم | کوئی مرجای بلا سی تیری
جوش وحشت ہی ہی تو ایکدن | اوبجھین گی زلف دوتا سی تیری
کیونکہ حسرت سی فلک کو دیکھون | شرم آتی ہی حیا سی تیری
زینہار نج شب غم ہی ہی | دشمنی اہل وفا سی تیری
آج ہم رنگ حنا ہی گریہ | مل دون انکھین کف پا سی تیری
ہجر مین ہی قلق جان شکنی | حسرت روح فزا سی تیری

**مومن** اوس بت سی بگڑنا ہی تہا
بن چکے بات خدا سے تیری

یہہ غزل سنتی ہی بیتاب ہوا | خونفشان دیدہ پر آب ہوا
ولہی ولولہ دردنی کے | گرمجوشی نفس سردنی کے
لی ای چٹکی سی خلش نی دلمین | گدگدی سی کی تپش نی دلمین
شدت غم سی بہر آئی چھاتی | ناخن غمسی کہجای چہاتی
ایک دہوان نالہ وافغانسی اوٹہا | شعلہ کیسا دل سوزانسی اوٹہا
تپش وولولہ جا تک پونہچی | آتش سینہ زبانتک پونہچی
اگ جو شعلہ اوٹہاتی دوڑی | تو اجل اگ بجہاتی دوڑی
جب یہہ سمجھا کہ چلی جان حزین | کوئی دم ہی سو دم باز پسین
جیمین آیا کہ وصیت کرلون | کچہہ بیان جانکی حسرت کرلون
کہ کوئی حال سی اگاہ نہین | محرم راز نہان آہ نہین
سوزش دلسی ہوا گرم بیان | آتش حرف ہوئی شعلہ فشان
کہ سنو ہمنفسان ہمدم | ہین تپ دلکی جگر سوختہ ہم

یعنی مرتی ہین اک آتش خو پر
دیتی ہین دم شکن ابرو پر

یہہ وصیت ہی کہ جب لاش اوٹہاو
نعش صحرا کیطرف لیکر جاو

وہ جو کوچہ ہی بہت روح فزا
دلکشا طبع کشا سینہ کشا

وہان سر راہ ہی ایک بام بلند
سرفرازی مین فلک سی وہ چند

اوسمین ایک غرفہ ہی با صد تزئین
ایک مہ وش ہی وہان غرفہ نشین

ہی اوس کو مین نجا سکتا تہا
ورنہ مین آپ ہین آسکتا تہا

ہی یہہ مرنا اوسی کافر کی لئی
اوسی بیدرد ستمگر کی لئے

اوسیکی شوق مین جان نکلی ہی
ہر بن موسی فغان نکلی ہے

اوسیکی عشق مین محروم موا
وصل یکشب بہی میسر نہوا

نعش پہلے مری لیجائیو وہان
کہ بہلا کوئی تو نکلے ارمان

گو نہ تہک جاؤ پہ وہان دم لیجو
دم کی دم جان سے وقفہ کیجو

وہ بہی شاید کہین اکر دیکہی
غرفہ کی چلون اوٹہا کر دیکہی

کہکے یہہ کہینچے ایک آہ جانسوز
جل گیا جون دل ہنگامہ فروز

جان سینہ سی گئی درد کی ساتہہ
ہو گیا سرد دم سرد کی ساتہہ

دیکہہ نیرنگ محبت کا حال
اہل محفل ہوئی حیران بکمال

واہ ای عشق اوسی جانسی کہویا
بات کہنی مین جہانسی کہویا

دوستدارون نی براحال کیا
ساری یارون نی براحال کیا

کوئی سرگرم فغان جانسوز
نالہ ہنگامہ محشر افروز

کسیکے لب پہ مین مرجاتا کاش
کسیکے چہرہ پہ ناخن کی خراش

کسیکے آہ کری خونباری
کسیکے چشم سی دریا جاری

آخر اس طرح باحوال خراب
لیچلے نعش اوٹہا کر احباب

الغرض پہنچی جب اس شکل سی وہان
جس جگہہ تہا بت کافر کا مکان

وہ گلی جس سی تماشا گہہ تہی
جلوہ گر غرفہ مین وہ ناگہ تہی

دیکہہ اس حال کو افسوس آیا
گر پڑی دل جو ذرا گہبرایا

گرتی ہی مر گئی بس وہ دلگیر
جذب الفت نی دکہای تاثیر

کچہہ نہ سمجہے کہ یہہ کیا کرتی ہون
جانکر دیتی ہون جان مرتی ہون

کیا سمجہتے اوسی تہی ہوش کہان
ہوش ہوتی ہی تو کیا ہوتا وہان

کہ یہہ لکہا ہوا تقدیر کا تہا
مقتضی عشق کی تاثیر کا تہا

عشق کی ڈہنگ بیان کیا کیجی
اسکے نیرنگ بیان کیا کیجی

اسکا ہر جای جدا ہی عالم
جسجگہہ دیکہو نیا ہی عالم

اسکے تاثیر فسون وجادو
اثر اوسکا کوی چہوڑی ہی کبہو

یہہ کسیکو نہین رکہتا محروم
جس پہ گذری ہی اوسی ہی معلوم

زندگی مین ہوا گر وصل محال
بعد مرنیکے مقرر ہو وصال

کون مایوس بہلا ہوتا ہی
جذبہ عشق برا ہوتا ہے

کشش دل ہی ہی کیا کوئی بلا
یار سو کوس سی آتا ہی چلا

پاس فرہاد کی کہی شیرین
مضطرب ہو کی گئی تہی کہ نہین

سر مجنون پہ ہی تو ہی مشہور
کہ ہوا ناقہ لیلے کا عبور

چہوڑتا یہہ تو کسیکو بہی نہین
کہینچ لاتا ہی کہین سی یہ کہین

جب موئی پہ ہی برآتی ہو امید
وہ بہی آجائین تو کچہ کیا ہی بعید

لوگ جاکر ہی تو بہر آتی ہین
گاہ بچہڑی ہی تو مل جاتی ہین

مومن زار کہ تہا گرم بیان
سوزش سینہ سی تہا شعلہ فشان

دلکی آتش سی جلا خاک ہوا
بجہہ گیا شعلہ بہڑک کر دل کا

اتشین نالہ ز دو رفت ز ہوش — ہمچو شمع سحری گشت خموش

ختم المومن نو حا خرنے — ختم اللہ لہ بالحسنے

٥٥٠

## مثنوی چہارم

چہ در پردۂ دل فغان ہیختیم — کہ طرح چنین مثنوی ریختیم

دم شعلہ افشان جان حزین — بود نام و سالش تف اتشین

١٢٢١ ھ

کہو لیو ساقی موہنہ کو سبو کے — پیتی ہین کب سے کہونٹ لہو کی

جام شراب احمر بہر دی — چشم بہرائی ساغر بہر دے

غفلت بیچارشک رہی کیون — حال ہی میری بیخبری کیون

ہوشمین اکیا نشہ ہی تجکو — ایسا کہا نکا نشہ ہی تجکو

محو تعطل کب تک رہنا — مست تغافل کب تک رہنا

ربط لب و پیمانہ کہان تک — ہاؤ ہوئی مستانہ کہان تک

چپ ہو بس اب آواز کسیکے — آہ فلک انداز کسیکی

شور فگن ہی بانگ تظلم — صور شکن ہی بانگ تظلم

غور سی سن فریاد ستم کش — جلد کہین دی داد ستم کش

مست شراب غم کی خبر لے — سینہ کباب غم کی خبر لے

جان شکنی ہیوند گسل ہی — جوش خمار نشہ دل ہے

بادہ سختی خارہ ہی ظالم — شیشہ دل صد پارہ ہی ظالم

ہی وبال جان ہی جینا — جنبش دم نی ریزہ مینا

بادہ مر شنگ و چشم پیالہ — ہاؤ ہوئی مستانہ نے نالہ

نشۂ غم مین حال دگر ہی | بادۂ الفت زہر اثر ہے
یعنی بری اب آن بنی ہے | دلشکنی ہی جان شکنی ہی
تڑپتی ہی سینہ ہات گئی سی | درد اوٹھی ہی سانس لئی سی
ضعف سے کیونکر حال بیان ہو | لب جو کھلی تو بند زبان ہو
گردش پہلو کیا کیجاوے | جسم ہلی جب زلزلہ آوی
چشم کشائی کوہ کنی ہے | جنبش مژگان تیشہ زنی ہی
فرش زمین سی جسم بہم ہی | یہہ ہی نکر ایک نقش قدم ہی
باد صبا سے حال دگرگون | گردش بالین گردش گردون
جوش طپیدن حوصلہ فرسا | دلکی طپش سے زلزلہ برپا
حیرت وحسرت نالہ وزاری | مضطربانہ باتین ساری
یہہ گئی خون ہو دل جگر اپنی | آنکھ ہی رونا حال پر اپنی
گریۂ خونی غیرت جیحون | منبع قلزم دیدۂ پرخون
بسکہ سرشک خونسی بھرا ہی | عرصۂ دامن صحن حنا ہے
دلکی قلق سی دشت نوردی | نقش قدم ہی صحراگردی
پڑ گئی لاکھون پانو مین چھالے | جوش جنون نی پانو نکالے
ہی اذیت کیونکر جاوی | چین نہ آوی موت نہ آوی
کاوش تازہ پیہم جیکو | نزع کی حالت ہر دم جیکو
سخت مشوش ہون کیا کیجی | دلکو تسلے کیونکر دیجے
کس کنی بیٹھون کیونکر ٹھہرون | ٹھہری یہہ دل تو دم بھر ٹھہرون
یار نہین ہین اپنی ڈہب کے | اٹھی ہی وحشت ملنی سی سب کے
سیر گلستان خار لگی ہی | موج روان تلوار لگی ہے

شعر رواں سی اشک رواں ہو ‏— راگ سنی سی شق فغاں ہو

درد نہاں نی پیر نکالا ‏— عمر ابد نی مار ہی ڈالا

راحت دل کیا تاب نہیں ہی ‏— موت تو کیسی خواب نہیں ہی

چشم رکھی وا درد نہفتہ ‏— سونی نہ دیوی طالع خفتہ

ضعف دل اپنا زور جتاوی ‏— نیند کی بدلی غش پہ غش آوی

ولولہ طاقت سوز قیامت ‏— رات کٹی جوں روز قیامت

کہانا بالکل چہوٹ گیا ہی ‏— غصہ و غم ہر وقت غذا ہی

کام نہیں ہی جز ناکامی ‏— آب کی بدلی خون آشامی

موجۂ دریا اشک دمادم ‏— آہ و فغان و نالہ رو ہم

سجدہ بردم شعلہ فشانی ‏— قبلہ دوزخ داغ نہانی

خلعت زیبا داغ تن اپنی ‏— گرد عبیر پیرہن اپنی

جامۂ سالم دیکہہ قلق ہو ‏— جیب سمی سی سینہ شق ہو

تا بکجا خاموش رہوں میں ‏— حال دل اپنا کچہ کہوں میں

رحم کی اوسکی آس کہاں تک ‏— راز نہاں کا پاس کہاں تک

ضبط کہاں تک جی پہ بنی ہی ‏— صبر کہاں تک اپنی ہی جی ہی

جانکو کوسی کب تک کہووی ‏— اب تو کہیں گی ہووی سو ہووی

رخصت نام و ننگ ہی ابتو ‏— قافیہ اپنا تنگ ہی ابتو

ابتو کدورت دل کی نکالیں ‏— خاک کہاں ہر بات پہ ڈالیں

ابتو لحاظ اوسکا نکرینگے ‏— شکوہ بیجا کا نہ کرینگے

کہولتی ہیں اب راز نہانی ‏— شوخ ہی دیکہی شوخ بیانی

نالہ جانکاہ آہی ہی لبتک ‏— درد فزا آہ آئی ہی لبتک

قصہ عشق آغاز ہوا ہی ۔ بسملہ مد آہ رسا ہی

تازہ حدیث عاشق غم کش ۔ شکوۂ جور و تاب ستم کش

کون ستمکش یعنی میرا دل ۔ کون ستمگر یعنی وہ قاتل

جسنے کہ خاک و خونمین لٹایا ۔ اشک کی بدلی خون رولایا

جسنی ہمین ناکام کیا ہی ۔ سچ تو یہہ ہی کیا کام کیا ہی

بسکہ طبیعت مشغلہ جو تہی ۔ اپنی سدا اسی چاہ کی خو تہی

اہل جفا مین دہوم تہی اپنی ۔ جور کشی معلوم تہی اپنی

شوق نہان مشہور ہمارا ۔ دیکہو جہان مذکور ہمارا

سبکو تمنا جاہ کی اپنی ۔ کانکو لذت آہ کی اپنی

گرم ادا دلسوز جلن کے ۔ تنگ دہن مشتاق سخن کے

اور ہمین ہی چاہ کا لپکا ۔ عشق دل و جانکاہ کا لپکا

مہروشون سی لاگ سی دلکو ۔ گرم رکہی اک اگ سی دلکو

ایک نے ایک سے کام ہی رہوے ۔ نام سدا بد نام ہی رہوی

تاب ہمیشہ صرف جفا ہو ۔ عجز نیاز ناز سدا ہو

جبکہ بہت تکلیف اوٹہائی ۔ حال پر اپنی مرحمت آئی

سمجہے کہ بگڑا طور رکچہ اپنا ۔ چال بنا اب اور کچہ اپنا

جان بغم خوگر کو سمجہائی ۔ عشق سراپا غم کی برائی

جیکو سنبہالا حیلہ و فن سے ۔ دل بہلایا شعر و سخن سے

عیش کو پہر مہمان بلایا ۔ ربط قدیمی یاد دلایا

تازہ کہلا گل باغ طرب مین ۔ ربط ہوا گلخندہ لب مین

ہو گئی یاری دلسی خوشی کی ۔ ٹہری تبسم سی ہی ہنسی کی

جان و فرح ہم گوہر راحت — خواب و مزہ ہم بستر راحت

چشم تر و شور آہ غم مین — سو تسکرا ہی ایک ایک دم مین

سیر چمن مین روز گذاری — ہم نفس دم باد بہاری

رود و شراب و صحبت یاران — رات کہ عید بادہ گساران

طبع کشیدہ رنج کشون سے — گرمی صحبت شعلہ وشون سے

زمزمہ سازی سی دمساز — چنگ نوازی گوش نوازی

سینہ سی ٹہنڈک کو جو لگایا — سوزش دلکا سینہ جلایا

حوصلہ ہای جان نکالی — دلکی سبہی ارمان نکالی

چندی یونہین اوقات بسر کی — عیش و طرب مین شام و سحر کی

چرخ نی دیکہہ آرام ہمارا — غم سی زمین پر سر دی مارا

جان فلک کے ہو گئی مضطر — دم مین بدل گئی انکہین اختر

چرخ کو اپنا چین نہ بہایا — دور زمان کو چین نہ آیا

ظلم فراموش یاد کئی پہر — جور و ستم ایجاد کئی پہر

عشق کو خواب خوش سی جگایا — بیٹہی بٹہای فتنہ اوٹہایا

تلخی غم دی عیش و کہاکر — شہد پلایا زہر ملاکر

یعنی ہماری ہم سرون سے — ہم نسبون سی ہم گہرون سے

شادی اوٹہی ایک گہر مین ستم سے — اوسمین ہوئی یہہ خانہ خرابی

بسکہ تکلف نالہ اثر تہا — اونکا مکان بہی اپنا ہی گہر تہا

تہی جو وہ بزم جان و دل آرا — مین بہی وہان تہا محفل آرا

کارکن و مختار وہان مین — مہتمم ہر کار وہان مین

اندر و باہر سور فزائی — تہی متعدد بزم آرائی

۱۰۰

سوی ہر ایک بزم اپنا گذر ہو — مجکو پکارین کام جدہر ہو

اپنا گذر جون صاحب خانہ — تا در رنگین بزم زنانہ

پردیسی ایک آواز خوش آئی — جسنے یہہ چپ ہی مجکو لگائی

وصف کی اوسکی تاب کہان ہے — رنگ بیان کی لال زبان ہے

لفظ جو تہی مربوط صدا سی — سو نہ ادا ہون نطق ادا سے

کیا کہون اوسکی سحر بیانی — لفظ کہی اور لاکہہ معانی

لفظ نہ تہی ایک تازہ فسون ہے — جسکے موکل عشق و جنون ہے

چہیڑ کی باتین جادوی بابل — جس سی مسخر ہو ہی گیا دل

گرچہ سخن کا ہوش کہان تہا — لیک مجیب ناز فغان تہا

ہم سخنی پر طور دگر سے — بات اودہر سی نالہ اودہر سے

آہ نی کتنی تیز اثری کے — پردہ نشین نی پردہ دری کی

چلون اوٹہا کر وہین گرا دی — ایک جہلک سی اپنی دکہا دی

پردہ اوٹہا یا شوق نہان نے — مونہہ کو چہپایا تاب توان نے

کیا کہون عالم اتنی جہلک کا — رنگ اوڑی ہی مہر فلک کا

جون نظر آئی وہین نہان تہی — کیسی تجلی برق طپان تہی

دیکہہ وہ عالم جلوہ گری کا — ہوش اوڑی یکبار پری کا

قامت رعنا آہ ستم کش — تاب جبین یا شعلہ آتش

زلف مسلسل سلسلہ جنبان — حلقہ کاکل یا در زندان

تیغ شکاری جنبش ابرو — چشم کی گردش شوخی آہو

کشتہ مژگان ترک نگاہان — سرمہ فسان تیغ صفاہان

رنگ صبا گلریز تکلم — خندہ گلبن طور تبسم

بسکہ وہ تشکل پردہ نشین ہے — دلسی زبان تک اتی نہین ہے

گرچہ میرا ہر موئی زبان ہو — توبھی سراپا وہ نہ بیان ہو

ہو متحیر دیکھہ رہا مین — دیکھہ وہ عالم مرہی گیا مین

عالم حیرت رخ نی دکہایا — آئینہ نے آئینہ بنایا

کہنی نپای رنج بہم ہم — حیرت دلسی کہو ہی گئی ہم

دلمین رہی صد حرف نگفتہ — کہل نہ سکا کچھ شوق نہفتہ

کیا کہون حالت جان حزین کی — بات تو سمجھو بات نہین کی

دیر تلک بیہوش پڑی تہی — اوٹہہ کی بہی تو خاموش کہڑی تہی

وقت سخن کب طاقت آئی — جب وہ گئی تب طاقت آئی

کسکا سخن اب بات کہان کی — تاب جو کچہ تہی صرف فغان کی

جاتی ہی اوسکی آئی قیامت — راحت رفتہ لای قیامت

دل نی اودہر کو پہر نہ کیا موںہہ — پہرتی ہی وہ موںہہ پہیر لیا موںہہ

دم مین بگڑ گئی بازی ساری — تاب و توان نی طاقت ہاری

لی گئی میرا چین وہ بالکل — ساتہہ سدہاری صبر و تحمل

جوش نی اوٹہکر جی ہی بٹہایا — شوق نی کیا ہنگامہ اوٹہایا

دم مین تمنا کی جو نہ آوی — دم بہی نکل جی جاوی ہی جاوے

گرنہ فریب امید نکالے — جانکو اوسدم کون سنبہالی

تاب اجل نی جینی کا یارا — رنج مین جون تون کر گذارا

شام کو بارے انکہہ بچاکر — دیکہہ گئی اوس حال کو آکر

اکی تسلی دی گئی کچہ کچہ — تاب و توان پہر لیگئی کچہ کچہ

کیا کہون کیا کیا جلوی دکہانی — وہ ہین گئی اور وہ ہین آئی

لطف و نوازش ہای بہم ٹہری نہ ٹہری آئی بہم
روز وداع بزم جب آیا مژدۂ مرگ تازہ سنایا
اگی کہا سو ناز و اداسی بس نہین چلتا حکم قضا سے
وصل بہلا تدبیر سی کیا ہو جنگ و جدل تقدیر سی کیا ہو
چاہا تہا تسکین دیجیے تجکو کچہ تو تسلی دیجیے تجکو
سو تو کسی ڈہب سے بن نہ آئے بگڑی جو ترکیب بنائی
کچہ بہی اگر تدبیرین آتی جی ہی مین جیکی کیون رہجاتی
دل کہی کرتی اور دل لیتی یہان ہی جو ملتی تو مل لیتی
یہانسی گئی پر لنا مشکل وصل وجدائی کیا کیا مشکل
ملئی تو ملنا کیونکر ہووی بن ملی حالت ابتر ہووی
قید کہون کیا اپنی مین کی کانپتی جاوی باد سحر کی
دہیان نہ آنی پائی کسیکا ذکر نہ ہرگز آئی کسیکا
باد صبا پیغام نہ لاوی مرغ سلیمان اوڑنی نپاوی
تا دم مرگ ارمان نہ نکلی نزع بہی ہو تو جان نہ نکلی
ضعف سی غش بہی ہونی نپاوی طاقت کیا جو آپ سی جاون
رفتہ زنان کا چرچا ہووے عمر روان کا چرچا ہووی
جسکے نیند اس فکر مین جاوی خواب مین بہی تا کوئی نہ آوی
آمد و شد کیا ہووی فسانہ رات کا آنا روز کا جانا
جیکی تہا ہی کہئی کہا تک صبر نہ آوی قید یہانتک
خیر پہر اب ایجان ملین گے جیتی رہی تو آن ملین گے
یہان ہی کبہی گر آئین گی اگی تم سی بہی ہم ملجائین گی ابکی

وہ تو گئی یہ کہہ کی اودہر کو
یہان قلق آیا دیکھنی گہر کو

چہٹتی ہی ہجران سخت کی شامت
آپ سی یہان آئی قیامت

نالۂ دل نے شور مچایا
خانۂ گردون سر پہ اوٹہایا

آہ نی آتش دی دل جان کو
آپ جلایا اپنی مکان کو

زلزلۂ بیتابی جان سے
گر گئی ارکان تن کی مکان سے

اشک نی کیا کیا کی خونریزی
چشمۂ چشم و جیحون ریزی

جوش طپیدن کام آیا
جی نہ گیا آرام نہ آیا

جی پہ بنا ہی کیا کیا دل نی
کام بگاڑا اپنا دل نی

زردی رخ نی رنگ کیا کیا
وسعت غم نی تنگ کیا کیا

سینہ غبار غم سے مکدر
آئینۂ دل دم سے مکدر

نقش قدم گلدستۂ قالین
سنگ و زمین سی بستر و بالین

صبر خیال و تاب زمانہ
مشغلہ خواب و خواب فسانہ

عیش وطن اندوہ غریبان
دست جنون سی چاک گریبان

پاؤن سی وحشت سر نہ اوٹہاوی
شوق مغیلان تلوی کہجاوی

سوز نہانی نانی دوزخ
سینہ کری مہمانی دوزخ

سیر گلستان سی خفقان ہو
دیکہہ کی جدول اشک روان ہو

خار چبہین گلگشت چمن سے
ناک مین دم خوشبوی سمن سے

نغمہ بلبل نا اسکہاوی
خندہ گل پر رونا آوی

چہرہ سی ظاہر درد درون ہو
حال زبون ہر روز فزون ہو

ایکدن آخر جی گہبرایا
لوٹنی سی بہی چین نہ آیا

دل نہ تہنبا ہر چند سنبہالا
دم نہ گیا سو طرح نکالا

صبر گسل بیتابی جان اب — پاس و لحاظ ننگ کہان اب
سلسلۂ ناموس جنون سا — سلسلہ جنبان شوق فزون سا
اوٹھہ کی غرض ناچار چلی ہم — جانب کوی یار چلی ہم
نشہ کا عالم شوق سی ہم پر — لغزش پا ہر ایک قدم پر
سوچتی دل مین عذر و بہانہ — خوشش حرکات مضطربانہ
دلنی غرض ایک بات بنا کے — خضر نی بہی یہہ راہ بتای
حیلہ بہانہ کیا کہ کرامت — جیتی ہی جی ہو جس سی قیامت
پہنچی جو مین ہم جا کی گہر اوسکے — ہوش گئی دروازی پر اوسکے
دیکہی نگہبان چشم سی بہتر — آنکہہ سی ٹپکے خون کبوتر
چلنی نہ دیوین باد بہاری — تا نہ کری پیغام گذاری
پہر نہ سکے گرد اوسکی مکان کی — ہو نہ سکے قربان وہان کے
آرزوی لب بوسہ زمین کا — سجدۂ در ارمان جبین کا
کیا کہون کیا کیا رہ گئی دلمین — دلکی تمنا رہ گئی دل مین
اتنی مین نکلی گہر سے باہر — خادمہ مکروہ المنظر
تفرقۂ لب چاک گریبان — رخ کی سیاہی شام غریبان
خاک و محیط گنبد مینو — مرکز چشم و دورۂ ابرو
بینی و دو رخسار فسردہ — نیچی کے خم پر ابر مردہ
خرس کی پشم اشعار خمیدہ — سخت غبار آلا ژولیدہ
نقش اجل تصویر وباتہی — صورت فتنہ شکل بلاتہی
ڈائینون کا وہ کہای کلیجا — دیو کا خود ہیبت جای کلیجا
ہات مین وہ آواز مسلسل — صور کا جیسی نفخۂ اول

٢٠٠

ہنستے نہ دیکھا اوسکو کسینی
اوسکی جبلت مین غم کینی
اوس ہی کہا جو دل نی بتایا
تازہ پیام سودا بھیجا
وہانسی جواب صاف ہی لاے
درد شراب سختی قاتل
ساختہ حرف تلخ نمایان
سایہ نمط ناچار پھری ہم
درد لب جان سرگشتہ
آنکی گھر مین پھر وہی حالت
پھر طپش دل زلزلہ آرا
غلغلہ ہم آہنگ قیامت
خوف کہ بس کر آئی یہ کیا ہم
نام کیا بدنامی دل نے
بسکہ ہوئی تشویش مذلت
ہائی خبر تو خوب نباہی
تہی جو امید جان بلب اپنے
اوٹھہ گئی کیا مایوس تمنا
اب کی قلق بی طور زیادہ
یاس و غم و اندوہ خجالت
طور بظاہر مرنی کی سارے

دل نہ دیا آسودہ دلی نے
شیرۂ مادر سرکہ جبینے
وہ ہی جو دلمین تہا ٹہرایا
مشورۂ دل کہلا بھیجا
بات بنائی پر نہ بن آئی
تلخ سخن مانند ہلاہل
اوس لب شیرین پر سو بہتان
خاک پہ ہر ہر گام گری ہم
صد گلہ بخت برگشتہ
بلکہ زیادہ یاس خجالت
پھر قلق جان حوصلہ فرسا
یاس بہشت رنگ قیامت
ڈر کہ ہوئی رسوائی باہم
کام کیا ناکامی دل نی
کرنی لگے تفتیش مذلت
ہوگئی عالم مین رسوائی
مرہی گئی کیا کہتی اب اپنی
ہائی امید افسوس تمنا
حالت ابتر اور زیادہ
جان شکنی کچھ نزع کی حالت
چار مہینی یون ہی گذاری

کیسے مہینے عمر دو عالم — روز قیامت جسکا ہر ایکدم
بخت نے کیا کیا کچہ نکیا پہر — چرخ نے تازہ داغ دیا پہر
یعنی وہ رشک مہر درخشان — ای میری ایک دوست کی مہمان
اور یہہ مجکو بہی خبر آئی — جان تمنا دوڑ کر آئے
غم سے شگون تازہ لیا پہر — مشورہ دل سے مینے کیا پہر
دلنے کہا ای شوق مجسم — مضطربانہ کام پی ہم
جان سے تجکو کہو کے رہین گے — جانے ہم تو اب نکہین گے
جانے سے ہوگی پہر رسوائی — جانکی کیون اندوہ فزائی
ایسا ہی گر ہے حوصلہ فرسا — شوق سراپا زور تقاضا
لاؤن زبان پر کام تمنا — بہیجو اوسے پیغام تمنا
مجکو بہی دلکی بات جو بہائے — محرم راز ایک جلد بلائے
اوسکو اومید دم اوسجا بہیجا — حال دل اپنا کہلا بہیجا
گرمی شوق و سوز نہانی — آہ سحر کی شعلہ فشانی
چشم سہر آلودہ کا شکوہ — بخت بخواب اسودہ کا شکوہ
قوت فرائی غصہ و غم کے — آب وہی خونناب ستم کے
ہجر قیامت زا کی شکایت — مرگ قدم فرسا کی شکایت
عرض حجاب رسوا کردن — عذر امید بیجا کردن
حرف زبان زد ہجر کی کاوش — عرض مکرر وصل کی خواہش
اوسنے لیا جون نام ہمارا — دینے لگے پیغام ہمارا
سنتے ہی نام عاشق بیکس — کہنے لگی کس نازسے بس بس
بار دگر یہہ نام نہ لینا — رنج ہوئے ہم مجکو ندینا

نام کو اوسکے اک لگاون — دلکی طرح سی اوسکو جلاون
ننگ دو عالم آپ تو تہا ہی — مجکو بہی کیا بدنام کیا ہی
پہر نہ سوال وصل کری وہ — پہر نہ خیال وصل کری وہ
اب نہ توقع دہر نہ ملوینگے — اب نہ تمنا کر نہ ملوینگے
اب نہ ملوینگی یاد رہی یہہ — نام نہ لوینگی یاد رہی یہہ
وہ نہین اپنی چاہ کی لایق — اب ہون کسی بدنام پہ عاشق
خواب تمنا یاب نہ دیکہین — ملنی کا میری خواب نہ دیکہین
مرتی ہین تو مرجائین بلاسی — چاہتی ہو نہین یہہ تو خدا سی
آہ نہ دیکہا حال زبون کو — ہای نہ سمجہی جوش جنون کو
غور نکی بیتابی جان پر — کان نہ رکہا شور و فغان پر
غصہ کی بدلی رحم کیا یا — کچہہ بہی خدا کا خوف نہ آیا
سمجہے نہ ناحق خونکا اثر وہ — سوچی نہ جیمین یہہ کہ اگر وہ
سنتے ہی یہہ مرجاتی تو کیا ہو — خون ہی مومن کا نہ برا ہو
جی سی گذرنا کیا عجب آخر — دیر سی ہی وہ جان بلب آخر
بہلی ہی عاشق یون ہی موی ہین — ایسی ہزارون قصہ ہوئی ہین
سیکڑون ہین مشہور فسانی — اونکو بہلا گر کوئی نمانی
انکہون کی دیکہی بات کہو مین — جوش ہی کیا خاموش رہون مین

## حکایت

عشق جبلت ایک جوان تہا — زمزمہ سنج آہ و فغان تہا
سرتاپا تاثیر محبت — شکل وفا تصویر محبت
نالی بعظام غیرت نی ہین — خون تمنا ہر رگ و پی ہین

صبح جدائی شام غریبان ۔ کام دل ناکام رقیبان
بی رخ رشک شمع منور ۔ تاب وہ پروانہ مضطر
برق طپش آرام طپیدن ۔ شوخئی آہو رام رمیدن
چہرہ سے ٹپکی حیرت یکسر ۔ چین و جبین آئینہ و جوہر
سیر چمن گلریز جفا ہو ۔ جلوۂ لالہ داغ فزا ہو
آب روان سی جی گھبراوے ۔ عکس اپنی وحشت آوی
ہو جو سرشک اوس چشم سی جاوے ۔ آنکھہ چراوی ابر بہاری
ضعف سی مشکل گردش بالین ۔ بیحرکت جون صورت قالین
کیونکہ زبان پر حرف غم آوی ۔ بات سی پہلی لب پہ دم آوے
غش مین پڑا جون مردہ ہووے ۔ نیند کہان پر پہرون سووے
حال پر اوسکی شفقت آوی ۔ تو بہی نہ اوسکو کوئی جگاوے
آہی جاگی جاگی نجاگے ۔ آئی حواس اور ساری بہاگے
جاگتی ہی ایک فتنہ جگایا ۔ آنکھہ سے کہلے اور طوفان آیا
گریۂ شور آموز طلاطم ۔ آب وہ آئینہ قلزم
سیل سرشک آثار خرابی ۔ اہل محلہ مردم آبی
گریۂ خونین سی دم طغیان ۔ دست مژہ جون پنجہ مرجان
سینہ برنگ آبلہ لپکے ۔ آہ سحر سی دوزخ ٹپکے
نام وہ آزار فزا ہو ۔ دل سی نہ دم بہر ہاتہہ جدا ہو
چہرہ گل و گل رنگ شکستہ ۔ رنگ ہزار دام گسستہ
شور فغان تمہید قیامت ۔ داغ جنون خورشید قیامت
دیکہی جدہر کو چشم بہراوے ۔ آنکھہ مین آنسو جون نظر آوی

قوت غذا غم غصہ کہانا — خواب فرامش نیند کا آنا
جامہ قبای گل اندامان — جیب سحر ہمدامن دامان
شاخ کمان غم کہینچی سی بازو — سینے مین تیر عشق ترازو
ضعف قوی سی چارہ کم اوسکو — کہینچنا مشکل تا بدم اوسکو
ہردم لب پر جان حزین تہی — ہر آن آن بار زمین سی تہی
سنگ ہو آب انداز نظر سی — یاس در و دیوار سی برسی
دلکی حقیقت کچہ نہ نکہی وہ — دیکہی جدہر کو دیکہہ رہی وہ
شدت رقت مین ہنس دیوی — تاکوہی عاشق جان لیوی
راز نہفتہ سب سی چہپاوی — اپنی کو وہ دیوانہ بناوی
یار و عدو بیگانہ و ہمدم — حال سی اوسکی سب نامحرم
جو کوی پوچہی حال نہ بولی — بات تو کیا پہر مونہہ بہی نکہولی
تنگ کرو تو تہوک اوڑاوی — ہوش تو خاصی پر کف لاوی
یہان کوئی اپنا کیا سر مارے — سخت کہو تو تہپر ماری
کان مین پوچہو دہوم مچاوے — بات کو یون ہی دم مین اوڑاوے
کچہ نہ کہلی احوال کسی پر — گذری جو کچہ سو اپنی ہی جی پر
دل ہی سی دل کا حال بیان ہو — درد نہان کا چارہ نہان ہو
ذکر الم غماز نہووی — ہونٹ ہلین آواز نہووی
جب نہو کوئی تب تو بن آوے — باتین ہزارون جب تو بناوی
اپنی سی ہووی اپنی حکایت — طالع و چرخ و دلکی شکایت
جور و جفای یار کا شکوہ — فرقت دل آزار کا شکوہ
سن ہی لیا ایک یار نی ناگہ — ہو ہی گیا سب حال سی آگہ

۳۰۰

اگلی اپنی اوسکو جتاتی ہی — بگڑی سی بہی پہر کچہ نہ بن آئی

حرف دروغ اثار سی کیا ہو — ہو کی مقر انکار سی کیا ہو

حال جب اپنا آپ کہا کچہ — پہر نہ بنی اقرار سوا کچہ

آخر اوسی ہمراز بنایا — درد فزا افسانہ سنایا

یعنی یہہ غم جو دلمین نہان ہی — نقب زن غم خانہ جان ہی

اسکا سبب ایک پردہ نشین ھی — حور کو جس سی پردہ نہین ھی

چشم دل مایوس بلا ایک — پردہ در ناموس ملایک

روی نظر پر برقع ادا سی — غرق عرق آئینہ حیا سی

ناز نہفتہ طرز حیا مین — چرخ کمین شاگرد جفا مین

شرم زیادہ ناز و ادا سی — ناز و ادا شرمندہ حیا سی

لانسکون غم دلکا زبان تک — جا نہ سکی پیغام وہان تک

نکلی تو جی اور راہ نہ نکلی — راہ ملاقات آہ نہ نکلی

یاس انیس درد نہانی — آرزو اپنی دشمن جانی

اوسنی کہا پہر صبر کہان تک — ابتو کسیکو بہیجی وہان تک

حال سی اوسکو کچہ تو خبر ہو — حرف الم کا کچہ تو اثر ہو

شاید اوسی سی چارہ گری ہو — چارۂ درد بیخبری ہو

وہی کوئی تدبیر نکالی — جان طپش آرا کو سنبہالی

ورنہ یون ہی مر جاؤ گی ایکدن — چین نہ غم سی پاؤ گی ایکدن

عمر کی باقی ہین جو کئی دم — ہوئینگے صرف نالہ پیہم

جان سی وہ بہی تنگ تو تہا ہی — دو ہین کسیکو بہیجدیا ہی

مطلب و مضمون خوب کہا کر — قصہ سنا کر حال دکہا کر

اوسنے جب اوسکو تنہا پایا — حال سراپا رنج سنایا

حالت عاشق شرح و بیان کے — آہ پی ہم درد زبان کے

عرض کیا پیغام تمنا — مطلب یاس انجام تمنا

رو کے حدیث شوق ادا کے — آگ پہ روغن تھی تمنا کے

جلکے کہا یون سوز نہانی — جس سے کہ دل ہو کوہ کا پانی

سنکے پیام زلزلہ مضمون — اوسنے جواب ناز دیا یون

صبر تھا تو عشق کیا کیون — چاہ کا میرے نام لیا کیون

پہلے ہی کرنا تھا حذر اونکو — مرنے سے حاصل جانکر اونکو

ملنے کو سمجھے کیون میرے آسان — کیون نہوے اوسوقت ہراسان

فائدہ اب پیغام دیے سے — حاصل کیا بدنام کیے سے

کوئے جفاے عشق ہے سہی کیون — تاب نہو تو زندہ رہے کیون

ایسے سے الفت ہو نہ کسیکو — آگ لگے اس گرم دلی کو

اور نہون بدنام کہین ہین — کاٹ سکے وہ مرجاے نہین ہین

پھر کے جو ہین پیغامبر آیا — آکے پیام مرگ سنایا

جان الم کش تاب نہ لائے — جوش قلق کو تاب نہ آئی

بات سے اوسکی جان ہوائے — شمع سحر اور باد صبا تھی

ایک ہی دم مین تھا دم رخصت — آہ کی بھی دے غم نے نہ فرصت

عشق کا او ناکام ہے یہہ تو — نیک بہت انجام ہے یہ تو

عشق سے جو ہو کسکو عجب ہے — عشق حریف مرد طلب ہے

مومن زار اب بند زبان کر — ختم سخن کر ترک بیان کر

تابکجا یہہ گرم بیانے — تابکجا یہہ شعلہ فشانے

تاب سماعت اب نہین ہمکو
ہو تنگ دیا جی تیری زبان نی
چشم سی سیل اشک روان ہی
حرف قلق نی سخت ستایا
طال حدیث العشق فاقصر

اگ لگی اس گرمیٔ دم کو
سینہ جلایا سوز نہان نی
تو نہین شاعر مرثیہ خوان ہی
تیری طپش نی سبکو لٹایا
اقلقنا و لوالک اصبر



## مثنوی پنجم

این تازہ فغان کہ برکشیدم
حرفی است بخون دیدہ مرقوم

این نالہ کہ از جگر کشیدم
نام و سالش حنین مغموم

ساقیا اب نازبیجا کس لئی
تند خوی باعث آزار ہی
بیمزا ہی شکر افشانی تیری
ای تنک ظرف اسقدر بد خو نہو
بی نیازیکا سبب ای بد مزاج
کام کیا اب ساغر سرشار سی
مجلس غم ہی مجہی بزم شراب
جلوۂ می نی پلایا خون مجہی
دیکہہ دور ساغر گل کی بہار
وصل کا عالم نظر مین چہا گیا

چین ابروی محابا کس لئی
زہر قاتل تلخیٔ گفتار ہی
بی نمک ہی سرکہ پیشانی تیری
دل ہوا کہتا ترش ابرو نہو
کیا رہی ہی ہمکو تیری احتیاج
بادہ کش ہون جام چشم یار سی
ہو گیا دل گرمیٔ مے سی کباب
اگئی یاد لب میگون مجہی
پہر گئی انکہون کی اگی چشم یار
پہر نشا خود رفتگی کا آگیا

چشم تر لبریز خون پیمانہ ہی / جون صراحی گریہ مستانہ ہی

جوش مے کیطرح کیا اتا ہی آہ / خون دل مونہہ مین بہر اتا ہی آہ

ضبط پیہم کی توانائی نہین / طاقت صبر و شکیبائی نہین

ماجرا ہی سخت مشکل کیا کرون / کیا کرون تہمتا نہین دل کیا کرون

ناز بیجا اور مین کم حوصلہ / کیا رکی ہی ولولہ سا ولولہ

بس چلی تاب و توان کا کب تلک / پاس ہو راز نہان کا کب تلک

پہر سر شک لالہ گون غماز ہے / رنگ رو پہر مایل پرواز ہی

پہر ہوا ہی ناخن غم جان خراش / پارہ پارہ دل جگر ہی پاش پاش

پہر مین کیا کیا ولولی تاثیر کی / پہر پہری دن نالہ شبگیر کے

پہر ہی وقت نالہ و فریاد دل / دشمن جان ہی پہر اک صیاد دل

پہر کسی زلف سیہ کا دہیان ہے / ظلمت کفر اپنا پہر ایمان ہی

پہر غرض کہانا کہان مینا کہان / خون دل لخت جگر ہی اب وہان

ذکر خفتن معنی بیگانہ ہی / طالع خوابیدہ پہر افسانہ ہی

فکر ہا ہی بیخودی کا ہوش ہی / عقل کو کتنا جنون کا جوش ہے

پہر وہی در ماندگی بیچارگی / پہر وہی صحرا ہی اور آوارگی

پہر اطبا نے کیا ترک علاج / چارہ سازون کا پہر اب بگڑا مزاج

ہم نفس ہین دمبدم گرم فغان / ناصحون کی لڑکہڑاتی ہی زبان

رو کی آنسو پونچہتی ہین بار بار / زندگی سی ہاتہہ دہو بیٹہی ہین یار

حال چاک سینہ کیا ہیہات ہے / کانپتا کچہ بخیہ گر کا ہاتہہ ہی

تاب پرسش رازدارونکو نہین / اوٹہہ گئی پہلو سی روتی ہمنشین

سوچتی شاگرد ہین سال وفات / مرثیہ کی فکر ہی شیون کی سات

کونسی شاگرد وہ استاد فن — بی سخن ہی دلربا جنکا سخن

وحشت و مضطر کرم تسکین و یاس — بیخودی مین بہی ہین جنکی حواس

اکبر و عظمت سرافراز سخن — پایہ بالاتر برافراز سخن

باعث ناز و غرور روزگار — میری مشفق میری مونس میری یار

شیفتہ سر دفتر اہل قلم — نکتۂ خاطر نشان جسکا رقم

بیعدیل و بی سہیم و بی بدل — بی نظیر و بی مثال و بی مثل

رازدان نکتہ ہای کس مدان — معنی کرسی نشین خاطر نشان

ہم نفس ہمدم رضا جو دوستدار — شیفتہ دلدار و الہ جان نثار

یار جانی محرم راز نہان — بی ریا مونس کوئی ایسا کہان

محو امید و تمنای وصال — بعد میری زندگی اوسکی محال

جان پر اللہ کیسی آ بنی — حال بگڑا جاتی ہی یہ کیا بنی

زندگانی کی ہمین لالی پڑی — ہای کس بیدرد کی پالی پڑی

دشمن جانی ہی یارو کیا کرون — کیا کرون ای دوستدارو کیا کرون

رشک دشمن نی ستایا ہی ہای — سوز غیرت نی جلایا ہی ہای

کاسۂ عمر آہ بہرتا ہی نہین — خضر ہو نہین کیا کہ مرتا ہی نہین

نہو کرین کہاتی ہی مرگ دادخواہ — آئی کیا ہی سخت جانی سنگ راہ

یاد عیسی کام لب دمساز ہی — جو نفس ہی سو دم اعجاز ہی

آس ملنی کی نہین مرنا محال — ہر طرح سی ہم ہین محروم وصال

چارہ و تدبیر کا امکان نہین — درد اپنا قابل درمان نہین

کیا ہمی پونچہی سی اشک لالہ گون — پاکدامن نی رولایا ہی یہ خون

ہو تنگنای سینہ کا کیونکر رفو — چاک پردیسی نہ جہانکی وہ کبہو

بہر طاقت قوت کیا جز زہر غم
اوسنی کہا ہی میری ملنی کی قسم

ہی غسون افسانہ کیونکر بند ہی
بند ہون انکہین جو وہ انکہین ملا ہے

چاندنی کی پہول سی سکین کہان
مہروش کی یاد مین ہی دل بیان

چارہ غش کر سکے کیونکر گلاب
لیگئی ہوش اوس رخ گلگون کی تاب

رائی کاکل کی کجی کو کیا کرون
مشک سے ناسور ہی زخم درون

نام سی عنبر کی جی گہبرا گیا
پیچ مین کس زلف کی مین آگیا

درد دل کا چارہ یاس انگیز ہی
نرگس بیمار کو پرہیز ہے

ہی وہ یوسف لباس بی تمیز
بوی پیراہن رکہی مجہسی عزیز

کچہ نہین کہلتی ہی وجہ احتراز
پاکدامن ہی وہ تو مین پاک باز

ایسی عاشق سی حذر بیفایدہ
پاس عصمت اسقدر بیفایدہ

کیا ہی آخر فتوہ اہل جمال
گر نہین معشوق عاشق پر حلال

مفتیان عشق لکہتی ہین تمام
بوالہوس شوہر ہی ہو تو ہی حرام

ہین براہین و دلایل بیحساب
لیکن اوس سی کہہ سکی یہ کیسکی تاب

اوس تجاہل کیش کو سمجہائی کون
کون سنتا ہی زبان پر لائی کون

چارہ غیر از صبر و خاموشی نہین
بی زبان کو حکم سرگوشی نہین

کم نگاہ و کم نما بی دید ہے
بیمروت بیوفا بی دید ہے

حال ابتر کو دکہاؤن کسطرح
ماجرائی غم سناؤن کسطرح

التماس شوق نظرون مین محال
ناتوان مین پر نہ دیکہی میرا حال

نکلی بات تو نہین اگر موہنہ سی دہوان
شعلہ رخسار ہو آتش زبان

شعر سی زینت فزای حجم ہو زلف
موشگافی گر کرون برہم ہو زلف

آی گرچہ تذکری مین لفظ آہ
ہو مکدر سرمہ سی چشم سیاہ

سرگذشت قیس مجروح دل
گر کہون کچھ کچھ کہی حسب حال

یون کہی وحشت فزا افسانہ ہے
ایسی باتین جو کری دیوانہ ہی

تہی زبس عاشق نواز و دلفروز
نام لیلی ہی سیہ رو تیرہ روز

ذکر شیرین کس مزی سی ہر نمط
پر سر فرہاد پر جانا غلط

واہ انصاف دل خارا شکن
بیگنہ پرویز و مجرم کوہکن

وصل شکر تہمت لذت فزا
تلخ کامی ہی شیرین افترا

اور انداز ستم کیا کیا کہون
کیا کرون ہی پاس اوسکا کیا کہون

اور یہان ننگ ہی نام آوری
شان و شوکت ہی خرابی ابتری

ہو چکی ہی کیسی رسوائی میری
شہرہ ہی ہنگامہ آرائی میری

وحشیان عشق مین ہین خجل ہون
خانہ برباد مین شکست سیل ہون

جا بجا قصہ میرا مشہور ہے
اہل وجد و حال تک مذکور ہی

حق تو یہ ہی عشقبازی یہ نہین
پایہ عشق مجازی یہ نہین

پہلے تہا یہ عشق کا رتبہ کہان
میری خواری سی لگی الفت کو شان

دی گئین ہم اسقدر بدنامیان
کام کی نکلین میری ناکامیان

بیوفا میری وفا کی ہین گواہ
فتنہ گر طرز ستم کی دادخواہ

ابتدا سی جان پر کہیلا کیا
ہی مجہ ناکام نی کیا کیا کیا

جیتے جیکی غل مچاتا ہی رہا
تہک نہ بیٹہا ناز اوٹہاتا ہی رہا

جامہ سالم کبہی پہنا نہین
پردہ در تہی ایک نئی پردہ نشین

کیا کہون دیکہی ہین کس کسکی ستم
پر نرالی سب سی ہین اسکی ستم

مہربانی دلدہی بہی جور ہے
اور تہی کچہ اور یہ کچہ اور ہی

حال میرا لایق اظہار ہی
لیک پاس آبروی یار ہی

جوش سودا ہی ولی بکتا ہین
لگ گئی چپ پر مین کہہ سکتا نہین

بہر گئی مالی ہنچکر تا گلو
اف کرون کیونکر کہ ہی وہ شعلہ خو

کیا بن آتی ہی سو صبر و شکیب
یون جرا ہہای افغان یا نصیب

پر خلش کی سینہ کاوی ہی غضب
اہتمام خون تراوی ہی غضب

پاس مطلب ہر قاتل ہی کہ بس
ریزۂ الماس ہی ہر ہر نفس

رک گیا دم کیا کری ناچار ہے
گرنہ نکلی ٹہرنا دشوار ہے

لب پر آیا قصۂ درد آفرین
دل سی نکلی نالہای دلنشین

پہر ہہ استقبال آتا ہی اثر
گفتگو ہی غیرت آہ سحر

بسکہ ایک رشتہ پر جانانہ ہے
ہمدم افسون میرا افسانہ ہے

کیا فسانہ جس سے خواب آزار ہو
فتنہ روز جزا بیدار ہو

داستان عاشق حرمان نصیب
سرگذشت نا امید ناشکیب

حیرت افزا ماجرای شوق ہے
انتہا و ابتدای شوق ہے

یہہ معما کون سمجہی بن کہے
عقل ہی میری طرح حیران ہے

وہ جو قصہ رہ گیا ہی ناتمام
جب تلک اوسکا ہووی اختتام

ابتدا اسکی سمجہہ مین آئی کب
فہم سامع مدعا کو پای کب

کون سا قصہ وہ خوار یکا بیان
اس سی پہلی مثنوی کی داستان

یعنی جب قاصد پہر الیکر جواب
لفظ ہی معنی و مضمون عتاب

اس تو ٹی من جواب جان گسل
نکلی وہ پیمان شکن پیمان گسل

اوڑ گیا رنگ امید چارہ جو
ناامیدی کی بر آئی آرزو

ہی ہجر آرزو ہی وصال
جانسی گذری تمنای وصال

سر او ٹہایا خاطر مایوس نی
پاؤن پہیلای کف افسوس نے

چشم سی ٹپکی سرشک لالہ گون
فوج حرمان نی کیا حسرت کا خون

شور افغان نی اوٹہایا سر پہ گہر
ہر نفس نکلا لئی لخت جگر

ہو گئی دلسوز آہ آتشین
آسمان برس نالہ کرسی نشین

خاک اوڑای اشک کلفت توز نے
جی بجہایا آتش جانسوز نے

ہو گیا افسانہ سا خواب وصال
تہی امید وصل یا تاب وصال

داغ دل ہمراہ اشک آنکہون مین آے
خار خار رنج نی یہ گل کہلاے

دلنی پای جرم الفت کی سزا
جان نے چکہا تلخکامی کا مزا

صد خلش خار رگ جان مین ہوے
کشمکش دست و گریبان مین ہوے

جوش وحشت سلسلہ جنبان ہوا
بادیہ آباد گہر ویران ہوا

جان بیطاقت ٹہکانی لگ گئی
ضعف کی محنت ٹہکانی لگ گئی

دیکہہ جوش سیت برد ضطرار
لڑکہڑا ئی پای تسکین و قرار

آہ و افغانسی دم آیا ناک مین
جی کدورت نی ملایا خاک مین

جلوی اوس بیدیکے نظرون مین چہاگئے
جسطرف کو دیکہی دیکہا نجاے

اشک سے آنکہون پہ چربی چہاگئی
دلگدازی سی نظرین آگئی

وصل کی حسرت مین سودا ہو گیا
دمبدم لب پر کہہ کیا ہو گیا

ہر نفس صد جوش طبع غم گزین
دمبدم بیتاب تر جان حزین

جی نہ بہلے گرچہ بہلایا کرون
دل نہ ٹہری لاکہہ ٹہرایا کرون

مجلس احباب سی نفرت ہوے
بیکسی سے گرمئ صحبت ہوئی

کینہ یاران دل غمناک مین
پرسش احباب سی دم ناک مین

باغ و بستان مجلس ماتم لگی
کنج خلوت کی سوا جی کم لگے

وحشت و سودا بلای جان لگے
گوشہ تنہائی و دیوانہ لگے

گہہ خیال چشم مین حال خراب　　اشک میگونسی سیتے شراب
گہہ فراق طرہ سی چین جبین　　گاہ فکر زلف مین دل شانہ بین
یاد کو مین دوڑتی پہرنا کبہی　　آپ اپنی پاؤن پر گرنا کبہی
شوخئی وحشت سی گہبرایا کرون　　جان کہونی مین مزا پایا کرون
جب تصور آتی ہونین پایمال　　اوسکو اپنی زعم مین دکہلاؤن حال
صبح سی تا شام جون مہر منیر　　دمبدم رنگ رخ و حالت تغیر
شام سی تا صبح جون ماہ تمام　　چشم کو آسودن و خفتن حرام
نصف شب ہم گردش امسال و یار　　دورہ خور نیمہ نصف النہار
مہر و مہ داغ وفای روز و شب　　روز و شب حسرت فزای روز و شب
اینہیہ اتین ولی جیتی رہی　　روز بد دیکہی بہلی جیتی رہی
ہمسی بیطاقت نہ پہنچی تا بگور　　سخت جانی نی جتہای اپنی زور
زندگی باقی تہی دن مر مر کٹی　　کٹ گئی پر کیا کہون کیونکر کٹی
ہر نفس ہر دم دم خنجر ہوا　　مین خیالی ہجر بریدن مین مرا
کٹ گیا دن بہی اگر شب کٹ گئی　　صبحکی پوتہی کہ چہاتی پہٹ گئی
اختیار مرگ مین ناچار زیست　　سہل نزع سخت دل دشوار زیست
جب کہ گذری چند روز اس حال سے　　باز آیا چرخ اپنی چال سے
پاس بدنامی فلک کو آگیا　　شور آہ و نالہ سی گہبرا گیا
بہر گیا جی آسمان کا جور سی　　دلکو خالی کرچکا ہر طور سی
دل گیا جوش اثر کا آہ پر　　طالع برگشتہ آئی راہ پر
اف ری دعوی آہ عالم سوز کی　　دن پہری کس عاشق بدروز کی
پیر و خواہش حصول آرزو　　کیا اجابت کو دعا کی جستجو

خضر نی گم کردہ رہ کو آلیا — حاصل مطلب نی مطلب پالیا

قصہ کوتاہ ایکدن تہی جانگداز — گرمیٔ افسانۂ زلف دراز

از شادی مرگ نو امید اجل — یاد مژگان باعث طول امل

ہر نظر محو رخ تاب و ثبات — پیش چشم اوسکی نگاہ التفات

دیدۂ شوق تجلے سوی در — گردش چشم وفا مد نظر

اعتماد نالۂ شبگیر تہا — انتظار مقدم تاثیر تہا

ناگہان وارد ہوی ایک پیرزال — جسکی صدقی نوجوانیکا جمال

رخ سی انداز شگفتن آشکار — کیا جبین داغ دل صبح بہار

ہر نفس رشک نفسہای نسیم — جلوہ گر اوس غیرت گل کی شمیم

خم حضور قامت خم قد سرو — خندہ در رفتار جون کبک تدرو

ہمزبان طوطی شکر فشان — اوس لب شیرین سی گویا ترجمان

چشم و طرز دلنوازیہای یار — صد نگاہ آشنا بیگانہ وار

زیر لب حرف بشارات و نوید — خندۂ منت فزا جون صبح عید

گوہر افشانی لب گفتار سی — یہہ پیام اوس لعل گوہر بار سی

ای خراب ای بیحیا ای نابکار — ای ذلیل ای مضطرب ای بیقرار

ای ہوس آمیز رنگ عاشقی — دشمن ناموس و ننگ عاشقی

ای پشیمانی پسند ای بی تمیز — ای دل آزار دل آرام عزیز

ای قتیل و قاتل صد آرزو — ای ستمگر ای ستمکش ای عدو

ای نصیحت ناشنو ای بی شعور — ای زبون اضطراب ای ناصبور

ای قرار اضطراب ای ناشکیب — ای مصیبت بہرہ ای حسرت نصیب

ای قبول شوق دشواری پسند — ای پسند وحشت خواری پسند

ای خراب حالت عبرت فزا ‌ ‌ ‌ ای مطیع حسرت فرمان روا

ای عدوی عقل و ہوش ای بیحواس ‌ ‌ ‌ دور تہا تو پر نہ آیا میری پاس

یہہ نہ سمجہا نا سمجہہ کیا ہوئیگا ‌ ‌ ‌ ساتہہ میری کون رسوا ہوئیگا

کیسی خوشخو کو ملامت ہوئیگی ‌ ‌ ‌ کیسی نازک پر قیامت ہوئیگی

طعنی دینگی غیر کس محبوب کو ‌ ‌ ‌ ہر کہین گی لوگ کیسی خوب کو

کیسی چہاتی طعنی سی چہن جائیگی ‌ ‌ ‌ کیسی نازک جان پر بنجائیگی

ہل سکینگی کیونکہ رسوائی کی بعد ‌ ‌ ‌ پاس سی ہنگامہ آرائی کی بعد

گر نہی تمکو تمنای وصال ‌ ‌ ‌ شوق کا میری تو کرنا تہا خیال

دیکہنا تہا میری حال زار کو ‌ ‌ ‌ سوچنا تہا حسرت دیدار کو

کیا کہون کس بیکسی سی کیا کیا ‌ ‌ ‌ خیر وہ تو جو کیا اچہا کیا

اب بہی گر کچہ پاس رسوائی کرو ‌ ‌ ‌ دور یہہ ہنگامہ آرائی کرو

کوئی ملنی کی کرون تدبیر مین ‌ ‌ ‌ ہجر مین کب تک رہون دلگیر مین

تہا مطول بسکہ عذر اضطراب ‌ ‌ ‌ مختصر سا یہ لکہا مینی جواب

کر گیا بیخود ہجوم اشتیاق ‌ ‌ ‌ اب برابر ہی ہمین وصل و فراق

گر ملوت کر عنایت کچہ نہین ‌ ‌ ‌ اور نہ ملئی تو شکایت کچہ نہین

کوئی اوس پرفن کی باتین کیا لکہی ‌ ‌ ‌ ان جوابون پر پیام آتی رہی

گہہ گہی بیواسطہ باتین ہوئین ‌ ‌ ‌ چپکی چپکی کچہ ملاقاتین ہوئین

گرچہ دل اوس دلربا سی پہر گیا ‌ ‌ ‌ آشنا نا آشنا سی پہر گیا

پر رہا پاس وفائی تہام تہام ‌ ‌ ‌ بیوفا ونمین رہین تا نیکنام

ورنہ اس نفرت پہ مشکل تہی نباہ ‌ ‌ ‌ اجتماع احتراز و شوق و آہ

وجہ نفرت یہ کہ وہ آتش عذار ‌ ‌ ‌ دور ہی سی خوشنما تہی جون شرار

پاس سی دیکھا تو بس دیکھا نجای ۔ ہر نگاہ منفعل انکھین چرای

غم سی اچی چشم غلط مین کا جلا ۔ چشم بد دور ایک رشک صد بلا

دل ہو اسر واختلاط گرم سی ۔ بجہ گیا جی جوش آب شرم سی

لاف الفت کی ندامت اٹہای ۔ آپ اپنی پر قیامت اٹہای

جبہ نم سی دیدۂ نم منفعل ۔ مجہسی دل مین دلسی ہا ہم منفعل

قدر ذوق حسرت عشاق کی ۔ حسرتین ناکامی مشتاق کی

پاس خاطر داری طبع نفور ۔ دلبہ یہای غم اپنی سی دور

دلسی نقض عہد وپیمانکی قسم ۔ دمبدم جان پشیمان کی قسم

وصلین رنج جدا اٹہای ہجر ۔ شکوہ ای کم نما یہای ہجر

گرمجوشی موجب دل تفتگی ۔ آمد اوسکی باعث خودرفتگی

شوخیان رشک رم صبر و شکیب ۔ کیا بلا ہی جان وہ شکل مہیب

شعلۂ دوزخ رخ انور کی تاب ۔ جس سی ہر مومن کو واجب اجتناب

جبہ یا صبح وداع مہ جبین ۔ روسیہ پر تیرگی ظاہر نہین

گردہ ایک دلتنگی مایوس کا ۔ ہر شکن خط تہا کف افسوس کا

موی سر سی شام غربت روسفید ۔ ظلمت شبہای ہجران صبح عید

دیدۂ حیران سی رخ بی آب تر ۔ زلف عاشق سی کہین بیتاب تر

طرہ یار روز سیاہ بوالہوس ۔ جعد رشک دود آہ بوالہوس

ابروی بی مو سی ظاہر چلیون ۔ زنگ خوردہ جیسی تیغ سیمگون

یا نیام مخمل فرسودہ خواب ۔ یا شکستہ کہنہ محراب خراب

شوخئی مژگان خرام ناشکیب ۔ نرگس بیمار مرنیکی قریب

یون سفیدی مین سیاہی کم نما ۔ جون بیاض صبح صادق مین سہا

ہر نگاہ تیز تیغ بے اثر
غیرت تیر ہوائی ہر نظر

خانۂ چشم ایک صحرائی خراب
انکھہ کی ڈبلی کلوخ خوردہ آب

گوشۂ چشم بافسون فتنہ گر
وہ مثلث جسکا ویرانی اثر

کان گل تھی لیک مے چھائی ہوے
فصل بہمن کی ہوا کھائی ہوے

لالۂ پژمردہ وہ رنگین عذار
داغ چیچک داغ رشک نوبہار

ناک وہ مقراض قطع آرزو
منفعل تشبیہ سے زنبق کی بو

بوالہوس کا بوسہ لینا قہر تہا
وہ لب شیرین کہ میٹھا زہر تہا

باری یہان تو ابرو میری ہی
دانت وہ موتی تہی کو جہوٹی ہے

گرنہ تہا غنچہ دہن گل رنگ تہا
گو زبانسی ہو ولیکن تنگ تہا

تہی وہ دندان مسی آلودہ مین
لیک صین لفظ وقت وا مین

اختلاط لب سے عار و ننگ پان
ماری خجلت کی نہ ٹہری رنگ پان

رشک نفخ صور آواز بلند
خندۂ صبح قیامت زہر خند

کیا کریہ الصوت جیسی شور رعد
شہر پر بجلی گری ہنسنی کی بعد

خانۂ دشمن مین آواز حبیب
کوچۂ جانان مین غوغائی رقیب

فصل نوروزی مین فریاد زغن
بہمن و دی نغمۂ مرغ چمن

شاکی ہجران کہے لب پر ہے وصل
نالۂ مرغ سحر شبہائی وصل

دام مین ہنگامۂ مرغان باغ
استخوانہائی ہما پر شور زاغ

نالۂ آوارۂ گم کردہ راہ
شہرۂ فرمان قتل بی گناہ

شورش واعظ دم وجد و سماع
پائی جانانکی صدا وقت وداع

عاشقون پر ناصحون کا ولولہ
محتسب کا میکدہ مین غلغلہ

آہ و زاری نوجوانکی نعش پر
وہ صدا ان سب سے نا مطبوع تر

اوس ذقن کو کسنی باندہا ہی کنوان … چاہ بابل کی اوٹہا دلسی دہوان

کیسی گردن جسکی آگی دمبدم … ہووی گردن ناقہ لیلی کی خم

پای گردنین جو اوس گردنکی بات … اونٹ کو کہتی ہین اڈباین کی آت

عاشقون کو جلوہ اوسکی دوش کا … چارہ درد حسرت آغوش کا

دیکہلی شانی کو اوسکی گر کہین … چہوڑدی بس شانہ بینی شانہ ہین

کیا عفونت آشنا ہوی بغل … سبزہ بیگانہ وہ موئی بغل

سوکہی سوکہی ساعد و بازو ستم … جیسی دو خار مغیلان ہون بہم

وصف ساعد کا جو بیان آجای ہی … خامہ ہی ہاتہونسی نکلا جای ہی

فکر سی طبع سخنور ہاتہہ اوٹہائی … وہ تو کیا تشبیہ ہی گرتا ہہ آی

ایک سی تہی باعث ننگ حنا … وہ کف دست اور دشت کربلا

طائر جان کشتہ پرواز تہا … پنجہ رشک پنجہ شہباز تہا

اوسکی سینہ کو کہون کیا آسمان … جوف یہہ سطح مقعر مین کہان

چہاتیان وہ کتنی نامعلوم بس … بیگمان دو نقطہ موہوم بس

تفرقہ اتنا کہ بہر ربط ہم … شکل خط منحنی وہ پشت خم

گر محاذی اونکی ہو فہم حکیم … بہول جاوی بحث خط مستقیم

اوسکی جو خوبی تہی سو عیب تہی … سینہ صافی کتنی نام عیوب تہی

بدنما تر موی چینی سے کمر … منفعل باریک بینی سی کمر

تار زنار کشیشان سی خجل … کیا رگ خواب پریشان سی خجل

سنبلستان تر خم گیسو سی تاف … نافہ مشکین ہجوم مو سی ناف

آگی جو کہتی ہوی شرماتی ہی … اپنی باتونسی خجالت آتی ہی

ہی یہ زور شاعری کی جای کب … کیا کہون وا رہ گئی حیرت سی لب

لکھنی کی قابل بجا فی ہو گی بات — خامہ کو میلان نہین ہوی دوات
وہ سرین صاف سطح مستوی — ذکر جسم اندیشی کی بالا دوی
کیا تصور نی کیا ہی کام زہر — کاسہ زانو تہا گویا جام زہر
پھر وہوان اونہا دل مشتاق سے — جل گیا جی یاد شمع ساق سے
بیت گجھوی کی بعینہ پشت پا — خار ہاہی رشک سے انگشت پا
پنجہ ایسا جیسی پای عنکبوت — ناخن اوسکی پردہ ہای عنکبوت
وہ کف پا کسقدر نفرت فزا — کون چھیڑی اوسکو جز رد حنا
رشک تیغ اصفہانی قد خم — خلق کا ہیبت سے ہی نکلا جای دم
کجروی ظاہر ہری اتوار سے — فتنہ برپا صد مسئی رفتار سے
شور آواز قدم افلاک تک — چونک اوٹہی خفتگان خاک تک
خانہ بربادی کی غم مین خاص و عام — خاک مین ملجای یہ طرز خرام
لطف تو یہہ ہی کہ اس صورت پہ ناز — گرمی خو آتش عالم گداز
بی محابا دعوی حسن و جمال — جوش لاف جلوہ ہای بیمثال
سب پہ وہم عشق سی جور و جفا — بوالہوس سے بھی تمنای وفا
ابلہی سی دعوی عقل و شعور — اپنی نزدیک ایکو جانی ہی دور
باتین اوس احمق کی مین کیا کیا کہون — طعنہ ای سامعین کبتک سہون
کبتلک اپنی خرابی کا بیان — بیوقوفی بی حجابی کا بیان
وسعت تقریر سی تنگ آگیا — آدمی ہون مجکو بھی ننگ آگیا
بندہ گیا دلمین تلافی کا خیال — خلقت نقص نظر کھینچی کمال
اب کہون وہ داستان حسن جہان — یون کہی ایسی نصیب اپنی کہان
کھینچی ایسی قلق سے گفتگو — سامعین کا جی ٹہہر ای کہو

ہو بیان اوس دلربا کی دلبری
جس سی چھپتی پہرتی ہین حور و پری

ایسی یوسف کا کرون قصہ رقم
ہو زلیخا کو گران خواب عدم

وہ حکایت جلوہ دلخواہ کی
جس سے بس کہلجائین انکہین ماہ کے

خیرہ جسکی حسن سے ہووی نگاہ
مہر کو آئی نظر روز سیاہ

دیکہلی چہرہ کی تابش چشم کور
انکہہ چہپکی زہرہ کی جسکی حضور

جلوہ فرما ہو جو وہ عالم فروز
کون دنیا مین رہی پہر تیرہ روز

کسقدر ہین اپنی جانبازی پہ ناز
ہین مگر معشوق اوسکی عشقباز

خوبہای گل ہی رنگ و بوی داغ
سرفروشو نکا نہین ملتا دماغ

شان و شوکت کی یہ کیسی ہی دلیل
شان و شوکت میری نظرونمین ذلیل

سربلندی ہر قدم پامال ہے
میری قسمت کا بلا اقبال ہے

کیا کہون یہ رتبہ کیونکر ملگیا
کسطرح اوس مہروش پر دل گیا

ایک جگہہ وارد ہوا ناگاہ مین
اس خرابی سی نہتا آگاہ مین

کیا جگہہ تہی کثرت آفات کی
ہمنشین ہین جمع اون بدذات کے

کیسی کیسی نازنین ایک ایک پری
گرم فکر دلربائے دلبری

ایک سے ایک آتشین رخسار تر
ایک سی ایک دلربا دلدار تر

اونمین ایک رشک پری محسود حور
سب بلائین سی بلگین جسکی حضور

اوس پری رخسار پر دل آگیا
جلوہ پنہان نظر مین چہا گیا

ہو گیا کیسا ہوا غرت کا پاس
رنگ کی ساتہہ اوڑگئی ہوش و حواس

جانب جلوون نظر جو جا پڑی
ایک بجلی تہی کہ جان پر آپڑی

ایسی رخ کی تاب کیا لائی نظر
اسلئی تہا پردہ تا اپنی نظر

ورنہ کیونکر چہپ سکی ایسی چمک
پردہ کہلجای تو حائل ہو فلک

تھی تجلی طور کی جلوون کی آڑ — کیا کہون تنگی کی اوجہل ہی پہاڑ

چشم حق بین کو ہی مشکل امتیاز — یہان حقیقت کہل گئی کیسا مجاز

جلوۂ پنہان نمایان ہو گیا — وعدۂ محشر وفا یہان ہو گیا

دیکھکر وہ جلوہ ہای دلفریب — ہو گئی غش میری جان ناشکیب

مین تو کیا تہا جو ہوتا ہی غش — ہو تو موسی کو مگر آہی غش

میری بیہوشی سی ہوش آیا اوسی — خوب خاموشی نی سمجہایا اوسی

پای بند غم ہوئی وارستگی — کہل گئی بیتابی و دلبستگی

مخبر انداز نظارہ ہو گیا — راز پنہان آشکارا ہو گیا

کان کہولی اوسکی جوش آہ نی — قدر افزون کی غم جانکاہ نی

بیگمان درد نہان آیا یقین — جان نثاری ہو گئی بس دلنشین

غل مچایا شور سیر آہنگ نی — غم کیا ثابت تغیر رنگ نی

رہ گئی سن نالہای زار ہی — حیرت آئی حیرت دیدار سی

اشک رحمت آشنا آب حیات — گرم جان بخشی نگاہ التفات

حرف شرم آگین اظہار وفا — پردہ در مضمون اقرار وفا

مژدۂ وصل و نوید دلدہی — ہر ہوس محو امید دلدہی

گرمجوشی جانگداز اشتیاق — اشتیاق ناز و ناز اشتیاق

حرف تسکین بیقراری کا سبب — عرض رغبت رغبت انگیز طلب

پاسداری حسرت دوری کا ذکر — رہنمای سعی مجبوری کا ذکر

پردۂ انکار مین اقرار سا — عذر نام و ننگ بی تکرار سا

الغرض چندی یہ دلداری رہی — دوستکامی دشمن آزاری رہی

اکثر اوس گھر مین ملاقاتین ہوئین — سو نیاز و ناز کی باتین ہوئین

گاہ لکھکر نامۂ عاشق نواز
شوخئی مضمونکو جسکی فن ناز

دی دیا مجکو کہ اسکا کیا جواب
مدعا یا سنخ طلب بر لا جواب

لیک سر نامہ پہ نام اسکا رقم
ایکمدت جس سی تہی بدنام ہم

اور القاب آرزو مند ستم
قابل معشوق پابند ستم

بیمروت بیوفا نامہربان
بی تمیز و بی خرد ناقدردان

بی زبان یا سنخ دندان شکن
دل شکن خاطر شکن پیمان شکن

ناسزای لطف و شایان جفا
خوگر آزرو پشیمان وفا

شور بخت لذت وصل مدام
تلخ عیش و تلخ روز و تلخکام

خاک راہ حسرت مشکل پسند
از نظر افگندۂ بخت بلند

دردمند زحمت بیچار گے
ہرزہ تازکوچۂ آوارگے

تختۂ مشق فکرت اہل فریب
سرخط اندیشۂ حرمان نصیب

دور گرد بارگاہ عاشقے
کج خرام شاہراہ عاشقے

سخت نافہم ادای دلفریب
بی تمیز نازہای دلفریب

ترک صحبت گفتنی آزردنی
کشتنی دل خستنی خون کردنی

خاطر مہر آشنا کو کیا ہوا
کیا ہوا تیری وفا کو کیا ہوا

سنگدل نکلا تو اور ایسا غضب
عہد ساری توڑ ڈالی بی سبب

ہی تو بیداد گر بی داد خواہ
یہہ ستم کرتا ہی کوئی بیگناہ

یون اذیت میری چاہی واہ واہ
واہ وا اچھی نباہی واہ واہ

چہوڑ دینا تہا تو کیون سو اکیا
کیا کیا ای بیمروت کیا کیا

وہ موکد عہد و پیمان کیا ہوئی
وہ مواثیق صد ایمان کیا ہوی

کیا کہون دل سخت نکلا آہ تو
مجسی یون سختی کری اللہ تو

بیدلی کس باوفا دلدار سے — نی رہی اور مجھسی مہ رخسار سے
کیا خبر تھی یہ کہ ہرجائی ہے تو — موجب صد گونہ رسوائی ہی تو
ہمکو بھی ایسی سی اب ملنا نہین — چل نہین ملنا نہ مل پروا نہین
لیک یہ تو کہہ کہ کسکو دل دیا — مین بھی دیکھون اوسکو جسکو دل دیا
اوسمین ہی کیا بات بتلاؤ ذرا — اپنی چاہیتی کو دکھلاؤ ذرا
دیکھون کیا ہی اوسمین جو مجھمین نہین — کیا ادا ہی اوسمین جو مجھمین نہین
آپ ہی آجانی دی اوسکی گھر بجا — دلبری ہے لگاوٹ پر بجا
ان ستمگر کینو مین غمخواری نہین — ایک مین مجھسی وفاداری نہین
ہین یہ ظاہر داریان دو چار دن — اور محبت بھی ہوئی تو چار دن
پھر کہان تم اور کہان یہ بیوفا — ہو کہ پھر ہین سیر بجان یہ بیوفا
بخت لگی اسمین نہین ہی نام کو — آگ لگ جای خیال خام کو
دیکھنا آخر ندامت ہوئیگی — آپ اپنی پر قیامت ہوئیگی
بھولتی تم بھول جاؤ نگے بہت — یاد رکھو یاد آؤ نگے بہت
ایسی ہرجای سی پھر بکتا ہی کون — بجیا ای بجیا ایسا ہی کون
مجھکو پھر کیا ہے پسند اب جب تمہین — تم رہو اوسکو مبارک وہ تمہین
پڑھ کی یہ نامہ لکھا مینی جواب — ای دل آرام سراپا انتخاب
دوستدار و خیرخواہ و جان نواز — محرم اسرار اور دانای راز
نکتہ سنج و نکتہ فہم و نکتہ چین — ہم نفس ہمدرد ہمدم ہمنشین
چارہ ساز و دردمند لا علاج — دلنواز عاشق و نازک مزاج
مجتنب ہم بزمئی غماز سے — محترز حرف خلل انداز سے
خوردہ گیر دلبر خواری پسند — بوالہوس دشمن وفاداری پسند

باعث آرام جان ناشکیب — کام بخش عاشق حرمان نصیب

مہربان مہربانی پیشگان — قدردان جانفشانی پیشگان

کیا کہون تجہسی کہ مجہپر کیا بنے — دل گیا کسطرح کیسے آ بنے

شرم آتی ہی مین گو معذور ہون — اختیار اسمین نہتا مجبور ہون

ایک پری پوش سبز رنگ و سبز پوش — جسکی آگی حور کے اوڑجائین ہوش

دیکہکر وہ جلوۂ جان آفرین — زہر کہائے سبزۂ خلد برین

ہاتہ لیلے بین مجنون شاد ہو — نوحہ خجلت سے مبارکباد ہو

چرخ مینو مضطرب آن آیمن — خضر ڈوبی چشمۂ حیوان مین

رنگ سے اوسکے مشابہ ہی نازر — مہر کو ہی مہ کے ملنی کی ہوس

زور ہی ترک نگہہ دل چہنین لے — چشم کافر دل سے پہلی دین لے

غمزہ جادو بلا اعجاز اثر — بانی عابد فریبے ہر نظر

گر اشارہ کچہ بہی اوس ابرو کا پائے — سجدی کرتا بس امام شہر آئے

گر کری ایماد زار وہ مست ناز — طایف میخانہ ہون اہل حجاز

وہ فسون طرز کین دلبری — جسکے پابند وفا ہر ہر پری

شوق گل بلبل کی دلمین خار ہے — فصل فروردین سی دل بیزار ہے

مرگئین اوس غیرت شمشاد پہ — قمریان ہین سرو سے آزاد تر

اوس رخ مہ تاب انور کی حضور — شمع سے پروانہ بہاگی دور دور

مہر کی نظارہ سی ہی احتراز — دن کو کیا ہو چشم حربا نیم باز

فرش رہ اوسکا ہے سواد آب ہے — دل کتان کا پہٹ گیا مہتاب سے

دلربائی پر گرا سے آئے وہ — مین تو کیا تیرا بہی دل کہو جائے وہ

کہدون تجہسی مین اگر ہو ایکبات — ہی ستم وہ اور مجہپر التفات

بیٹھ چلتی کچھ تھی مجبور رہتا — دل نہ رہتا اوسکو مین مقدور رہتا
حال بگڑا جای ستا ہر ان پہ — ہیطرح سی بن گئی تھی جان پر
گر نہو تجکو یقین اے بدگمان — آپ کرلی آن کر تو امتحان
ہر جگہہ رہتا محترز مومن نہ یہان — بیوفائی عیب ہے لیکن نہ یہان
مونہہ لگائی جبکہ وہ شیرین کلام — لی زلیخا یوسف مصری کا نام
بس یہان روز آزمائی ہو چکے — دام دلکش ہے رہائی ہو چکے
گر تمہین سچ ہی میری الفت کمال — تو نکالو کوئی تدبیر وصال
اب بہت مضطر ہی جان ناشکیب — کب تلک آخر رہون حرمان نصیب
وہ اگر چاہی تو ملنا کیا محال — اوسی سی استدعا کرو تمہین کیا مجال
بس نہین چلتا میرا ناچار ہون — دیکھتا حسرت سے سو سو بار ہون
بن ملی آخر رہا جاتا نہین — صبر کرتا ہون مگر آتا نہین
اس جگہہ حیران ہون مین کیا کرون — کیا کرون مین کیا کرون مین کیا کرون
ہنس دیا اوس شوخ نی پڑہ کر جواب — گریہ غم کی بہی یون آب و تاب
بات سے ظاہر نہانی دلدہی — روز افزون مہربانی دلدہی
دلفریبی لیک وہ عیاریان — میری خاطر سبکی خاطر داریان
گاہ گاہی شعر پڑہوا یا کرین — وصل کی مضمون سنی شرمایا کرین
تذکری ہجر انکی دل پر شاق ہون — حسرتون کی ذکر سی مشتاق ہون
گاہ چلون سے دکہا دیوین جھلک — یہ عنایت جھپکی ہی آنکھہ اتلک
بدگمانی گاہ عشق غیر کے — کثرت الفت سے باتین بیر کی
گاہ باور التماس اضطراب — شوخی بیجا کو پاس اضطراب
گاہ وہ نالائقی پہ طعنہ زن — عیب جوئے حسن معشوق کہن

عمر رفتہ پر کبھی افسوس ہو — تا نہ دل پر اوس سی کچہ بار وس غم
ایکدن ناگاہ وہ خورشید فام — جلوہ گر خورشید ساں بالای بام
وحشی اسیر اضطراب شوق سی — محرق جان سوز و تاب شوق ہے
آئی تو دل مین قران تیر کے — اسلئی پہلی سی یہ تدبیر کے
کہدیا سب ہے کہ ایک راز نہان — آج پوچہو نگی کہی بیتاب جان
وہ زبون طالع کہی اختر شناس — ائی تو تم بہید بتا میری پاس
جو ہین اوس گہر مین ہوا اپنا گذر — ائی کچہ تثلیث زہرہ کی نظر
آو رہن ہی طالع مصور کو — پونہچی ہم یون منزل مقصود کو
کرکی استقبال وہ ماہ تمام — لیگئی یاری سے مجھے بالای بام
ہی نئی یہ گردش چرخ کبود — اختر عاشق کو ہوا اتنا صعود
دیکھکر اوج منجم بے سخن — جاہ کیوان پر عطارد طعنہ زن
پایہ بالاتر ہی عرش بر ین — خاک کو یون کردیا کرسی نشین
اخر مہ مین کئی مہنی یہ چین — تہا مبارک اجتماع نیرین
مشتری قستان تاب رخ سی جلوہ گاہ — مٹ گیا سب نکتہ و روز سیاہ
تہنیت گو مضطرب ناہید نام — خواب راحت بخت خفتہ کو حرام
حکم عشرت ران قضای مشتری ہے — مخبر زہرہ ردای مشتری ہے
تازہ رجعت رشک وصل یار مین — نحس اکبر طالع اغیار مین
صرف دشمن جور بیداد فلک — خون حلال تیغ جلاد فلک
شور و غوغا شکر کا دو طرف — اقتران یگیر کرسی سو شرف
آخرین درجا مین الفت کی نظر — گہہ مقارن گہہ مقارب یکدگر
بوسہ و آغوش کا عالم رہا — کوئی عشرت کا دم کم رہا

عہد و پیمان وفا باہم ہوئے
وعدہ ہای وصل مستحکم ہوئی

میری گھر اقرار آنیکا کیا
قول اس سے پھر نجانیکا کیا

وقت رخصت مضطرب ہونی لگی
دیکھکر حسرت زدہ رونی لگے

آنی کبھی اگر ہنو لوگو نکا پاس
ذکر سے جانیکی جاتی تھی حواس

جوش آیا کسمساکر رہ گئے
تا بدامن ہاتھ لاکر رہ گئے

چلتی چلتے کہدیا جلد ایو
کچھ بہانا ہو سنو ہو جا ییو

دمبدم میل طبیعت ہو زیاد
جو مراد اپنے وہ ہے اوسکی مراد

شام ہجران بیخودی سودای وصل
روز افزون رغبت شبہای وصل

جی سوا خلوت کی گھبرانی لگا
صحبت دشمن مین فرق آنی لگا

مضطرب کنی لگے آوارگے
صاحبی اور اسقدر بیچارگے

دیدۂ مشتاق مائل سوی در
حسرت نظارۂ پیغامبر

ہر کبوتر دیکھکر ہو بیقرار
پاس ناموس اوڑگیا بس ایکبار

لی مغان زاغ سے وہ بی سکون
بلبل شیدا کی آنیکا شگون

سوز غم سی ہر زمان جلتی رہے
یاد گرمی مین جان سے جلنے رہی

گفتگو سب ہمدمونسی چھوڑدی
بات کرنی محرمونسے چھوڑ دے

آخرش احوال کا چرچا ہوا
راز پنہان بن کہے افشا ہوا

جب سنی اوس ہر بلائی یہ خبر
حال جسکا کہہ چکا ہون پیشتر

وہ کہ یہ المشکل ہر دو جہان
ہو چکا ہے جسکی صورت کا بیان

ایک دو دن آگی مہمان رہ گئے
مدزبان کیا جانیے کیا کہہ گئی

ملتی ہی باہم جدائی ڈالدے
ملک کی دل مین برای ڈالدو

سہرتی کان اوس سرانداز کے
خاک مونہہ بین تفرقہ انداز کی

ایسی بیدردون کو یارب موت آئے
جو بناوین جی پہ اونکی جان جائے

جو کہ یہہ چاہی کسیکا ہو بڑا
پہنچیو اوس سی اوسیکا ہو بڑا

خاکمین ملجای خود جو خاک اوڑائے
جیتی جی جلتا رہی جو جی جلای

خانہ برباد ونکا ہو خانہ خراب
ہای مجھسی بیگنہ پر یہہ عذاب

سہہ کہان وہ دلبری جان پرورے
یہہ بد آموزی ہی یا افسونگری

سہہ سکی میری نکچہ لینے کہے
کیسی صحبت بات مین جاتی رہے

ہی سبب اوس شوخ کا بگڑا مزاج
موت آتی ہی ہماری کیا علاج

بگڑی وہ اور میری جان پہ بنگئے
کیسی جان ناتوان پر بن گئے

دونو وہم و بدگمانی سے خفا
مجھسی وہ مین سخت جانی سی خفا

سرگرانی سبکئی انجام سے
جان نکلی زندگی کے نام سے

یاس کو بیطاقتی سے تقویت
آرزو خون شہید بے دیت

دست برد نالۂ افغان ستم
کنج عزلت مین ہجوم درد و غم

لب گزا تر ہجر سے ذکر وصال
دشمن جان دوستداری کا خیال

یاد مین کوٹھی کی لوٹون خاک پر
سر زمین پر اور دماغ افلاک پر

دہیان اوسکے جانفزا آواز کا
کان کا پردہ تہا پردہ ساز کا

لب گزیدن لذت آمای شکر
ابتلک محسوس بوسہ کا اثر

وصل کی خواہش بہری دلمین تمام
ہراد اپنا اوا کرتی سیئے کام

جس تمنا کا اوٹہا یا تہا مزا
وہ زیادہ تر ہوئی حسرت فزا

تلخ کامی شکر کہا کر ستم
بیمزا ہو نا مزا پا کر ستم

ہنستے ہنستے اشکباری ہاے ہاے
بعد راحت بیقراری ہاے ہاے

چاڑدان رہیدوائی حیف حیف
کامیاب و بینوای حیف حیف

وجہ کہلجاتی تو عقدہ باز ہتا — عذر رشک اقربا پرواز ہتا

لیک ناگفتہ حکایت رہ گئی — حرف شکوی کی شکایت رہ گئی

اب بہی لجاتی جو لجائے کہین — جذب دل بیاننگ اوسی لائی یہین

کاشکے تاثیر جان بیقرار — ایکدم اوسکو نہ لینے دی قرار

کہ اثر کو پاس ننگ و نام آتی — کارگر ہی درد دوری کام آتے

پہر صفائی سے بنی آئینہ دل — پہر نہ رکہی روے زنگ کینۂ دل

پہر پہرین دن عاشق سرگشتہ کی — شکوی کم ہون طالع برگشتہ کی

بیٹہی پہر اپنی غمخوارے کری — خاطر ای اوسکی دلداری کری

پہر نگاہ آشنا آئے نظر — گوشۂ چشم وفا آئے نظر

پہر وہی میلان طبع یار ہو — پہر دل ازار سے بیزار ہو

پہر فروغ ماہ سیما دیکہہ لون — چشم حیران کا تماشا دیکہہ لون

پہر وہی باہم ملاقاتین رہین — پہر وہی گوش آشنا باتین کہین

پہر میری پہلو مین دلبر بیٹہہ جائے — فتنہ جو اوٹہا ہی تہکر بیٹہہ جائے

پہر کری وہ مہروش دلسوزیان — پہر شب عشرت کی ہون پہروزیان

پہر ہو گرمی صحبت دلدار کے — پہر جلی جان تپان اغیار کے

ظفر کی باتین کہین غماز کو — چہیڑین کیا کیا اوس خلل انداز کو

جان و دل کو چین ہو ارام ہو — ابتدا جو تہی وہی انجام ہو

بلکہ دل مین رہ گئی ہے جو ہوس — وہ ہی نکلی اس تنعم سے گہس

شکر گو ہون طالع بیدار کے — ساتہہ کہاتین ساتہہ سوتین یار کے

کیا کہاتہی کہان ایسی نصیب — تا منزہ ہے از آرام و شکیب

پہر فغان کرتا ہون جی گہبرا ہی ہے — کیا کرون نا دردہ کی حسرت آتی ہے

دل نہ ٹھہرا تھا کہ مضطر ہو گیا
جی نہ سنبھلا تھا کہ بدتر ہو گیا

ای نسیم صبح گر جای ادہر
تو یہہ کہہ دینا کہ اے بیداد گر

کب تلک بس بی نیازی کب تلک
کب تلک دشمن نوازی کب تلک

کب تلک بیجرم پر جور و جفا
بی سبب آزردگی کیون بیوفا

کب تلک بیوجہ پیشانی مین چین
آخر اس محروم کا تو دل نہین

تلخ گوئی تند خوئی کب تلک
انتہا بھی سرگرانی کب تلک

کب تلک مد نظر اظہار خشم
انتقام شور الفت زہر چشم

دعوی غفلت سکالی کب تلک
لا فہای لاابالی کب تلک

کبتلک جلادی و غارت گری
کبتلک عاشق کُشی کین پروری

عار و ننگ زیردستی کب تلک
کب تلک بدگو پرستی کب تلک

کب تلک نا عاقبت اندیشئی آہ
کب تلک نافہم کافر کیشئی آہ

کب تلک جرم بدآموزی معاف
جا بجا آبلہ فریبی کا ہے لاف

رحم نا انصاف کب تک دادخواہ
واجب التعذیر کب تک بیگناہ

کب تلک ترک دلاسا کب تلک
کب تلک بیہ ناز بیجا کب تلک

تیری بیزاری سے بیزار ہے
سخت کوشی غم جان پر بار ہے

تیری ہاتون سی ہون پامال ستم
خاک سر پر خار ہین زیر قدم

موت سوجھی بی نگاہ التفات
پھر گئین آنکھین تیری آنکھون کی سات

لاگ لب کو واشدن سی لگ گئے
جب تیری ترک سخن سی لگ لئے

بات بگڑی سب بگڑنی سی تیرے
بن گئی تھی بہت بگڑنی سی تیرے

تیری غصہ سے غضب آیا غضب
دم رکی ہے تیری رکنی کی سبب

کونسی تقصیر کی حیران ہون
کیا کہا یہ گوئی مین بھی تو سنون

جو سنا ہی وہ نہین آتا یقین
گرچہ ہون بیہوش پر آتا نہین

مین کہان افسون کہان کسکی مجال
انتقام چشم جادو کا خیال

ابتدا سی منکر تسخیر ہون
عامل افغان بی تاثیر ہون

تاب طاقت اپنی زور عشق ھے
گر عزیمت ہی تو شور عشق ھے

جو کیا تہا وہ اولٹ جاتا اگر
جان دیتی تم میری ہر بات پر

جس فسونگر نی کیا ہی یہ فساد
سمجھو اوسکی بات کا کیا اعتماد

جو ہی بہتان کا سبب معلوم ہی
حال میرا اوسکا سب معلوم ہی

ہی خبر آخر تمہین ہر راز کے
بات کیا اوس شعبدہ پرداز کی

یہہ نہین جو کچہ کہا مت مانئی
مدعی کا قول باطل جانئی

لایق جور و جفا ہی وہ نہ مین
مفتری فتنہ بلا ہی وہ نہ مین

آؤ ملجائین کہ دم ہی ناک مین
اس کدورت کو ملائین خاک مین

اوس ستمگر کو ستائین خوب سا
ہنسکے آپسمین رلائین خوب سا

گرمئی صحبت ہو اوسکی رو برو
گاہ مین اوسکو جلاؤن گاہ تو

مومن اتنی بیقراری کسلئی
جوش مایوسانہ زاری کسلئی

ناامیدی اسقدر کسواسطے
شیون شام و سحر کسواسطے

آیۂ لاتقنطوا تو ہو کے یاد
قول حق پر کیون نہین ہی اعتماد

ساتھ دلکی کہو دیا کیا دین بہی
نذر اوس بت کی کیا کیا دین بہی

رحمت حق سی ہی کیون مایوس تو
کافر ایسا ہو گیا افسوس تو

نالہائی نارسا سی فائدہ
ان بتونکی التجا سی فائدہ

سنگدل مین انکو کیونکر آئی رحم
کس پر آیا ہی کہ تجہپر آئی رحم

مدعا بیدین دعا سی چاہئی
چاہئی جو کچہ خدا سی چاہئی

ضبط آہ و نالۂ فریاد کر
بہول جا سب کچہ خدا کو یاد کر

پہر تماشائی نیاز و ناز دیکہہ
انتقام تفرقہ پرداز دیکہہ

رحم کن برحال زار خویشتن
باخدا بسیار کار خویشتن

## مثنوی ششم

نام و تاریخ این فشار غموم
نیست جز آہ و زاری مظلوم

الٰہی نالۂ اخگر فشان دے
فغان شعلہ ریز و خونچکان دے

عنایت کر مجہی آتش زبانی
کہ لب تک لا سکون سوز نہانی

دی اتنی گرمئی طرز تکلم
کہ ہو غرق عرق برق تبسم

جہڑین باتوں میرے منہہ سی وہ پہول
کہ جائین شعلہ رو کلریز کو بہول

بتان سنگدل کا جی جلادے
زبان کو شعلۂ دوزخ بنادی

اثر دی نالۂ افلاک رس کو
دعائی نوح کر ہر ہر نفس کو

کہ گر موج سخن کا دم بہری جوش
تنور سینہ سی طوفان کرے جوش

کمند نالہ کو دی وہ رسائی
بندہا امید آہ حسرت الود

نہو وحشت رم لیلی سی مانوس
کری صحرا سی مجنون میرا پابوس

رکہون پہلو مین اوس شیرین دہن کو
سکہاؤن سینہ کادی کوہکن کو

دکہائی چشم تر کی اشکباری
خزان گریۂ ابر بہاری

ہو گریہ چشم جادو کی مقابل
بہری پانی فسون چاہ بابل

رہی یون ہی قیامت آسمان پر
نہ آئی حرف کچھ آہ و فغان پر

کسی مین ہو نہ بات اس بیکسی کی
نہ جائی پیشوائی و اپسی کی

رہی نام و نشان بدنامیون سے
نکالون کام کچھ ناکامیون سے

ذرا طاقت کہ بیتابی کرون مین
رہون جیتا کہ اوس بت پر مرون مین

تامل کر سکون عرض وفا کا
تحمل ہو سکی پیہم جفا کا

بھری رحمت دم اظہار الفت
فلک پر ہو دماغ گرد کلفت

دل ناامید کا ارمان نکلے
اجابت کی دعا پر جان نکلی

رقیب بوالہوس بیگانہ سا ہو
دل جانان محبت آشنا ہو

مبری حالت پہ رحم آجای اوسکو
عدو کی تلخکامی بھای اوسکو

مری سوز درونسی چشم تر ہو
نگاہ حسرت آلا پر نظر ہو

اوٹھادی پردۂ روئی منور
کری روز سیہ کو صبح محشر

دوا سوچی تپ دل تفتگی کی
خبر رکھی میری خودرفتگی کی

تمیز عشقبازی نکتہ رس ہو
تغافل صرف ارباب ہوس ہو

دم رفتن قیامت کا جو ہو فکر
جواب خون مومن کی تری فکر

کری درمان بیمار محبت
نہ سمجھی سہل دشوار محبت

مری اقرار ذلت کو نہ مانی
میری نالایقی کی قدر جانی

کری ہر ہر طرح عاشق نوازی
میری اشعار سی ہو نغمہ سازی

مرا احوال سن لی گوش دل سی
نہ گھبرائی فغان متصل سی

کری بیداد دوری کی مکافات
نکالی کوئی تدبیر ملاقات

بنی گر جی تو پیمانی کی میرے
قسم کھای تو غم کھانیکی میرے

الٰہی کیا کہون خود کام ہی وہ
بت غارت گر اسلام ہی وہ

تعجب کیا دعا کی ناشکیبی  اثر ہونی نہ دی عابد فریبی
نچھوڑی وہ صنم ایمان کہیکا  بنا ہی داغ جبہہ شیخ تیکا
اگر ترک نگہہ جای سوی چرخ  تو کردی مشتریکو ہندوی چرخ
اگر لاف ورع ہو ورد دیندار  بنادی وہ رگ گردنکو زنار
وفور خود پرستی چشم بد دور  شیوع بت پرستی دلسی منظور
بہم سلط رقیبان کے خیالات  رواج شرک مین مصروف اوقات
نرالا سب سے اوسکا کیش و آئین  محب اہل بیت و دشمن دین
غضب خونریز وکافر ماجرا ہی  فضای خانہ دشت کربلا ہی
کلی اپنی شہیدونکی لگی خاک  جسد مرویکا اوس مذہب مین ناپاک
نہ دہونڈی قتل عاشق مین سبب کچہ  برای مصلحت جائز ہی سب کچہ
مسلمانونکی حق مین دوزخ اندیش  کہی کفار کو مومن وہ بدکیش
طلسم شیعکی جادو کلامی  صفت میری جو ہو تو نیکنامی
میری الفت چہپای مجہسی تبدن  تقیہ فرض جانی مستحب کین
خلافت ہی حق لیلی سے کہی وہ  میری بس دربی ایمان ہی وہ
ہوس اورونکا غم مطلب رسی سے  مجہی تفضیل سب پر وایسی سی
یہہ مومن اوس ہی کہہ تو جو جانی  وہ کافر تو خدا کو بہی نمانی
کہان تقلید مذہب اوس پریکو  جو قدرت سمجہی ہی جادوگریکو
دم رفتار جو ہو حشر اموات  کری دعوای خلاقی وہ اثبات
ہلاک خلق جانی چشم کا کام  اجل رکہی نگاہ ناز کا نام
اگر ارض و سما کا ذکر آجائی  غبار دود دل عاشق کا دکہلائی
عذاب اندیشہ حرمان کو جانی  جہنم آتش ہجران کو جانی

کہی کوچہ کو فردوس برین وہ — پری رویونکو جانی حور عین وہ
الٰہی غیرت شان الٰہی — نجانی سہل ہو من کی تباہی
مصیبت ہی بلا عشق بتانکے — کہان بندہ مین طاقت امتحانکی
کہانتک بی نیازی کبریایی — نہین اب تاب ایمان آزمائی
وہ بت دیتا ہی طعنہ کس ادا سے — کہ اب تم چاہتی ہو کیا خدا سے
گذر اوس گہر مین جو ہی رشک جنت — ملا معشوق مجسا حور طلعت
غلط جلوہ ہی میرا شعلہ طور — جہنم مین گئی ہی کیا بلا حور
ہوا رحمت کو کیا کہہ کیا ستم ہے — تیری بندی پہ بیداد صنم ہے
نہین زنہار شایان غیور سے — غرور اوس بت کا میری ناصبوری سے
جلال عجز پرور جوشین آئی — تلافی کچہ میری خواری کی ہو جائے
یہہ دن دکہلاے ہان قدرت نمائی — کہ صبح وصل ہو شام جدائی
کری تزئین نو تشریف اسلام — دل و جان سی ہو وہ زیبا صنم رام
نکالی عرض ایمان مطلب اپنا — کرون آخر اوسی ہم مذہب اپنا
پڑہی کلمہ میرا وہ نامسلمان — مبارکباد دین کیا کیا مسلمان
ادا ہو احتساب یار سے — بنی دیندار کافر ماجرائی
امام شہر کی تجدید ایمان — کری کس کس طرح تائید ایمان
الٰہی ناک مین دم ہی دعا سی — چلی جان آہ اجابت کی جفا سی
نہ کی تاثیر نی پروای زاری — ہوئی اوس بت سی حاصل شرمساری
تظلم سی اثر کی بی نیازی — نغرون تر کر گئی ناز مجازی
طاقت شکن ہی سختی جور — غرور اوس سنگدل کا بڑہ گیا اور
ہوا بگڑی دعا ہای سحر کے — ہوئی آب آبرو مژگان تر کی

زبان پر نغمہ وہان یہان آہ ہی حیف — سرور افزا غم جانکاہ ہی حیف
تبسم ریز حرف اشکباری — تسلی بخش یاد بیقراری
بی آرام ذکر جان بیتاب — حدیث تلخ سی شیرین ہوا خواب
نہین در جذبۂ طاقت گسل کا — دل آسودہ ہی اوس آرام دل کا
نہ کچھ اندیشۂ آہ جہان سوز — نہ بیم نالہای آسمان سوز
نہ ترس طعن نقص دلربائی — نہ کچھ معیوب بی آبرونکی رسائی
ستمگر بیوفا بیدرد بیباک — نہ عاشق ہی مغزنی ہوسناک
تغافل پر نچہوڑی تو گرفتار — نہ دلداری کری لیکن وہ دلدار
نسمجہی ظلم کو وہ فتنہ گر ظلم — عداوت آشتی سی رحم پر ظلم
الہی کس ستمگر سی پڑا کام — کہ ناکامی نی میری کر دیا کام
ہوس نکلی فراق جان گسل کی — رہی دل ہی مین حسرت میری دلکی
نہ نکلا ایک ارمان آہ میرا — گیا جی مفت مین اللہ میرا
رہا خمیازہ فرمای بر و دوش — خمار بادۂ شوق ہم آغوش
شکر ریز فسون تہا حرف مطلب — ہوئی بند التماس آبو مین لب
میری یہ شورش شیرین کلامی — رہی لذت فزای تلخکامی
نہ پونہچی خلوت دلدار مین گاہ — ملی تو خانۂ اغیار مین آہ
ملی کیونکر نہ مژگان ست افسوس — کف پاکی ہی سہلانی سی مایوس
نکیون رو رو کی بس اپنا کری خون — نہ کہی چشم پردہ پای گلگون
جگر خون گشتۂ بیدست و پائے — نہ آئی ہاتہہ وہ پای حنائی
الہی ہاتہہ میری ٹوٹ جائین — جو لیوین اوس ستمگر کی بلائین
ہوا ایک شب نہ مین قربان جانان — کرون ایسی سیہ روزی کو قربان

چراغ بزم دشمن وہ دل افروز — یہان تک آتش حرمان جانسوز

اگر اوس شمع رو کی گرد پہرتی — تو پروانونکی نظرون سی نگرتی

متاع صبر و راحت گر تلف ہی — الہی حق میری دلکی طرف ہی

سکون کیا ہو سکونگی کونسی بات — نہین وعدہ ہی کیا ذکر ملاقات

ملاقات اوسکو ہی ہی گرچہ منظور — ولیکن کیا کری ناچار و مجبور

اگر بہیجی تو کیونکر بہیجی پیغام — کری کس طرح خود داریکو بدنام

غرور حسن سے آسان ہی دشوار — بہلا مطلوب کیونکر ہو طلبگار

خلاف وعدہ جب ہو کام معشوق — تو نا زیبا و فا پیغام معشوق

طلب عشاق کی ہی کسقدر عار — غلامی پہ نہو یوسف خریدار

کہو کیونکر نہ مان سرو آزاد — غم قمری مین ہو پابند فریاد

نہایت یہ کہ گوش شوق سی گل — ذرا اسکیلئے فغان آہ بلبل

سنا ہوگا یہ ہی افسانہ مشہور — کہ خسرو کا فرستادہ ہی شاپور

کیونکر گیا تہا بلقیس کی ہان — وہی ہدہد بنا مرغ سلیمان

نکیون اوس طبع نازک پر گران ہو — کہ یہ خفت نصیب دشمنان ہو

الہی کسقدر بگڑی ہی تقدیر — کہ کچہ بنتی نہین کیا کیجی تدبیر

تمنا وصل کی کیونکر جہادون — پیام شوق کیونکر لب پہ لاؤن

کہون کیا ولولی مین آرزو کی — کہ ملتی بہی ہین تو گہر مین عدو کی

کہانسی لاؤن وہ پیغام پرداز — کہ ہو اوس شوخ کا بہی محرم راز

وگرنہ ہم طبع نازنین سے — کہ پہر مین کیا نہین وہ بہی نہین ہے

حذر اوس آتشین خو کی غضب سے — کہ عالم پہونکدی ایک شعلہ تب سے

اگر آزردگی سی دی وہ دشنام — تو لی عیسی سی بس جلاد کا کام

نگاہ قہر جب تیغ آزما ہو — حریم کعبہ رشک کربلا ہو
مگر اتنا کرے باد سحر گاہ — کہ آخر تو وہ کوچہ ہی گذرگاہ
ذرا میرا بہی سننے جائے پیغام — نہین آتی ہین کیا ناکام کی کام
کرے پر کانمین اوس گل کی اظہار — یہہ راز عندلیب نو گرفتار
کہ ظالم کب تلک غفلت شعارے — ذرا بیخود کی اپنی پاسداری
کہانتک سینہ سوزیہای بیجا — غضب ہی پک گیا میرا کلیجا
کہانتک مشق ناز بی نیازی — خط باطل ہی کیا عاجز نوازے
کہانتک بیدماغی سرگرانی — کہ جان ہی پایمال ناتوانی
کہانتک دورباش جور و بیداد — ستم ہی اہتمام نالہ و فریاد
کہانتک صرف ہمت کسب زر مین — نہین اب خاک ہی غیرونکی گہر مین
کہانتک کثرت عشاق کی فکر — کبھی تو کچھہ بہی اس مشتاق کی فکر
کہانتک طرز بی پروا خرامی — قیامت کو ہی لاف نیکنامی
کہانتک خواہش عشق نسا بس — عذاب غیرت لذت فزا بس
کہانتک ضبط جوش نوجوانی — ہوس مرحوم لطف زندگانی
کہانتک جبر دل پر اختیارے — طبیعت کیا نہین راغب تمہارے
کہانتک پاس رسوائی کہانتک — مرے فریاد پونہچی آسمان تک
کہانتک وہم دامن کب ہے پاک — کہ داغ خون و مے دونون ہین ناپاک
کہانتک دور اندیشی سے وسواس — ہجوم شوق مین کیا ننگ کا پاس
کوئی پیغام بر جو رازدان ہو — ادا فہم اشارات نہان ہو
زبان دان نگاہ لطف آلود — کہین شاگرد چشم سرمہ فرسود
مکرر امتحان فرمودہ ناز — فسون خوان زبان بندی غماز

محل اعتماد ننگ و ناموس | نظر باز فریب چشم جاسوس
تمہی ہی سمجھو کہ جانین جان اے | دل خود رفتہ کو اوسان آئی
وگرنہ کام آخر ہو چکا ہی | مکرر چارہ فرار و چکا ہی
نہین کچھ بہی امید زندگانی | تہکی اس کشمکش مین سخت جانی
رہی گر ناز سی تم سرگران اب | تو یہہ پامال دوری پہر کہان آب
اس آغاز محبت کا مآل آہ | کہ ہووی وصل سی بہلی وصال آہ
نہ پروا تہی تو کیون تہے دردی دل | نہ کی کچہ دلدہی جب لیگئی دل
نہ آنا تہا تو کیون گہر مین بلایا | بٹہا کر پاس یہ فتنہ اوٹہایا
نہ تہی منظور گر تمکو ملاقات | تو کی انکہین ملاکر کیسی بات
تری وہ ہای پہلو دار تقریر | نوید ہمکناری جسکی تعبیر
نگاہ لطف سی کیا کیا اشارے | کہ منظور نظر ہو تم ہمارے
نہ بگڑو تو کہون اپنی ہنسی کی | کہ تم دشمن تہی پر دشمنی کی
خیال دلدہی اب جان طلب ہے | حدیث لطف یاد آئی غضب ہے
ستم ہی ظالم اندیشہ کرم کا | تو خود انصاف کر اپنی ستم کا
قرار ہمکناری نی ستایا | کناری گور کی مجکو لگایا
خبر پامال غم کی اپنی لو تم | ملی ہم خاک مین اب تو ملو تم
غلام اپنا کیا بازی لگاکر | یہہ کہیل کہیلی تہی کچہ داؤ کہا کر
نہ تہی صاحب کہ نکلی بیوفا تم | کہوین ہہا گتا پہرتا ہون یا تم
عدو کی عشقبازی آشکارا | غرض سچ ہی کہ تم جیتی مین ہارا
نظر پہری ای بہ جبین اب | وہ چشم مہر کا ایما نہین اب
کہان ای بدسیما وہ ترحم | کہ ہون مین رازدان سیر انجم

نہین کیا تمنی احکام آزمای | انہین باتون نی تو یہ دن دکہاے
مجہی جب زائچہ تمنی دکہایا | قران ہی اول و ہفتم مین پایا
نہ زہرہ سبب سعادت بر تو انجم | رہین رونق فزای برج انجم
سدا ساعت دبیر آسمانکی | ضمیر الفت حکیم نکتہ دان کی
ہمیشہ اختر بد طالع غیر | شرف بخش ہبوط و راجع اسیر
نہین کچہ اعتبار دور افلاک | کہ ایک گردش مین مجکو کر دیا خاک
سیہ روزیکا جلوہ کسقدر ہے | کہ شام ہجر کی ظلمت سحر ہے
میری داغ آفتاب عالم افروز | کہ جسکی روشنی سی شام غم روز
یہہ سب کچہ سچ پر اتنا ہی کہینگے | کہ جیتی ہین تو ایکدن مل رہینگی
سلیمان ہمدم بلقیس ہوگا | قران زہرہ و برجیس ہوگا
بدل جائیگی آخر تیری عادت | میری طالع مین ہی سہم السعادت
تیرا لانا یہان مد نظر ہے | کہ استقبال و اقبال قمر ہی
تری دلسوزیونسی کیون ہون مایوس | نہین کچہ احتراق تیر منحوس
سعادت سی ششم کی جیتی ہین ہم | کہ یہان بہرام کو ہی عشرت جم
دلیل اسکی ہی استیلای ناہید | کہ ہو عیش اور عیش وصل جاوید
قبول قوت کیوان ہی ہشتم | نہو صحبت سی میری رنج کش تم
کہان آبادی کاشانہ غیر | کہ برج منقلب ہی خانہ غیر
اگر ہو سعد اکبر کوکب اوسکا | ولی یہہ درجہ رہتا ہی کب اوسکا
کہ نی یہہ دور ریحان زحل ہی | سعادت سر جدوجہ خلل ہی
رہی کب آتش عرض ہوس تیز | فرح ہی نیر اعظم کی غم ریز
نحوست ہی دلیل برج آبی | نظر آتی ہی کچہ خانہ خرابی

یہہ ہی مضمون حکم انتقالات کہ ہوگی ان جفاؤنکی مکافات

بہم ہم تم کرینگے کامرانی نہ ناکامی رہی نہ سرگرانی

ابہی سی گر جفا کم ہو تو اچہا زیادہ ربط باہم ہو تو اچہا

نہین تو ہوگی اوسدن شرمساری کسی منظور ہی خجلت تمہاری

نہ شرماؤ کہ شرمانا پڑیگا نہ گہبراؤ کہ گہبرانا پڑیگا

کرو اظہار گر شوق ملاقات تمہین اول تو کیا ہی شرم کی بات

نہو کیون گرمی صحبت کا ایما کہ مین پروانہ ہون تم شمع سیما

کہانتک بیوفا غفلت شعارے خبر لی ہی بری حالت ہمارے

میری غوغا سی غل ہی آسمان پر یہہ کیسی آگئی آفت جہان پر

فراز عرش ہی شور تظلم خدا کی واسطی کافر ترحم

اجازت دو دو دلکو اپنی گردون اوٹہا کر پہینکدی بنیاد گردون

کہین شعلہ شرار افشان فغانکے اوڑا ڈالین دہوین ہفت آسمانکے

میری آہین جلادین خرمن برق فغان سی رعد آب شرم مین غرق

میری نالون سی نالان ایکعالم سبہی بیگانہ و احباب و ہمدم

میری گریہ سی آب و رنگ طوفان تیری گہرکی سوا سب شہر ویران

میری غوغای شب سی صبحگاہان سدا دیوانین شور دادخواہان

میری ہاتونسی سود ظلم پیشہ گریبان پاؤن پڑتا ہی ہمیشہ

رفو سازونسی وہ گستاخی دست کہ جیب محتسب اور پنجہ مست

جنونکی کیا کہون زور آزمائے جواب حرف ناصح ہاتہہ پائے

بلا شوخ تر گستاخ ترین کہین تمسی زیادہ خرقہ درین

جہنم تاب حرف ہر جگر سوز قیامت ہمنشین کی جان پر روز

سدا سودائیون کیطرح بکنا — در و دیوار کو حیرت سی تکنا

تصور سی تیری ہر دم حکایت — کہ شوق وصل ہی اور بی نہایت

کبھی کہنا کہ کیونکر آئی ہان تم — ہوئی کسطرح باری مہربان تم

کبھی قول و قسم ترک جفا پر — کبھی تکرار پیمان وفا پر

کبھی شکوی نصیبونکی ہزارون — کبھی طعنی رقیبونکی ہزارون

کچہ آپہی آپ مضطر ہونی لگنا — ہنسی کی بات مین بہی رونی لگنا

کبھی ہنسنا تو حال چشم تر پہ — ہمیشہ نوحہ تابوت اثر پر

بگڑنا نالہای نارسا سی — بنی کیونکر کہ لڑتا ہون ہوا سی

سدا آوارگی صحرا نوردی — ندی آرام شوق دشت گردی

کدورت سی غبار دل نکالون — جفای آسمان پر خاک ڈالون

اڑائی خاک یون ہیہات اپنی — ملائی خاکمین اوقات اپنی

سمجہہ تو کئی ہی بی امتیازی — کری فخر زمان یون ہرزہ تازی

مسیح وقت کی بیچارگی حیف — وحید عصر کی آوارگی حیف

قیامت ہی وہ پامال جفا ہو — کہ جسکا چرخ ہفتم خاک پا ہو

ستم ہی اوس مکرم پر ستم ہو — جو صدر مجلس اہل کرم ہو

نہین کچہ عیب آخر قدر دانی — کرو تم دلدہی مین جانفشانی

نہین ایما کہ بس رخصت طلب ہون — جو کہنا ہی سو کہہ چکا جان بلب ہون

نظر ہی محو شوق گرمجوشی — نگاہی بیمروت چشم پوشی

یہ بی پروائی انداز کب تک — تغافل ناز ہی پر ناز کب تک

اگر ہی شوق بی اندازہ بیداد — بگڑ بلکہ ہی یہ تازہ بیداد

مجہی بہی اک ذرا آجای طاقت — تو شاید تاب پہر کچہ لای طاقت

نہین اب قابل جور وجفا ہین / سدا غش رہتی رہتی مر گیا ہین
نجانو یہ تک و دو ہرزہ تازی / نسمجھو کہیل میری عشقبازی
نہولو اسقدر سنگین دلی پر / نہین فرہاد سی کچہ مین بہی کمتر
نجاو آہ بی تاثیر پر تم / کرو تغیر حالت پر نظر تم
بدل جاتا ہی ایکدم مین زمانہ / نہین اس چرخ کجرو کا ٹہکانا
نسمجھو یہ غرور جاودانی / کہ میری جان نثاری جانفشانی
معاذ اللہ اگر معجز نما ہو / تو بعد مرگ بہی کیا جانی کیا ہو
نہوتی خاک مضطر مین جو تاثیر / نہ بنتا کشتۂ سیماب اکسیر
سرایت عشق کی وہ بد بلا ہے / کہ جس سی خاک مین عاشق ملا ہے
ہوی جب ملتفت یہ سوی معشوق / تو کیا مشکل کہ بدلی خوی معشوق
کئی ہین جذب دل نی کام کیا کیا / نہین تمنی سنا یہ ماجرا کیا

## آغاز داستان

کہ تہا اس شہر مین ایک خانہ ویران / جنون تعلیم فرمای اسیران
جوان سال دکہن پیر محبت / سراپا اوسکا تصویر محبت
عیان صورت سی دلکی شعلہ باری / ہیولی مین زیادہ جزو ناری
جو دیکہی اوسکی فطرت کی تب و تاب / کہی اپنی کو آپ ابلیس کذاب
کہان یہ مہر مین آتش فشانی / کہ اوسکی سایہ سی ہو سنگ پانی
دلیل اعتدال طبع آزار / برنگ نرگس بیمار بیمار
ہزال و ناتوانی خواہش جان / نشان تندرستی کاہش جان
جنون قوت فزای جان بیتاب / بہر نور نگاہ چشم بیخواب

قلق کلفت زدای جان مضطر — صفا پروردہ طبع مکدر

نفس بی اختیار نالہ ہر دم — تظلم سی نفس ناکام ہر دم

تمنا ہی ستم ہنگامہ ایجاد — قیامت خانہ زاد شور فریاد

روان پرور خیال جانفشانی — اجل کی آسری پر زندگانی

بچھوڑی دل لگانی کی تمنا — قیامت ناز اوٹھانیکی تمنا

اسیر حسرت گیسوی دلدار — گرفتار گرفتاری دل زار

خراب آرزوی خواری عشق — ہلاک حسرت بیماری عشق

اسی ارمان مین رویا کری وہ — نگاہ پاک کو دہو یا کری وہ

بہری دیوانہ وار اک ایک گلی مین — یہہ کیا سودا ہوس سودیکی جی مین

ہوا اس سی آتش سوز نہان تیز — پڑہی اشعار کیا کیا درد آمیز

کوئی گر حال پوچھی تو نہ بولی — نکچھہ سربستہ مطلب پر نکھولی

رہی دل ہی مین دلکی پرعیان سب — نکوی رازدان اور رازدان سب

اقارب کو گلہ بیگانگی کا — مین دیوانہ ہون اس دیوانگی کا

احبا کو شکایت بلکہ سو بیر — کہ ہمکو جانتا ہی بدگمان غیر

ہوئی اکروز آخر سب فراہم — پریشان گفتگو کرنیکو باہم

یہہ فکر باطل آشفتہ سریکی — بلا لائی ہوئی ہی کس پریکی

ہلاک جنبش ابرو ہی کسکا — اسیر حلقۂ گیسو ہی کسکا

یہہ کس چشم سیہ کی نی خرابی — کہ ہی خود رفتہ جون رند شرابی

جلایا اسطرح کس شعلہ خونی — یہہ داغ کہلای کس خورشید رونی

یہہ فتنہ کسکی قامت نی اوٹہایا — بلا مین کسکی زلفون نی پہنسایا

یہہ کس دست نگارین کی ہین نیرنگ — کہ رنگ خون نیا کچھہ لای ہی رنگ

لگایا آخر ایک کافر پہ بہتان | کہ وہ ہی آفت عقل و دل و جان

یقین کا بدگمانی سی لیا کام | کیا اوس بیگنہ کو مفت بدنام

سخنہای غلط کو سب نی جانا | ہوا یہہ تذکرہ آخر فسانا

کسی رسوائی بیجرم کے فکر | جہان سننی ہی چرچا ہی ذکر

ہوا شہرہ قریب و دور کیا کیا | علاج اتہام اقربا کیا

سنی جب اون نی اونکی حکایت | ہوئی وہ سادہ رو حیران نہایت

کہ میرا جلوہ دیکھا کیونکر اوسنی | کہاں سی سینک لے چشم تر اوسنی

ہوا بی پردہ کب حسن نقابی | کہاں ایسی حیا پر بی حجابی

نظر بازی کسی مد نظر ہے | کہ پردہ ہی مین ہی شوخی ہی گر ہے

پریسی ہو سکی دیوانگی کیا | لگائی پاؤن مجسی خانگی کیا

مگر شہرت نی کی یہہ بی حجابی | کہ گھر بیٹھی ہوی خانہ خرابی

زبس تہا اعتماد دلربائی | نہ سمجھی تہمت آشفتہ رائی

یقین جانا کہ سنکر میری انداز | ہوا ہوگا شہید خنجر ناز

ہوی جب دلنشین بے نشان فکر | لگی رہنی اوسیکی ہر زبان فکر

غضب لذت اوٹہانیکا بندہا دہیان | کھڑی ہونی لگی ہر بات پر کان

کری سامع فریبی جب یہ افسون | کہ وہان ہی کاہش جان روز افزون

بڑہی جاتا نگاہی سوز نہانی | جتای زور عجز ناتوانی

شکست رنگ نقش روی سادہ | نزاکت لحظہ لحظہ ہو زیادہ

رہی آخر نہ چالاکی نہ چستی | خیال باطل اور اپنی درستی

نہ سوئی شوق ہمخوابی کی مارے | انہین افکار مین راتین گذارے

رہی بیٹہی صبا کی رہگذر مین | کٹی دن انتظار نامہ بر مین

اسی حالت مین گذری سب کئی سال ۔ کہ تہی مشغل زمان تغئیر احوال
زبس طالب نازش تہا طلبگار ۔ بنی سو خود فروشی پر خریدار
نہ آیا صبر بی دیدار مشتاق ۔ نہ ٹہری جان و طاقت ہوگئی طاق
کی آخر مشورت ایک ہمنشین سے ۔ کہ او تہتا ہی ہوان جان حزین سے
جلایا شوق وصل تفتہ جان نے ۔ کیا خاک آتش سوز نہان نے
انہین فکرون مین سرگردان ہون دن رات ۔ کہ اوس وحشی سی کیونکر ہو ملاقات
ذرا دیکہون تو کیا ہی اوسکی صورت ۔ نکر دی خاک تاثیر کدورت
کیونکر رحم آئی سنکر احوال ۔ کہ ہی ایک سرفراز اسطرح پامال
کوئی تدبیر بی تو ہی بتا دی ۔ کسی صورت سی وہ صورت دکہادی
کہا اوسنی کہ ای سرمایۂ ناز ۔ فدا تیری ستم پر سبکی انداز
بلا تیری مری اندوہ غم مین ۔ کہ وہ کیا مین پریکو لاؤن دم مین
نکال اپنی ہوس ای نہانی ۔ تری قربان عیش جاودانی
ذرا دہر کان حرف دلنشین پر ۔ نکر بیداد جان نازنین پر
کہانتک دوربینی ہی کہان تو ۔ بلالی شوق سی اوسکو یہان تو
وہ گو بدنام ہی پر چہپ کے آنا ۔ کوئی گر جان لی تو مینی جانا
عذاب ہجر تیری جانسی دور ۔ نصیب دشمنان اندوہ مہجور
میری کہنی پہ چل مت ہاتہ سی جا ۔ نکالی پاؤن کیون انداز بیجا
ہنرمندیسی ہو تو کیون کہی عیب ۔ کہ وہ ستار ہی جو عالم الغیب
قرار اس مصلحت نی جبکہ پایا ۔ دل بیتاب کو آرام آیا
وہی ٹہری جو ٹہرای تہی دلمین ۔ زبان پر آئی جو آئی تہی دلمین
بلا کر ایک عجوز حیلہ پرداز ۔ کہا ای جادوی پرفن فسون ساز

وہ مجنون جو نیا پیدا ہوا ہی — مجھی پر کہتی ہین شیدا ہوا ہی
ذرا تکلیف کر اوس نوجوان تک — کسی ڈھب سے اوسی لی آ یہان تک
کہ منع محشر آرائی کرون مین — علاج درد رسوائی کرون مین
مری کہنی کو شاید مان جاوی — عبث ہی جانفشانی جان جاے
غرض یہہ دلنشین فتنہ اوٹھایا — کہ اوس خودرفتہ کو مہمان بلایا
نیا ڈھب اوس نے سوچہا امتحان کا — کہ سرخط ہی ضمیر نکتہ دان کا
زبس تھی ناتوانی اوسکی معلوم — کہ بہایا ناز کو آزار مظلوم
کی آرایش وہ آئینہ خانہ — شبیہ سادہ رویان زمانہ
دکھایا نقش حیرانی نظر کو — مرقع کر دیا دیوار و در کو
وہ ایوان آفت عقل و دل و دین — کری سجدی جسی بتخانہ چین
ہی اس اعجاز مین عیسی بہی حیران — کہ تصویرونسی اوسمین پڑ گئی جان
عجب نقش و نگار حسن تدبیر — اوٹھین مین ایکطرف اپنی بہی تصویر
وہ جسدم اکی بیٹھا اوس مکان مین — نہ تھی تاب سکون تاب و توان مین
غضب تھی اس بلا کا کیا ٹھکانا — پری خانہ مین دیوانی کا آنا
کیا گھر دلمین شوق بیدلی نی — محل پایا غم آب و گلی نی
ہوا وحشت فزا دردنہانی — ٹھکانی لگ گئی بیگانمانی
زبس ہر صورت خورشید رخسار — نگاہ شوق کو نظارہ دشوار
سراپا حیرت افزای نظر تھا — جہان پہنچی نظر گویا کہ گہر تھا
صفا سی گر نہوتی لغزش پا — تو رہتی پابگل چشم تماشا
شبیہ ایک اوسمین رشک نقش تسخیر — کہ تھا جادو کا پتلا وہ نہ تصویر
عجب صورت کہ جس سی ناز ظاہر — سکونسی شوخی انداز ظاہر

خموشی سے عیان شیرین زبانی — گل افشان معنی غنچہ دہانی
نشان مشک سواد نقطۂ خال — کہ وہ بی مثل تہی جسکی یہ تمثال
تظلم فرق معنی کی سبب تہا — لباس کاغذی بیوجہ کب تہا
وہ صورت دیکھتی ہی اوڑ گیا رنگ — دکہایا جوش وحشت نی نیا رنگ
ہوا شوق نظارہ محو دیدار — بنایا بیخودی نی نقش دیوار
کہی خونریز و گاہی اشک افشان — بنی کلک مصور موئی مژگان
خط تقدیر تہا نی نقش ہستی — کہ مٹتا مذہب صورت پرستی
ہوا غش مرشد آداب ابرو — سکہایا سجدۂ محراب ابرو
عیان خستی ہوئی دلکی کدورت — تغیر رنگ نی کردی یہہ صورت
جمی نقشی عذاب جان گل کے — قیامت آگئی جاتی ہی دل کے
نہ چھوڑا دم ذرا جوش فغان نے — نکالین حسرتین درد نہان نے
زمین پر بیقراری نی لٹایا — طپش نی خاک مین اوسکو ملایا
نہ ٹہرا دل ذرا کتنا سنبہالا — ہوا بیتاب ترجتنا سنبہالا
ادب سے اوٹہکی وہ تصویر اوتاری — کہ تہا گستاخ شوق ہمکناری
ہوا بیہوش چہاتی سی لگا کر — بنا تصویر جان تازہ پا کر
یہہ حالت دیکہکر سمجہے وہ عیار — کہ ہی یہہ بوالہوس نی عاشق زار
ہوئی بیزار الطاف نہان سے — حجاب آیا ادای امتحان سے
گران تہی اوس سی گرچہ مہربانی — کہ پوچہی حال درد سخت جانی
دلی پاس طلب سی آخرکار — ہوئی مستفسر مطلب وہ ناچار
بیان اوسنی کیا جو ماجرا تہا — ہوا ظاہر کہ وہ سب افترا تہا
کہا ای عاشق شوریدہ انجام — سیہ مست شراب تلخئ کام

مبارک درد بی درمان مبیر — کہ وہ بیدردی جسکی ہے تصویر
خبر لی اپنی کیون سودا ہوا ہے — کہ وہ لیلی شمائل بد بلا ہے
وبال جان نازک دلربائی — ترحم کو وہ سمجھے بیحیائی
نگاہ حیرت چشم تماشا — سوی در دوڑتی تھی بی تحاشا
صفا و تاب کیا کیا جلوہ گر تھی — نظر صدقے در و دیوار پر تھی
دماغ لطف دلداری کہان ہے — کہ یہہ آرام جان جان جہان ہے
سبھے اوس بیوفا پر دیتی ہین جان — نہین مرنیکا اوسپر کسکو ارمان
ہزارون نیم بسمل جستجو مین — ہزارون مرگئی اس آرزو مین
کہان ایسی کسیکی بخت بیدار — کہ ہو ہمخواب وہ خورشید رخسار
غرض نام و نشان سارا بتایا — دل گم گشتہ کا یون کھوج پایا
پتا اسی مکان کا لگ گیا وھان — کہ جی تاب و توان کا لگ گیا وہان
کیا معلوم جب اپنا ٹھکانا — ہوا وحشت زدہ وانسی روانا
چلا بیتاب سوئی کوئی دلبر — کہ کھینچا جذب دل نی سوی دلبر
کی ایسی پیروی تاب و توان کے — کہ سیدھی راہ لی اوسکی مکان کی
سر کو سجدہ پامال زمین تھا — نشان پا کی جا نقش جبین تھا
زبان تہنیت گو نالہ مایوس — لب خودکام سرگرم زمین بوس
نگاہ حیرت چشم تماشا — سوی در دوڑتی تھی بی تحاشا
صفا و تاب کیا کیا جلوہ گر تھی — نظر صدقے در و دیوار پر تھی
لگی یکبار پاؤن لڑکھڑانے — بنایا تھا نگر وان گھر صفا نے
تمنا تھی فدا ہونی کی جی مین — لگا بیتاب پھرنی اوس گلی مین
کہ ناگہہ ایک کنیز برق رفتار — ہوئی جون شعلہ آتش نمودار

نہ چالاکی ہی مین پُرشک قمر وہ ‏ کہ تھی خورشید سی بھی گرم تر وہ

نشاط افزا بہار گل جبینی ‏ شگفتن جان نثار گل جبینی

عیان طرز نظر سی مہربانی ‏ نگہ نا آشنای سرگرانی

دہن جون غنچہ لبریز تبسم ‏ گل افشان بی سخن طرز تکلم

ادا فہم نگاہ چشم مشتاق ‏ زبان دان اشارتہای عشاق

مشخص ایک نظر مین ساری آزار ‏ طبیب درد عاشق چشم بیمار

سخن سازی مین افسونکی سی تاثیر ‏ وہ لب معجز نما و سحر تقریر

ہوی جو نہین دو چار اوس خستہ جان سے ‏ تو واقف ہو گئی درد نہان سے

کہا ای دردمند چشم بیمار ‏ ترا درمان ہی عیسی سی بھی دشوار

کہ وہ سرکش ہی جسکا تو ہی پامال ‏ نہین سنتی کسی دلخستہ کا حال

عداوت ذکر سی عشاق کی ہی ‏ تنفر نام سی مشتاق کے ہی

کری کسطرح کوی چارہ سازی ‏ کہ سم ہی چارہ گرکی بی نیازی

پیام شوق کا یارا کسی ہی ‏ توان جرات بیجا کسی ہی

مگر اک مین کہ ہمدم ہمزبان ہون ‏ سدا اسی معتمد ہون رازدان ہون

اگر چاہون تو لی لون نام عاشق ‏ بیان کردون کوی پیغام عاشق

سو وہ بھی وقت پاکر ایک ڈہب سے ‏ نہ گستاخانہ انداز ادب سی

اگر افسانۂ غم تو سنادی ‏ مجھی نام و نشان اپنا بتادی

تو مین اوس نازپرور کو سنادون ‏ جواب شوخی و انداز لادون

کہ ہی میری طبیعت رحم مانوس ‏ جوانی پر تری آتا ہی افسوس

کہا اوسنی کہ ای غمخوار عاشق ‏ دل معشوقہ و دلدار عاشق

مین وہ آوارۂ ہرزہ درا ہون ‏ کہ ناحق خلق مین رسوا ہوا ہون

اگر اتنی کری تو مہربانی — کہ پہنچادی یہہ پیغام زبانی

تو مین تیرا غلام زرخریدہ — غلط ہی بندہ جان آفریدہ

کہ ای بی رحم و بیدرد و ستمگار — دل آزار و دل آرام دل زار

تغافل حال سی میری نکر تو — خیال امتحان سی درگذر تو

نہین دم مجہہ مین کیا تاب تظلم — ترحم ای ستم پیشہ ترحم

تری صورت نی میرا دل لیا ہی — تری تصویر نی حیران کیا ہی

دل آزار تمنا ہی ملاقات — ہوا ہون جانسی بیزار ہیہات

بہری ہی حسرت دیدار دلمین — نہان ہی جلوہ رخسار دلمین

نہ لای لب پہ عذر ناز کی دوش — کہ ہی اعضا گسل شوق ہم آغوش

ہوا گستاخ ادب سی حرف مطلب — ہی لب پر التماس بوسہ لب

سنا اوس تندخونی جب یہہ پیغام — کہا کہدی کہ ای عیار خودکام

عبث ہی مجہسی اظہار محبت — کہ ہون دانا ہی اسرار محبت

مجہی ہی خوب تیرا حال معلوم — مگر سن چکی ہون عشق کی دہوم

سب اس غفلت مزاجی پر خبر ہی — کہ تو عاشق ہی لیکن اور پر ہی

بگاڑیگا کہین باتین بنا کر — یہہ دم دی تو کسی نادان کو جاکر

فسون نالہ بی تاثیر ہی یہان — سراپا معجزہ تقریر ہی یہان

خدا کی واسطی رسوا نہ کیجو — کہین اس بات کا چرچا نہ کیجو

رہی اوسکو مبارک جو ہی نیک نام — تری ناکامیونسی مجکو کیا کام

کبہی ای بیخبر دہوکی سی زنہار — نہ لینا نام میرا پہر خبردار

ملا جب یہہ جواب سامعہ سوز — ہوا سرگرم آہ آتش افروز

کہ بخت تیرہ یہہ کیا رنگ لایا — سرشک سرخ درنا بہا بہتا

نظر آتی ہی یاس جاودانی
نہین بیہودہ لاف لن ترانی

ہوا تاثیر غمکو کیا خدایا
نہ آیا رحم اوس بت کو نہ آیا

پھرا ناچار مایوسانہ وہان سے
یہہ کر کا مشورت [illegible] نہان سے

کہ کیا کیجیے علاج بدگمانی
یقین کسطرح آئی جانفشانی

مگر ترک وطن یک چند کیجیے
کسی صحرا مین دل خورسند کیجیے

کہ بی نام و نشان بدنامیان ہون
ذرا کچھ دور یہہ ناکامیان ہون

تو پھر شاید محبت باور آئی
ترحم کچھ میری حالت پر آئی

خیال خام کی یہ پختہ کاری
کہ دلگرمی غریبی بیقراری

عنان کش جوش وحشت سوی صحرا
طپش رشک رم آہوی صحرا

کیا آخر سفر بیچارگی سے
ہوا ویرانہ گھر آوارگی سی

چلا منزل بمنزل خاک اوڑاتا
ہوا پر خاک کے تودے لگاتا

سراسیمہ پریشان حال بیدل
نہ ہمراہ و نہ سامان و نہ منزل

نہ زیر سایہ وقفہ دوپہر کو
نہ حد و انتہا عزم سفر کو

تک و دو جوش وحشت سی شب و روز
سپہر کجروش کو گردش آموز

روان بیتاب جون ریگ روان وہ
کہ ایک صحرا مین گذرا ناگہان وہ

نہ صحرا خانۂ زنبور تھا وہ
کہ نیش خار سی معمور تھا وہ

نہ صحرا رشک میدان قیامت
ملا دی خاک مین شان قیامت

غضب پرہول و پرآشوب و پردرد
تصور سی رخ سیاح ہو زرد

کچھ آیا وہ جنون افزای جانگاہ
پسند خاطر مشکل پسند آہ

زبس مقطوع تر ویرانہ تر تھا
بس ایسا رہ پڑا گویا کہ گھر تھا

اوسی پہ ہون نشست لق و دق مین
بسر کی ایکمدت پر قلق مین

تمنا بیخود و حرمان نصیبے
سیہ مست مئی شام غریبے

اگر آتش فشان یاد وطن ہو
نسیم صبح سے گرم سخن ہو

کہ ای باد بہار دلنوازی
نہال خشک کی کچہ چارہ سازی

سنادی رفع بدنامی کی باتین
کرون کب تک مین ناکامی کی باتین

شمیم یار پہنچا ناتوان تک
کہانتک بیدماغی کہہ کہانتک

قسم کہانا کہ وہ مطلب غلط ہے
غلط ہی سب غلط ہی سب غلط ہے

اجازت ہو تو پہر آؤن وطن مین
پہرون آوارہ کیون دشت و محن مین

یہہ کہتی کہتی جوش آہ و زاری
دم صبح دگر تک اشکباری

اسی غم مین ملول و شاد ہونا
اسی سودی مین ہنسنا اور رونا

اسی آزار سے بیمار رہنا
اسی اندوہ مین من مار رہنا

اسی اندیشہ سی آشفتہ احوال
اسی دلبستگی مین فارغ البال

خیال گفتگوی و ملین خاموش
سرو اماندگی غارتگر ہوش

بڑہا غش کا زمانہ رفتہ رفتہ
قریب مرگ پہنچا رفتہ رفتہ

ہوا اس بیخودی سے جب خبردار
کہ دیوانہ بکار خویش ہشیار

خیال آیا کہ یہان مرنیسی حاصل
عبث جی کی فدا کرنیسی حاصل

چلو اوس کوچیمین چلکر مرونین
علاج حسرت و حرمان کرونین

دم آخر ہو کچہ تاثیر شاید
کری وہ چارہ و تدبیر شاید

ہوا جان پر تو عیش جاودان ہے
موا تو یہہ اجل پیدا کہان ہے

غرض آزارنی کی رہنمائے
اوسی سوی وطن پہر موت لائی

جب آیا شہر مین وہ مچ گئی ہوم
اقارب کو ہوا یہہ حال معلوم

قلق سی پہر استقبال دوڑے
وہ گو بدحال تہی خوشحال دوڑے

ہمرہ آیا اون دشمنون نے
بجھائی آگ کب آتش زنون نے

وہ کوئی یار تک جانی نپایا
کہ سد راہ تھا جو کوئے آیا

رہا اوہام گو ناگونسی مانوس
کہ تھا ملحوظ اوسکا پاس ناموس

نہ دیکھی پیش جاتی گھر مین آیا
ٹھکانی ہرزہ گردی نی لگایا

تحمل ناتوانی سی گران تھا
کوئی دم کا گھری کا میہمان تھا

وطن مین وقفہ یہہ ہی کوئی دم تھا
کہ احرام سفر سوئی عدم تھا

نہ ٹھہری لب پہ ایکدم نیمجان حیف
کہان آیا تھا اور پہنچا کہان حیف

زبس اوس کوچی مین جانی نپایا
خیال سیر جنت دل مین آیا

اقارب آشنا حیران و گریان
تب و تاب الم سی سینہ بریان

فغان و آہ مرگ ناگہانے
تمام عمر و آغاز جوانے

نصیحت گر ہوی اب نعرہ زن ہائے
نہ پہنایا بخیہ سازون نی کفن ہائے

دی اوسنی جان کیسی حسرتون سے
کہ یہہ بیدرد روئی شدتون سی

اوٹھایا سر پہ گھر ہنگام فریاد
کیا جن دوستون نی خانہ برباد

غضب ہی بیکسی کیا کیا اثر تھی
کہ جو قاتل تھی وہ ہی نوحہ گر تھی

اونہون نی حیف لاش اوسکی دبائے
جنہون نی دوستی کی خاک اوڑائے

کرین کیون دفن وہ ظالم خدایا
جنہون نی خاک مین اوسکو ملایا

یہہ حالت دیکھکر عشق فسون ساز
سوا بار دگر ہنگامہ پرداز

کہانتک چشم پوشی غیرت آئی
نگاہ بیکسی سے حیرت آئی

گداز حسن سی تنگ آگیا بس
کہانتک درگذر گھبرا گیا بس

نچھوڑا اوس تغافل کیش کو بہی
کیا مظلوم ظلم اندیش کو بہی

نہ بیٹھا چین سی بن سر اوٹھائے
نہ آئی نیند بی فتنہ جگائے

کیا اوس پائیہ راحت کو بیتاب    دکہایا ہوش اوڑای سحر خواب

نہ خواب آگاہی اسرار تقدیر    کہ تہی خواب عدم ہی جسکی تعبیر

نظر آیا کہ باغ دلنشین ہے    اگر جنت تو فردوس برین ہے

ایک ایوان اوسمین رشک قصر شداد    مذہب اور مرصع تا بہ بنیاد

میسر کم کسیکو جو وہان فرش    کہ یون استبرق و سندس کہان فرش

جوان ایک جلوہ فرما شہ نشین مین    کہ یہہ جلوہ نہین روی زمین مین

کئی ہم بزم اوسکی وہ پریوش    سلیمان دیکہکر جسکو کری غش

یہہ طلعت کب کبہی دیکہی سنی تہی    وہی صورت جو حورونکی سنی تہی

ادای دلربائی ناز سب کے    ترحم پیشگی انداز سب کے

نظرسی بی حجابی پر عیان شرم    اوس افسردہ کی دلجوئی مین سرگرم

ولی وہ بد دماغ و روکشیدہ    گریبان تازہ دامن دریدہ

سکون محو جنون سامانی اوسمین    نہ وہ زندان پہ وہ زندانی اوسمین

پریشان حالت و بیتاب و مضطر    نگاہ شوق مائل جانب در

یہہ حالت دیکہہ یہہ محو تماشا    اوسی جانب کو دوڑی بی تحاشا

کہ ناگہہ پاسبان نی آن گہیرا    کہا فردوس مین کیا کام تیرا

جو رکہی اپنی دل تفتہ کو محروم    بجز دوزخ ٹہکانا اوسکا معلوم

یہہ سنکر وہ جوان مضطر آیا    کہ دیکہون رحم اوسکو کیونکر آیا

کہا روکا کسی جانا نہ ہی یہہ    مین ایک بندہ ہون صاحبخانہ ہی یہہ

نصیب اس باغ کی ای باغ خیر    کہ ایسی رشک حور آئی پی سیر

سمجہہ اس گلزمین کی سرفرازی    کہان یہہ بید باغ اور ہرزہ تازی

ہوا گستاخ آخر دولی سے    یہہ کہکر لگ گیا اوسکی گلی سے

کہ بس اب تو نہین کچھ بدگمانی ‎ ‎ یقین آیی وفا و جانفشانی
سحر چونکی تو دل بیتاب دیکھا ‎ ‎ بس انکھین کھل گئین وہ خواب دیکھا
چلی آئی تھی آنسو چشم تر مین ‎ ‎ کہ وہ ہی ماجرا تھا شب کا نظر مین
نہ بہلی طبع بہلای سی ہرگز ‎ ‎ نہ ٹھہری جان ٹھہرای سی ہرگز
ہوئی سرگرم استفسار احوال ‎ ‎ کہ ہی ضبط نفس سی جان پامال
گئی گھر اوسکی جسپر افترا تھا ‎ ‎ کہ تا معلوم ہو یہہ قصہ کیا تھا
ملی آپسمین جب وہ سحر پرداز ‎ ‎ ہوئی جادو بیانی سی فسون ساز
کہا اوسی کہ وہ شیدا کہان ہے ‎ ‎ تمہارا چاہنی والا کہان ہے
وہی شور محبت ابتلک ہی ‎ ‎ کہ ذوق تلخکامی بی نمک ہے
کہا اوسنی کہ لو اپنی خبر تم ‎ ‎ بنو نادان نہ اتنی جانکر تم
میری جان کل گھرائی ہی موا وہ ‎ ‎ تیری صدقی تیری قربان ہوا وہ
تیری غم مین گیا دنیا سی ناکام ‎ ‎ ہوئی مین مفت ایکعالم مین بدنام
تجھی معلوم ہی سب ابتدا سی ‎ ‎ جو کچھ اوسپر ہوئی تیری جفا سی
نہین دیکھی تھی اوسنی تیری تصویر ‎ ‎ نہین آئی تھی رنگ رخ مین تغیر
نہین محو تماشا بن گیا تھا ‎ ‎ نہین حیرت کا پتلا بن گیا تھا
کہا دلمین جو سنکر اوسنی افسوس ‎ ‎ کہ ایسا عاشق لو مرجای مایوس
چلی تربت پہ اوسکی جذب دلسی ‎ ‎ چلی کیا میش در وجا گل سے
کسی حیلہ سی اوسکو بھی لیا ساتھ ‎ ‎ کہ ساتھ آئی تو جانی کیا کیا ساتھ
ہوئی جب شمع تربت وہ دل افروز ‎ ‎ کہا یہہ کھینچکر ایک آہ جانسوز
کہ مجھ بن کسطرح آرام آیا ‎ ‎ یہہ کیا خواب عدم مین چین پایا
لپٹ کر گور سی رونی لگی بس ‎ ‎ وہ خاک تفتہ گل ہونی لگی بس

تلپھان ایسا دل مشتاق بی صبر
کہ شق اس زلزلی سی ہوگئی قبر

گلی سی لگ کی اوس آرام جان کے
نکالی حوصلی جان تلپھان کے

قیامت ہیہ ربط بر و دوش
کہا نسی جی اوٹھا شوق ہم آغوش

نصیب اوسکی حیات جاودانی
کری جو اسطرح سی جانفشانی

یہہ مرنا کا ہیکو جینی سی کم ہی
کہ خواب ناز یہہ خواب عدم ہی

نہین یہہ ماجرا ظالم فسانہ
نہین آگاہ ہی سارا زمانہ

سنو تو ایسی سو قصہ سناؤن
اگر باور نہو مرکر دکہاؤن

یہہ ہی بہتر کہ دلجوئی کرو تم
ہماری جان دینی پر مرو تم

نہین تو جذبۂ شوق ملاقات
خدا جانی کری کیا کیا مکافات

غضب ہی التفات داد بیداد
بہلا دونگا تغافل مین ہی یاد

دکہا دونگا تماشا چشم تر کا
رہا یون خشک کب دامن نظر کا

نہین یہہ بوالہوس کی عشقبازی
کہ اتنا ہاردی جی چارہ سازی

نہو ارمان دل آزاریکا میری
علاج آئی نہ عیاریکا میری

کہین جانی نہ دی کیا تاب و طاقت
ادب سنگ رہ شوق رفاقت

سراپا محو حیرت آئینہ وار
ترا مونہہ دیکھتی رہیجائی ناچار

وہ کیا سچ تو ہی ای نازنین ہے
کہ بس چلتا ہمارا ہی نہین ہے

نکالون زلف کا بل میری کیا تاب
کرون اس عقدہ کو حل میرے کیا تاب

وہ عاجز ہی مین عاجز تر ستمگر
ترحم کر ترحم کر ستمگر

کہانتک شوق وصلت مین مرون مین
نہین جی صبر کرتا کیا کرون مین

نہین جان ٹہرتی ٹہراؤن کیونکر
نہین دل مانتا سمجہاؤن کیونکر

کہانتک آرزوی ہمنشینی
رکہی وا ماندۂ خلوت گزینی

کہانتک سوز شوق ہمکناری
کری یون گرم جا برین ہماری

کہانتک اشتیاق بوسہ لب
فسون خوان فغان و جوش یارب

کہانتک پاس ہمخوابی جگاوی
پریشان خواب بیداری دکھاوے

کہانتک حسرت ذوق ملاقات
کہانتک تلخکامی ہی مکافات

کہانتک رشک دشمن یار جانی
کہانتک مہربان نامہربانی

کہانتک طول ایام جدائی
کہانتک عرض غم کی نارسائے

کہانتک سوز دل شمع شب تار
کہانتک بخت خفتہ چشم بیدار

کہانتک بیکسی فریادرس ہو
کہانتک سینہ مین دل خون ہوس ہو

کہانتک کچھ نہو تدبیر آرام
کہانتک چھوڑدون تقدیر پر کام

کہانتک مفت جی جای کہانتک
کہانتک کچھ نہ بن آئی کہانتک

حریف یاس ایکدم ہوا ہین
خبر لی جلد ہی ظالم موا ہین

نہین بچتا کہ جی پر ہی قیامت
رہی عاشق کشی تیری سلامت

الٰہی اب کہان طاقت فغانکے
قسم اوس کم سخن غنچہ دہانکی

نہین تاب و توان آہ شبگیر
دعای کردہ کی ہوجای تاثیر

وگرنہ حکم مرگ ناگہان کو
کہ سن لی نالہائی ناتوان کو

بنی ہی ہر طرح دم پر الٰہی
کہان یارای جوش دادخواہی

ادای آرزو کا کسمین حال اب
کرون عرض تمنا کیا مجال اب

الٰہی مومن اتنا ناتوان ہی
کہ ذکر اوس سنگدل کا بھی گران ہے

سخن رفت از توان خاموش گشتم
کشیدم نالہ و بیہوش گشتم

تمام شد مثنوی ششم

# اشعار مثنوی نا تمام

کہان ہی تو ای ساقی تیز ہوش ۔ کہ مانند می مجکو آیا ہی جوش

شراب سراسر ھدایت پلا ۔ کہین سی می تو بہ تاثیر لا

وہ می جسکی اہل ورع تشنہ کام ۔ وہ می جسکو زاہد نجانی حرام

وہ می فکر عقبی ہی جسکا خمار ۔ وہ می جسکے آلودہ پرہیزگار

وہ می جسکا مینا دل اتقیا ۔ وہ می جسکی دردی کش اہل ریا

وہ می جس سی روشن ہو یکبار دل ۔ وہ می جسکی بدمست ہشیار دل

وہ می جسکا ساقی لب مرسلین ۔ وہ می جو مزا دی دم واپسین

وہ می جسکی نکہت نسیم بہشت ۔ وہ می جسکی تلخی نعیم بہشت

وہ می جو غم نزع سی دی نجات ۔ وہ می جس مین تاثیر آبحیات

وہ می جسکی مدہوش اداب دان ۔ وہ می ہو وی زن جسکی تسبیح خوان

وہ می جسکے تر دامن اہل یقین ۔ وہ می داغ جسکی گل جیب دین

وہ می جسکے کلفت صفای سحر ۔ وہ می جسکے قلقل دعای سحر

وہ می نشہ جسکا حضور دوام ۔ وہ چشم اہل نظر جسکا جام

وہ می جسکی گردش قرار و ثبات ۔ وہ می جو ہی ہم دورہ اسم ذات

وہ می جسکی بوجان صاحبدلان ۔ وہ می جسکا رنگ آتش مقبلان

وہ می جو پی درد عیسے دوا ۔ وہ می جس سی محروم اہل ہوا

وہ می جس سے روح الامین کامیاب ۔ وہ می جسکو قدسی کہین آفتاب

وہ می جس سی سرشار جام فلک ۔ وہ می جس سے شیرین ہی کام ملک

وہ می جس سے مومن زبان تر کرین ۔ وہ می جس سے پرہیز کافر کرین

وہ مے جسکی ہو جبین تجلے طور
وہ مے جسکی کف مہر و مہ کا ظہور

وہ مے جسکے حد سے زیادہ صفت
وہ مے جسکو صوفی کہین معرفت

وہ مے جسکا خمخانہ عرش عظیم
وہ مے جسکا خمار رب کریم

شہ مسند کبریا و جلال
مہ بی زوال سپہر کمال

گل گلستان تنزہ نسیم
نسیم ریاض تقدس شمیم

بہار چمن زار بی رنگ و بو
تبسم دہ غنچۂ آرزو

ہیولی طرازندۂ جزو و کل
نگارندۂ صورت خار و گل

کہن باغ نخل وجوب و قدم
نوی بخش نخل وجود و عدم

چمن آفرین باغبان ہوس
مہین نخلبند خفا و ظہور

ہوای دل بی ہوا و ہوس
نفس پرور باد عیسی نفس

ادای شکر خندہ نو رنگ گل
قدافزای گلبن رخ افروز گل

طراوت فزای شمال و صبا
عقوبت ربای سموم و وبا

فرازندہ خیمہ آسمان
نوازندۂ زہرۂ نغمہ خوان

ردا باف برجیس روشن قیاس
قضا طیلسان و بحکم لباس

فروزندۂ مہر عالم فروز
مذہب نمای مہ تیرہ روز

کمربند بہرام شمشیر زن
صف آرا و جلاد لشکرشکن

مرصع نگار سریر فلک
قلمدان سپار و بیر فلک

فراشندہ پایہ گاہ احل
بنا افگن قصر جاہ زحل

تتق بند جلباب شبہای تار
خطاپوش ہر عاصی تیرہ کار

کدورت بر چادر ماہتاب
گویان در صبح زرین نقاب

نگہبان خمخانۂ بی ستون
بدور آور ساغر واژگون

لیا جسنی دوزخین گر تو نکو تھام — کیا جسنی صہبا کو ہم پر حرام
بشر کو دیا قدر تونسی وہ جوش — سبو ہی امانت تھا بار دوش
ہمین گو ملی خدمت احتساب — خرابات دشمن کو ر کہا خراب
کسیکو نہ ہم پر دیا اختیار — ہمین محتسب اور ہمین بادہ خوار
وہ جام محبت پلایا ہمین — کہ ہوش اپنی جانکا نہ آیا ہمین
اوسی می کی ہین شورشین ہر طرف — وگرنہ کہان خاک کو یہہ شرف
کہ ہوجان اہل فلک خاک رشک — می لعل سی سرخ تر رنگ اشک
جوان غرتون پر ہی ہون ہم خراب — توہی تیغ در رہ جہاد احتساب
وہ بہیجی بشیر و نذیر انبیا — کہ فردوس و دوزخ کو دکھلا دیا
نہ سوجہا کسی بی بصر کو تو کیا — کہا کور اہل نظر کو تو کیا
جو انصاف سی ایک ذرا کیجی غور — سزای پرستش نہین کوئی اور
یہہ کیا کفر ہی ای طلبکار غیر — کہ بندہ ہو اوسکا پرستار غیر
وہ راحم کہ لاتقنطو خود کہے — بی معذرت تا وسیلہ رہی
پذیرندہ توبہ جرم کوش — سیاہی نزدای رخ بادہ نوش
وفور ترحم سے وہ بی نیاز — کری عفو تا جرم عشق مجاز
وہ عالم کہ معلوم ہر بات اوسی — نیاز سخن بی اشارات اوسی
وہ قادر کہ گر چاہی اوسکا کرم — مٹادی ہیری دل سی عشق صنم
نہ قدرت نمائی سی یہہ ہی محال — کہ وہ بت کری آرزوی وصال
سوا اوسکی یہہ تو کسی سی نہو — جو وہ کرسکے سو کسی سے نہو
وہ حاکم کہ سب جسکی فرمان پذیر — عناصر ہی تا بہ چرخ اثیر
اجازت اگر ہو ابابیل کو — کری طعمہ ہر صاحب فیل کو

اگر حکم افلاک نمرود ہو
تو پشہ سی جون پشہ نابود ہو

اطاعت کی کیسی ہی قاطع دلیل
کہ زہ قوم موسی کو دی رود نیل

ہو فرعون کو آتش جانگداز
کہان آب کو اسقدر امتیاز

اشارت سی آتش وہ افسردہ ہو
کہ تشبیہہ سی لالہ پژمردہ ہو

یہہ کیا تاب منکر جو مانگی دلیل
کہ مشہور ہی ماجرای خلیل

جو سمجھین تو کیا دور کفار سی
کہ ہون آب دوزخ کی انگار سی

یہہ محکوم ابلیس جانین کہین
کہ آتش سزای پرستش نہین

نکلتا اگر اسکے طاعت سی کام
تو پروانہ جلکر نہوتا تمام

بنی امر سی اوسکی صرصر نسیم
اوڑا دی چمن کو برنگ شمیم

گلستان عالم کی یہہ خاک اوڑا دے
کہ جون گرد دل آہ غمناک اوڑا دے

ارم کو بنا دی بر لق و دق
کہ ہو رنگ گل جسکی دیکھی ہی فق

بجھا دی اگر مشعل ماہ کو
نچھیڑی چراغ ہوا خواہ کو

اگر محفل شہ سی لیجای نور
رہی شمع سہر دسی دور دور

اگر وہان سی فرمان آرام ہو
تو کیا دم کہ پھر قطع یکگام ہو

کبھی گر چلی جا تو یہہ ہم چلے
غرض اوسکی کہنی پہ ہر دم چلی

جو فرمان زمین کو ہو پھر فلق
الٹ دی ابھی آسمانکا طبق

کبھی گر نجیل چرخ کو میتہہ جاے
ہی فتنہ پہ کیا ذکر جو سر اوٹھاے

وہ رازق کہ دی نعمت رنگ رنگ
سزاوار ہر ذوق اور ہید رنگ

نہین اوسکی خوانسی کوہی تلخکام
وہی اشتہا بخشتی وہ ہی طعام

وہ کفران نعمت پہ دی بیحساب
محبونکو غم میکشون کو کباب

وہ ناصر کہ گر اوسکی امداد ہو
فغان سی میری چرخ برباد ہو

وہ حافظ کہ آتش سی خس کو بچای | تپ عشق سی بوالہوس کو بچائی
ڈبووی نہ تابوت موسی کو نیل | حق آگاہ مین سیل ہو سلسبیل
وہ عادل کہ دی لف کو پیچ و تاب | اگر جان عاشق کو ہو پیچ و تاب
نہ مسلم کا درگاہ مین اوسکی پاس | نہ کافر کو انصاف سی اوسکی یاس
نہ کی نی کریگا کسیکے طرف | وہ جسکی طرف حق اوسیکی طرف
وہ صانع کہ جسنی بنایا ہمین | نہ دیکھا تہا جو کچہ دکہایا ہمین
نہ ہم جو کہ بالا ہی عیوق مین | اوسی دست قدرت کی مخلوق ہین
اوسی ذات سی ہی وجود جہان | اگر وہ نہووی تو پہر ہم کہان
اوسی مہر کی تابش آبحیات | کہ ہی خضر ہر ذرہ کائنات
وہ بیچون اور ڈہنگ اوسیکی ہین سب | وہ بی رنگ اور رنگ اوسیکی ہین سب
ملایک مین ہی وہ نہ انسان مین | ولی اوسکا جلوہ ہی ہر شان مین
نہ نور مجرد وہ خلاق مہر | نہ عرش برین پر محیط سپہر
منزہ کم و کیف سی اوسکی ذات | مبرا تخیل سی اوسکی صفات
وہ عالم مین مانند لم جلوہ زن | کہ ثابت کرو تو ہی نفی سخن
کری جلوہ تو بہی نہ آئی نظر | رہی دلمین پر دل وہی بیخبر
کہان تاب آئینہ عرض صفت | کہ حیرت ہی معراج ہر معرفت
کمال سخن ہی خموشی یہان | دل افسردگی گرم جوشی یہان
عجب راہ ہی کوئی طاقت گداز | رکہین پاؤن یہان پہونک کر شعلہ تاز
نہ پیرو یہان گرم پا بی دلیل | کہ جلتی ہین بال و پر جبرئیل
بیان کیا ہو گو سر بسر جوش ہی | خرد بی خبر ہوش بیہوش ہی
کہی کون جز طعنہ یہان آفرین | زبان اور حمد زبان آفرین

کوئی ہرزہ تازیسی جاوی کہان | نہین گمرہی پیش جاتی یہان
کہ گر مدح کو رہنمائی نہو | تو دلسی زبان تک رسائی نہو
سراسیمہ پرواز کی جا نہین | یہہ اوج اوج عرش معلی نہین
خدایا کری کس زبانسی بیان | تراشکر یہہ بندہ بی زبان
کہ طعن سخن کی ملالت نہین | ادب دانیونسی خجالت نہین
نہین زرد رنگ رخ ابرو | زبان لال تہی بن ہوا سرخ رو
میری خاموشی قبلہ گاہ سخن | یہہ در کہہ حریم پناہ سخن
میری بی شعوری شعور آفرین | کہ مقصود دونو کا شوخی نہین
مگر اور مشکل بنی جان پر | کہ ہی شکر واجب ہر انسان پر
اگر اسکی پرسش ہو روز حساب | تو حیران ہون اسمین کہ پہر کیا جواب
مگر تو ہی اپنی عنایت کری | کہ اب خاموشی کی شکایت کری
ملی تیری دیوان قسمت سی سات | خموشی کو تعذیر مجکو نجات

پلا ساقیا جام کوثر مجھے | خراب شراب ہری کر مجھے
وہ ذوق آشنا لذت افزا شراب | کہ تسنیم ہو شرم سی جسکی آب
وہ می جو کری لوث عصیانکو دور | کہی جسکو خالق شراب طہور
وہ می جسکی حور و ملک تشنہ کام | وہ می جو سوا احمدیکی حرام
وہ می جسکا صہبا و خم حوض و نہر | وہ می جو پئی تشنہ کامی ہی زہر
وہ می جسکے تیزی دم ذوالفقار | علی سرخوش نشئہ بی خمار
وہ می مشتری جسکی ہین می فروش | وہ می جسکا صدیق سا خم بدوش
وہ می جسکا خود رفتہ پیر ہدی | صراحی و مینا کی گردن عصا

وہ مے جسکے قلقل ندای صلواۃ
سجود صراحی ادای صلواۃ

وہ مے جسکے موج صفا نشین
وہ مے جسکی مستی مین لغزش نہین

وہ مے جسکا میکش نہ گمراہ ہو
وہ مے جس سے کیا کیا دل آگاہ ہو

بجھی اوس سے گر تشنہ کامی مرے
مغنی ہو شیرین کلامی مرے

خراب شراب سخن ہو قبول
کہ نون میفروش ثنای رسول

محمد سزای ستایشگری
مدیح آفرین جسکی پیغمبری

دل ساکنان سپہر برین
سر انبیا سید المرسلین

وہ امی و لی نقشبند علوم
کلام اوسکی سب دلپسند علوم

یہ کیسی فنون اوسکو حاصل ہوے
کہ ساری صحف نقش باطل ہوے

اسی بات پر حجت اتمام ہی
کہ جو بات ہی وحی و الہام ہی

عجب بات ہی اوسکی نام خدا
کہ بعضی سخن ہین کلام خدا

کہان ایسا علامۂ روزگار
کہ حکم کواکب ہو تقویم پار

اوسی ابر کی ہین درافشانیان
کہ یون آب ہو علم یونانیان

نہین عقل اول کو بہی یہ کمال
اوسی کو ہی معلوم آخر کا حال

وہی شافع خلق روز جزا
اوسیکی گذارش پہ عفو و سزا

نکوخواہ ساری امم کا وہی
وسیلہ نجات و کرم کا وہی

وہی ساقی کوثر و سلسبیل
وہی آبرو بخش عبد ذلیل

اوسیکی مقلد کو جنت مین راہ
اوسیکی ضراعت پہ عفو گناہ

اوسیکی اطاعت کا سارا حساب
محب پر عنایت عدو پر عذاب

نکیجے اگر حسب شرع رسول
خدا کی ہی طاعت نہو وی قبول

یہ کیا منزلت ہی ہی عز و شان
کہ ہی خاک پامال اوج ہفت آسمان

یہہ کیا جسم خاکی کی معراج ہی — کہ نقش قدم عرش کا تاج ہی

کری یہانکی پرواز کی گر کمین — تو اوڑ جاہی دنیا سی روح الامین

کوئی مرتبہ اس سی اعلی نہو — یہہ رتبہ ہوا ہی کسیکا نہو

ثبوت اوج یہہ حق کی اظہار سے — نہین کام چلتا کچہ انکار سی

جو کہتی ہین خرق فلک ہی محال — یہی ہی دلیل حضیض خیال

سمجھنے کی ہی بات ای نکتہ دان — ہوا خلق جسکی لئی آسمان

ہوا خرق اوسکی لئی پھر اگر — تو کیا دور ہی گفتگو مختصر

کہان نکتہ چین مین دم جنگ ہی — کہان بحث کا دایرہ تنگ ہی

بس ای تیرہ باطن نہ انکار کر — کہ برہان ساطع ہی شق القمر

سمجھہ مین جو آوی وہ اعجاز کیا — خیالات وسواس پرداز کیا

گیا ہی کدھر فلسفی کا خیال — کہان فکر ناقص کہان یہ کمال

تیری عقل کیا ای ظلوم جہول — کہ حیران ہین یہان سب نفوس و عقول

فلک سی نہو حصر اوسکی صفات — زیادہ ثوابت سی ہین معجزات

صعود اوسکا گو مرکز خاک ہی — پہ برتر بلندی مین افلاک ہی

جو وہ اوج ہو جلوہ گر پہر کہان — ستارونکی تاب آسمانونکی شان

یہہ تابش مین انجم کا پایہ نہین — کہ انکی ہی ظل اوسکی سایہ نہین

کدورت کہان جسم اطہر ہی وہ — کہ نور مجرد کا مظہر ہے وہ

نہونی مین سایہ کی کیا بات ہے — یہہ ادراک فخر کرامات ہی

نہین یہہ پذیرا ای طبع سلیم — کہ حکمت سی خالی ہو فعل حکیم

تکاپوئی اندیشہ چرخ تاز — رہی پائی بند طریق مجاز

حقیقت کھلی کچہ نہ اس بات کی — عبث سعی مین صرف اوقات کی

مگر جب خدا سے کی التجا — تو ہاتف نے پیر خرد سے کہا
کہ اے نکتہ سنج سراپا شعور — نہ ہوتا تہا سایہ کا اوسکے ضرور
رہی تا شریرون کو بیم اجل — نظام جہان مین نہ آئے خلل
اگر وہ سبب خلق افلاک کا — تو سایہ بہی باعث ہے افلاک کا
اگر ذات وجہ وجود امم — تو سایہ سے آباد ملک عدم
کیا عقل کل سے فلک نے سوال — کہ اے مصدر گونہ گونہ کمال
محمد کے سایہ نہین کیا سبب — کہا اوسنے مت پوچہہ اسکا سبب
نہین راز یہہ قابل اظہار ہے — کہ اصرار ہین حفظ اسرار کی
ہوا جبکہ بہر ہدایت ضرور — کہ ہو جلوہ فرما زمین پر وہ نور
گوارا نہ تہا بسکہ ہونا جدا — رہا سایہ حاضر حضور خدا
یہہ ہے رسم تجکو نہین کیا خبر — کہ رکہہ چہوڑتے ہین زبان سفر
مصور سے کہنچوا کے تصویر یار — برای سکون دل بیقرار
میری دلکی پوچہو تو ہے بات اور — یہہ فکر اور سب کی خیالات اور
غلط یہہ کہان ذہن کا کام ہے — جو انصاف کیجے تو الہام ہے
زبس سایہ تہا ہم شمار گناہ — نہ حاصل ہوا قرب عصمت پناہ
عجب تشنہ کامونکو طاری ہوا — انامل سے جب چشمہ جاری ہوا
نہ سمجھے یہ مضمون جوش ہم — کہ بحر کرم ہے وہ دست کرم
کہون کسطرح اوسکو یوسف جمال — کہان ماہ کنعان مین ایسا کمال
کہان اوسکے عشاق صاحب مذاق — کہان شورش لذت اشتیاق
نمک ذوق بخش جراحت کہان — صباحت کہان اور ملاحت کہان
بہت فرق ہے بلکہ بالکل جدا — حبیب زلیخا حبیب خدا

حضور اوسکی طلعت کی بی آب و تاب ہی چراغ سحر سی کہین آفتاب

یہہ ایما ہی اعجاز شق القمر کہ کٹتی ہین مہر و اوسی دیکہکر

یہانتک تو حسن اوسکا مشہور ہی ہوس مین ملاقات کی حور ہی

وہ مستاصل بیخ کفر و عناد کہ جسکی چہری تیغ وقت جہاد

دم قتل کفار قہر خدا ستمگار و خونخوار بہر خدا

زبان آورش مس سخت چالاک و چست شکست بتانمین نگاپو درست

قضا کی نظر سوی ایما رہی اجل پر غضب کار فرما رہی

عجب احتساب اوسکا اعجاز جوش خرابات افتادہ جون بادہ کوش

نگہبان صد گونہ اسرار دل کہ خواب جون بخت بیدار دل

نہ ثبت فقط قول جن و بشر گواہ نبوت شجر تا حجر

مطاع جہان و مطیع الہ سرافراز عبد جہان بادشاہ

بہار ازل خاتم المرسلین گل اولین و بر آخرین

کرون کسطرح مین شمار صفات کہ ممکن نہین انحصار صفات

یہہ مشکل گرہ کہولی بیدست کیا مین کیا اور مری فطرت پست کیا

کہان مین کہان مدح خیر الانام علیہ الصلواۃ و علیہ السلام

درود خدا وقف اصحاب و آل ہوئی ختم جن پر جہانکی کمال

خصوصا ہیمن پیروان رسول کہ چارون ہین ارکان کاخ قبول

خصوصا ایمہ کہ ہین پیشوا ہدایت نگاہ و طریقت نما

خصوصا شہیدان خونین کفن گل اندام و گلفام و گل پیرہن

پلا ساقیا آب آتش اثر کہ جل جای گرمی سی دامان تر

صراحی نمط اشکباری کرون تہ دل سی فریاد و زاری کرون

بنی قصر میخانہ بیت الحرام	کرون دور مستانہ مانند جام
مین دل کہولکر بلبلاؤن ذرا	مین رو رو کی طوفان وہ کہاؤن ذرا
نہ رو کون دل و جان غمدیدہ کو	جگاؤن اثر ہای خوابیدہ کو
کری خاک تیری دعای سحر	ملی خاکمین سب صفائی سحر
فلک رس ہو غوغا مناجات کا	کرون التماس اپنی حاجات کا
الہی مجہی دل وہی اور دلکو داغ	جلی صبح محشر تلک یہہ چراغ
رہی شعلہ زن آتش دلفروز	کری گرم جوشی تپ سینہ سوز
میری چشم دریا بہاتی رہی	میری اگ عالم جلاتی رہی
میری حسرتین جین لینی نہ دین	میری حسرتین جان دینی نہ دین
ٹہرنی نہ دی ایکجا اضطرار	رکہی جانکو بیطاقتی بی قرار
میری دلکو تسکین نہ آئی کہین	میری بیقراری بجای کہین
فلق سی میرا زخم ناسور ہو	مئی لالہ گون زور انگور ہو
میرا لولہ خون تراوی کری	نہانی خلش سینہ کاوی کری
جو دم لی فغان کو ملامت کرون	رکی دم تو کیا کیا قیامت کرون
دکہای فری مجکو شور جنون	پری طلعتون کا نظارہ کرون
اوڑائین میری خاک رسوائیان	رہی سر پہ جوش تماشائیان
بناؤن مین بازیچہ اس حال کو	ہو شنبہ بہی اوپنہ اطفال کو
میری پند کو مجہی فرصتی رہین	لحاظ لگد کوب کرتے رہین
سلاسل پہ زور آزماتا رہون	سدا بیڑیان مین توڑاتا رہون
گرفتار ہر بند آفات مین	کہی طوق گردن مین کہہ ہاتہ مین
گرین سر پٹکنی سے دیوار و در	بنا کر رہون قید خانی کو گہر

نہ الجھی کبھی خار دامانکی ساتھہ
جگر چاک ہووی گریبانکی ساتھہ

کبھی ہرزہ گردی ٹھکانی لگی
کسی شوخ کو رحم آنی لگی

رہین مرکی بہی وحشتین برقرار
قیامت کو اوٹھون تو دیوانہ وار

یونہین سوی جیب و کفن ہاتہہ جایے
مری ہرزہ گردی مری ساتہہ جاے

کری دفن اتنا نہووی کوئی
مری بیکسی کو نہ رووی کوئی

پی گور پاؤن نہ پہیلاؤن مین
کسی دشت مین مرکی رہجاؤن مین

جو نہلائی تو سیل دریا مجہی
کفن دی تو دامان صحرا مجہی

جنازہ اوٹہای تو روز نشور
کسی دوش کا بار ہون کیا ضرور

نچہوڑین میرا ساتہہ شبہای تار
لئی جاؤن یہہ تیرگے تا مزار

سدا جانکنی مین گذرتی رہی
مری زندگی مجہہ پہ مرتی رہی

مری مونہہ پہ سرخی نہ جہلکی کبہو
نہون زرد رنگوںین مین زرد رو

ہوادار افغان ہو باد سحر
ہنسی زخم گل پر شگاف جگر

گذر جائی خوش زندگی غمکی ساتہہ
رہی آہ و نالہ میری دم کی ساتہہ

مری آس حرمان بندھا یا کری
تمنا کی حسرت نہ آیا کری

مصیبت مین جان بلاکش رہے
دل و جذب دلمین کشاکش رہی

کری سختیان سنگ کہسار غم
مجہی سر اوٹھانی نہ دی بار غم

دوا سی اثر کو علاقہ نہو
کبھی درد دل سی افاقہ نہو

رکہی سخت بیطاقتی مضمحل
نچہوڑی ذرا مجہہ مین جان ضعف دل

دبا سی مجہی ناتوانی میری
نہ کام آئی کچہہ سخت جانی میری

کہجایا کرون ناخن غمسی دل
تہلکتا رہی دست ماتم سی دل

نہ تاب طپش ہو تو آرام آئی
دم آخرین فکر انجام آئی

لب زخم سی خون ٹپکتا رہی
نمک شور الفت چھڑکتا رہی

بھری ساغر چشم تلخاب دل
پلائی مئی ناب خوناب دل

نشی مین محبت کی سرشار ہون
خراب نگہہ ہائی خمار ہون

فغان ہی مرا شور رندانہ وش
یہی بیخودی بس کہ آجائی غش

لگی جیب پر اسپر ہی کیا کیا کہون
رہی جیب تک دم بلکتا رہون

قلق سی سدا تلملایا کرون
سنی کون پر بلبلایا کرون

رکھی گرم افغان امید اثر
رہین اجابت دعائی سحر

جہان مین مری عشق کی دہوم ہو
یہانتک کہ دلبر کو معلوم ہو

مرا نام بدنام کیا کیا نہو
جہان سنئی میرا ہی افسانہ ہو

ہر ایک کوچہ مین غل مچاتا پہرون
مین خود خاک اپنی اوڑاتا پہرون

جو چھیڑی کوئی تو قیامت کرون
ملامت کرون کو ملامت کرون

سدا اہل تدبیر سی جنگ ہو
اودہر کف مین ٹھیکری ادہر سنگ ہو

مری وا ایسی بینوائی کری
مری گمرہی رہنمائی کری

رہون ہرزہ گرد بیابان شوق
سر خار پامال جولان شوق

بجز پیروی دم نہ لین آبلے
کف پا سی آنکھین ملین آبلی

ہوائی طپیدن اوڑائی مجھی
مری بی پری پر لگائی مجھی

مرادم بہرین مضطرب زاریان
مری نام پر جان دین خواریان

مین دیوانہ و دل فرہت شعار
مین ناکام و سرگرمئی کاروبار

پہرون اپنی احوال مین شاد شاد
ہو یاس آرزو نامرادی مراد

نگہہ ہای حسرت سی دیکھون جدہر
وہ روویں مری حال کو دیکھکر

کرون گر مین بدطالعی کا گلہ
کسیکو نہو سننی کا حوصلہ

قلق سی میری سب یہہ بیتاب ہون      کہ بیگانی مانند احباب ہون

ترحم سی ہر پیرہن ہو قبا      ملین مجہسی اغیار جون اقربا

یہہ وہ غیر جنکی نہین دلمین چاہ      نہ وہ غیر جو اوسمین رکہتی ہین راہ

یہہ وہ اقربا جو ہین بیگانہ وار      نہ وہ اقربا جو ہین اوسپر نثار

ستمگر ہی سمجہا مین اوس شوخ کو      ذرا راہ پر لائین اوس شوخ کو

کری میری تدبیر بیچار گے      زمانہ بدل جای یکبار گے

مرا دور آجای تو سیر ہو      کہ یا مال جان و دل غیر ہو

مری بن ملی اوس سی ٹہرا نجای      مری پاس آئی تو گہبرا نجای

نہ لی پہر مری گہر سی جانیکا نام      چلی مری کہنی پہ وہ خوشخرام

نہ ہو صبر پہر بیقراری کو دیکہہ      کری دل سی جان نثاری کو دیکہہ

نہ پہیم یہہ جور و جفا ہو سکی      نہ یون امتحان وفا ہو سکی

مری حالت زار دیکہی نجای      مری چشم خونبار دیکہی نجای

جو نیل تمنا مین تاخیر ہو      مکافات حسرت کی تدبیر ہو

شب و روز ہون گردشین جام کے      تلافی کری رفتہ ایام کے

پلای مجہی اپنی جہوٹی شراب      کری ایسے ناکام کو کامیاب

ہنسو نمین رولای رقیبون کو وہ      مری طرح روئی نصیبون کو وہ

نہ پروا کہ ہی موہنہ دکہانا کبہی      ترستی رہین دیکہنی کو سبہی

شرارت کری آتش افروزیان      جلانیکو ہون مری دلسوزیان

مری ہر طرح جان نوازی کری      بلاسی کوئی پہر جئی یا مری

نہو تنگ گر ہینچ ڈالا کرون      نہ ملنی کا بدلا نکالا کرون

مدام دلبری دلستانی کری      عنایت کری مہربانی کری

کبھی مجھسی ہرگز کنارا نہو — نہو بوالہوس کا گذارا نہو

لگی جی نہ میری مکانکی سوا — نہ ٹھہری کہین جان یہانکی سوا

مزا میری ہی ساتھہ کہانیمین اٹھے — اگریون نعیم جنان ہو بہاے

لگی ذکر کیا ہی پلک سی پلک — نہو میری بازو پہ سر جب تلک

میری پاس آلیٹی جون شام آئی — میری ساتھہ سوئیمین آرام آئی

شکر ریز رغبت مذاق طلب — ملائی ہی رکھی میری لب سی لب

جو اونہون تو اونہہ جائی وہ پاس سے — نہ پھرنی دی گرد اپنی وسواس سے

محبت مین بہی جان دینی نہ دی — بلائین اگر لون تو لینی نہ دی

کری معتمد ساتھہ جاؤن جہان — نہ بس امتحان بہی ہی بدگمان

مین قابو مین تو بہی وہ بی اختیار — وفا پر وفا کا نہو اعتبار

رکھی مجکو جیسا مین اوسکو عزیز — نہ معشوق و عاشق مین ہو کچہ تمیز

مہیا ہون عشرت کی سامان سب — نکالی میری دلکی ارمان سب

بس اب چپ کہ **مومن** دعا ہو چکے — بہت زاری و التجا ہو چکے

ہر ایک شعر مین جلوہ گر ہی قبول — تضرع سی بعد اثر کیا حصول

دل سامعین محو تاثیر ہے — دعا ہی کہ افسون تسخیر ہے

مبارک وصال تمنای وصل

تجلی مہ و روی شبہای وصل

## مثنوی مضمون جہاد

پلا مجکو ساقی شراب طہور — کہ اعضا شکن ہی خمار فجور

کوی جرعہ دی مین فدا جام کا — کہ آجای بس نشہ اسلام کا

برنگ می ایمان کو آجای جوش — نہ اپنا رہی اور نہ دنیا کا ہوش

عناد نہفتہ کو ظاہر کرون — دم تیغ سی قتل کافر کرون

بی تشنہ کامی سبو در سبو — پیون شوق سی ملحدونکا لہو

یہی ابتو کچہ آگیا ہی خیال — کہ گردن کشونکو کرون پایمال

بہت کوشش و جان نثاری کرون — کہ شرع پیمبر کو جاری کرون

دکہادون بس انجام الحاد کا — نچہوڑون کہین نام الحاد کا

نکیونکر ہون اس کام مین ناشکیب — ظہور امام زمان ہی قریب

وہ خضر طریق رسول خدا — کہ جو پیرو اوسکا ہی سو پیشوا

وہ نور مجسم وہ ظل الہ — کہ سایہ سی جسکی خجل مہر و ماہ

زہی سید احمد قبول خدا — سر آستان رسول خدا

نکو گوہری کا نپوچہو شرف — علی و حسین و حسن کا خلف

رہی حشر تک زندہ وہ نیک ذات — ہی کفار کی موت اوسکی حیات

خدا نی مجاہد بنایا اوسے — سر قتل کفار آیا اوسے

دم اوس دست و بازو پہ دیوی اجل — لب تیغ کی بوسی لیوی اجل

جلو مین ہمیشہ دوان ہو ظفر — رکاب اوسکی پکڑی روان ہو ظفر

کہون کیا لوا ای امامت کا اوج — کہ ہین غوث و ابدال سب اہل فوج

خبردار ہو جاو ای اہل دل — کہ رحمت برستی ہی اب متصل

ہوا مجتمع لشکر اسلام کا — اگر ہو سکے وقت ہی کام کا

ضرور ایسی مجمع مین ہو ناشریک — کہ خوش تمسی ہو وحدہ لاشریک

جو داخل سپاہ خدا مین ہوا — فدا جی سی راہ خدا مین ہوا

حبیب حبیب خداوند ہی — خداوند اوس سی رضامند ہی

امام زمانہ کی یاری کرو — خدا کی لئی جان نثاری کرو
سمجھ لو جو کچھ بھی ہی تمکو تمیز — نہ جان آفرین سی کرو جان عزیز
کسیکو نہین ہی اجل کے خبر — کہ آجای بیٹھی ہوئی اپنے گھر
تو مقدور کسکا کہ آنے نہ دی — تن خستہ سی جانکو جانی نہ دی
تو بہتر یہی ہی کہ جان کام آئی — پس مرگ تربت مین آرام آئی
قیامت کو اوٹھو تو تم بامراد — لب الحمد گو اور دل شاد شاد
عجب وقت ہی یہہ جو ہمت کرو — حیات ابد ہی گر اس دم مرو
جو ہی عمر باقی تو غازی ہو تم — سزاوار گردن فرازی ہو تم
یہہ ملک جہان ہی تمہاری لئے — نعیم جنان ہی تمہاری لئے
شراکت یہانکی ہی طالع کا اوج — کہ ایسا امام اور ایسی ہی فوج
سعادت یہی جو جانفشانی کری — یہان اور وہان کامرانی کری
الہی مجھی بھی شہادت نصیب — یہہ افضل سی افضل عبادت نصیب
الہی اگرچہ ہون مین تیرہ کار — پہ تیری کرم کا ہون امیدوار
تو اپنی عنایت سی توفیق دی — عروج شہید اور صدیق دی
کرم کر نکال اب یہانسی مجھے — ملادی امام زمان سی مجھے
یہہ دعوت ہو مقبول درگاہ مین — مری جان فدا ہو تیری راہ مین

مین گنج شہیدان مین مسرور ہون
اسی فوج کی ساتھہ محشور ہون

## خاتمہ

سپاس و منت مر خدای را جل شانہ و عز اسمہ کہ سخن بر زبان آفریدہ و گوش را

ازان بهره ورساخت وابر را گهر افشانی آموخت وصدف را بدان آبستنی گردانیده بی بضاعتان را از گرانمایگان قدری فزونتر نواخت وعارض معنی را فروغ مهر جهانتاب داد ونقاب الفاظ بران بازکشید وجمال مطلق را از بند مستوری بدر آورد وپردهٔ بیگانگی درمیان انداخت یعنی فرقی نازک درمیانه محرم ونامحرم نهاد

هرکس نشناسندهٔ رازست وگرنه  اینها همه رازست که معلوم عوام است

ودرود نامحدود بر روح مقدس سید الفصحا وراس البلغا خواجه عالم وعالمیان سیدنا ومولانا ونبینا حضرت احمد مجتبی محمد مصطفی صلی الله علیه وآله وصحبه وسلم که بدولت گفتار بلاغت آثارش سخن بپایه اعجاز رسید وبتاثیر کلام معجز نظامش کاریکه از خنجر وسنان برنیاید از زبان برآمد نطق را انمایه شرف وامتیاز حاصل شد که ملایکه از بهر ادراک این فضیلت از لباس ملکی درزی انسانی فرود آمدند ولسان عربی را مرتبی درجهانی بهم رسید که لغت ناشناسان تازی زبان را شایستهٔ خطاب گویائی ندانسته ملقب بعجم ساختند

حق جلوه گر ز طرز بیان محمدست  آری کلام حق بزبان محمدست

امابعد بندهٔ هیچ میرز محمد ابن عبدالرحمان خلف میر حسین تسکین غفر الله لهما سیاتهما وتجاوز عن خطیاتهما بخدمت نکته سنجان دقیقه گزین وادا پرستان سخن آفرین التماس میدارد که این گلکدهٔ معانی وگنج طلسم وجدانی وشیره خانهٔ روحانی نسخه سحر حلال ومرقع تماثیل خیال وبیت الشرف مهر کمال صفحهٔ عروس مضامین غرا وروضهٔ ریاحین اشعار مطرا مصداق ان من البیان لسحرا ناسخ زبر اولین ودستور العمل آخرین مجموعهٔ افکار نوائین یعنی دیوان بلاغت آگین که بهین نتیجه ایست از نتایج طبع بلند ونفائس فکر ارجمند متقن قواعد سخنوری وسخندانی ومروج احکام نکته سنجی ونکته رانی غواص قلزم تحقیق وشناور دریای تدقیق نبض شناس سخن ومزاجدان گفتار عروج کوکب فن وفروغ مطالع اشعار

نازک خیال ژرف نگاه والا اندیشه بلند نظر رنگین بیان ادا فهم دقت آفرین معنی
پرور سقراط وقت بقراط زمان فلاطون عصر جالینوس دوران استادی و مولای
حکیم غفران مآب مومن خان متخلص بمومن سلکه الله تعالی بحبوحة الجنان ابدالآبدین
وافاض علیه من شآبیب الرحمة والرضوان فی اعلی علیین بسکه وارستگی و آزادگی
لازم طبیعت خان مبرور بود ازین رو بتالیف و ترتیب کلام خویش چه ریخته و
چه فارسی سری نداشتند مدتها در زمان حیات ایشان از حلیه انتظام معطل و از
پیرایهٔ ترتیب معری بود عاقبت چون تشنگی طلب ارباب ذوق بغایت رسید و غوغای
خریداران از حد درگذشت جناب مستطاب نواب عالی درجات قدسی صفات
محمد مصطفی خان بهادر مدظله العالی بجمع و تدوینش همت عالی مصروف داشتند و
در فراهم آوردن اصناف کلام ریخته حضرت مصنف دقیقه از دقایق فرو نگذاشتند
اما از انجا که هنوز آن قلزم فیض در روانی و آن ابر رحمت در گهرافشانی بود کلام بلاغت
نظامش آناً فاناً متزاید و متضاعف و یوماً فیوماً متکاثر و متواتر میشد تا آنکه بدر کمال
از زمان خسوف فراپیش آمد و آفتاب هنر نزدیک لب بام رسید یعنی جناب خان ممدوح
را مرض الموت درگرفت و آثار مرگ از آغاز مرض بر ناصیه حال ایشان آشکار گشت
چون آن روان فرسا زحمت قدری دیر کشید بندهٔ کمینه که از بدو صبا تا آخر عمر
حضرت سابق الوصف در کنار عاطفت ایشان منظور نظر تربیت مانده و باوجود
نسبت برادرزادگی علاقه پسرخواندگی با آنجناب هم داشت [illegible] وقت را که فی الحقیقه
فرصت پروانه محفل در آخر شب و فرصت مرغ چمن در آمد مهر پیش نبود غنیمت
شمردم و نسخه که بجهد بلیغ و سعی موفور مطابق مجموعه فراهم آورده نواب معلی القاب
است از غزلیات و رباعیات و مخمسات و مثنویات و افراد دیگر که بعد از ترتیب
اولین از صفحه اندیشه بر لوح بیان ریخته بود بقلم خود نگاشته بودم از اول تا آخر بامید

تصحیح وتقریر نہج ترتیب خویش بپیشگاه مصنف علیه الرحمة برخواندم چنانچه پاره
را بزیور اصلاح وحلیه تهذیب اراستند وپاره بحال خود گذاشتند وسه روز در
وفات ایشان باقیمانده بود که دیوان تشریف تمامی دربرکشید واین مصرعه از زبان
حال خان مغفور تراوش یافت ع حوالت باخدا کردیم ورفتیم ٭ اکنون
بجزم ویقین میتوانم گفت که بعد این تدوین وترتیبے که مرة بعد اولی وثانیا بعد اخرے
بر روی کار آمده هرکه بیرون ازین سفینه بیتی از ابیات یا فردی از افراد از نتایج
فکر صاحب دیوان نشان دهد باید دانست که الحاقی بیش نیست یا خود از کلام اوست
یا مطروح ومنسوخ سخن کوتاه کتابی است عدیم النظیر ونسخه ایست فقید البدل حروفش
دلنشین ومعانیش نوآئین انچه در گفتار میر ومیرزا جسته جسته توان یافت اینجا
بسته دسته میتوان دید منصفی باید صاحب ذوق وماهر فن تا وا رسد که سخنور شاعری
نکرده است بلکه ساحری کرده پایه سخنش چندانکه کاوی بالاتر یابی قدر گفتارش خیزد انکه
سنجی گران تر بینی شعر را بدینجا کرسانیده وریخته را این مرتبه که بخشیده کتاب نیست
گوهر نایاب است دیوان نیست انتخاب است ٭ ز فرق تا قدمش هر کجا که می نگرم
کرشمه دامن دل میکشد که جا اینجاست ٭ دستنا دران سخن را فرده باد که دیوان مومن
حلیه انطباع پوشید وجنسی گران ارز که جان گرامی بیعانگی ان نتواند کرد چون ماه کنعان
در بازار مصر بهیچ می ارزد خرفی چند بیارند وبضاعتی باخود برند وبختی
بدین نشن بپردازند وصحایف پیشینیان را از دست بنهند ازدهان اهل نظر وقت وداع
دل ودین است یوسف بخرید آمده در قافله ما فقط والحمد لله
اولا واخرا وظاهرا وباطنا والصلوة والسلام
علی خیر خلقه سیدنا محمد واله وصحبه اجمعین
تمام شد

## تقریظ چکیدهٔ قلم شاعر بے بدیل و سهیم شکر سلیم منشی انوار حسین تسلیم

حمد خالق لوح و قلم و نعت خواجهٔ شفیع الامم و منقبت آل اکرم و محمدت اصحاب معظم بیدا میست بی پایان
و دامانیست بیکران چالش کنان فسحت آباد خیال گام ازین راه برگردانیده اند آشنایان بحر و خار اندیشه
طیلسان نیدا از دوش برکشیده اگر کور ره کور شتابد غیر از ضحکه هیچ ثمره نیابد بلی هیچو منی که محض هیوانی
باشد و مطلق بی استعداد و غشاوهٔ عونت بر دو دیده تند و نتواند الهی نابینا یانه گنگ گنبد باشد که سرزیر و
بالا باشد. و گروه اطفال صحبت حجتکک ن بر قفا نان اگر در پرده مدح و نعمت که عین شکر رازق مطلق ست زمزمه
آرا به ترنم نماید مقام شناس از مجاز راه بر او حقیقت خواهند برد و از دائرهٔ صورت و ناموس معنی خو به آهنگ
آری اقا ازو در تعریف باشد و سزاوار توصیف چنانکه کاشف دقائق مروت و واقف حقائق فتوت عنوان
صحیفهٔ قدردانی و دیباچهٔ جرائد مهربانی محبت کیش الفت اندیش آب و رنگ شگفته روئی شمع انجمن دلجوئی
رفیق پرور گرم گستر آسمان زمین مهرپروری نردبان بام دل بدست آوری منصف مزاج عذر نیوش
عطا پاش خطا پوش ملجای مردم نزدیک و دور جناب منشی نولکشور صاحب مالک مطبع اوده اخبار که کارنامه
بر نیسان اکمی سب از بحر عطایش و حکایت حاتم مقدمه ایست از دفتر سخایش همت بمرتبهٔ غایت
ست که در نقصان خود فائده دیگران سود و سودا نپندارند و حوصله بدرجهٔ نهایت ست که در رنج خود راحت
با کام مطبع نظر کیمیا اثر دارند متفضل انیو بسیار بخش رونق و ترقی کارست و هر وقت بهر کاکین کتب گرمی
بازار کتب مطبوعه را از منزلت بها انداخته برگ خود و لعل را کم میز از خذف [illegible] ساخته در هر کارخانه
مطبع کتابهای نادر الوجود زیر تجویز طبع ست و در طبع آن خیال تمتع بر داشتن خاص و عام مقصود بالطبع مدح
ممدوح از حد بیان متجاوز ست که دست و زبان تحریر و تقریر آن عاجز هم پیگان تخم کاوش در کشند سینه
میکارند و با بخت بی سرمایهٔ خویش بخت آویزش زانو را ستون جبین کرده اند و جا در مشک بسواد آورده ادیم
شیوه دلدار بیا انیست و لب لباب افسانهٔ ام خین ست که بر جوش غریزان علامهٔ عصر و شهرهٔ آفاق مسعود
شیوازبانان عجم و عراق نیروی بهادران عرصهٔ تحریر بازوی دلاوران معرکهٔ تحریر بنیر مشته فصاحت بلبل

بوستان بلاغت ناخدای سفینهٔ سلاست تاجدار قلمرو متانت ناظم صاحب کمال نادر عدیم المثال مقنن قوانین
اردوی معلا در ایجاد فن سخن یکتا و بیهمتا فخر المتقدمین صاحب زبان شیوا بیان حکیم مومن خان که رحمت
خدا بروح پاکش باد و داخل مدینهٔ منوره خاکش کلیات کرامت آیات آن عنوان پناه مغفرت دستگاه را
لی نزهت در مطبع کانپور طبع فرمودند و بلکه عوض حق تالیف در مطبع شوق آمان زر نقد پیش نمودند من کجا و کجا
تعریف دیوانش من کجا و کجا ستودگی زبانش شنیدنش حیرت تلاش و درست نشست الفاظ سبحان الله
نازکی مضمون واه واه زور قوت سخن عیدی و شور طاقت فن شنیدنی ساحری در پردهٔ شاعری کرده و ل
صورت پرستان معنی بدست آورده لمعانی معانی روشنش آفتاب را در تاب و تب انداخته و ابرو نازک کردن
مصرعهٔ بلندش بر هلال کار نازک ساخته کل کاپی کلیات فیض بنیاد مشق تازه کدام کاتب متوطن بلدهٔ
شاهجهان آباد یگان یگان در نقص انتخاب زردی کاغذ برق سراب سیاهی ابا سپیدی اتحاد و اعداد و
خرابی کاغذ بران مستزاد خط شکسته چون خط جوهری از قسمت توصیف و تعریف بری تصرف طبع کاتب
بران مزید حکم طبع تعجیل و تاکید تخفیف کیف شغل کارکنان مطبع هر قدر که توانست نقش اول و دوم و سوم ادیم
یعنی کاپی و پروف و فراوانی اعانت دیگری بصحت رسانید نقش الوجین که بر سنگ نشستن بود ماند و انه ...
نشست سنگ قبول نمود چند پیمبر ... قفا بستند و باعتراف عجز بجای نشستند آخر محمد حسین و حیدر علی که استادان
اول و ثانی اند در نقش و شستن انیکار عظیم دیدم ... استادی عرض نمودند و نشستن صورت کار وانمودند ...
عکس لصید تسخیر نیکی ... آیت خیالات و توهمات رو نما گردید بشاگردی مهتاب خان و کریم خان و عبدالغنی غنی صاحب
مصالح سنگ و ... بخط سر نوشت تا بوی خود و میان نعمو ... مولوی محمد اسمعیل صاحب
متخلص به تجلی راز صفحه جلوه نمود این بزرگ در خط نستعلیق و خط چلیپا دستگاهی معقول دارد علی الخصوص
در خط و از گونه نکاتی مقبول و درین انجمن سخن فی سخن است که او را کمال و زین فرصت الهی توبه ست بعد عنان
اختیار از دست دارم و در انجام مدح و نعمت نغمه خارج آهنگ پرداختم همان به که بخاتمه تقریظ پردازم و بیان ...
ترقی آفایه دارم فقط

**تاریخ**

چون رین مطبع کلام مومن — منطبع از کرم سبحان گشت
گفت تسلیم بسال طبعش — طبع از دیدن این شادان گشت

۱۲ محرم سنه ۸۲

**بتمام شد**